# موضوعاتِ سورۃ التوبہ سے متعلق تفسیر ابن کثیر اور تفسیر کبیر

# (مفاتیح الغیب) کے مناہج کا تقابلی جائزہ




از

**ثناءاللہ**

**رجسٹریشن نمبر: MPHISL-F-33529/2018**

ایم فل اسلامیات

**نگران مقالہ: ڈاکٹر محمد عمران**

اسسٹنٹ پروفیسر شعبہ علوم اسلامیہ الحمد اسلامک یونیورسٹی، کوئٹہ

شعبہ علوم اسلامیہ

الحمد اسلامک یونیورسٹی، کوئٹہ

**سیشن: 2018-2020**

# موضوعاتِ سورۃ التوبہ سے متعلق تفسیر ابن کثیر اور تفسیر کبیر (مفاتیح الغیب) کے مناہج کا تقابلی جائزہ




**by**
**Sana Ullah**
**Registration Number: MPHISL-F-33529/2018**

A thesis submitted in partial fulfillment of the requirements
for the degree of Master of Philosophy in Islamic Studies
(MPhil IS)

**Supervisor: Dr. Muhammad Imran**

**Department of Islamic Stuides**
**ALHAMD ISLAMIC UNIVERSITY**
**Session: 2018-2020**

# AUTHOR’S DECLARATION

I, Sana Ullah (MPHISL-F-33529/2018), hereby declare that the thesis titled

”موضوعاتِ سورة التوبہ سے متعلق تفسیر ابن کثیر اور تفسیر کبیر (مفاتیح الغیب) کے مناہج کا تقابلی جائزہ“, has been

submitted by me in the partial fulfillment of the requirements of the degree of Master of Philosophy. This thesis presents research carried out at ALHAMD Islamic University (AIU) and aims encouraging discussions and comments. The observations and viewpoints expressed are the sole responsibility of the author. It does not necessarily represent position of AIU or its faculty. I also understand that if evidence of plagiarism is found in my thesis at any stage, even after the award of the degree, the work may be cancelled and the degree revoked.

Further, this work has not been submitted by me previously for any degree, nor it shall be submitted by me in the future for obtaining any degree from this University, or any other university or institution. The incorrectness of this information, if proved at any stage, shall authorities the University to cancel my degree.

Student / Author Signature: ______________________

Sana Ullah
MPHISL-F-33529/2018
Master of Philosophy 2018

# PLAGIARISM UNDERTAKING

I solemnly declare that research work presented in the thesis titled:

"موضوعاتِ سورۃ التوبہ سے متعلق تفسیر ابن کثیر اور تفسیر کبیر (مفاتیح الغیب) کے مناہج کا تقابلی جائزہ"

Is solely my research work with no significant contribution from any other person. Small contribution/help wherever taken has been duly acknowledge and that complete thesis has been written by me.

I understand the zero tolerance policy of the HEC and Alhamd Islamic University towards plagiarism. Therefore, I as an Author of the above titled thesis declare that no portion of my thesis has been plagiarized and any material used as reference is properly referred/cited.

I undertake that if I am found guilty of any formal plagiarism in the above titled thesis even after award of MPhil degree and that HEC and the University has the right to publish my name of the HEC/University Website on which names of students are placed who submitted plagiarized thesis.

Student / Author Signature: ______________________

Sana Ullah

MPHISL-F-33529/2018

Master of Philosophy 2018

# THESIS COMPLETION CERTIFICATE

Student Name: Sana Ullah

Registration No: MPHISL-F-33529/2018

Programme: Master of Philosophy

Department: Islamic Studies Department

Thesis Title:

"موضوعاتِ سورۃ التوبہ سے متعلق تفسیر ابن کثیر اور تفسیر کبیر (مفاتیح الغیب) کے مناہج کا تقابلی جائزہ"

It is to certify that the above student's thesis has been completed to my satisfaction and, to my belief, its standard is appropriate for submission for Evaluation.

I have also conducted plagiarism test of this thesis using HEC prescribed software and found similarity index at ___________ that is within the permissible limit set by the HEC for the MPhil degree thesis.

I have also found the thesis in a format recognized by the AIU for the MS/MPhil thesis.

**Supervisor Name:** **Dr. Muhammad Imran**

**Supervisor Signature: ____________________**

**Date: ___________________**

# ALHAMD ISLAMIC UNIVERSITY



**(ARC) Centre Research Alhamd**

|www.alhamd.pkwww.aiu.edu.pk

**Dated:**______________

## THESIS APPROVAL SHEET

**Title of Research:**

"موضوعاتِ سورۃ التوبہ سے متعلق تفسیر ابن کثیر اور تفسیر کبیر (مفاتیح الغیب) کے مناہج کا تقابلی جائزہ"

---

**Registration No.** **MPHISL-F-33529/2018**

**Student Name:** **Sana Ullah**

**Semester:** ________ **Program:** **Master of Philosophy**

**Department:** **Islamic Studies Department**

The evaluation jury here by approved this Thesis in partial fulfillment of the requirements for the degree of **Master of Philosophy**.

**Supervisor Name:** Dr. Muhammad Imran

**Date:** ___________________ Supervisor Signature: _____________

**Examiner Name:** Dr. Kaleem Ullah

Date: ___________________ Examiner Signature: ______________

**Examiner Name:** Dr. Hafiz Muhammad Hussain

Date: _____________ ______ Examiner Signature: ______________

**Head of Department Signature**: __________**Faculty Dean Signature**: _________

Date: _______________

**Director/DeputyDirector Research ORIC Signature**: ________________

Date: _______________

- - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - -

# انتساب

میں اپنی اس تحقیقی کاوش کو

**پاک پیغمبر حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کے نام**

کرنے کی سعادت حاصل کرتا ہوں، جو باعث کون و مکاں ہیں، جو محسن انسانیت ہیں، جو شافع محشر ہیں

وَمَا مَدَحْتُ مُحَمَّداً بِمَقَالَتِي

وَلٰكِنْ مَدَحْتُ مَقَالَتِي بِمُحَمَّدٍ

ﷺ تسلیماً کثیراً کثیرا

# اظہار تشکر

شکریہ کے سب سے پہلے مستحق میرے والدین مرحومین ہیں جن کی محنت اور دعائیں میرے لیے ہمیشہ مشعلِ راہ ثابت ہوئی ہیں۔

استاد محترم ڈاکٹر منیر احمد صاحب، ڈاکٹر محمد عمر فاروق راشد صاحب اور اپنے نگران مقالہ ڈاکٹر محمد عمران صاحب کا بھی مشکور ہوں۔ جن کی مسلسل نگرانی، محنت، شفقت اور مہارت کے سائے میں یہ مقالہ تکمیل تک پہنچ پایا۔ اس کے ساتھ ساتھ میں الحمد اسلامک یونیورسٹی کی انتظامیہ کا بھی تہہ دل سے شکر گزار ہوں کہ ان کی مدد کے بغیر یہ مشکل معرکہ سر نہیں کیا جاسکتا تھا۔

# ABSTRACT

Imam Razi and Imam Ibn e Kathir are two prominent figures of science of Quranic Tafseer. The name of Razi's book is "Tafseer ul Kabeer". He wrote it till "Surah Muhammad" and later Qadhi Shahab u Din bin Khaleel completed it. The name of Ibn e Kathir's book is "Tafseer ul Quran Al-Azeem". He wrote it completely. This thesis is the comparative study of both with special reference of Surah "Al-Taubah".

"Al-Taubah" covers various aspects of Islamic beliefs, a part of Biography of Prophet Muhammad (PBUH), Discourses of Jihad and Islamic finance. It spread some light of Muslims relations with non-Muslims also with reference to the concept of "Jiziya". Hippocrates living in Madinah are also exposed in the Surah "Al-Taubah".

Imam Razi takes the allegation of Shia about companions of prophet Muhammad (PBUH) into consideration during the commentary of Surah "Al-Taubah". He gives answers to their allegations. He is of opinion that tribal prejudice has nothing to do with Islam. This is why Allah has forbidden making of any relations with non-Muslims even they belong to the tribes of Muslims. Razi explains the particular terminology used in Surah "Al-Taubah". Moreover he discusses the dialectic issues also where they are relevant. The issue of Innocence of prophets, obligation of acceptance of repentance of Man on Allah and analogy of prophet Muhammad (PBUH) are prominent among such topics. Imam Razi has criticized some of narrations mentioned by other commenters in their books. He explains that the good deeds of non-believers will not be beneficial for them. Prophet Muhammad (PBUH) allowed non-Muslims to stay in Masjid e Nabawi for the temporary reasons. They are not allowed to be in sacred places of Islam now. He mentioned the difference among Islamic scholars regarding particular matters. Then he gives his own opinion. Such discussions can be found under the matters of Zakaat and Jiziya.

Imam Ibn e Kathir uses the approach of Tafseer through narration which is named "Tafseer Bil Mathur". He uses the opinions of scholars also. The comparison between the opinions of prophets can be found in his Tafseer too along with conclusion. Such discussions can be found under the matters of Zakaat and Jiziya. His Tafseer is a collection of narrations. He does not go in depth of issues in philosophical way.

There are number of differences among Imam Ibn e Kathir and Imam Razi. Razi traveled to many states and countries and gained knowledge from many people. On the other side, Imam Ibn e Kathir did not travel to that number of states. This

difference left an impact on their understanding of scenarios. Razi spent a lot of time in learning the philosophy and he had debates about such issues with other sects. While Imam Ibn e Kathir has not discussed such things in his Tafseer. He seems to be the scholar of narrations.

Razi had spent a part of his life among rulers and armies. He had seen the national, international, political and other phenomena in a close way. This is why he was able to elaborate political and warfare dimensions in better way than Ibn e Kathir.

# مقدمہ

## تعارف

قران کریم اللہ تعالیٰ کی وہ کتاب ہدایت ہے جس میں غوطہ زن ہونے والے کو ہر دفعہ نئے قسم کے قیمتی موتی ہاتھ آتے ہیں۔ مستشرقین کو اس بات کا بخوبی اندازہ ہے کہ مسلمانوں کی فلاح کے راستے اسی کتاب ہدایت میں کھول کر بیان کیے گئے ہیں۔ مسلمان کسی بھی وقت اپنی مقدس کتاب الٰہی سے رہنمائی لیتے ہوئے پوری دنیا کو مغلوب کرنے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ اللہ تعالی نے نبی الملاحم اور ان کے ساتھیوں کے ذریعے مسلمانوں کی اسی صلاحیت کا نمونہ مختلف غزوات کی صورت میں پیش کیا ہے۔ اس سلسلے میں مستشرقین نے مسلمانوں کے ذہنوں میں جہادی مسائل کے بارے میں شکوک و شبہات پیدا کرنے کی کوشش کی ہے یہاں تک کہ سورت توبہ کے بارے میں بھی عمومی طور پر یہی افواہ پھیلائی گئی کہ اس میں صرف اور صرف مسائل جہاد بیان کئے گئے ہیں اور اسی سورت توبہ کے ذریعے مسلمان اپنے کالج یونیورسٹیز کے طلباء کو دہشت گردی سکھانے میں مصروف عمل ہیں۔ مغربی دنیا کے اسی دباؤ میں آکر سورۃ توبہ کو میٹرک کے نصاب میں سے بھی خارج کر دیا گیا ۔حالانکہ حقیقت یہ ہے کہ جہاد، دہشت گردی اور فساد کے خاتمے کے لیے کی جانے والی کوششوں کا نام ہے، نیز سورۃ التوبہ صرف جہادی مسائل کا احاطہ نہیں کرتی بلکہ اس میں دیگر کئی اہم موضوعات بھی مذکور ہیں جو کسی بھی اسلامی ملک کی ترقی کے لیے ریڑھ کی ہڈی کی حیثیت رکھتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے اس میں واقعات جہاد، واقعاتِ سیرت، منافقین کی سازشوں کی تفصیلات، انفاق فی سبیل اللہ اور عقیدۃ الولا والبرا کو بھی بیان فرمایا ہے۔ سیرت النبی ﷺ کے ضمن میں غزوہ حنین اور غزوہ تبوک کے علاوہ مدنی زندگی میں منافقین کے ساتھ مسلمانوں کا تعامل بھی اس سورت کے مطالعہ سے واضح ہوتا

ہے۔ مسلمان علماء میں سے امام رازی اور امام ابن کثیر کی تفاسیر کو علمی حلقوں میں خوب پذیرائی حاصل ہوئی ہے۔ اس سورت کا حقیقی فہم حاصل کرنے کے لیے ان دو تفاسیر کا مطالعہ ناگزیر ہے۔ اسی مقصد کے حصول کے لیے مقالہ ہذا تحریر کیا گیا ہے۔

## موضوع کی اہمیت

سورت التوبہ کی تفسیر کا مطالعہ کرنا از حد ضروری ہے کیونکہ اس سورت میں اسلام کے اہم امور کا ذکر ہے۔ مسلمانوں کو جس طرح اپنے دین اور ایمان کے بارے میں معذرت خواہانہ رویہ اختیار کرنے کی ضرورت نہیں ہے اسی طرح ان کو اسلام کے تصور جہاد کے بارے میں بھی کسی لچک یا عذر کا سہارا نہیں لینا چاہیے۔ اللہ تعالیٰ نے جہاد کی اہمیت و فرضیت کے بارے میں صرف سورت التوبہ ہی نہیں بلکہ دیگر کئی سورتیں بھی نازل فرمائی ہیں۔ اسی طرح مسلمانوں کے معاشرتی، خاندانی اور سیاسی تعلقات کی تشکیل کے ضمن میں عقیدۃ الولا والبرا بھی سورت التوبہ میں بیان کیا گیا ہے۔ اس اعتبار سے بھی اس کا مطالعہ انتہائی ضروری ہے تاکہ یہ معلوم کیا جاسکے کہ داخلی اور خارجی تعلقات کے ضمن میں اسلام نے کون سی حدود کا تعین کیا ہے۔ اس کے علاوہ دولت اور مصرف کے تعلق کے حوالے سے اسلامی نظامِ معیشت میں کفالت عامہ کا تصور انتہائی اہمیت کا حامل ہے جس کے بنیادی مباحث سورت التوبہ میں مذکور ہیں۔ چنانچہ سورت التوبہ کا مطالعہ جملہ پہلوؤں کا احاطہ کرتے ہوئے تحقیقی نقطہ نظر سے اہمیت و افادیت کا حامل ہے۔ دوسری جانب قرآنی تفسیر کے حوالے سے دو اہم شخصیات امام رازی اور امام ابن کثیر مسلمانوں میں ہمیشہ ممتاز مرتبے کی حامل رہی ہیں۔ ان دونوں کی تفاسیر کو امت میں تلقی بالقبول حاصل رہی ہے۔ امام رازی آثار ورائے، دونوں کی روشنی میں تفسیر کو پیش کرتے ہیں جب کہ امام ابن کثیر زیادہ تر آثار سے ہی استفادہ کرتے ہیں۔ اس لیے لازم ہے کہ ان کی تفاسیر کی روشنی میں قرآن مجید کو سمجھا جائے۔

## سابقہ تحقیقات

تفسیر مفاتیح الغیب از امام رازی اور تفسیر القرآن العظیم از امام ابن کثیر کی روشنی میں سورت التوبہ کے توضیحی مطالعہ

کے حوالے سے تاحال کوئی تحقیقی مقالہ یا کتاب منصہ شہود پر نہیں آئی ہے اس لیے یہ اپنی نوعیت میں ایک نیا کام ہے۔ عربی زبان میں مندرجہ ذیل مقالہ میں سورت التوبہ کے دیگر ضمنی پہلوؤں کے اعتبار سے مطالعہ کیا جاچکا ہے۔

1۔ أهداف ومقاصد موضوعات سورة التوبة "دراسة تحليلية"

2008ء میں یہ تحقیقی مقالہ حسن عبد اللہ طه الخطیب نے سعودی عرب کے جامعۃ الاسلامیہ عمادۃ الدراسات العلیا میں ایم فل کی ڈگری کے لیے پیش کیا تھا۔

2۔ تفسیر سورۃ التوبہ

کالعدم جماعت الدعوۃ کے امیر پروفیسر حافظ محمد سعید نے اپنی جماعت کے کارکنان کو جمع کر کے سورۃ التوبۃ پر لیکچر دیے جن کو تحریری صورت میں ڈھال کر دارالاندلس نے شائع کیا تھا۔ اس کتاب میں جماعت الدعوۃ کے منہج جہاد کے مطابق سورت التوبہ کی تفسیر پیش کی گئی ہے۔

ان دو مستقل تحریروں میں بھی امام رازی اور امام ابن کثیر کی تفاسیر کو ملحوظ رکھ کر مواد پیش نہیں کیا گیا ہے بلکہ ان کی حیثیت تحقیقی اعتبار سے عمومی ہے۔

## تحقیق کا سوال

اس مقالہ میں مندرجہ ذیل سوالات کے جوابات اخذ کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔

1. سورت توبہ میں جہاد کے علاوہ کون کون سے موضوعات کی تفصیلات مذکور ہیں؟
2. سورت التوبہ کی تفسیر میں امام رازی اور امام ابن کثیر کا منہج کیا ہے؟

## فہرستِ ابواب

**پہلا باب: امام رازی اور امام ابن کثیر کی سوانح وخدمات**

# Table of Contents

# پہلا باب: امام رازی اور امام ابن کثیر کی سوانح و خدمات

## پہلی فصل: امام فخر الدین رازی کی سوانح و خدمات

### خاندانی تعارف

امام رازی کا مکمل نام محمد بن عمر بن الحسین بن الحسن بن علی القرشی التیمی البکری رازی ہے۔ امام رازی کے دادا کے نام کے بارے میں مورخین کے ہاں اختلاف پایا جاتا ہے۔ بعض کے نزدیک ان کے دادا کا نام حسین تھا۔ خود امام رازی نے بھی اپنے دادا کا نام اپنی تفسیر میں "حسین" ہی لکھا ہے۔(1)

امام رازی کی کنیت ابو عبد اللہ ہے۔ ان کو ابو الفضل، ابو معالی، ابن الخطیب اور ابن خطیب الری (رے شہر) بھی کہا جاتا ہے۔(2)

آپ متعدد القابات کے ساتھ مشہور ہوئے تھے۔ ان میں فخر الدین، فخر الرازی، امام رازی وغیرہ قابل ذکر

---

[1] ابو عبد اللہ محمد بن عمر بن الحسین بن الحسن تیمی رازی، مفاتیح الغیب، دار الکتب العلمیۃ، بیروت، 1421ھ، ج:13، ص: 165؛ نیز امام رازی کے نسب کی تفصیل کے لیے دیکھیے: صلاح الدین خلیل بن ایبک الصفدی، الوافی بالوفیات، دار احیاء التراث، بیروت، 1429ھ، ج: 4، ص: 175؛ عبد الحیی بن احمد بن محمد ابن العماد العکری الحنبلی، شذرات الذھب فی اخبار من ذھب، تحقیق: محمود الارناؤوط، تخریج، عبد القادر الارناؤوط، ج:5، ص:21؛ ابن خلکان، شمس الدین احمد بن محمد بن ابراھیم البرمکی الاربلی، وفیات الاعیان وانباء ابناء الزمان، دار صادر، بیروت، س۔ن (ندارد)، ج:4، ص: 248؛ ابو الفداء عماد الدین ابن کثیر، البدایۃ والنھایۃ، دار احیاء التراث العربی، بیروت، 1988ء، ج: 13، ص: 55؛ ابو بکر بن احمد بن محمد بن عمر قاضی شھبۃ، طبقات الشافعیۃ، دار النشر عالم الکتب، بیروت، 1407ھ، ج:2، ص: 65؛

[2] ابو الحسن علی بن ابو الکرم محمد بن محمد بن عبد الکریم الشیبانی، ابن اثیر، الکامل فی التاریخ، دار نشر دار الکتب العلمیۃ، بیروت، 1415ھ، 9، ج: 10، ص:350؛ ابن خلکان، وفیات الاعیان وانباء ابناء الزمان، ج:4، ص:248؛ ابن کثیر، البدایۃ والنھایۃ، ج:13، ص: 55

ہیں۔ علماء کے ہاں آپ کو امام رازی یا امام فخر الدین رازی کے لقب سے ذکر کیا جاتا ہے۔[3]

## ولادت و بچپن

امام رازی 25 رمضان المبارک 543ھ[4] / 544ھ[5] کو "رے" میں پیدا ہوئے۔

امام رازی کے والد شوافع علماء میں شمار ہوتے تھے۔ وہ ادب اور فصاحت پر عبور رکھتے تھے اور ان کو خطیبِ "رے" کا لقب دیا گیا تھا۔ انھوں نے فقہ اور کلام سے متعلق کتابیں بھی تصنیف کی تھیں۔ امام رازی کی اپنی کتب میں بھی ان کے والد کی علمیت کی روشنی نظر آتی ہے۔[6] انھوں نے اپنی تفسیر میں اپنے والد کے کئی فوائد بھی نقل فرمائے ہیں۔[7]

مورخین نے امام رازی کے بچپن کے حالات محفوظ نہیں رکھے ہیں اس لیے کتبِ تاریخ میں یہ ملتا ہے کہ ابتدائی تعلیم اپنے والد سے حاصل کی تھی۔ اپنے والد سے امام موصوف نے علم الکلام اور علم الفقہ کی تعلیم حاصل کی۔ ان کے والد کی وفات ہو گئی تو کمال سمنانی[8] (م:575ھ) سے فقہ کی تعلیم لیتے رہے۔ قاضی محی الدین قاضی کا بیان ہے کہ آذر بائیجان کا ایک مشہور شہر مرند ہے۔ اس شہر میں ان کے والد فقہ پڑھاتے تھے۔ امام رازی بھی یہاں کچھ عرصہ قیام کر کے ان کے والد

---

[3] ابو الحسن علی بن ابو الکرم محمد بن محمد بن عبد الکریم الشیبانی، ابن اثیر، الکامل فی التاریخ، دار نشر دار الکتب العلمیۃ، بیروت، 1415ھ، 9، ج: 10، ص: 350؛ ابن خلکان، وفیات الاعیان وانباء ابناء الزمان، ج: 4، ص: 248؛ ابن کثیر، البدایۃ والنھایۃ، ج: 13، ص: 55

[4] ابن اثیر، الکامل فی التاریخ، ج: 10، ص: 350؛ ابن کثیر، البدایۃ والنھایۃ، ج: 13، ص: 56

[5] الصفدی، الوافی بالوفیات، ج: 4، ص: 175؛ الحنبلی، شذرات الذھب فی اخبار من ذھب، ج: 5، ص: 56

[6] دیکھیے: الرازی، مفاتیح الغیب، ج: 13، ص: 26، 215، 103

[7] الرازی، مفاتیح الغیب، ج: 1، ص: 20، 90، ج: 13، ص: 35، 165

[8] ان کا پورا نام ابو نصر احمد بن زید السمنانی تھا۔ ان کے تفصیلی حالات کے لیے دیکھیے: تاج الدین السبکی، طبقات الشافعیہ الکبریٰ، ناشر: فیصل عیسیٰ البابی، 1964ء، ج: 6، ص: 17، 16؛ طبقات الشافعیۃ للاسنوی، ج: 1، ص: 338

سے فقہ کی تعلیم حاصل کرتے رہے تھے۔(9)

مرند سے واپس رے تشریف لانے کے بعد امام رازی نے مجد جیلی(10) سے فقہ پڑھنا شروع کی۔ مجد جیلی بعد میں آذربائیجان کے دوسرے شہر مراغہ چلے گئے تھے امام رازی بھی ان کے ساتھ مراغہ تشریف لے گئے۔ وہاں امام موصوف نے طویل مدت قیام کیا اور علم الکلام اور علمِ حکمت کی تعلیم حاصل کی۔(11)

امام رازی کے تخصص کے شعبوں میں اصول، علم کلام، علم تفسیر، علم فقہ، فلسفہ، علم لغت وغیرہ تھے۔ ان کی تفسیر سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کے تخصص میں فارسی ادب بھی شامل تھا۔(12) ان تمام علوم کے ساتھ ساتھ امام رازی نے علم طب بھی حاصل کیا تھا۔(13)

## عملی زندگی کے مسائل

امام رازی کی تعلیم سے فراغت کے بعد کی زندگی دو مشکلات میں گھری ہوئی نظر آتی ہے:

---

[9] ابن ابی اصیبعہ، احمد بن القاسم، عیون الانباء فی طبقات الاطباء، دار مکتبۃ الحیاۃ، بیروت، ج:2، ص: 23

[10] ان کے تفصیلی حالات معلوم نہیں ہو سکے البتہ ان کو کبار علما میں شمار کیا جاتا ہے اور کہا جاتا ہے کہ ان کی متعدد تصانیف بھی منصہ شہود پر آئی تھیں۔ دیکھیے: ابن ابی اصیبعہ، عیون الانباء فی طبقات الاطباء، ص: 462؛ شمس الدین الذہبی، تاریخ الاسلام، دار الکتاب العربی، ج:13، ص: 137

[11] ابن خلکان، وفیات الاعیان وانباء ابناء الزمان، ج:1، ص: 474

[12] الرازی، مفاتیح الغیب، ج: 1، ص:111، ج:13، ص: 122

[13] ابن ابی اصیبعہ، عیون الانباء فی طبقات الاطباء، ص:462

1۔ معلوم ہوتا ہے کہ تعلیم سے فراغت کے بعد امام رازی نے صنعت و حرفت کا کوئی کام نہیں سیکھا اور نہ ہی انھوں نے تجارت کے شعبہ میں قسمت آزمائی کی تھی۔ اسی لیے معاشی اعتبار سے وہ انتہائی تنگ دست رہے اور ان کی تنگ دستی کا تذکرہ مورخین نے انتہائی دردناک انداز میں کیا ہے۔(14)

2۔ ان کے عہد میں مسلمان ممالک میں مذہبی فرقہ پرستی عروج پر تھی۔اس فرقہ پرستی کی بنا پر ہر علاقے میں مناظرانہ سرگرمیوں کو انتہائی مقبولیت حاصل تھی۔ چنانچہ امام رازی جن شہروں میں جا کر قیام کرتے ان شہروں کے مُناظِرین کے ساتھ آپ کو مباحثے اور مناظرے کرنے پڑتے تھے۔ علمی اعتبار سے ان مباحثوں کی افادیت سے انکار نہیں ہے لیکن اخلاقی اعتبار سے یہ مناظرانہ سرگرمیاں مسلمانوں کے مابین فاصلے اور منافرت پیدا کرنے کا سبب بن رہے تھے۔ان مناظروں کی بناء پر باہمی منافرت پھیل رہی تھی اس لیے امام موصوف بھی لوگوں کی محبت اور نفرت کا نشانہ بنتے رہے۔اسی مذہبی انتشار کی بناء پر امام رازی کسی ایک شہر میں مستقل قیام کرنے سے قاصر رہے تھے۔

امام رازی نے تحصیل علم کے بعد خوارزم کا سفر کیا۔خوارزم میں ان کا معتزلہ کے ساتھ سامنا ہوا جو عقل پسندی کے پیروکار تھے۔ان کے ساتھ امام رازی کے مناظرے ہوئے۔ان مناظروں کی وجہ سے امام موصوف نے حالات کو اپنے حق میں مضر پایا تو خوارزم کو چھوڑ دیا۔اس کے بعد آپ ماوراء النہر تشریف لائے جہاں ان کا سامنا ایک مرتبہ پھر معتزلہ کے ساتھ ہوا۔کچھ عرصہ وہاں قیام کرنے کے بعد ماحول کو اپنے حق میں غیر مفید پایا تو آپ نے واپس اپنے وطن کا قصد فرمایا۔(15)

---

14 تفصیل کے لیے دیکھیے "ابو عذبۃ، روضۃ البہیۃ فی ما بین الاشاعرۃ و الماتریدیۃ، ص: 70؛ القفطی، علی بن یوسف، اخبار العلماء باخبار الحکماء، دارالکتب العلمیہ، بیروت، ص: 190

15 ابن قاضی شہبۃ، طبقات الشافعیۃ، ج:5، ص: 34؛ ابن خلکان، وفیات الاعیان وانباء ابناء الزمان، ج:1، ص: 475

امام رازی کے مناظروں کی تفصیل شائع ہو چکی ہے۔[16]

## سفرِ ہند

معلوم ہوتا ہے کہ امام رازی نے برصغیر کا سفر بھی کیا تھا کیونکہ سورۃ ھود کی تفسیر میں انھوں نے لکھا ہے کہ میں ہند کے شہروں میں گیا اور وہاں میں نے دیکھا کہ لوگ وجود باری تعالیٰ پر متفق ہیں۔[17] ہند کا یہ سفر انھوں نے کب کیا اور اس میں ان کے دیگر کون کون سے مشاہدات تھے؟ اس بارے میں کوئی دستاویزی معلومات نہیں مل سکی ہیں۔

## عہدِ تمول

امام رازی نے شادی کب کی؟ اس کے بارے میں معلوم نہیں ہو سکا البتہ خوارزم اور ماوراء النہر کے سفر کے بعد کے حالات میں مذکور ہے کہ ان کے دو قابلِ نکاح جوان بیٹے تھے۔ رے پہنچ کر ان کی ملاقات ایک متمول طبیب کے ساتھ ہوئی۔ وہ قریب المرگ تھا۔ اس کی خواہش پر اس کی دو بیٹیوں کا نکاح امام موصوف کے بیٹوں کے ساتھ ہو گیا۔ اس نکاح کے بعد طبیب کی دولت امام رازی کے خانوادے کے پاس آگئی اور وہ بڑے دولت مند بن گئے۔[18]

---

16 الرازی، مناظرات رازی، دار المعارف، حیدرآباد، س۔ن (ندارد)۔

17 الرازی، تفسیر کبیر، سورۃ ھود

18 ابن خلکان، وفیات الاعیان وانباء ابناء الزمان، ج: 1، ص: 475؛ ابن حجر العسقلانی، لسان المیزان، مکتب المطبوعات الاسلامیۃ، ج:4، ص: 427

امام رازی کے تموّل کا یہ عالم ہو گیا کہ ان کے ہاں ہمہ وقت پچاس غلام کمر باندھے اور منقش کپڑے پہنے ہوئے ان کے گرد کھڑے رہتے تھے۔[19]

## تصوف کی طرف میلان

امام رازی کے دولت مند ہو جانے کے بعد آپ کی معاشرتی قدر و قیمت میں اضافہ ہوا۔ چنانچہ آپ جس مجلس میں جاتے وہاں امراء و غربا آپ کی زیارت کو پہنچ جاتے تھے۔ ایک مجلس میں شیخ نجم الدین کبری رحمہ اللہ کے ساتھ ان کی ملاقات ہوئی۔ امام رازی نے ان کو بتایا کہ میں نے سو دلائل کے ذریعے اللہ تعالیٰ کی معرفت حاصل کی ہے۔ جواب میں شیخ نجم الدین نے بتایا کہ دلیل کی ضرورت شک و شبے میں مبتلا شخصیت کو ہوتی ہے جب کہ اللہ تعالیٰ نے میرے دل میں ایسی روشنی ڈال رکھی ہے کہ اس کی وجہ سے شک میرے دل سے گزرتا ہی نہیں ہے۔ اس لیے مجھے کبھی دلیل کی ضرورت ہی نہیں پڑی۔ امام رازی پر اس بات کا اثر ہوا اور انھوں نے اس کے بعد خلوت نشینی اختیار کی۔[20]

## حکمرانوں کے ساتھ تعلقات

امام رازی کے عہد میں خراسان، حزنہ، غور اور خوارزم پر غوری اور خوارزم شاہی خاندان کی حکومت تھی۔ غوری خاندان میں غیاث الدین غوری ایک خوش عقیدہ، بے تعصب اور علم دوست انسان تھا۔ اس نے خراسان میں متعدد اوقاف قائم کیے اور مسلک شافعیہ کے کئی مدارس، مساجد اور دیگر مکاتبِ فکر کے لوگوں کے لیے خانقاہیں قائم کیں۔ اس نے عوام پر نافذ کئی ٹیکس معاف کیے اور اہلِ علم کے لیے سالانہ وظیفے مقرر کیے تھے۔

---

[19] العسقلانی، لسان المیزان، ج: 4، ص:427

[20] بطاش کبری زادہ، احمد بن مصطفیٰ، مفتاح السعادۃ و مفتاح السیادۃ، دار الکتب العلمیہ، بیروت، ج:1، ص:450، 451

599ھ میں اس کی وفات کے بعد امام رازی نے اس کے بھائی سلطان شہاب الدین غوری کے ساتھ ملاقات کی ۔اس نے ہرات میں جامع مسجد کے قریب ایک مدرسہ بنوایا جس میں مختلف شہروں سے لوگ آکر امام موصوف سے علم حاصل کرتے تھے۔امام رازی نے لطائف غیاثیہ کی تالیف اسی عہد میں کی تھی۔[21]

اس علاقے میں فرقہ کرامیہ کے لوگوں کی تعداد زیادہ تھی۔اس فرقے کی داغ بیل ابو عبد اللہ محمد بن کرام (م:255ھ)نے رکھی تھی۔اس کا تعلق سبستان سے تھا اور وہ نہایت عابد وزاہد انسان تھا۔اس نے مکہ میں مسلسل پانچ برس اعتکاف کیا اور اس کے بعد نیشاپور گیا تو طاہر بن عبد اللہ نے اس کو قید کر لیا۔اس قید سے آزاد ہو کر وہ شام گیا،وہاں سے واپس نیشاپور آیا تو محمد بن طاہر بن عبد اللہ نے اس کو قید میں ڈال دیا۔اس مرتبہ قید سے آزاد ہو کر اس نے 215ھ میں قدس کا رخت سفر باندھا اور اس کی وفات قدس میں ہی ہوئی۔وہ زاہد وعابد ہونے کے باوجود ضعیف احادیث روایت کرنے میں تامل کا مظاہرہ نہیں کرتا تھا۔اس کا عقیدہ تھا کہ اللہ تعالیٰ کا جسم ہے اور جسمانی طور پر وہ عرش پر متمکن ہے۔امام رازی نے اس کے عقیدے کو اپنی کتاب "اساس التقدیس" میں باطل ٹھہرایا۔فرقہ کرامیہ کے لوگوں کو امام صاحب کی یہ تالیف ناگوار گزری۔اس کے بعد امام رازی اور کرامیین کے مابین مناظرے بھی ہوئے اور اس فرقے کے لوگوں میں امام رازی کی مخالفت پیدا ہو گئی۔یہ مخالفت حکمران خاندان میں بھی اثر دکھانے لگی۔چنانچہ غیاث الدین غوری کے چچازاد بھائی اور اس کے داماد ملک ضیاء الدین نے بھی امام رازی کی مخالفت شروع کر دی۔595ھ میں فیروز کوہ کے مقام پر ایک مناظرہ ہوا جس میں فرقہ کرامیہ کی طرف سے قاضی مجد الدین عبد المجید عمر المعروف ابن قدوہ نے غیاث الدین غوری کے سامنے امام صاحب سے مناظرہ کیا۔اس مناظرے میں امام رازی کا اسلوب سخت جب کہ ابن قدوہ کا اسلوب علمی تھا۔امام رازی نے ابن قدوہ کے

---

[21] ملا عبد القادر بن ملوک شاہ بدایوانی، منتخب التواریخ، ج:1،ص: 53

بارے میں سخت الفاظ استعمال کیے۔ مناظرہ طول پکڑ گیا تو غیاث الدین نے اس کو ختم کرنے کا حکم دے دیا۔ اس مناظرہ کی تفصیلات شائع ہو چکی ہیں۔[22]

اگلے دن ابن قدوہ نے جامع مسجد میں وعظ کرتے ہوئے کہا کہ ہم وہی کہتے ہیں جو قرآن مجید اور نبی ﷺ کی احادیث میں مذکور ہے۔ عقائد کے معاملے میں ہمیں ارسطو، ابن سینا اور فارابی کے فلسفہ سے کچھ تعلق نہیں رکھنا چاہیے۔ اس کے باوجود امام رازی نے میرے بارے میں سخت زبان کیوں استعمال کی؟ اس بیان کے بعد فرقہ کرامیہ کے لوگ بھی جذباتی ہو گئے اور خانہ جنگی کا ماحول بننے لگا۔ سلطان غیاث الدین نے ایک جماعت کو بھیج کر افہام و تفہیم کے ذریعے اس جوش کو ٹھنڈا کیا اور امام رازی کو واپس ہرات روانہ کر دیا۔[23]

یہ بھی منقول ہے کہ غیاث الدین غوری فرقہ کرامیہ کے بارے میں امام رازی کے نظریات کا قائل ہو رہا تھا اس لیے فرقہ کرامیہ کے لوگوں نے امام رازی کی مخالفت کی اور ان کی جان کے درپے ہو گئے۔ غیاث الدین غوری نے امام رازی کو بچایا اور پھر ان کو غزنہ روانہ کر دیا۔[24]

سلطان غیاث الدین کے بھائی سلطان شہاب الدین غوری کے ساتھ بھی امام رازی کے اچھے تعلقات تھے۔ ایک مرتبہ شہاب الدین غوری کو ذاتی استعمال کے لیے کچھ رقم کی ضرورت پڑی تو اس نے قومی خزانے سے لینے کے بجائے امام رازی سے بطور ادھار کچھ روپے لیے تھے۔[25] شہاب الدین کے دربار میں کئی علماء، فضلاء اور شعراء موجود تھے لیکن امام

---

[22] الیافعی، عبد اللہ بن اسعد، مرآۃ الجنان وعبرۃ الیقظان، دار الکتاب الاسلامی، القاھرہ، ج:3، ص:474

[23] ابن اثیر، الکامل فی التاریخ، ج: 2، ص: 59

[24] شمس الدین شہرزوری، نزھۃ الارواح وروضۃ الافراح فی تاریخ الحکماء والفلاسفۃ، المکتبۃ السکندریہ، ص: 175

[25] ابن خلکان، وفیات الاعیان وانباء ابناء الزمان، ج: 1، ص: 475

رازی مستقل طور پر اس کے لشکر گاہ میں رہتے تھے۔ ہر ہفتے ان کا وعظ ہوتا تھا جس میں سلطان خود بھی شریک ہوتا تھا۔ ایک مرتبہ امام رازی نے دوران وعظ اس سے مخاطب ہو کر کہا کہ "اے سلطان نہ تو تیری حکومت قائم رہے گی اور نہ رازی کی علمی سربلندی قائم رہے گی"۔ اس پر سلطان زار و قطار رونے لگا۔[26]

اس کے بعد 606ھ میں شہاب الدین غوری کے قتل کی سازش کا الزام امام رازی پر لگا۔ شورش برپا ہوئی تو کچھ لوگوں نے امام موصوف کو قتل کرنا چاہا لیکن آپ نے شہاب الدین غوری کے وزیر موید الملک کے پاس جا کر پناہ لی اور اس نے امام صاحب کو ان کے قیام کی جگہ پہنچا دیا۔[27]

بعد میں سلطنتِ خوارزمی کے حکمرانوں میں امام رازی کو اعزاز و اکرام دیا گیا اور سلطان علاؤ الدین تکش خوارزمی نے امام رازی کو اپنے بیٹے محمد بن تکش کا استاد مقرر کیا تھا۔ محمد بن تکش بعد میں حکمران بنا تو اس نے امام موصوف کو اپنے دربار میں دیگر تمام افراد سے زیادہ مقام و مرتبہ دیا۔[28] امام رازی اس کے ساتھ بحثیت استاد بعض اوقات انتہائی سخت اور درشت انداز میں بھی بات کر لیتے تھے اور وہ آپ کی ہر بات کو صبر و احترام کے ساتھ برداشت کرتا تھا۔[29]

حکمرانوں کی مجالس کو امام رازی نے کبھی بھی اپنے علمی، فکری، نظریاتی اور اعتقادی مزاج پر غالب نہیں آنے دیا تھا۔ آپ ہمیشہ حکمران کے سامنے کلمہ حق کہہ دینے میں ذرا تامل کا مظاہرہ نہیں کرتے تھے۔ اس کی ایک مثال امام موصوف

---

[26] اس خطاب کی تفصیلات کے لیے دیکھیے: عبد اللہ بن اسعد الیافعی، مرآۃ الجنان و عبرۃ الیقظان، ج:4، ص: 3؛ بدایوانی، منتخب التواریخ، ج: 1، ص:53

[27] ابن اثیر، الکامل فی التاریخ، ج:2، ص: 83

[28] ابن خلکان، وفیات الاعیان وانباء ابناء الزمان، ج:1، ص: 475

[29] ابن قاضی شہبۃ، طبقات الشافعیۃ، ج:5، ص: 35؛ شہر زوری، نزھۃ الارواح و روضۃ الافراح فی تاریخ الحکماء والفلاسفۃ، ص: 175

نے خود پیش کی ہے۔ آپ لکھتے ہیں کہ تورات میں حضرت داؤد علیہ السلام کی طرف منسوب ہے کہ انھوں نے اوریا کی بیوی پر فریفتہ ہو کر حیلے کے ساتھ اوریا کو قتل کروا دیا اور پھر اس کی بیوی کے ساتھ شادی رچالی۔ یہ واقعہ میرے عہد کے ایک حکمران کو صحیح لگا۔ ایک مرتبہ میں اس کی مجلس میں گیا تو وہ اسی واقعہ کے بارے میں اپنی رائے بتا رہا تھا۔ میں نے اس کو دو تین باتیں سمجھائیں:

(1) انبیاء معصوم عن الخطاء ہوتے ہیں اس لیے ان کی نسبت ایسی باتیں جائز نہیں ہیں۔

(2) اگر داؤد علیہ السلام کو نبی نہ مانا جائے تب بھی ان کو مسلمان ضرور مانا جائے گا اور نبی ﷺ کا فرمان ہے کہ اپنے فوت شدہ بھائیوں کے لیے بھلائی والے الفاظ ہی بولو۔

(3) برائی کے بارے میں بات کرنے سے عذاب نہیں ہوتا ہے لیکن اگر یہ قصہ جھوٹا نکلا تو اس کو پھیلانے میں ملوث ہر شخص عذاب میں مبتلا ہو جائے گا۔

امام رازی لکھتے ہیں کہ میری یہ باتیں سن کر وہ حکمران خاموش ہو گیا۔[30]

## علمی مجالس کا انعقاد

حکمرانوں کے مابین رہنے کے باوجود امام رازی کا علمی شغف ماند نہیں پڑا تھا۔ محی الدین قاضی مرند کے مطابق امام صاحب حکمرانوں میں اپنے علم کی بنا پر مقبول تھے اور عوام میں ان کو حکمرانوں سے زیادہ عزت و اکرام دیا گیا تھا۔ ان کے اکابر شاگردوں میں قطب الدین مصری، شہاب الدین نیشاپوری اور زین الدین کشی شامل تھے۔ ان کی مجالس میں علمی

---

[30] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:7، ص:187

مباحثے ہوتے جن میں امام صاحب کے ساتھ شاگرد بھی شریک ہوتے تھے۔ آپ کی سواری چلتی تو کم و بیش تین سو شاگرد آپ کے اردو گرد چل رہے ہوتے تھے۔[31]

آپ کی مجالس میں مختلف مکاتب فکر اور ادیان کے لوگ بھی دلچسپی کے باعث آکر بیٹھتے تھے۔ان کے شکوک و شبہات کو امام رازی احسن انداز میں رفع کرتے تھے۔ فرقہ کرامیہ کے علاوہ دیگر کئی مکاتب فکر کے لوگ ان مجالس کی بدولت ہی اہل سنت والجماعت کا حصہ بن جاتے تھے۔[32]

امام رازی کے وعظ کی کوئی مخصوص زبان نہیں تھی۔ آپ کبھی عربی میں اور کبھی فارسی میں وعظ فرماتے تھے۔[33] ایک مرتبہ وہ ہرات میں آئے تو وہاں کے حکمران حسین خرمین نے ان کا استقبال کیا اور جامع مسجد صدر ایوان میں ان کے لیے ایک منبر نصب کروایا۔ آپ اس منبر پر بیٹھ کر نفس کے موضوع پر وعظ فرما رہے تھے۔ حسین بن خرمین اور شہاب الدین غوری کا بھانجا محمود شاہ فیروز آپ کے قریب بیٹھا تھا۔اس دوران ایک باز مسجد کے احاطے میں ہی ایک کبوتر پر حملہ آور ہوا اور کبوتر آپ صاحب کے قریب آکر چھپ گیا اور یوں محفوظ ہو گیا۔وہاں موجود ایک شاعر شرف الدین ابن عنین نے امام صاحب کی اجازت سے فی البدیہ یہ دو اشعار پڑھے:

| | |
|---|---|
| جاءت سليمان الزمان بشحوها | والموت يلمع من جناحي خاطب |
| من نباء الورقاء ان محلكم | حروم وانک ملجاء للخائف |

[31] ابن ابی اصیبعہ، عیون الانباء فی طبقات الاطباء، ج:2،ص:23

[32] ابن خلکان، وفیات الاعیان وانباء ابناء الزمان، ج: 1،ص: 474

[33] ابن قاضی شھبۃ، طبقات الشافعیہ،ج:5؛ص: 34؛ابن خلکان، وفیات الاعیان وانباء ابناء الزمان،،ج:1،ص: 474

ترجمہ: وہ کبوتر زمانے کے سلیمان کے پاس اپنی فریاد کے ساتھ اس حالت میں پہنچا جب اچک لینے والے باز کے پروں میں اس کی موت واضح نظر آ رہی تھی۔ آکر اس کبوتر کو کس نے بتایا کہ آپ کا محل حرم ہے اور خوف کے ماروں کے لیے یہ پناہ گاہ ہے۔

امام رازی کو اس کے اشعار بہت پسند آئے اور آپ نے بعد میں اس کو ایک قیمتی چادر اور بہت سی اشرفیاں پہنچائیں۔[34]

امام رازی کے مزاج میں سختی تھی لیکن یہ سختی اصولی باتوں کے حوالے سے تھی۔ عملی زندگی میں وہ نرم مزاج تھے اور ان کی بردباری کی کئی مثالیں مورخین نے نقل کی ہیں۔ ان کے ایک بھائی کا نام رکن الدین تھا۔ رکن الدین نے بھی دینی علوم میں مہارت حاصل کی تھی البتہ ان کو امام رازی کی علمی مقبولیت ایک آنکھ نہ بھاتی تھی۔ وہ لوگوں میں امام رازی کے خلاف منافرت پھیلانے کی کوشش کرتے اور ان کی علمیت کی تحقیر کرتے ہوئے اپنے آپ کو عوامی حلقوں میں مقبول کرنے کی کوشش کرتے تھے۔ امام رازی ان کے اس عمل سے تنگ آچکے تو انھوں نے رکن الدین کی خدمت میں پیغام بھیجا کہ آپ کسی دوسرے شہر میں قیام فرمالیں۔ آپ کے قیام و طعام کے اخراجات میں ادا کروں گا لیکن رکن الدین نے ان کی تجویز ماننے سے انکار کر دیا۔ پھر امام رازی نے سلطان خوارزم شاہ کی خدمت میں درخواست کی تو اس نے رکن الدین کو نظر بند کر دیا۔[35]

---

[34] ابن ابی اصیبعہ، عیون الانباء فی طبقات الاطباء، ج:2، ص: 24، 23

[35] ابن ابی اصیبعہ، عیون الانباء فی طبقات الاطباء، ج:4، ص: 26، 25

## وفات

امام رازی نے زیادہ تر قیام "رے" میں ہی رکھا۔ ایک مرتبہ آپ رے سے خوارزم تشریف لائے اور وہاں بیمار ہو گئے۔ مرض شدت اختیار کرتا گیا اور 606ھ میں اتوار کے روز انھوں نے اپنے شاگرد ابرہیم بن ابی بکر بن علی اصفہانی سے ایک وصیت نامہ لکھوایا۔ اس کے بعد بیماری نے طول پکڑ لیا۔ آپ نے یکم شوال 606ھ میں عید کے روز انتقال کیا۔[36]

ایک روایت کے مطابق امام رازی نے ہرات میں وفات پائی۔[37]

جس بیماری نے آپ کے لیے مرض الموت کی صورت اختیار کر لی اس کا سبب فرقہ وارانہ عناد تھا۔ مورخین کے مطابق فرقہ کرامیہ کے لوگوں نے آپ کو زہر دلوایا تھا اور اسی زہر کی وجہ سے آپ بیمار ہو کر فوت ہوئے تھے۔[38]

امام رازی کے مقام تدفین میں بھی اختلاف ہے۔ شہر زوری کے مطابق آپ ہرات میں ایک پہاڑ کے دامن میں دفن ہوئے جب کہ ابن خلکان کے مطابق آپ کو ہرات کے قریب ایک دیہات "مزداخان" میں دفن کیا گیا تھا۔ امام رازی نے بھی اسی جگہ دفن ہونے کی وصیت کی تھی لیکن قفطی نے اخبار الحکماء میں لکھا ہے کہ ظاہر یہی کیا گیا تھا کہ امام صاحب

---

36 ابن ابی اصیبعہ، عیون الانباء فی طبقات الاطباء، ج:2، ص: 26،27

37 ابن قاضی شہبۃ، طبقات الشافعیۃ، ج:5، ص: 39؛ شہر زوری، نزہۃ الارواح وروضۃ الافراح فی تاریخ الحکماء والفلاسفۃ، ص: 175

38 ابن قاضی شہبۃ، طبقات الشافعیۃ، ج:5، ص: 35؛ القفطی، اخبار الحکماء، ص: 191

یہاں دفن ہیں لیکن حقیقت یہ ہے کہ امام رازی کو ان کے گھر میں ہی دفن کیا گیا تھا کیونکہ لوگ امام رازی کے عقائد سے بد ظن تھے اس لیے ان کی میت کی بے ادبی کا خدشہ موجود تھا۔[39]

قفطی کی روایت قرین قیاس معلوم ہوتی ہے کیونکہ دیگر مورخین کے بیانات سے اس کی تائید ہوتی ہے۔ طبقات الشافعیہ میں امام صاحب کی وصیت کا ذکر ہے کہ ان کی وفات کی خبر کو مخفی رکھا جائے[40] اور تاریخ الحکماء کے مطابق امام رازی نے عوام کے خوف سے وصیت کی تھی کہ ان کو رات کے وقت دفن کیا جائے۔[41]

امام رازی دین و دنیا، دونوں میں کامیاب تھے۔ ایک طرف آپ کا شمار صوفیاء میں کیا جاتا تھا جب کہ دوسری طرف آپ کے ہاں دنیوی سامان و مال بھی موجود تھا۔ انھوں نے اپنی وفات کے وقت کئی غلاموں اور لونڈیوں کو آزاد کر دیا تھا نیز ان کو تھوڑا تھوڑا مال بھی دیا تھا۔[42] وفات کے بعد امام رازی نے بہت زیادہ ترکہ چھوڑا جس کی مقدار اسی ہزار اشرفیاں تھیں۔[43]

## وصیت نامہ

امام رازی کا وصیت نامہ مورخین نے نقل کیا ہے۔ اس کے اہم نکات یہاں پیش کیے جاتے ہیں:

---

39 تفصیل کے لیے دیکھیے: شہر زوری، نزھۃ الارواح و روضۃ الافراح فی تاریخ الحکماء والفلاسفۃ، ص:176؛ ابن خلکان، وفیات الاعیان وانباء ابناء الزمان، ، ج:1، ص: 474؛ القفطی، اخبار الحکما قفطی، ص: 190

40 ابن قاضی شھبۃ، طبقات الشافعیہ، ج:5، ص: 38

41 القفطی، جمال الدین علی بن یوسف، تاریخ الحکماء، (کتب خانہ طیب، 1945ء، ص:176

42 شہر زوری، نزھۃ الارواح و روضۃ الافراح فی تاریخ الحکماء والفلاسفۃ، ص: 176

43 الحنبلی، شذرات الذھب فی اخبار من ذھب، ج: 5، ص: 21

اپنی معتبر کتابوں میں جتنا میں نے ثبوت دیاہے وہ یہ ہے کہ یہ محسوس دنیا ایک ایسے مدبر کے زیر تبدیر ہے جو متغیرات اور اعراض کی مماثلت سے منزہ اور کمال قدرت علم ورحمت کے ساتھ متصف ہے۔

میں نے کلامیہ اور فلسفیانہ طرز وروش کو جانچاہے لیکن اس میں وہ فائدہ نہیں دیکھا جو اس فائدے کے برابر ہو جس کو میں نے قرآن مجید میں پایا کیونکہ وہ تمام تر خدا کی عظمت وجلال کو تسلیم کرواتا ہے۔

میں نے صرف اسی بات کے ثابت کرنے کی کوشش کی ہے جس کی نسبت میرا یہ اعتقاد ہے کہ وہ حق ہے اور میں نے اس کو صحیح خیال کیا ہے۔

میری علمی تصانیف میں قدماء پر ہونے والے اعتراضات جس شخص کو پسند آئیں وہ احسان کے طور پر مجھے اپنی بہترین دعاؤں میں یاد رکھے ورنہ بری بات مت بولے کیونکہ ان مباحث سے میرا مقصد اہلِ علم کی اصلاح تھا۔

میں اپنے تمام شاگردوں اور ہر اس شخص کو جس پر میرا حق ہے، وصیت کرتا ہوں کہ میرے انتقال کے بعد میری وفات کی خبر کا اخفا کریں اور کسی کو مطلع نہیں کریں۔ مجھے کفن پہنا کر شریعت کے مطابق موضع مزداخان کے پہاڑ کے قریب لے جاکر دفن کیا جائے۔

میرے فرزند ابو بکر کی تربیت کا اہتمام کیا جائے کیونکہ اس میں ذہانت اور طباعی کے آثار ظاہر ہیں۔[44]

---

[44] امام رازی کے وصیت نامہ کی مکمل عبارت کے لیے ملاحظہ فرمائیں: ابن ابی اصیبعہ، عیون الانباء فی طبقات الاطباء، ج:2، ص: 27،28۔ طبقات الشافعیۃ میں بھی امام موصوف کا وصیت نامہ موجود ہے البتہ ان دونوں کی عبارات میں قدرے اختلاف پایا جاتا ہے۔ دیکھیے: ابن قاضی شہبۃ، طبقات الشافعیۃ، ج:5، ص: 37،38

## اولاد

یہ معلوم نہیں ہو سکا کہ امام رازی کے بچوں کی تعداد کیا تھی۔ البتہ ان کے دو بیٹوں کا ذکر منقول ہے۔

امام رازی کے بڑے بیٹے کی کنیت ابو بکر اور نام ولقب ضیاء الدین تھا۔ ان کا یہ فرزند انتہائی ذہین وفطین تھا اور امام موصوف فرمایا کرتے تھے کہ اگر یہ لڑکا زندہ رہا تو مجھ سے بھی زیادہ بڑا عالم بنے گا۔[45] آپ کی وفات کے بعد ابو بکر ضیاء الدین درس ووعظ میں آپ کا جانشین بنا۔[46]

امام رازی کے چھوٹے بیٹے کا نام محمد تھا جس سے آپ کو بہت محبت تھی۔ امام موصوف نے اپنی کئی کتب اس کے ساتھ منسوب کیں۔ اس کی وفات امام رازی کی زندگی میں ہی 601ھ میں ہو گئی جس کا امام موصوف کو بہت غم ہوا۔ سورۃ یونس کی تفسیر کے خاتمے اور سورۃ یوسف کی تفسیر کے اختتام پر انھوں نے اس غم کا اظہار بھی کیا ہے۔

امام رازی کی ایک بیٹی بھی تھی اور اس کا نکاح علاء الملک علوی کے ساتھ ہوا تھا، علاء الملک خوارزم شاہ کا وزیر تھا۔

## امام رازی کی تصنیفات و تالیفات

امام رازی نے متعدد اور متنوع جہات کو اپنی تصنیفات میں شامل کیا ہے۔ انھوں نے بعض ایسے موضوعات پر بھی طبع آزمائی کی ہے جن کے معاملے میں وہ خود ماہر نہ تھے۔ شہر زوری نے اس ضمن میں سحر وطلسمات پر امام موصوف کی کتاب "کتاب السر المکتوم" کو بطور مثال پیش کیا ہے۔[47]

---

45 ابن ابی اصیبعہ، عیون الانباء فی طبقات الاطباء، ج: 2، ص: 26

46 شہر زوری، نزھۃ الارواح وروضۃ الافراح فی تاریخ الحکماء والفلاسفۃ، ص: 176

## تفسیر کبیر

امام رازی نے اس کتاب کا نام مفاتیح الغیب رکھا تھا البتہ یہ تفسیر کبیر کے نام سے بھی معروف ہے۔ آپ نے اس کو باریک خط میں بارہ جلدوں میں لکھا تھا۔ اس ضمن میں مندرجہ ذیل نکات قابلِ غور ہیں:

1. ابن خلکان کے مطابق امام رازی نے اس تفسیر کو مکمل نہیں لکھا تھا۔ ابن خلکان نے یہ صراحت نہیں کی کہ امام صاحب نے کہاں تک لکھا تھا اور بعد میں اس کی تکمیل کس نے کی تھی۔

2. شفائے قاضی عیاض کی شرح میں شہاب نے لکھا ہے کہ امام رازی نے سورۃ انبیاء تک تفسیر لکھی تھی۔ یہ موقف صحیح معلوم نہیں ہوتا کیونکہ امام رازی کی عادت یہی تھی کہ وہ اکثر سورتوں کے خاتمے میں اس کی تکمیل کا عہد ضرور لکھتے تھے۔ مثلاً سورۃ مومن کے آخر میں انھوں نے صراحت کر دی ہے کہ میں نے اس سورۃ کی تفسیر کو 2 ذو الحجہ 603ھ میں شہر ہرات میں مکمل کیا ہے۔ اسی ماہ اور اسی برس انھوں نے سورۃ حم، شوریٰ، زخرف، جاثیہ، احقاف اور سورہ محمد کی تفسیر بھی مکمل کی تھی۔ سورۃ محمد کے اخیر میں بھی امام موصوف کی تصریح موجود ہے۔ اس کے بعد کی سور کے آخر میں ایسی کوئی تصریح نہیں ملتی ہے۔

3. معلوم ہوتا ہے کہ اس کی تکمیل کا اولین سہرا قاضی شہاب الدین بن خلیل الخوبی الدمشقی (639ھ) کو جاتا ہے۔ ان کے بعد اس کا تکملہ شیخ نجم الدین احمد بن محمد القمولی (م:777ھ) نے لکھا۔ تفسیر بہت ضخیم ہے اس لیے اس کو محمد بن قاضی ایاثلوغ نے ملخص انداز میں پیش کرتے ہوئے اپنی طرف سے بعض فوائد کا اضافہ بھی کیا ہے۔[48]

---

[47] القفطی، تاریخ الحکماء، ص: 177

[48] حاجی خلیفہ مصطفی بن عبداللہ چلپی، کشف الظنون عن اسامی الکتب والفنون، دارالفکر، بیروت، ج: 2، ص: 477

## اسرار التنزیل وانوار التاویل

امام رازی کی کتابوں میں یہ کتاب قفطی کے مطابق قرآن مجید کی مختصر تفسیر ہے۔[49] امام رازی اس کتاب کی تکمیل سے قبل ہی وفات پا گئے تھے اس لیے اس میں تمام موضوعات کا احاطہ نہیں کیا جاسکا تھا۔ اس کتاب کے چار حصے ہیں جن میں پہلا حصہ اصول کے بارے میں، دوسرا حصہ فروع کے بارے میں، تیسرا حصہ اخلاق کے بارے میں جب کہ چوتھا حصہ دعاؤں سے متعلق ہے۔[50]

## مفاتیح العلوم

امام رازی نے سورۃ فاتحہ کے مضامین کی وضاحت میں یہ کتاب لکھی تھی۔ اس کو سورۃ فاتحہ کی مفصل شرح کہا جا سکتا ہے۔ اس کی دو جلدیں ہیں۔[51]

## تفسیر سورۃ اخلاص

امام رازی کی قرآن مجید کے مضامین پر گہری نظر تھی۔ ان کی اسی صلاحیت کی عکاسی اس کتاب میں ہوتی ہے جس میں امام موصوف نے چار فصلوں پر مشتمل سورۃ اخلاص کے ایسے اسرار و رموز بیان فرمائے تھے جن کے بارے میں یہ کہا جاتا ہے کہ وہ دیگر مفسرین کے علم میں بھی نہیں تھے۔[52]

---

[49] القفطی، اخبار الحکماء، ص:191

[50] چلبی، کشف الظنون، ج:1، ص: 95

[51] چلبی، کشف الظنون، ج: 1، ص: 313

[52] چلبی، کشف الظنون، ج:1، ص: 313

## لوامع البینات فی شرح اسماء اللہ تعالیٰ والصفات

اس کتاب میں امام رازی نے اسماء وصفات سے متعلق مسائل کو شرح وبسط کے ساتھ بیان فرمایاہے نیز اس میں تمام اسماء الحسنیٰ کی تشریح بیان کی گئی ہے۔اپنی تفسیر مفاتیح الغیب میں امام رازی نے اس کتاب کا بعض مقامات پر حوالہ دیاہے۔

## محصل افکار المتقدمین والمتاخرین من الحکماء المتکلمین

امام رازی نے اس کتاب میں علم الکلام کے قواعد وضوابط کا احاطہ کیا ہے۔اس کتاب کے چار رکن تشکیل دیے ہیں۔پہلے رکن میں مقدمات، دوسرے رکن میں معلومات، تیسرے رکن میں الٰہیات اور چوتھے رکن میں سمعیات کا بیان ہے۔علامہ علاء الدین علی بن عثمانی المار دینی (م:750) نے اس کا خلاصہ لکھا ہے جب کہ علامہ محقق علی بن عمر الکاتبی القزوینی المطقی (م:675ھ) نے اس کی شرح مفصل کے نام سے لکھی ہے۔محقق طوسی نے بھی اس کتاب کا خلاصہ تلخیص المحصل کے نام سے پیش کیا ہے اور جابجا امام رازی پر اعتراضات کیے ہیں۔عزی الدین عبد الحمید نے اس پر تعلیق لکھی ہے۔[53]

## الاربعین فی اصول الدین

امام رازی کی یہ کتاب بھی علم الکلام سے متعلق ہے جس میں امام موصوف نے علم الکلام کے چالیس مسائل پر بحث کی ہے۔امام صاحب نے یہ کتاب اپنے بیٹے محمد کے لیے تحریر کی تھی۔ قاضی سراج الدین ابو الثنا محمود بن ابی بکر الارموی (م:682ھ)نے اس کی تلخیص "لباب" کے عنوان سے لکھی ہے۔[54]

---

[53] چلپی، کشف الظنون، ج:2، ص: 392

[54] چلپی، کشف الظنون، ج: 2، ص: 392

## معالم

امام رازی نے معالم کے نام سے تین کتابیں لکھی تھیں۔(1)معالم فی اصول الدین۔(2)معالم فی اصول الفقہ۔(3)معالم فی علم الکلام۔اول الذکر میں پانچ علوم پر بحث کی گئی ہے اور ان میں علم کلام، علم اصول فقہ، فقہ، علم خلاف اور علم آداب نظر و جدل ہے۔ثانی الذکر کتاب کی شرح ابو الحسن علی بن الحسین الارموی(م:757) نے لکھی جب کہ نجم الدین اللبودی نے معالمین فی الاصلین کے عنوان سے اس کا خلاصہ لکھا ہے۔ثالث الذکر کا اختصار شیخ امام جمال الدین محمد بن عبد الکریم حلبی نے 673ھ میں عمدۃ المعلم کے نام سے لکھا تھا۔(55)

## الخمسین فی اصول الدین

امام رازی کا یہ مختصر رسالہ علم کلام کے پچاس نکات کی وضاحت پر مشتمل ہے۔(56)

## نہایۃ العقول

علامہ شبلی نعمانی نے امام رازی کی اس کتاب کو علم الکلام کی کتب میں شامل کیا ہے لیکن کشف الظنون میں اس کا پورا نام "نھایۃ العقول فی الکلام فی درایۃ الاصول" ظاہر کرتا ہے کہ یہ اصول فقہ کی کتاب ہے۔(57)

## عصمۃ الانبیاء

اس کتاب میں عصمتِ انبیاء کو ثابت کیا گیا ہے۔

---

[55] چلبی، کشف الظنون، ج:2، ص: 459

[56] القفطی، اخبار الحکماء، ص: 192؛ چلبی، کشف الظنون، ج:1، ص: 475

[57] چلبی، کشف الظنون، ج:2، ص: 621

## مطالب العالیہ

یہ امام رازی کی آخری تصانیف میں سے ایک ہے جن کو امام موصوف مکمل نہیں کر سکے تھے۔اس کتاب کا موضوع علم الکلام ہے اور یہ کتاب عبدالرحمان بچلی زادہ کی شرح کے ساتھ تین جلدوں پر مشتمل ہے۔[58]

## غیر معروف اور مفقود کتب

ان کتابوں کے علاوہ امام رازی کی کچھ ایسی کتب بھی ہیں جن کا محض نام کی حد تک تذکرہ باقی رہ گیا ہے۔ان کتابوں کے نام مندرجہ ذیل ہیں:

- رسالۃ فی النبوات
- الریاض المونقہ
- کتاب الملل والنحل
- تحصیل الحق
- البیان والبرہان
- المباحث العمادیہ فی المطالب المعادیہ
- تہذیب الدلایل وعیون المسائل
- ارشاد النظار الی لطائف الاسرار
- اجوبۃ المسائل النجاریہ

---

[58] چلپی، کشف الظنون، ص: 452؛ ابن ابی اصیبعہ، عیون الانباء فی طبقات الاطباء، ج:2، ص: 29

- کتاب الزبدۃ
- کتاب الخلق والبعث
- کتاب المحصول
- تنبیہ الاشارہ
- شرح وجیز
- ملخص
- الرسالۃ الکاملیۃ فی الحقائق الالٰہیۃ
- مباحث مشرقیہ
- کتاب الانارات فی شرح الاشارات
- شرح عیون الحکمۃ
- لباب الاشارات
- کتاب مباحث الوجود العدم
- منتخب کتاب ونکلوشا
- رسالۃ الحدوث
- رسالۃ الجواہر الفرد
- تعجیز الفلاسفۃ
- مباحث الحدود
- شرح مصادرات اقلیدس

- کتاب فی الہندسۃ
- رسالۃ فی النفس
- الاحکام العلائیہ فی الاعلام السماویہ
- السر المکتوم فی مخاطبۃ النجوم
- کتاب احکام الاحکام
- کتاب الجامع الکبیر فی شرح کلیات القانون
- کتاب فی النبض
- کتاب التشریح
- کتاب الاشربۃ
- سراج القلوب
- الطریقۃ العلائیہ
- شفاء العی والخلاف
- کتاب الطریقۃ
- کتاب فی ابطال القیاس
- کتاب الاخلاق
- کتاب فی ذم الدنیا
- کتاب الرمل
- نفسۃ المصدور

- البراہین البہائیہ
- کتاب الفراسۃ
- کتاب مباحث الجدل
- کتاب آیات البینات
- الرسالۃ الصاحبیۃ
- الرسالۃ المجدیہ
- رسالۃ فی السوال
- کتاب جواب الفیلانی
- کتاب الرعایۃ
- نہایۃ الاعجاز فی درایۃ الاعجاز
- کتاب المحصل فی شرح کتاب المفصل
- شرح سقط الزند
- شرح نہج البلاغہ
- مناقب امام شافعی
- فضائل الصحابہ
- دلائل الاعجاز
- بحر الانساب
- حدائق الانوار فی حدائق الاسرار

امام صاحب کی کتابوں کے موضوعات اور ان میں پیش کردہ معلومات کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ ان کے دور میں قدما اور متاخرین دونوں کی کتابیں موجود تھیں۔ قدما کی کتابیں نہ تو مکمل طور پر ختم ہوئی تھیں اور نہ ان کو نظر انداز کیا جاتا تھا بلکہ اہل ذوق ان کتابوں سے بھرپور طریقے سے استفادہ کرتے تھے یہی وجہ ہے کہ امام رازی نے بھی قدماء کی کتابوں سے علم حاصل کیا اور اپنے عہد کے جدید علما سے بھی فیض حاصل کیا تھا اور ان کی کتابوں میں ہمیں قدما کی روایات کے ساتھ ساتھ جدید علماء کے افکار کی آمیزش بھی مکمل طور پر ملتی ہے۔ یہی موقف قفطی نے اخبار الحکماء میں پیش کیا ہے۔(59)

یہ بات بھی اہم معلوم ہوتی ہے کہ امام صاحب نے متنوع موضوعات کے بارے میں کتابیں لکھی تھیں اور ان کے مطالعہ میں جملہ علوم کے ماہرین کی کتابیں رہی تھیں اس ضمن میں یہ دیکھا جا سکتا ہے کہ امام صاحب نے فلسفہ و حکمت میں بو علی سینا اور فارابی کی تصانیف سے فائدہ اٹھایا اور یہ کام انھوں نے خراسان میں اپنے قیام کے دوران کیا تھا۔(60) اس کے علاوہ امام رازی نے ابو البرکات بغدادی کی کتب سے بھی استفادہ کیا تھا۔ شہر زوری نے تصریح کی ہے کہ امام صاحب نے حکماء پر جو اعتراضات کیے ہیں وہ ان کے اپنے اختراعی اعتراضات نہیں ہیں بلکہ ان میں سے اکثر اعتراضات ابو البرکات بغدادی سے ماخوذ ہیں۔

---

59 القفطی، اخبار الحکما، ص: 191

60 القفطی، اخبار الحکماء، ص:190

# دوسری فصل: امام ابن کثیر کی سوانح وخدمات

## نام وکنیت ولقب

امام ابن کثیر کی کنیت ابو الفداء، نام اسماعیل بن عمر بن کثیر بن ضوء بن کثیر القیسی البصری الشافعی اور لقب عماد الدین ہے۔

## پیدائش وخاندان

آپ 700ھ میں شام میں پیدا ہوئے۔ آپ کی جائے پیدائش کا نام بستی "مجدل" تھا جو بصریٰ میں واقع ہے۔[61]
یہ بستی دمشق کے جنوب میں واقع ہے۔[62]

امام ابن کثیر کی پرورش ایک علمی و دینی گھرانے میں ہوئی۔ ان کے والد عمر بن حفص بن کثیر اپنی بستی میں خطیب تھے اور انھوں نے امام نواوی اور فزاری رحمۃ اللہ علیہ سے علمی فیض حاصل کیا تھا۔ امام ابن کثیر محض تین برس کے تھے کہ ان کے والد انتقال کر گئے۔ 707ھ میں ان کی والدہ اپنے شوہر کی وفات کے بعد اپنے بیٹے کے ساتھ دمشق چلی گئیں۔

بعض روایات کے مطابق آپ کی عمر چار برس تھی اور آپ کے والد وفات پا گئے۔ اس کے بعد آپ کے بڑے بھائی نے آپ کی تعلیم وتربیت کا ذمہ اٹھایا۔ وہ خود بھی عالم دین تھے اور 706ھ میں، جب ابن کثیر ابھی پانچ برس کے تھے، بھائی کے ساتھ دمشق منتقل ہو گئے اور دمشق میں ہی ان کی تعلیم وتربیت اور پرورش ہوئی تھی۔[63] امام ابن کثیر لکھتے ہیں کہ:

---

[61] مجدل کی م کے نیچے زیر جب کہ ج پر جزم ہے۔ اس بستی کے بارے تفصیل معلوم کرنے کے لیے ملاحظہ فرمائیں: یاقوت بن عبد اللہ الحموی، معجم البلدان، دار الفکر، بیروت، طبع 177ء، ج:5، ص:56

[62] احمد بن علی بن حجر العسقلانی، الدر الکامنۃ فی اعیان المائۃ الثامنۃ، دار الکتب العلمیۃ، بیروت، 1986ء، ج: 1، ص: 445۔

"وقد کان لنا شفیقا(64)"

## تعلیم وتربیت

امام ابن کثیر کو بچپن سے ہی علم حاصل کرنے کا شوق تھا۔یہی وجہ ہے کہ انھوں نے قرآن، حدیث، تاریخ، فقہ، سیرۃ، نحو وغیرہ میں کمال حاصل کیا۔ آپ کو بے شمار احادیث کی اسناد، متن اور ان روایات کے رجال و تاریخ ازبر تھے۔اسی علمی ماحول میں وہ جوان ہوئے۔انھوں نے گیارہ برس کی عمر میں قرآن مجید اپنے استاد ابن غیلان سے حفظ کیا تھا۔(65)

ان کے علاوہ امام ابن کثیر نے جن اساتذہ سے سماع کیا ان میں مندرجہ ذیل اہم ہیں:

- برہان الدین ابراہیم بن عبدالرحمان فزاری (م:729ھ)۔یہ ابن الفرکاح کے نام سے معروف ہیں۔
- بہاؤالدین القاسم بن مظفر بن النجم محمود بن تاج الامناء ابن عساکر (م:723ھ)۔ان کا تعلق شام سے تھا اور یہ معروف مؤرخ ہیں۔
- عیسیٰ بن المطعم۔ان کا تعلق دمشق سے ہے۔
- محمد بن زراد۔
- عماد الدین محمد بن الشیرازی (م:749ھ)
- عفیف الدین بن یحیٰ الآمدی (م:729ھ)
- حافظ ابوالحجاج جمال الدین یوسف بن عبدالرحمان بن یوسف القاضی (م:724ھ)

---

[63] ابو عبداللہ محمد عبدالجبار، المصباح المنیر، دار السلام، لاہور، 1428ھ، ج:1، ص: 60۔

[64] ابن کثیر، البدایۃ والنہایۃ، ج: 14، ص: 32۔

[65] محمد بن علی بن حسن الحسینی الدمشقی نے حافظ ذہبی کی کتاب "تذکرۃ" کی تشریح "تذکرۃ الحفاظ وذیولھا" میں اس کا ذکر کیا ہے۔دیکھیے: محمد بن علی بن حسن الحسینی الدمشقی، تذکرۃ الحفاظ وذیولھا، دار الکتب العلمیۃ، بیروت، 1998ء، ص: 58

- تقی الدین احمد بن تیمیہ الحرانی(م:728ھ)
- شمس الدین محمد بن احمد بن عثمان الذہبی(م:673ھ)۔[66]

ان اساطینِ علم کے علاوہ کئی جلیل القدر علماء نے امام ابن کثیر کو اپنی روایات بیان کرنے کی اجازت دے رکھی تھی۔ان میں ابو موسیٰ القرافی الحسینی، ابو الفتح الدبوسی، علی بن عمر الوانی اور یوسف الختنی شامل ہیں۔اس زمانے میں دستور تھا کہ جب کوئی طالب علم کسی فن میں دسترس اور کمال حاصل کرلیتا تو وہ اس فن کی کوئی مختصر سی کتاب حفظ کرتا، چنانچہ اس دستور کے مطابق آپ نے بھی شیخ ابو اسحاق شیرازی (م:476ھ) کی فقہ میں کتاب "التنبیہ فی فروع الشافعیۃ" زبانی یاد کر کے 18 برس کی عمر میں سنا دی۔اسی طرح اصول فقہ میں علامہ ابن حاجب المالکی (م:646ھ) کی "مختصر" کو حفظ کیا تھا۔کتبِ اصول آپ نے "مختصر ابن حاجب" کے شارح علامہ شمس الدین محمود بن عبد الرحمان اصفہانی (م:749ھ) سے پڑھیں۔[67]

امام سیوطی نے لکھا ہے کہ ابن کثیر نے حجاز اور اس طبقے کے اہل علم سے سماعِ حدیث کیا ہے۔[68] ان میں سے سب سے اہم استاد حافظ جمال الدین مزی ہیں جنہوں نے اسماء الرجال کی شہرہ آفاق کتاب تہذیب الکمال لکھی ہے۔امام سیوطی کے مطابق علامہ مزی سے حصول علم کے لیے ابن کثیر نے ان کے ہاں ایک طویل عرصہ قیام کیا تھا۔[69]

امام ابن کثیر کو علامہ ابن تیمیہ کے ساتھ قربت اور مصاحبت کا نہایت خصوصی تعلق تھا جس نے آپ کی زندگی پر گہرے نقوش مرتب کیے تھے۔یہ خصوصی تعلق آپ کی علمی و عملی زندگی پر بہت زیادہ اثر انداز ہوا اور یہی وجہ ہے کہ آپ

---

[66] ابو عبد اللہ، مصباح المنیر، ج:1، ص:60،61
[67] ابو عبد اللہ، مصباح المنیر، ج:1، ص: 61
[68] ذیل الدمشقی، تذکرۃ الحفاظ، ج: 5، ص: 238،239
[69] ذیل الدمشقی، تذکرۃ الحفاظ، ج:5، ص: 239

بھی ایسے مسائل میں علامہ ابن تیمیہ سے متاثر تھے جن میں امام صاحب جمہور اسلاف سے متفرد ہیں۔اس بنا پر آپ آزمائش میں مبتلا کیے گئے اور ستائے گئے۔ (70) شیخ احمد محمد شاکر مصری لکھتے ہیں کہ:

"انھوں نے شیخ الاسلام ابن تیمیہ سے بہت کچھ پڑھا، لمبا عرصہ ان کی شاگردی اور صحبت میں رہے، ان سے بہت محبت کی اور ان کے علوم و فنون سے بڑا فائدہ اٹھایا۔ (71)"

## نکاح

امام مزی کے گھر رہنے کی وجہ سے ان کے دل میں امام ابن کثیر نے اپنا اعتماد پیدا کر لیا تھا۔ شیخ احمد محمود شاکر مصری کے مطابق یہ اعتماد اس قدر پختہ ہو گیا کہ بعد میں علامہ مزی نے ابن کثیر کا نکاح اپنی صاحب زادی کے ساتھ کر دیا تھا۔ (72)

## علمی مرتبہ

قرآن مجید کے ساتھ اس لگاؤ نے ان کو مفسر بنا دیا۔امام سیوطی ان کے بارے میں لکھتے ہیں کہ:

**"وله التفسير الذى لم يؤلف على نمطه مثله"**

ان کی تفسیر ایسی ہے کہ اس کے سٹائل میں کبھی کسی نے نہیں لکھا ہے (73)"

امام شوکانی لکھتے ہیں کہ:

---

[70] ابوعبد اللہ، مصباح المنیر، ج:1، ص:61

[71] احمد بن محمد شاکر بن احمد بن عبد القادر، الباعث الحیث، مکتبۃ المعارف، 1417، ص:24

[72] احمد بن شاکر، الباعث الحیثیت، ص: 24۔

[73] جلال الدین سیوطی، طبقات الحفاظ، دار الکتب العلمیۃ، بیروت، 1403ھ ، ص534

"وله التفسير المشهود وهو فی مجلدات۔ وقد جمع فاوعیٰ۔ونقل المذاهب والاخبار"

ان کی مشہور تفسیر کئی جلدوں میں ہے۔ جس کو انھوں نے جمع کیا ہے اور نکھارا ہے۔ انھوں نے اس میں مذاہب اور اخبار کو نقل فرمایا ہے۔[74]

حافظ ذہبی اپنے شیوخ کے تذکرے میں لکھتے ہیں کہ:

"وسمعت من الفقیه المفتی المحدث، ذی الفضائل، عماد الدین اسماعیل بن عمر بن کثیر دمشقی الشافعی--له عنایة بالرجال والمتون والفقه خرج وناظر وصنف وفسر وتقدم[75]"

ایک اور مقام پر حافظ ذہبی لکھتے ہیں کہ:

"الامام الفقیه المحدث الاوحد البارع عما د الدین البصروی الشافعی فقیه متقن ومحدث متقن ومفسر نقال وله تصانیف مفیده[76]"

وہ امام، مفتی، محدث، نہایت باکمال، گوناگوں اوصاف کے مالک، فقیہ اور مفسر قرآن تھے۔ ان کی کتب بہت مفید ہیں۔

ان کے شاگرد حافظ ابو المحاسن الحسینی لکھتے ہیں کہ:

---

74 امام شوکانی، محمد بن علی بن محمد بن عبداللہ الشوکانی، البدر الطالع بمحسان من بعد القرن السابع، القاہرہ، 1348، ج: 1، ص: 153

75 حافظ ذہبی، شمس الدین الذہبی، طبقات، دار الکتب العلمیۃ، بیروت، 1998ء، ج: 4، ص: 201۔

76 شمس الدین الذہبی، المعجم المختصر، مکتبۃ الصدیق، طائف، 1988ء، ص: 47-75

"صاهر شیخنا ابا الحجاج المزی[77]، فاكثر وافتیٰ ودرس وناظر، وبرع فی الفقہ والتفسیر والنحو، وامعن الناظر فی الرجال والعلل[78]"۔

حافظ ابن حجر عسقلانی ان کے بارے میں لکھتے ہیں کہ:

"كان كثیر الاستحضار حسن المفاكهة سارت تصانیفہ فی البلاد فی حیاتہ وانتفع الناس بہا بعد وفاتہ۔[79]"

ان کا استحضار بلا کا تھا۔ نہایت ہنس مکھ اور خوش طبع تھے۔ ان کی تصانیف ان کی زندگی میں ہی دور دراز تک پہنچ چکی تھیں اور لوگوں نے ان کی وفات کے بعد بھی ان کی کتب سے خوب استفادہ کیا۔

علامہ ابن حبیب لکھتے ہیں کہ:

"امام روی التسبیح والتہلیل، وزعیم ارباب التاویل سمع وجمع وصنف واطرب الاسماع بالفتویٰ وشنف وحدث وافاد وطارت اوراق فتاوىة الی البلاد واشتہر بالضبط والتحریر وانتہت الیہ ریاسة العلم فی التاریخ والحدیث والتفسیر۔[80]"

علامہ عینی لکھتے ہیں کہ:

---

[77] ان کا مکمل نام الشیخ الحافظ جمال الدین ابو الحجاج یوسف بن الزکی عبد الرحمان بن یوسف القضاعی کلبی دمشقی شافعی ہے۔ ان کی ولادت کا سال 654ھ ہے جب کہ 742ھ میں ان کی وفات ہوئی تھی۔ الدمشقی، تذکرۃ الحفاظ، ج:4، ص: 193

[78] ذیل الدمشقی، تذکرۃ الحفاظ، ص:58

[79] العسقلانی، الدرر الکامنۃ فی اعیان المائۃ الثامنۃ، ج1:، ص:67

[80] الحنبلی، شذرات الذھب فی اخبار من ذھب، ج:6، ص: 132

"وقد كان قدوة العلماء والحفاظ وعمدة اهل المعانى والالفاظ ومع وجمع وصنف ودرس وحدث والف وكان له اطلاع عظيم فى الحديث والتفسير والتاريخ واشتهر بالضبط والتحرير وانتهىٰ اليه رياسة علم التاريخ والحديث والتفسير وله مصنفات عديدة مفيدة۔"(81)

ان کے شاگرد ابن حجی لکھتے ہیں کہ:

"احفظ من ادركنا لمتون الاحاديث واعرفهم بجرحها ورجالها وصحيحها وسقيمها وكان اقرانه وشيوخه يعترفون له بذالک وكان يستحضر شيئا كثير من الفقه والتاريخ ، قليل النسيان، وكان فقيها جيد الفهم، ويشارک فى العربية مشاركة جيدة ، ونظم الشعر وما اعرف انى اجتمعت به على كثرة ترددى اليه الا واستفدت منه۔"(82)

احمد شاکر لکھتے ہیں کہ امام ابن کثیر ضبط تحریر میں مشہور ہوئے، تاریخ وحدیث اور تفسیری علم کی سربراہی ان پر ختم ہو گئی۔ امام ابن کثیر نے شعر و سخن کے میدان میں بھی طبع آزمائی کی لیکن اللہ تعالیٰ نے آپ کو اس میدان کے لیے منتخب ہی نہیں کیا تھا۔(83)

## امام ابن کثیر کا عہد

حافظ ابن کثیر کا عہد 700ھ تا 774ھ ہے۔ یہ دور مملوکی تھا اور مملوکیوں کی حکومت مصر، شام اور حجاز تک پھیل چکی تھی۔(84) امام ابن کثیر نے موملکی حکمران ناصر محمود (709ھ-741ھ) کا دور پایا۔(85) اس دور میں بلاد شام کے مسلمانوں پر روم کے صلیبیوں نے چڑھائی کر رکھی تھی اور دوسری طرف منگولوں نے مسلمان دنیا کا ایک بڑا حصہ تباہ کرنے

81 یوسف ابن تغری بردی عبد اللہ الظاہرہ الحنفی، النجوم الزاهرة فی ملوک مصر القاهرة، دار الکتب، مصر، س۔ن (ندارد)، ج:11، ص:123
82 الحنبلی، شذرات الذهب فی اخبار من ذهب، ج:6، ص:132
83 احمد بن شاکر، الباعث الحیث، ص:25
84 محمد سہیل طقوش، تاریخ الممالیک فی مصر وبلاد الشام، دار النقاش للطباعة والنشر، بیروت، 1997ء، ص: 264
85 ایضا، ص: 359

کی کوششیں شروع کر رکھی تھیں۔ اس عہد میں بھی امام ابن کثیر رحمہ اللہ نے علمی مشاغل کو جاری رکھا اور خوب محنت کر کے جملہ علوم میں کمال حاصل کیا۔ انھوں نے کئی تصانیف پیش کیں۔ اپنے استاد امام ذہبی کی وفات کے بعد مدرسہ امام صالح میں شیخ الحدیث کی مسند سنبھالی اور کئی لائق طلبہ نے ان سے فیضان پایا۔

## تصنیفات

امام ابن کثیر نے مختلف علوم و فنون خصوصا تفسیر، حدیث اور تاریخ میں بہت سی کتب تصنیف فرمائیں جو بے حد مفید اور نافع ہیں۔ ان میں سے بعض مطول، بعض متوسط اور بعض مختصر حجم کی ہیں۔ ان میں سے بعض زیور طبع سے آراستہ ہو چکی ہیں اور بعض ابھی تک مخطوطات کی صورت میں دنیا کی لائبریریوں کی زینت ہیں۔ آپ کی تمام تصنیفات کی تعداد 34 ہے جن میں سے چند اہم کے نام حسبِ ذیل ہیں۔

## تفسیر القرآن العظیم

قرآن مجید کی تفسیر کے بارے میں امام ابن کثیر کی یہ کتاب انتہائی معروف ہے اور عموماامام موصوف کے تعارف و شہرت میں اس کو اساسی عنصر کے طور پر پیش کیا جاتا ہے۔

## الھدی والسنن فی احادیث المسانید والسنن

ابن کثیر کی یہی کتاب جامع المسانید کے نام سے مشہور ہے۔ آپ نے اس کتاب میں جن دس کتب حدیث کی روایات کو جمع کر دیا ہے ان میں صحاح ستہ، مسند احمد بن حنبل، مسند ابو بکر البزار، مسند حافظ ابو یعلیٰ الموصلی اور المعجم الکبیر للطبرانی شامل ہیں۔ مزید برآں ان مذکور دس کتب کی مجموعی روایات کے علاوہ اور بھی احادیث ذکر کی ہیں۔ امام صاحب خود فرماتے ہیں کہ

"میں اس کتاب میں دس کتب کی روایات کے علاوہ بسا اوقات اور کتب کی روایات بھی ذکر کرتا ہوں۔[86]"

اس کتاب میں مختلف موضوعات از قسم احکام، تفسیر، تاریخ، رقائق، فضائل وغیرہ کی بابت ایک لاکھ سے زیادہ صحیح، حسن، ضعیف، موضوع اور مکرر احادیث بیان کی گئی ہیں۔ اس کتاب کی بابت کہا گیا ہے کہ یہ امام ابن کثیر کی تصانیف میں مفید ترین تصنیف ہے۔ اس کا قلمی نسخہ دار الکتب المصریہ میں موجود ہے۔[87]

## البدایہ والنہایہ

فن تاریخ میں یہ کتاب معرکۃ الآراء تصنیف شمار ہوتی ہے۔ اس کو مرتب کرتے وقت امام ابن کثیر نے سال اور مہینے کا خاص خیال رکھا ہے۔ اس میں امام ابن کثیر نے انبیاء کرام و رسل علیہم السلام اور سابقہ اقوام و امم کے قصے اور واقعات ترتیب وار بیان فرمائے ہیں۔ ان قصص وواقعات میں غرائب و مناکیر اور اسرائیلی روایات کا ذکر بھی کیا گیا ہے اور کئی مقامات پر ان کا ضعف بھی بیان کیا گیا ہے۔ امام موصوف نے اس کے بعد سیرت النبی ﷺ عہد خلافت حتیٰ کہ اپنے ودر کے واقعات کو بھی بیان فرمایا ہے۔

البدایہ والنہایہ میں 767ھ یعنی امام ابن کثیر کی وفات سے سات برس قبل تک کے واقعات بیان کیے ہیں۔ مورخ ابن تغری لکھتے ہیں کہ یہ انتہائی احسن کتاب ہے۔ بدر الدین عینی اپنی تاریخ میں عموما اسی پر انحصار کرتے ہیں۔ رطب و یابس سے معمور واقعات اس کتاب میں جمع ہو چکے ہیں اس کے باوجود سیرت النبی ﷺ والا حصہ بہترین خیال کیا جاتا ہے۔ متعدد اہلِ علم کا اس کتاب میں تذکرہ نہیں ہے لیکن اس سب کچھ کے باوجود فن تاریخ میں یہ کتاب دوسری کتابوں سے بہتر خیال کی جاتی ہے۔

---

[86] امام حافظ عماد الدین اسماعیل بن عمر بن کثیر الدمشقی، جامع المسانید والسنن، مکۃ المکرمۃ، 1475ھ، ج:1، ص: 10

[87] ابو عبد اللہ، مصباح المنیر، ج:1، ص: 64

## الاجتہاد فی طلب الجہاد

یہ کتاب امام ابن کثیر نے امیر منجک بن عبد اللہ سیف الدین یوسفی (م:776ھ) کی خواہش پر لکھی تھی۔اس کا ایک قلمی نسخہ دار الکتب المصریۃ میں موجود ہے۔یہ کتاب آٹھویں صدی میں مسلمانوں اور عیسائیوں کے مابین واقع ہونے والے معرکوں اور حوادث کے بیان پر مشتمل ہے اور ایک معتبر تاریخی دستاویز کی حیثیت رکھتی ہے کیونکہ امام ابن کثیر نے اس میں اس دور میں وقوع پذیر ہونے والے حوادث کو امانت و دیانت اور سچائی کے ساتھ بیان کر دیا ہے۔کتاب کے مقدمے میں مصنف نے وہ آیات ذکر کی ہیں جو جہاد فی سبیل اللہ پر ابھارتی ہیں۔ پھر احادیث نبویہ میں سے تیرہ احادیث بیان کی ہیں۔اس کے بعد وہ حدیث بیان فرمائی ہے جس میں رسول اللہ ﷺ نے مسلمانوں اور عیسائیوں کے درمیان واقع ہونے والی کشمکش اور ٹکراؤ کا بیان فرمایا ہے۔پھر فرنگیوں کے اسکندریہ کے قافلے پر حملہ آور ہونے اور مسلمانوں کی مزاحمت کا بیان ہے۔بعد ازاں مسلمانوں کی جہاد فی سبیل اللہ کے سلسلے میں اس مسلسل جدوجہد، مخلصانہ کوشش اور لازوال خدمات کا ذکر ہے جو انھوں نے رسول اللہ ﷺ اور خلفائے راشدین کے زریں دور میں شام کے علاقوں میں سرانجام دیں۔اس کے بعد امام ابن کثیر نے فرنگیوں کا بیت المقدس پر قابض ہونا، سلطان صلاح الدین ایوبی کا اس کو آزاد کرنا وغیرہ تفصیل کے ساتھ ذکر کیا ہے۔

## اختصار علوم الحدیث

یہ کتاب علامہ ابن صلاح کی کتاب "مقدمہ ابن صلاح" کا اختصار ہے اور یہ فنِ اصول الحدیث پر لکھی گئی ہے۔امام ابن کثیر نے کئی مقامات پر اس میں اضافے بھی کیے ہیں۔حافظ ابن حجر نے اس کتاب میں امام ابن کثیر کے اضافوں اور فوائد کا ذکر کیا ہے۔ماضی قریب میں مصر کے معروف عالم شیخ احمد محمد شاکر نے "الباعث الحیث شرح اختصار علوم الحدیث" کے نام سے اس کی شرح لکھی ہے۔

# شمائل الرسول ودلائل نبوته وفضائله وخصائله

## اختصار سیرۃ النبویۃ

یہ دونوں کتب سیرت النبی ﷺ پر لکھی گئی ہیں۔ تفسیر القرآن العظیم میں سورہ احزاب کی تفسیر میں امام ابن کثیر نے ثانی الذکر کا تذکرہ کیا ہے۔1358ھ میں اس کو مصر سے "الفصول فی اختصار سیرۃ الرسول ﷺ" کے عنوان سے شائع کیا گیا تھا۔ اس کا ایک قلمی نسخہ مدینہ طیبہ میں کتب خانہ شیخ الاسلام میں موجود ہے۔[88]

## رسالۃ فی فضائل القرآن

یہ اپنے موضوع پر مختصر مگر مفید رسالہ ہے۔

## احادیث التوحید والرد علی الشرک

اس حوالے سے شنید ہے کہ 1927ء میں یہ دہلی میں طبع ہوئی تھی۔

# کتبِ مخطوطہ

## طبقات الشافعیہ

اس کتاب میں فقہائے شافعیہ کا بہت خوبصورت تذکرہ ہے۔

---

[88] ابو عبداللہ، مصباح المنیر، ج:1، ص:65

## مناقب الشافعی

اس رسالے میں امام شافعی کے حالات قلم بند کیے گئے ہیں۔حاجی خلیفہ نے اپنی کتاب [89] میں اس کتاب کا نام "الواضح النفیس فی مناقب الامام ابن ادریس" ذکر کیا ہے۔خود امام ابن کثیر نے اس کا ذکر اپنی کتاب البدایہ والنہایہ میں امام شافعی کے تذکرے میں کیا ہے۔اس کا قلمی نسخہ بھی طبقات الشافعیہ کے ساتھ مجلد ہے۔[90]

## مفقود کتب

امام ابن کثیر نے احادیث احکام سے متعلق ایک ضخیم کتاب "الاحکام" کے نام سے لکھنا شروع کی لیکن آپ اس کو مکمل نہیں کر سکے اور صرف کتاب الحج تک لکھ سکے تھے۔آپ نے حضرت ابو بکر صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہما کی امارت کی کیفیت اور ان کے فضائل و شمائل اپنی کتاب "مسند الشیخین" میں ذکر کیے ہیں۔اس کتاب میں آپ نے نبی اکرم ﷺ کی مروی احادیث کو بھی شامل کیا اور تین جلدوں میں اس کتاب کو مکمل کیا تھا۔اس کے علاوہ امام ابن کثیر نے "السماع" کے نام سے ایک کتاب لکھی تھی جس کی تفصیلات دستیاب نہیں ہو سکی ہیں۔آپ نے صحیح بخاری کی شرح بھی لکھنی شروع کی لیکن اس کو مکمل نہ کر سکے ۔آپ سے منسوب ایک اور کتاب "تخریج احادیث ادلۃ التنبیہ فی فروع الشافعیۃ" کا ذکر بھی ملا ہے لیکن اس کی تفصیلات دستیاب نہیں ہو سکی ہیں۔آپ نے "تخریج احادیث مختصر ابن حاجب" کے عنوان سے اس کتاب کی احادیث کی تخریج فرمائی جو آپ نے اٹھارہ برس کی عمر میں زبانی سنائی تھی۔آپ نے اپنی کتاب البدایۃ والنہایۃ میں سے منتخب حصوں کو ترتیب دے کر "الکواکب الدراری فی التاریخ" بھی تیار کی تھی۔آپ کی "کتاب المقدمات" اور "التکمیل فی معرفۃ الثقات والضعفاء والمجاھیل" علم الفقہ اور علم الحدیث کے طلبا کے لیے لکھی گئی

---

[89] چلپی، کشف الظنون، ج:2۔ ص: 1840

[90] ابو عبداللہ، مصباح المنیر، ج:1، ص:66

تھیں۔ آپ نے مسند امام احمد بن حنبل کو حروف کے اعتبار سے ترتیب دیا اور اس کے ساتھ مسند ابو یعلیٰ اور معجم للطبرانی سے زوائد بھی درج کیے تھے۔ ان مذکورہ تصانیف کے علاوہ امام ابن کثیر کی دیگر کئی تصانیف کے نام بھی ملتے ہیں جن میں ذیول، شروح اور اختصار وغیرہ شامل ہیں۔[91]

## وفات

امام ابن کثیر 26 شعبان 774ھ کو دمشق میں 74 برس کی عمر میں وفات پا گئے۔ اخیر عمر میں آپ کی بینائی جاتی رہی تھی۔ آپ کے کسی شاگرد نے آپ کی وفات کے وقت انتہائی غم کی حالت میں یہ مرثیہ لکھا تھا:

لفقدک طلاب العلوم تاسفوا        وجادوا بدمع لا يبيد غزير

ولو مزجوا ماء المدامع بالدما        لکان قليلا فيک يا ابن کثير

آپ کی موت کی وجہ سے شائقین علم رنجیدہ اور مغموم ہیں۔ وہ اس قدر کثرت سے آنسو بہا رہے ہیں جو تھمنے کا نام ہی نہیں لیتے۔ اے ابن کثیر! اگر وہ آنسوؤں کے ساتھ لہو بھی ملا لیتے تب بھی یہ آپ کی یاد میں بہائے ہوئے آنسو تھوڑے ہی رہتے۔[92]

آپ کو امام ابن تیمیہ کے قریب دفن کیا گیا تھا۔[93]

---

[91] امام ابن کثیر کی مفقود کتب کے بارے میں مزید جاننے کے لیے دیکھیے: چلپی، کشف الظنون، ج:2، ص: 1002۔ ج:1، ص: 550۔ ج:2، ص:1521۔ ابو عبد اللہ، مصباح المنیر، ج:1، ص:66،67

[92] ابن تغری بردی، النجوم الزاھراۃ فی ملوک مصر والقاھرۃ، ج: 11، ص: 124

[93] العسقلانی، الدرر الکامنۃ فی اعیان المائۃ الثامنۃ، ج:1، ص: 446

## اولاد

آپ کے پسماندگان میں دو فرزند تھے۔ ایک زین عبد الرحمان جنھوں نے 729ھ میں وفات پائی اور دوسرے بدر الدین ابو البقا، یہ بہت بڑے عالم بنے اور انھوں نے 803ھ میں وفات پائی۔ (94)

[94] ابو عبد اللہ، مصباح المنیر، ج:1، ص: 67

# دوسرا باب: موضوعات سورۃ التوبہ

## پہلی فصل: سورۃ التوبۃ، تعارف و موضوعات

سورۃ توبہ کے متعدد نام ہیں۔ امام ابن جوزی نے مندرجہ ذیل اسماذکر فرمائے ہیں:

سورۃ التوبۃ

سورۃ براءۃ

سورۃ العذاب

المقشقشۃ

سورۃ البحوث

سورۃ الفاضحۃ

سورۃ المبعثرۃ

سورۃ المثیرۃ

سورۃ الحافرۃ[95]

---

[95] امام ابن جوزی، زاد المسیر، دار ابن حزم، بیروت، طبع اول، 2002ء، ص: 546۔

امام جلال الدین سیوطی نے ان ناموں میں "سورۃ المنقرۃ" کا اضافہ کیا ہے۔[96] شیخ طاہر بن عاشور نے اس کو "سورۃ المشددۃ" سے بھی موسوم کیا ہے۔[97]

## وجہ تسمیہ

سورۃ توبہ کے ناموں کو اس کی آیات کی مناسبت سے تجویز کیا گیا ہے۔ ذیل میں سورۃ کے مجوزہ نام اس کی آیات کی مناسبت سے واضح کیے جاتے ہیں۔

1-**التوبۃ:** توبۃ کا مفہوم گناہوں اور معصیت سے رجوع کرنا اور اللہ تعالیٰ کی طرف پھر جانا ہے۔[98] اس کا ایک معانیٰ حیا محسوس کرنا بھی ہے۔[99] یہ کلمہ اپنی مختلف حالتوں میں سورۃ توبۃ کی مندرجہ ذیل تین آیات میں مذکور ہے:

فَإِن تُبْتُمْ فَهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ[100]

"اب اگر تم لوگ توبہ کرلو تو تمھارے ہی لیے بہتر ہے۔"[101]

فَإِن تَابُواْ وَأَقَامُواْ الصَّلاَةَ وَآتَوُاْ الزَّكَاةَ فَخَلُّواْ سَبِيلَهُمْ إِنَّ اللہَ غَفُورٌ رَّحِيمٌ[102]

"پھر اگر وہ توبہ کر لیں اور نماز قائم کریں اور زکوٰۃ دیں تو انھیں چھوڑ دو۔ اللہ در گزر فرمانے والا اور رحم فرمانے والا ہے۔"[103]

---

[96] جلال الدین سیوطی، الإتقان في علوم القرآن، دار الحدیث، القاھرۃ، طبع 2004ء، ص: 178۔

[97] طاہر بن عاشور، التحریر والتنویر، دار سحنون للنشر والتوزیع، مصر، طبع 1997ء، ج: 6، ص: 96

[98] فیروز آبادی، مجد الدین محمد بن یعقوب، القاموس المحیط، دار الکتب العلمیۃ، بیروت، ج:1، ص: 52

[99] الفراھیدی، خلیل بن احمد، کتاب العین، دار الکتب العلمیہ، بیروت، 2003ء، ج:1، ص: 191

[100] التوبۃ:3

[101] سید ابو الاعلی مودودی، تفہیم القرآن، ادارہ ترجمان القرآن، لاہور، 1396، ص:483

[102] التوبۃ:5

إِنَّ اللَّهَ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيمُ[104]

"یقینا وہ بڑا معاف کرنے والا اور رحیم ہے۔"[105]

**2-براءۃ:** اہلِ لغت کے مطابق براءت کا معنیٰ خرابی سے محفوظ رہنا ہے[106] کسی مضر چیز سے خلاصی حاصل کر لینا، کسی ناپاک چیز سے پاکی حاصل کر لینا، کسی نقصان دہ چیز سے دوری اختیار کر لینا، کسی گناہ سے معذرت کر لینا اور کسی بدکاری کے ارتکاب سے ڈر کر بچ جانا بھی براءت کے معانی میں شامل ہے۔[107] سورۃ توبہ کی ابتداء اسی کلمہ سے ہوئی ہے اور اللہ تعالیٰ نے مشرکین مکہ سے سیاسی اور سماجی تعلقات قطع کرنے اور ان کے اعمال و افعال سے اعلان لاتعلقی کے حکم سکے ساتھ سورۃ التوبہ کا آغاز فرمایا ہے:

بَرَاءَةٌ مِّنَ اللَّهِ وَرَسُولِهِ إِلَى الَّذِينَ عَاهَدتُّم مِّنَ الْمُشْرِكِينَ[108]

"اعلانِ برات ہے اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی طرف سے ان مشرکین کو جن سے تم نے معاہدے کیے تھے۔"[109]

**3-العذاب:** عذاب کا مطلب سزا، انتقام، اور قہر ہے[110] مشرکین مکہ کے بارے میں اس سورۃ میں عذاب کی سخت وعید بیان ہوئی ہے۔ مسلمانوں کو ان کے خلاف جہاد اور قتال کا حکم دیتے ہوئے نوید سنائی ہے کہ ربِ عزوجل کی راہ میں جہاد کے ذریعے ان مشرکین کا قلع قمع ہو جائے گا، اور اسی مناسبت سے اس کو سورۃ العذاب کہا جاتا ہے۔ اللہ کا فرمان ہے کہ:

---

[103] مودودی، تفہیم القرآن، ص:485

[104] التوبۃ:118

[105] مودودی، تفہیم القرآن، ص:529

[106] الفراھیدی، کتاب العین، ج: 1، ص: 124۔

[107] ابن منظور، محمد بن مکرم بن علی بن احمد بن ابی قاسم، لسان العرب، دار الکتب العلمیۃ، بیروت، طبع 1999ء، ج:1، ص:38-39

[108] التوبۃ:1

[109] مودودی، تفہیم القرآن، ص:482،483

[110] فیروز آبادی، القاموس المحیط، ج:1، ص: 136

قَاتِلُوهُمْ يُعَذِّبْهُمُ اللّهُ بِأَيْدِيكُمْ وَيُخْزِهِمْ(111)

"ان سے لڑو، اللہ تمھارے ہاتھوں سے ان کو سزا دلوائے گا اور انھیں ذلیل وخوار کرے گا۔"[112]

قَاتِلُواْ الَّذِينَ لاَ يُؤْمِنُونَ بِاللّهِ وَلاَ بِالْيَوْمِ الآخِرِ(113)

"جنگ کرو اہلِ کتاب میں سے اُن لوگوں کے خلاف جو اللہ اور یوم آخر پر ایمان نہیں لاتے۔"[114]

يَا أَيُّهَا النَّبِيُّ جَاهِدِ الْكُفَّارَ وَالْمُنَافِقِينَ وَاغْلُظْ عَلَيْهِمْ وَمَأْوَاهُمْ جَهَنَّمُ وَبِئْسَ الْمَصِيرُ(115)

"اے نبی ﷺ! کفار اور منافقین دونوں کا پوری قوت سے مقابلہ کرو اور ان کے ساتھ سختی سے پیش آؤ۔ آخر کار ان کا ٹھکانا جہنم ہے اور وہ بدترین جائے قرار ہے۔"[116]

مذکورہ آیات کی بناپر حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ بن یمان نے اس سورۃ کو سورۃ العذاب کا نام دیاہے۔(117)

**4-الفاضحۃ:** فضح کا مفہوم "انکشاف کرنا، کھولنا[118]" ہے۔ سورۃ التوبۃ کو یہ نام حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہ نے دیا تھا[119]۔ یہ نام اس مناسبت سے ہے کہ مذکورہ سورۃ میں ان لوگوں کی حقیقت کھول کر بیان کر دی گئی ہے جو جہاد کے موقع پر

---

[111] التوبۃ:14

[112] مودودی، تفہیم القرآن، ص:487

[113] التوبۃ:29

[114] مودودی، تفہیم القرآن، ص:493

[115] التوبۃ:73

[116] مودودی، تفہیم القرآن، ص:511

[117] ابو عبید القاسم بن سلام الہروی، فضائل القرآن، دار ابن کثیر، بیروت، ص: 130؛ الامام ابی بکر عبد اللہ بن محمد بن ابی شیبۃ العبسی الکوفی، مصنف ابن ابی شیبۃ، دار کنوز إشبیلیا، ج: 10، ص: 554؛ الطبرانی، ابو القاسم سلیمان بن احمد، المعجم الاوسط، (دار الحرمین، 1995ء)، حدیث نمبر 1330؛ ابو عبد اللہ محمد بن عبد اللہ حاکم نیشاپوری، المستدرک علی الصحیحین، (موسوعۃ)، ج: 2، ص: 330-331

[118] محمد بن ابو بکر الرازی، مختار الصحاح، مکتبۃ لبنان، بیروت، طبع 1986ء، ص:212

[119] مسلم، بن حجاج نیشاپوری، امام، صحیح مسلم، کتاب التفسیر، دار السلام، لاہور، 2003ء، رقم حدیث: 3031

بزدلی کا مظاہرہ کرتے ہوئے مسلمانوں کے لشکر کے ساتھ نہ جانے کے لیے مختلف بہانے تراش رہے تھے۔ان کے بارے میں اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے کہ:

وَمِنْهُم مَّن يَقُولُ ائْذَن لِّي وَلاَ تَفْتِنِّي أَلاَ فِي الْفِتْنَةِ سَقَطُواْ وَإِنَّ جَهَنَّمَ لَمُحِيطَةٌ بِالْكَافِرِينَ[120]

اور ان میں سے بعض وہ ہے جو کہتا ہے مجھے اجازت دے دے اور مجھے فتنے میں نہ ڈال۔ سن لو! وہ فتنے ہی میں تو پڑے ہوئے ہیں اور بے شک جہنم کافروں کو ضرور گھیرنے والی ہے۔

وہ لوگ اپنے آپ کو مسلمان ظاہر کر رہے تھے لیکن قرآن مجید کے مطابق وہ مسلمان نہیں تھے۔ان کا ایمان رکھنے کا دعویٰ بے بنیاد تھا۔اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے کہ:

وَيَحْلِفُونَ بِاللهِ إِنَّهُمْ لَمِنكُمْ وَمَا هُم مِّنكُمْ وَلَكِنَّهُمْ قَوْمٌ يَفْرَقُونَ[121]

"وہ خدا کی قسم کھا کھا کر کہتے ہیں کہ ہم تمھی میں سے ہیں، حالانکہ وہ ہرگز تم میں سے نہیں ہیں۔ اصل میں تو وہ ایسے لوگ ہیں جو تم سے خوف زدہ ہیں۔"[122]

سورۃ الزمر میں اللہ تعالیٰ نے ان کے مزاج کو واضح کرتے ہوئے فرمایا ہے کہ:

وَإِذَا ذُكِرَ اللَّهُ وَحْدَهُ اشْمَأَزَّتْ قُلُوبُ الَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ بِالْآخِرَةِ وَإِذَا ذُكِرَ الَّذِينَ مِن دُونِهِ إِذَا هُمْ يَسْتَبْشِرُونَ[123]

"جب اکیلے اللہ کا ذکر کیا جاتا ہے تو آخرت پر ایمان نہ رکھنے والوں کے دل کڑھنے لگتے ہیں اور جب اُس کے سوا دوسروں کا ذکر ہوتا ہے تو یکایک وہ خوشی سے کِھل اٹھتے ہیں۔"[124]

---

[120] التوبۃ:49

[121] التوبۃ:56

[122] مودودی، تفہیم القرآن، ص:503

[123] الزمر:45

قتادہ بن دعامۃ کا قول ہے کہ اس سورۃ کا نام الفاضحۃ اور المثیرہ ہے۔[125]

**5-المخزیہ:** المخزیہ کا معانیٰ ذلیل و خوار کرنے والی ہے۔[126] اس سورۃ نے منافقین کی حیلی بازی کا پردہ فاش کر کے ان کی سازشوں کو منکشف کر دیا ہے۔ جس سے ان کی عزت اور ظاہری ٹھاٹھ باٹھ کا بھانڈا پھوٹ کر رہ گیا اور وہ ریاست مدینہ میں بے عزت ہو گئے تھے۔ اسی لیے اس سورۃ کو سورۃ المخزیہ بھی کہا گیا ہے۔

**6-المقشقشۃ:** اس کو لغت میں یوں واضح کیا گیا ہے کہ:

القش ما يكنس من المنازل والمقشة المكنسة، وقش الماء قشيشا صوت، وقششهم بكلامه سمعهم وآذاهم، والقشقشة تهيؤ للبرء، والقشقشة: الكشكشة ونشيش اللحم في النار[127]

اس نام کے بارے میں علامہ برہان الدین بقاعی نے طویل بحث لکھی ہے اور انھوں نے اس نام کی مناسبت کے حوالے سے لکھا ہے کہ یہ سورۃ منافقت سے انسان کو بری ہونے میں مدد دیتی ہے۔ نیکی کی جانب انسان کی رہنمائی کرتی ہے ۔اس سورۃ میں نہ صرف منافقوں کے اوصاف جمع کر دیے گئے ہیں بلکہ ان کے سماجی احوال اور ان کے کردار کا بھانڈا بھی پھوڑ دیا گیا ہے۔[128]

**7-المبعثرہ:** لغت میں اس کی وضاحت یوں آئی ہے کہ:

---

[124] مودودی، تفہیم القرآن، ص:1175

[125] الطبری، تفسیر ابن جریر، ج:11، ص: 524؛ ابن ابی حاتم، عبد الرحمان بن محمد، تفسیر ابن ابی حاتم، مکتبۃ نزار مصطفیٰ الباز، الریاض، 2008ء، ج: 6، ص: 1829؛ البغوی، ابی محمد الضسین بن مسعود، تفسیر بغوی، دار ابن حزم، ج: 4، ص: 68۔

[126] ابن منظور، لسان العرب، ج: 13، ص: 438

[127] دیکھیے: احمد بن عطاء اللہ السکندری، تاج العروس، ج: 1، ص:4330۔

[128] ابراہیم بقاعی، نظم الدرر فی تناسب الآیات والسور، دار الکتب العلمیۃ، بیروت، طبع اول، 1995ء ،ج:5، ص:255-257

بعثر: نظر وفتش وفرقه وبدده وقلب بعضه على بعض واستخرجه وكشف ما فيه، والبعثرة: اللون الوسخ۔[129]

اس سورۃ میں اللہ تعالیٰ نے منافقوں کے دلوں کا حال بیان کر دیا ہے اور ان کی نفسانی خواہشات سے مسلمانوں کو آگاہ فرما دیا ہے۔ ان کی منافقانہ روش اور کردار کو واضح فرما دیا ہے اس لیے اس سورۃ کو سورۃ المبعثرہ بھی کہا جاتا ہے۔ محمد بن اسحاق فرماتے ہیں کہ نبی ﷺ کے زمانے میں اور آپ ﷺ کے وصال کے بعد بھی سورۃ التوبۃ کو سورۃ المبعثرہ کہا جاتا تھا کیونکہ اس کی وجہ سے لوگوں کے راز منکشف کیے گئے تھے۔

**8-المنقرۃ:** لغت میں نقرۃ سے مراد "ضربہ یعنی مار، چوٹ، ٹھوکر" وغیرہ ہے۔[130] "ونقر فی الناقور" سے مراد سور پھونکنا ہے۔[131] جب یہ سورۃ نازل ہوئی تو منافقوں کا اپنے راز فاش ہونے پر وہی حال تھا جو حال سور پھونکنے کے وقت گناہگاروں کا ہوگا۔ اس کی وجہ سے منافقوں کے دلوں پر مسلمانوں کا رعب طاری ہو گیا تھا۔ عبد اللہ بن عبید بن عمر فرماتے ہیں کہ سورۃ التوبۃ کو مسلمان سورۃ المنقرہ کہتے تھے۔

**9-المنکلۃ:** اس کی وضاحت لغت میں اس طرح کی جاتی ہے کہ:

التنكيل في اللغة صنع به صنيعا يُحَذِّر به غيره ، والنكل القيد الشديد[132]

معلوم ہوتا ہے کہ یہ نام معرب ہے۔ اللہ تعالیٰ نے دنیا میں منافقین کو رسوا کیا اور آخرت میں ان کو عذاب کی وعید سنائی۔ یہ ان کے لیے اور ان جیسے دیگر لوگوں کے لیے عبرت کا مقام ہے۔

---

129 فیروز آبادی، القاموس المحیط، ج:2، ص:22

130 فیروز آبادی، القاموس المحیط، ج:2، ص: 241

131 الرازی، مختار الصحاح، ص: 281

132 فیروز آبادی، القاموس المحیط، ج:3، ص: 629

**10-المشیرۃ:** یعنی ایسی چیز جو اثرات چھوڑ دے۔ لغت میں اس کی وضاحت یوں کی جاتی ہے کہ:

المثيرة من الأثر وبقية ما ترى من كل شيء، وما لا يرى بعد ما يبقى من علقة[133]

اللہ تعالیٰ نے اس سورۃ میں منافقوں کی حرکات اور ان کے باقی ماندہ اثرات سے مسلمانوں کو آگاہ کر دیا تھا جن کی روشنی میں مدینہ کے مسلمانوں کے لیے منافقوں اور مومنوں کے درمیان امتیاز کرنا آسان ہو گیا تھا۔ اس لیے اس سورۃ کو سورۃ المشیرہ بھی کہا جاتا ہے۔

**11۔المشردۃ:** لغت میں اس کو یوں واضح کیا گیا ہے کہ:

التشريد لغة الطرد والتفريق، وشرَّد به : سمع الناس بعيوبه[134]

قرآن مجید میں یہ کلمہ یوں استعمال کیا گیا ہے کہ:

فَإِمَّا تَثْقَفَنَّهُمْ فِي الْحَرْبِ فَشَرِّدْ بِهِم مَّنْ خَلْفَهُمْ لَعَلَّهُمْ يَذَّكَّرُونَ[135]

"پس اگر یہ لوگ تمھیں لڑائی میں مل جائیں تو ان کی ایسی خبر لو کہ ان کے بعد دوسرے جو لوگ ایسی روش اختیار کرنے والے ہوں اُن کے حواس باختہ ہو جائیں۔"[136]

اللہ تعالیٰ کی جانب سے ان کو ہمیشہ خوف میں مبتلا رکھنا اور ان کی سازشوں کا انکشاف کرنا شروع ہوا تو ان کے سر سر چھپانا مشکل ہو گیا تھا۔ اسی حقیقت کو اللہ تعالیٰ نے سورۃ التوبۃ میں یوں منکشف فرمایا ہے کہ:

---

[133] الفراھیدی، کتاب العین، ج:1، ص:56

[134] فیروز آبادی، القاموس المحیط، ج:1، ص: 423

[135] الانفال:57

[136] مودودی، تفہیم القرآن، ص:475

يَحْذَرُ الْمُنَافِقُونَ أَن تُنَزَّلَ عَلَيْهِمْ سُورَةٌ تُنَبِّئُهُمْ بِمَا فِي قُلُوبِهِم قُلِ اسْتَهْزِؤُواْ إِنَّ اللهَ مُخْرِجٌ مَّا تَحْذَرُون(137)

"یہ منافق ڈر رہے ہیں کہ کہیں مسلمانوں پر کوئی ایسی سورت نازل نہ ہو جائے جو ان کے دلوں کے بھید کھول کر رکھ دے۔اے نبی ﷺ ان سے کہو اور مذاق اڑاؤ، اللہ اُس چیز کو کھول دینے والا ہے جس کے کھل جانے سے تم ڈرتے ہو۔"[138]

**12-المشددۃ:** لغت میں المشددہ سے مراد سختی کرنے والی ہے۔(139) سورۃ التوبۃ میں متعدد آیات ایسی ہیں جو کفار کے بارے میں سخت احکامات کے ساتھ نازل ہوئی ہیں۔ان کا مطالعہ کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ کفار اور منافقین کے لیے اللہ تعالیٰ کی جانب سے سختی کرنے کا حکم دیا گیا ہے۔ان آیات پر عمل کرنے کی صورت میں مسلمان معاشرے کے افراد اور اسلامی ریاست کی انتظامیہ پر متشدد اور انتہا پسند ہونے کا الزام بھی لگ سکتا ہے لیکن مسلمانوں کے دفاع اور امن عامہ کے قیام کے لیے ان احکامات پر عمل پیرا ہونا انتہائی ضروری ہے۔

**13۔المدمدمۃ:** لغت میں یہ کلمہ یوں واضح کیا گیا ہے کہ:

الدمدمة من دمة عذبه عذابا تاما، وطحنهم وأهلكهم، ودمدم عليه: كلّمه مغضبا(140)

شیخ محمد علی صابونی نے اپنی سورۃ الشمس(141) کی تفسیر میں "دمدمۃ" کی تشریح میں لکھا ہے کہ:

---

137 التوبۃ:64

138 مودودی، تفہیم القرآن، ص:507

139 الفراھیدی، کتاب العین، ج:2، ص:315

140 فیروز آبادی، القاموس المحیط، ج:4، ص: 62

141 فَكَذَّبُوهُ فَعَقَرُوهَا فَدَمْدَمَ عَلَيْهِمْ رَبُّهُم بِذَنبِهِمْ فَسَوَّاهَا(الشمس:15)

الدَّمْدَمَة: إطباق الشيء على الشيء يقال: دَمْدَمَ عليه القبر أي أطبقه(142)

سورۃ التوبۃ میں یہ تصور بالکل واضح ہے کہ منافقوں کے حصے میں ان کی اپنی حرکتوں کی پاداش میں ہلاکت آتی ہے ۔جب تک وہ اللہ تعالیٰ کی شریعت کو دل سے تسلیم نہیں کر لیتے اور عملی طور پر اس کو نہیں اپنا لیتے ہیں تب تلک ان کے لیے نقصان اور خسران کے سوا کچھ بھی نہیں ہے۔اس لیے اس کو سورۃ دمدمۃ بھی کہا جاتا ہے۔

**14۔سورۃ البحوث:** بحوث بحث کی جمع ہے۔بحث کا معنیٰ مٹی میں کسی چیز کو تلاش کرنا ہے۔بحوث سے مراد وہ اونٹ ہیں جو چلتے ہوئے اپنے پاؤں کے نیچے موجود مٹی میں راستہ تلاش کرتے ہیں، سورۃ توبۃ "سورۃ بحوث" اس لیے کہلاتا ہے کیونکہ اس کا مطالعہ کرنے سے منافقوں کی پوشیدہ باتوں کی حقیقت کے متلاشی کو حقائق تک رسائی حاصل ہو جاتی ہے۔(143) حضرت مقداد بن اسواد نے اس کو سورت البحوث کا نام دیا ہے۔(144)

**15۔الحافرۃ/الحفارۃ:** لغت میں اس کی یوں وضاحت کی گئی ہے کہ:

الحفير البئر الموسعة والحفر التراب المخرج من الشيء المحفور،، ومحافر يحفر في لغز من ألغازه، والحفر في الأسنان من اللثة وأصل السن من ظاهر وباطن(145)

ابن منظور کے مطابق سورۃ البراءۃ "سورۃ الحافرہ" اس لیے کہلاتا ہے کہ اس کے ذریعے اللہ تعالیٰ نے منافقوں اور مومنوں کے مابین فرق کو واضح کر دیا ہے۔اس کے توسط سے معلوم ہو گیا تھا کہ مسلمانوں کا دوست کون ہے اور دشمن کون ہے[146]۔یہی وجہ ہے کہ حسن بصری فرماتے ہیں کہ لوگ اس سورۃ کو سورۃ الحفارہ کے نام سے ذکر کرتے ہیں۔(147)

---

[142] محمد علی لصابونی، صفوۃ التفاسیر، دار القرآن الکریم، بیروت، طبع چہارم، 1981ء ،ج:3، ص:565

[143] ابن منظور، لسان العرب، ج:1، ص: 64

[144] الطبری، تفسیر ابن جریر، ج:11، ص: 483؛ ابن ابی حاتم، تفسیر ابن ابی حاتم، ج:6، ص: 1802؛ حاکم نیشاپوری، المستدرک علی الصحیحین ،ج:3، ص: 349

[145] ابن منظور، لسان العرب، ج:4، ص: 204۔

**16-سورۃ السیف:** متقدم مفسرین کے ہاں یہ نام معروف نہیں ہے۔ الشیخ احمد کفتارو رحمہ اللہ نے اس نام کو ذکر کیا ہے۔ ان کا کہنا ہے کہ اس کو سورت السیف اس لیے کہنا چاہیے کہ اللہ تعالیٰ نے اس میں مومنوں کو حکم دے رکھا ہے کہ وہ دنیا میں کمزور مت پڑیں بلکہ طاقت اور قوت کو اختیار کریں۔[148] اس لیے نبی ﷺ نے کمزوری کو مضر قرار دیتے ہوئے کہا کہ قرب قیامت مسلمانوں کے دلوں میں دنیا کی محبت اور موت سے کراہیت (وہن) کی وجہ سے تعداد زیادہ ہونے کے باوجود ان کے دشمن ان کا قتل عام کریں گے۔[149]

## سورۃ التوبۃ کے شروع میں تسمیہ کیوں نہیں ہے؟

حضرت عبد اللہ بن عباس فرماتے ہیں کہ "میں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ سورۃ التوبۃ کے شروع میں بسم اللہ کیوں نہیں ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ موجب ہوئے کہ بسم اللہ الرحمان الرحیم، امان ہے اور سورۃ براءت تلوار کے حکم کے ساتھ نازل ہوئی تھی"۔[150] حافظ ابن کثیر لکھتے ہیں کہ:

> "اس سورۃ کے آغاز میں تسمیہ اس لیے نہیں لکھی گئی ہے کہ صحابہ کرام نے مصحف عثمان میں اس سورۃ کے آغاز میں تسمیہ تحریر نہیں کی تھی۔انھوں نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی پیروی میں ایسا کیا تھا۔[151]

---

[146] ابن منظور، لسان العرب، ج:4، ص: 204۔

[147] ابی اسحاق الثعلبی، تفسیر ثعلبی، دار الکتب العلمیہ، بیروت، ج:5، ص: 63

[148] http://www.kuftaro.org/ARABIC/Lecture_Archive/2002-02-01.htm

[149] ابو داؤد، سلیمان بن اشعث، سنن ابو داؤد، کتاب الملاحم، دار السلام، لاہور، 2003ء، رقم حدیث:4297

[150] امام شوکانی، محمد بن علی بن محمد بن عبد اللہ الشوکانی، فتح القدیر، دار المعرفۃ، بیروت، س۔ن (ندارد)، ص:705۔

[151] ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم (تفسیر ابن کثیر)، اردو ترجمہ: محمد خالد سیف، دار السلام، لاہور، 1428ھ، ج:3، ص:47

ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ سورۃ التوبۃ فتح مکہ کے بعد مدینہ میں سورۃ المائدہ کے بعد نازل ہوئی تھی۔[152] براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے سب سے آخری مکمل سورت "التوبۃ" نازل فرمائی تھی۔[153] مقاتل بن سلیمان فرماتے ہیں کہ سورۃ التوبۃ مکمل مدینہ میں نازل نہیں ہوئی تھی بلکہ اس کی دو آیات مکی ہیں۔[154]

---

152 ابن ضریس، ابو عبد اللہ محمد بن ایوب البجلی، فضائل القرآن، دار الفکر، دمشق، (موسوعۃ)، ج:1، ص: 33-35

153 البخاری، ابو عبد اللہ محمد بن اسماعیل، الجامع الصحیح البخاری، دارالسلام، لاہور، 2003ء، رقم حدیث: 4363، 4605، 4654، 6744۔ البیھقی، ابی بکر احمد بن الحسین بن علی، السنن الکبریٰ، (المتوفی 458ھ)، رقم حدیث: 11212؛ الامام ابی شیبۃ، مصنف ابن ابی شیبۃ، ج: 10، ص: 540

154 امام ابی الحسن مقاتل ابن سلیمان، تفسیر مقاتل بن سلیمان، دار الکتب العلمیہ، بیروت، ج:2، ص: 154

# دوسری فصل: سورۃ التوبۃ کا مرکزی خیال

سورۃ التوبۃ کے نزول کے وقت مسلمان طاقت اور قوت کے اعتبار سے عرب کے تمام قبائل پر حاوی ہو چکے تھے۔ اس سے قبل ابو جہل، عتبہ بن ربیعہ، شیبہ بن ربیعہ، ولید بن عتبہ، امیہ بن خلف، عقبہ بن ابی معیط اور اخنس بن شریک سمیت بڑے بڑے جنگ جو مشرک مارے جا چکے تھے اور دیگر متعدد سرکش و متکبر عبرت ناک انجام کو پہنچ چکے تھے۔ عہد شکن بنو قریظہ کے یہودیوں کی جڑ کٹ چکی تھی۔ یہود کے سازشی سردار کعب بن اشرف کو راستے سے ہٹایا جا چکا تھا۔ بنو قینقاع اور بنو نضیر کو عہد شکنی کی سزا جلاوطنی کی شکل میں دی جا چکی تھی۔ خیبر کی شکست کے بعد یہودیوں کی کمر ٹوٹ چکی تھی۔ موتہ کے تاریخی معرکے میں صلیبیوں کی شکست کا سلسلہ شروع ہو چکا تھا۔ فتح مکہ کے بعد بیت اللہ کو بتوں کی نجاست سے پاک کیا جا چکا تھا۔ ثقیف اور ہوازن کے اڑیل، متکبر اور مشرک قبائل گر چکے تھے۔ اسلام کو زبردست عزت و وقار اور اہل اسلام کو فتح حاصل ہو چکی تھی۔ جہاد میں پیش کی گئی بے مثال قربانیاں اپنا رنگ دکھا رہی تھیں۔ اس لیے اب دنیا بھر کے مشرکین سے براءت، اعلانِ لاتعلقی اور اظہار بے زاری کا وقت آ گیا تھا۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے سورۃ التوبۃ نازل ہوئی اور اس کے آغاز میں مشرکین کے ساتھ تمام عہد و پیماں ختم کرنے کا اعلان کر دیا گیا تھا۔

چنانچہ 9ہجری میں مناسک حج کے لیے رسول اللہ ﷺ نے سیدنا ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کو امیر حج بنا کر روانہ فرمایا اور بعد ازاں سیدنا علی رضی اللہ عنہ کو روانہ فرما کر ہدایت کی کہ میری طرف سے مشرکین سے کیے گئے معاہدوں کے خاتمے کا اعلان کر دیں اور سورۃ توبۃ کی آیات تلاوت کر کے شرکاءِ حج کو سنائیں۔

معاہدوں کی منسوخی کے لیے سیدنا علی رضی اللہ عنہ کا انتخاب اس لیے بھی ضروری تھا کہ عرب کے دستور کے مطابق مال اور خون کے عہد کی منسوخی کا اعلان خود یا اپنے خاندان کے کسی فرد سے کرایا جائے۔ اس دستور کے مطابق

حضرت علی رضی اللہ عنہ روانہ ہوئے اور حجاج کے ساتھ ان کی ملاقات "عرج" یا "وادی ضجنان" میں ہوئی۔ ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے سوال کیا: امیر بن کر آئے ہو یا مامور بن کر آئے ہو؟ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے جواب دیا: مامور بن کر آیا ہوں۔ اس کے بعد یہ قافلہ مکہ چلا گیا۔ حسب ہدایت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے لوگوں کو حج کرایا اور 10 ذی الحجۃ کو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے منیٰ میں جمرہ کے پاس کھڑے ہو کر وہ اعلان کیا جس کا حکم نبی اکرم ﷺ نے دیا تھا۔ حضرت ابو ہریرہ کے مطابق حضرت علی رضی اللہ عنہ نے نبی ﷺ کی جانب سے اعلان فرمادیا کہ:

> " اس سال کے بعد مشرکین حج کے لیے نہ آئے اور کوئی بھی شخص برہنہ ہو کر اللہ کے گھر کا طواف نہ کرے۔"([155])

## مشرکین کو وارننگ

سورۃ التوبۃ کے آغاز میں مشرکین کو تین راستوں میں سے ایک کے انتخاب کی مہلت دی جارہی ہے:

1. شرک سے توبہ کر کے اسلام قبول کرلیں۔
2. حرمت والے چار ماہ تک اپنا مال جمع کر کے مکہ چھوڑ کر کسی دوسرے خطے میں جا کر رہائش اختیار کرلیں۔([156])
3. اس مدتِ مہلت کے گزر جانے کے بعد مسلمانوں کے ساتھ جنگ کرنے کے لیے تیار ہو جائیں۔

یہ وارننگ ان مشرکین کے لیے ہے جو مسلمانوں کے ساتھ امن معاہدہ کرنے کے باوجود:

1. ریاست مدینہ کے مسلمانوں کے خلاف موقع ملنے پر چڑھائی کرنے کے مرتکب ہوتے ہیں۔

---

[155] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم حدیث: 4656

[156] التوبۃ:2

2. ریاست مدینہ پر حملہ کرنے والے کسی بیرونی گروہ کے مدد و معاون بن کر مسلمانوں کو نقصان پہنچاتے ہیں۔(157)

مسلمانوں کو حکم دیا گیا کہ حرمت کے مہینے گزر جانے کے بعد غیر معاہد مشرکین میں سے اگر کوئی ہاتھ لگے تو اس کو پکڑ لیا جائے۔ ان پر اسلام پیش کیا جائے اور اگر وہ اسلام قبول کر لیں تو ان کو اپنے ساتھ شامل کر لیا جائے بصورت دیگر ان کو قتل کر دیا جائے۔(158) چنانچہ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

"مجھے حکم دیا گیا ہے کہ میں لوگوں کے ساتھ اس وقت تک لڑائی کرتا رہوں جب تک وہ توحید ورسالت کی گواہی نہ دیں، نماز قائم کریں، زکوۃ ادا کریں، جب وہ یہ تینوں کام کر لیں گے تو ان کی جانیں اور مال مجھ سے محفوظ ہو جائیں گے۔(159)"

یہاں ملحوظ رہے کہ کسی کا محض کلمہ گو ہونا ہی اس کے مسلمان ہونے کے لیے کفایت کر جاتا ہے۔ حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ نے ایک جنگ میں ایک مشرک پر تلوار سونت لی تو اس نے کلمہ پڑھ لیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے سوچا کہ یہ شخص موت کے خوف سے کلمہ پڑھ رہا ہے۔ چنانچہ آپ نے اس کو قتل کر ڈالا۔ بعد میں بہت افسوس ہوا اور نبی ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر سارا ماجرا سنایا۔ آپ ﷺ نے اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ پر سخت غصہ کیا اور فرمایا:

"کیا تو نے اس کا دل چیر کر دیکھا تھا کہ اس نے دل سے کلمہ پڑھا ہے یا ڈر کی وجہ سے پڑھا ہے؟ تم نے لا الہ الا اللہ کے بعد اسے قتل کیا ہے؟ جب وہ شخص قیامت کے روز لا الہ الا اللہ کے ساتھ آئے گا تو تم کیا کرو گے؟۔

اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ نے عرض کی کہ: اے اللہ کے رسول ﷺ میری بخشش کے لیے دعا کیجیے۔ لیکن رسول اکرم ﷺ یہی فرماتے رہے کہ جب وہ شخص قیامت کے روز لا الہ الا اللہ کے ساتھ آئے گا تو تم کیا کرو گے؟۔ اسامہ بن زید فرماتے ہیں کہ

---

[157] التوبۃ:4

[158] التوبۃ:5

[159] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم حدیث: 25

میں نے آپ ﷺ کا ردعمل دیکھ کر بہت حسرت بھرے انداز میں یہ آرزو کی کہ کاش! میں نے آج ہی اسلام قبول کیا ہوتا۔(160)

مشرکین کے اعمالِ شرکیہ کی بناپر سورۃ التوبۃ میں ان کو نجس قرار دیاہے:

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِنَّمَا الْمُشْرِكُونَ نَجَسٌ فَلَا يَقْرَبُوا الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ بَعْدَ عَامِهِمْ هَذَا وَإِنْ خِفْتُمْ عَيْلَةً فَسَوْفَ يُغْنِيكُمُ اللَّهُ مِنْ فَضْلِهِ إِنْ شَاءَ إِنَّ اللَّهَ عَلِيمٌ حَكِيمٌ(161)

"اے لوگو جو ایمان لائے ہو! مشرکین ناپاک ہیں، لہٰذا اِس سال کے بعد مسجد حرام کے قریب نہ پھٹکنے پائیں۔ اور اگر تمھیں تنگ دستی کا خوف ہے تو بعید نہیں کہ اللہ چاہے تو تمھیں اپنے فضل سے غنی کردے۔ اللہ علیم و حکیم ہے۔[162]"

دوسری جانب اللہ تعالیٰ کا گھر مسجد حرام اور دیگر مساجد کو صاف اور پاک رکھنے کا حکم دیا گیاہے:

وَعَهِدْنَا إِلَى إِبْرَاهِيمَ وَإِسْمَاعِيلَ أَنْ طَهِّرَا بَيْتِيَ لِلطَّائِفِينَ وَالْعَاكِفِينَ وَالرُّكَّعِ السُّجُودِ(163)

"اور ہم نے ابراہیم اور اسماعیل کو تاکید کی تھی کہ میرے اِس گھر کو طواف اور اعتکاف اور رکوع اور سجدہ کرنے والوں کے لیے پاک صاف رکھو۔"[164]

مشرکین سے منسوب یہ نجاست حقیقی نہیں بلکہ مجازی و معنوی ہے۔ اس کے باوجود ان کو مسجد میں داخل ہونے سے منع کر دیاہے اور اس ضمن میں کسی دنیاوی منفعت کے چھن جانے کے خوف کا بھی ازالہ کر دیا گیاہے۔ چنانچہ اللہ کا فرمان ہے کہ:

---

[160] امام مسلم، صحیح مسلم، رقم حدیث: 96

[161] التوبہ:28

[162] مودودی، تفہیم القرآن، ص:493

[163] البقرہ:125

[164] مودودی، تفہیم القرآن، ص:61

وَإِنْ خِفْتُمْ عَيْلَةً فَسَوْفَ يُغْنِيكُمُ اللَّهُ مِنْ فَضْلِهِ إِنْ شَاءَ إِنَّ اللَّهَ عَلِيمٌ حَكِيمٌ(165)

"اگر تمھیں تنگ دستی کا خوف ہے تو بعید نہیں کہ اللہ چاہے تو تمھیں اپنے فضل سے غنی کر دے، اللہ علیم و حکیم ہے۔"[166]

ہر مسلمان کا ایمان ہے کہ عزت اور رزق اللہ تعالیٰ کے ہاتھ میں ہے اس لیے کسی معاشی یا اقتصادی خطرہ کے پیش نظر اپنے دینی امور پر کوئی سمجھوتہ نہیں کرنا چاہیے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے کہ

اللَّهُ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَشَاءُ وَيَقْدِرُ وَفَرِحُوا بِالْحَيَاةِ الدُّنْيَا وَمَا الْحَيَاةُ الدُّنْيَا فِي الْآخِرَةِ إِلَّا مَتَاعٌ(167)

"اللہ جس کو چاہتا ہے رزق کی فراخی بخشتا ہے اور جسے چاہتا ہے نَپا تُلا رزق دیتا ہے۔ یہ لوگ دنیوی زندگی میں مگن ہیں، حالانکہ دنیا کی زندگی آخرت کے مقابلے میں ایک متاعِ قلیل کے سِوا کچھ بھی نہیں۔"[168]

یہی وجہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے نبی ﷺ کو مدینہ کے گرد و نواح میں بسنے والے تمام عربوں کے ساتھ فیصلہ کن جنگ کرنے کا حکم دیا تا کہ عرب کو شرک اور کفر کی نجاست و آلائش سے پاک کیا جا سکے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے کہ

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا قَاتِلُوا الَّذِينَ يَلُونَكُمْ مِنَ الْكُفَّارِ وَلْيَجِدُوا فِيكُمْ غِلْظَةً وَاعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ مَعَ الْمُتَّقِينَ(169)

"اے لوگو جو ایمان لائے ہو! جنگ کرو اُن منکرینِ حق سے جو تمھارے پاس ہیں۔ اور چاہیے کہ وہ تمھارے اندر سختی پائیں اور جان لو کہ اللہ متقیوں کے ساتھ ہے۔"[170]

---

[165] التوبۃ:28

[166] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 493

[167] الرعد:26

[168] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 645

[169] التوبۃ:123

[170] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 531

مذکورہ وارننگ ختم ہو جانے کے بعد اگر کوئی ذی شعور اور عقل مند مشرک ملے اور وہ مسلمانوں کے ہاں پناہ کا خواہاں ہو تو محض مذہبی اختلاف کی بنا پر اس کو زبردستی قتل کرنے یا مسلمان بنانے سے منع کیا گیا ہے۔ اس ضمن میں اللہ تعالیٰ کا حکم ہے کہ اس کو مسلمانوں کے ہاں پناہ دی جائے اور اس پر قرآنی تعلیمات پیش کی جائیں۔ اس صورت میں امید کی جا سکتی ہے کہ وہ قرآن مجید کو سن کر اس پر غور کرے اور پھر اس کا دل اس کی سچائی کی گواہی دے۔ اس کی بنیادی وجہ یہ ہے کہ بہت سے عقل مند لوگ محض اس لیے مسلمان نہیں ہو پاتے ہیں کہ ان تک اسلام کا پیغام سرے سے پہنچایا ہی نہیں جاتا ہے یا ان کو پیغام تو پہنچا دیا جاتا ہے لیکن تبلیغ کا موثر اور متاثر کن اسلوب نہیں اپنایا جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

وَإِنْ أَحَدٌ مِنَ الْمُشْرِكِينَ اسْتَجَارَكَ فَأَجِرْهُ حَتَّى يَسْمَعَ كَلَامَ اللَّهِ ثُمَّ أَبْلِغْهُ مَأْمَنَهُ ذَلِكَ بِأَنَّهُمْ قَوْمٌ لَا يَعْلَمُونَ(171)

"اور اگر مشرکین میں سے کوئی شخص پناہ مانگ کر تمھارے پاس آنا چاہے (تا کہ اللہ کا کلام سنے) تو اسے پناہ دے دو یہاں تک کہ وہ اللہ کا کلام سن لے۔ پھر اسے اس کی (مامن) تک پہنچا دو۔ یہ اس لیے کرنا چاہیے کہ یہ لوگ علم نہیں رکھتے۔"[172]

چنانچہ موثر دعوت کے نتیجے میں اگر کوئی مشرک اپنے دین سے توبہ کر کے اسلام کے دائرے میں آ جائے اور اس کے بعد نماز و زکوۃ پر عمل پیرا ہو جائے تو وہ مسلمان معاشرے کا ہی ایک فرد تصور کیا جائے گا۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے کہ:

فَإِنْ تَابُوا وَأَقَامُوا الصَّلَاةَ وَآتَوُا الزَّكَاةَ فَإِخْوَانُكُمْ فِي الدِّينِ وَنُفَصِّلُ الْآيَاتِ لِقَوْمٍ يَعْلَمُونَ(173)

"پس اگر یہ توبہ کر لیں اور نماز قائم کریں اور زکوٰۃ دیں تو تمھارے دینی بھائی ہیں۔ اور جاننے والوں کے لیے ہم اپنے احکام واضح کیے دیتے ہیں"[174]۔

[171] التوبۃ:6
[172] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 485
[173] التوبۃ:11
[174] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 487

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اسلامی اخوت کے قیام کی شرائط میں تین چیزیں شامل ہیں:

1. کفر سے تائب ہو کر اسلام قبول کر لینا۔
2. نماز قائم کرنا۔
3. زکوۃ ادا کرنا۔

## مشرکین کی بدعہدی: ایک غلط فہمی کا ازالہ

بادی النظر میں سورت التوبہ کے ابتداء کے احکامات سے تاثر مل سکتا ہے کہ اسلامی تعلیمات انتہائی سختی اور شدت پر مبنی ہیں اور ان میں غیر مسلموں کا یکسر قتل کر دینے کا حکم ہے۔ یہی وجہ ہے کہ سورۃ التوبۃ میں مذکور احکامات کو محض جزوی طور پر پڑھنے والے اسلام کو دہشت گردی کا مذہب قرار دیتے ہیں۔ اسلامی تعلیمات کا مجموعی مطالعہ اس غلط فہمی کو ختم کرتا ہے اور نبی اکرم ﷺ کی مکی و مدنی زندگی کے کلی منظر نامے کو سامنے رکھ کر سورت انفال کے ساتھ مربوط کر کے سورۃ التوبہ میں مذکور احکامات کا عمیق جائزہ لیا جائے تو ایک نئی تصویر سامنے آتی ہے۔ چنانچہ یہاں یہ حقیقت ملحوظ رہے کہ مشرکین اور دیگر قبائل کے ساتھ مسلمانوں نے امن معاہدے کر رکھے تھے اور ان امن معاہدوں کا مقصد جزیرہ عرب میں موجود باشندوں کے درمیان آشتی کا قیام تھا۔ مسلمانوں کی جانب سے عہد شکنی کی کوئی بھی مثال سامنے نہیں آ سکی تھی۔ اس کے مقابلے میں معاہد قبائل میں سے اکثر کی جانب سے معاہدے توڑے گئے تھے۔ اس لیے اللہ تعالیٰ نے وعدہ شکن قبائل کے بارے میں حکم جاری فرمایا کہ ان وعدہ مخالف قبائل کے ساتھ جب میدان جنگ میں آمنا سامنا ہو تو ان کو مار مار کر چھٹی کا دودھ یاد دلا دیں، ان کے اگلوں پچھلوں کو بھی نصیحت حاصل ہو جائے:

فَإِمَّا تَثْقَفَنَّهُمْ فِي الْحَرْبِ فَشَرِّدْ بِهِمْ مَنْ خَلْفَهُمْ لَعَلَّهُمْ يَذَّكَّرُونَ(175)

"پس اگر یہ لوگ تمھیں لڑائی میں مل جائیں تو اِن کی ایسی خبر لو کہ ان کے بعد دوسرے جو لوگ ایسی روش اختیار کرنے والے ہوں اُن کے حواس باختہ ہو جائیں۔"[176]

صلح حدیبیہ کا مقصد بھی یہی تھا کہ عسکری مضبوطی کے حصول کے لیے مناسب وقت مل جائے اور پھر دشمن کے ساتھ بھرپور تیاری کے ساتھ ایک فیصلہ کن جنگ کی جاسکے۔ اس کی مزید توضیح اس بات سے ہو جاتی ہے کہ صلح حدیبیہ کے بعد آپ ﷺ نے بنو خزاعہ کے ساتھ حلیفانہ تعلقات قائم کر کے عسکری اعتبار سے کامیابی حاصل کی۔ بعد میں بنو بکر نے بنو خزاعہ کے ساتھ جنگ کی تو قریش نے بنو بکر کی مدد کی۔ معاہدہ شکنی کے اس عمل کے نتیجے میں مسلمانوں نے مکہ پر یلغار کر کے اس کو فتح کر لیا تھا۔

علاوہ ازیں اللہ تعالیٰ نے یہ بھی واضح کر رکھا ہے کہ اگر جنگ و جدل کے بعد اخلاق و کردار سے عاری یہ مشرک قبائل تم پر غالب آ جائیں تو یہ نہ تو کسی رشتے اور تعلق کا پاس رکھیں گے اور نہ ہی انسانی ہمدردی کے ناطے تم پر رحم کھائیں گے۔ یہ مسلمانوں کے کمزوروں کو قتل کرنے، عورتوں کی عصمت دری کرنے اور بچوں کو غلام بنانے میں ذرا تامل سے کام نہیں لیں گے۔ یہ کسی ایسے عہد کا لحاظ بھی نہیں رکھیں گے جس کا مقصد انسانی زندگیوں کا تحفظ تھا۔ اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو یہ بھی باور کرادیا کہ مشرکین بظاہر امن پسندی کے خوشگوار دعوے کرتے ہوئے پائے جاتے ہیں۔ جب کہ حقیقت میں ان کے دلوں میں فتنہ پروری اور فساد انگیزی کے منصوبے پنپ رہے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

---

[175] الانفال:57

[176] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 475

كَيْفَ وَإِنْ يَظْهَرُوا عَلَيْكُمْ لَا يَرْقُبُوا فِيكُمْ إِلًّا وَلَا ذِمَّةً يُرْضُونَكُمْ بِأَفْوَاهِهِمْ وَتَأْبَى قُلُوبُهُمْ وَأَكْثَرُهُمْ فَاسِقُونَ-اشْتَرَوْا بِآيَاتِ اللَّهِ ثَمَنًا قَلِيلًا فَصَدُّوا عَنْ سَبِيلِهِ إِنَّهُمْ سَاءَ مَا كَانُوا يَعْمَلُونَ- لَا يَرْقُبُونَ فِي مُؤْمِنٍ إِلًّا وَلَا ذِمَّةً وَأُولَئِكَ هُمُ الْمُعْتَدُونَ(177)

"مگر ان کے سوا دوسرے مشرکین کے ساتھ کوئی عید کیسے ہو سکتا ہے جب کہ اُن کا حال یہ ہے کہ تم پر قابو پا جائیں تو نہ تمھارے معاملہ میں کسی قرابت کا لحاظ کریں نہ کسی معاہدہ کی ذمہ داری کا؟ وہ اپنی زبانوں سے تم کو راضی کرنے کی کوشش کرتے ہیں مگر دل اُن کے انکار کرتے ہیں اور ان میں سے اکثر فاسق ہیں۔ انھوں نے اللہ کی آیات کے بدلے تھوڑی سی قیمت قبول کر لی پھر اللہ کے راستے میں سدِ راہ بن کر کھڑے ہو گئے۔ بہت برے کرتوت تھے جو یہ کرتے رہے۔ کسی مومن کے معاملہ میں نہ یہ قرابت کا لحاظ کرتے ہیں اور نہ کسی عہد کی ذمہ داری کا۔ اور زیادتی ہمیشہ انہی کی طرف سے ہوتی ہے۔"[178]

چنانچہ اللہ تعالیٰ نے حکم دیا ہے کہ دو صورتوں میں دشمنان اسلام کے خلاف جنگ کرنا ضروری ہے:

(1) جب غیر مسلم، مسلمانوں کے ساتھ باندھے گئے عہد کو توڑ ڈالیں۔ (2) مسلمانوں کے دینی شعائر کے ساتھ استہزاء کا رویہ اپنالیں اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

وَإِنْ نَكَثُوا أَيْمَانَهُمْ مِنْ بَعْدِ عَهْدِهِمْ وَطَعَنُوا فِي دِينِكُمْ فَقَاتِلُوا أَئِمَّةَ الْكُفْرِ إِنَّهُمْ لَا أَيْمَانَ لَهُمْ لَعَلَّهُمْ يَنْتَهُونَ(179)

"اور اگر عہد کرنے کے بعد یہ پھر اپنی قسمیں توڑ ڈالیں اور تمھارے دین پر حملے کرنے شروع کر دیں تو کفر کے عَلَم برداوں سے جنگ کرو کیونکہ اُن کی قسموں کا کوئی اعتبار نہیں۔ شاید کہ (پھر تلوار ہی کے زور سے) وہ باز آئیں گے۔"[180]

---

[177] التوبہ: 8 تا 10

[178] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 485

[179] التوبۃ: 12

[180] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 487

طعن فی الدین سے مراد نبی اکرم صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کے خلاف بد زبانی اور گستاخی، قرآن مجید کے خلاف زبان درازی، دین اسلام کے خلاف توہین امیز باتیں وغیرہ شامل ہیں۔ اللہ تعالیٰ کا حکم ہے کہ ان گستاخانہ کردار کے حامل لوگوں پر حملہ کر کے ان کو زیر کر لیا جائے اور پھر ان کی قسموں اور وعدوں کا اعتبار نہ کیا جائے۔

## یہود کی روش

مشرک قبائل کا تذکرہ کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ نے یہودیوں کی کتمانِ حق اور تلبیسانہ کردار کا پردہ بھی چاک کیا اور مسلمانوں کو اس ضمن میں دوٹوک لہجہ میں بتایا ہے کہ یہ لوگ ربِ تعالیٰ کی آیات کی اہمیت کو سمجھنے سے قاصر ہیں۔ اسی لیے انھوں نے تعلیمات الٰہی کی روشنی میں ضابطہ حیات تشکیل دینے سے اغماض کرتے ہوئے اپنی خواہشات کے مطابق مذہبی نظام قائم کرنے کا ارتکاب کیا ہے۔ یہ لوگ اللہ تعالیٰ کی تعلیمات کو کم قیمت میں فروخت کرتے ہیں۔[181] یہودیوں نے نہ صرف خود مسلمانوں کے ساتھ عہد شکنی کا رویہ اختیار کیا بلکہ مدینہ کے گرد ونواح میں بسنے والے دیگر قبائل کو بھی ایسی ہی بغاوتوں کے لیے امادہ کرنے میں کوئی دقیقہ فروگزاشت نہیں کیا تھا۔ جو لوگ اللہ تعالیٰ سے باندھا ہوا عہد نبھانے میں مجرمانہ کردار کے حامل ہیں وہ مسلمانوں کے ساتھ بھی کسی بھی معاہدے کی شقوں پر مکمل طور پر عمل پیرا نہیں ہوں گے۔ چنانچہ ہم دیکھتے ہیں کہ مدینہ اور اس کے گرد ونواح میں بسنے والے یہودیوں نے مسلمانوں کے ساتھ عہد وپیمان باندھنے کے بعد خود ہی ان کو توڑ ڈالا۔ اِس دور میں بھی جینوا کے معاہدے میں جنگی قیدیوں کے ساتھ حسن سلوک کی ایک شق موجود تھی لیکن امریکی وزیر دفاع نے کہا کہ یہ اصول مسلمان قیدیوں پر لاگو نہیں ہو سکتا ہے۔ اسی طرح بھارت نے کشمیریوں کے ساتھ جتنے معاہدے کیے، ان سب کو توڑا۔ امریکہ نے مسلمانوں کے ساتھ ہونے والے معاہدے کئی مرتبہ توڑے تھے۔ اسرائیل نے فلسطین کے مسلمانوں کے ساتھ کئی معاہدے کیے لیکن کوئی بھی معاہدہ وفا نہیں کیا تھا۔

---

[181] التوبہ:8

# تیسری فصل: سورۃ التوبہ میں موضوعاتِ تاریخ

## ہجرت مدینہ

مکہ میں مسلمانوں پر مظالم ڈھانے والوں نے متعدد اسالیب اختیار کرتے ہوئے مسلمانوں کو جسمانی تشدد کا نشانہ بنانے، بعض مسلمانوں کو قتل کر دینے، ان کی املاک چھین لینے کے ساتھ ساتھ ان کو اپنے گھر بار چھوڑ کر ہجرت کرنے پر بھی مجبور کر دیا تھا۔ نوبت یہاں تک پہنچ چکی تھی کہ نبی اکرم ﷺ کے قتل کے منصوبے بھی بننا شروع ہو گئے۔ اس سخت قہر و ستم سے بچ کر نبی اکرم ﷺ کامیابی کے ساتھ مدینہ منورہ ہجرت کر گئے تھے۔ ہجرت کے اس سفر کے دوران آپ ﷺ کے ساتھ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ تھے۔ راستے میں آپ ﷺ اور حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ غارِ ثور میں پناہ گزیں تھے، اس وقت کفار آپ دونوں کا پیچھا کرتے ہوئے وہاں آن پہنچے۔ ان کے قدموں کی آہٹ سن کر حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ گھبرا گئے تو آپ ﷺ نے ان کو حوصلہ دیا۔[182] اس وقت آپ ﷺ اور حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ پر اللہ تعالیٰ نے سکینت نازل فرمائی اور مشرکین کی نظروں سے آپ ﷺ کو محفوظ رکھنے کے لیے غیبی مدد کی۔ اللہ تعالیٰ نے ان مشرکین کو اندھا کر دیا اور ان کو آپ ﷺ اور حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نظر نہ آ سکے۔[183] اس واقعہ کا حوالہ سورۃ التوبہ کی مندرجہ ذیل آیت میں موجود ہے:

---

[182] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم حدیث: 4663

[183] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم حدیث: 3922

إِلَّا تَنْصُرُوهُ فَقَدْ نَصَرَهُ اللَّهُ إِذْ أَخْرَجَهُ الَّذِينَ كَفَرُوا ثَانِيَ اثْنَيْنِ إِذْ هُمَا فِي الْغَارِ إِذْ يَقُولُ لِصَاحِبِهِ لَا تَحْزَنْ إِنَّ اللَّهَ مَعَنَا فَأَنْزَلَ اللَّهُ سَكِينَتَهُ عَلَيْهِ وَأَيَّدَهُ بِجُنُودٍ لَمْ تَرَوْهَا وَجَعَلَ كَلِمَةَ الَّذِينَ كَفَرُوا السُّفْلَى وَكَلِمَةُ اللَّهِ هِيَ الْعُلْيَا وَاللَّهُ عَزِيزٌ حَكِيمٌ(184)

"تم نے اگر نبی ﷺ کی مدد نہ کی تو کچھ پرواہ نہیں، اللہ اُس کی مدد اُس وقت کر چکا ہے جب کافروں نے اسے نکال دیا تھا، جب وہ صرف دو میں کا دوسرا تھا، جب وہ دونوں غار میں تھے، جب وہ اپنے ساتھی سے کہہ رہا تھا کہ "غم نہ کر اللہ ہمارے ساتھ ہے"۔ اُس وقت اللہ نے اس پر اپنی طرف سکونِ قلب نازل کیا اور اس کی مدد ایسے لشکروں سے کی جو تم کو نظر نہ آتے تھے اور کافروں کا بول نیچا کر دیا۔ اور اللہ کا بول تو اونچا ہی ہے، اللہ زبردست اور دانا وبینا ہے۔"[185]

# غزوہ حنین

فتح مکہ کے بعد نبی ﷺ نے قرب وجوار کے شرک خانوں کے خاتمے کے لیے چھوٹے چھوٹے جہادی دستے روانہ کیے۔ قبائلِ ثقیف اور ہوازن تک یہ خبر پہنچی تو وہ سخت مشتعل ہوئے اور انھوں نے بگڑ کر نبی اکرم ﷺ کے ساتھ مقابلہ کرنے کا فیصلہ کیا اور چار ہزار کی سپاہ تیار کر کے میدانِ حنین میں جا پڑاؤ ڈالا۔ نبی ﷺ بھی صحابہ کرام کے ساتھ بارہ ہزار کا لشکر لے کر روانہ ہوئے۔ مسلمانوں کے پاس صرف افرادی قوت ہی زیادہ نہ تھی بلکہ ان کے پاس اسلحہ بھی وافر مقدار میں موجود تھا۔ مسلمانوں کی تعداد دشمن کی تعداد سے تین گنا زیادہ تھی جس سے بعض لوگوں کے دلوں میں یہ بات آئی کہ آج ہم تعداد میں زیادہ ہیں اور ہمارے پاس اسلحہ بھی زیادہ ہے اس لیے دشمن ہمارے مقابلے میں ٹک نہیں سکے گا۔ یہ خیالات بعض لوگوں کی زبان پر بھی آ گئے۔ تعداد اور قوت پر یہ غرور اللہ تعالیٰ کو پسند نہیں آیا اور اس نے اپنی مدد روک لی۔ اسلامی لشکر بے خیالی اور بے خبری کے عالم میں آگے بڑھتا گیا، حتیٰ کہ دشمن کے بالکل قریب پہنچ گیا۔ دشمن نے اچانک تیروں کی

---

[184] التوبۃ:40

[185] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 499

بوچھاڑ کر ڈالی جس کے نتیجے میں مسلمانوں کے پاؤں اکھڑ گئے اور وہ پیٹھ پھیر کر میدان سے بھاگ گئے۔ اسی کیفیت کو اللہ تعالیٰ نے سورت التوبہ میں بیان فرمایا ہے:

لَقَدْ نَصَرَكُمُ اللَّهُ فِي مَوَاطِنَ كَثِيرَةٍ وَيَوْمَ حُنَيْنٍ إِذْ أَعْجَبَتْكُمْ كَثْرَتُكُمْ فَلَمْ تُغْنِ عَنْكُمْ شَيْئًا وَضَاقَتْ عَلَيْكُمُ الْأَرْضُ بِمَا رَحُبَتْ ثُمَّ وَلَّيْتُمْ مُدْبِرِينَ[186]

"اللہ سے پہلے بہت سے مواقع پر تمھاری مدد کر چکا ہے۔ ابھی غزوہِ حنین کے روز (اُس کی دستگیری کی شان تم دیکھ چکے ہو)۔ اُس روز تمھیں اپنی کثرتِ تعداد کا غرہ تھا مگر وہ تمھارے کچھ کام نہ آئی اور زمین اپنی وسعت کے باوجود تم پر تنگ ہو گئی اور تم پیٹھ پھیر کر بھاگ نکلے۔"[187]

اللہ تعالیٰ نے ان آیات میں اعتقادی پختگی کے لیے مسلمانوں کو سمجھایا ہے کہ مدد اور نصرت ہمیشہ اللہ تعالیٰ کی جانب سے آتی ہے

وَاذْكُرُوا إِذْ أَنْتُمْ قَلِيلٌ مُسْتَضْعَفُونَ فِي الْأَرْضِ تَخَافُونَ أَنْ يَتَخَطَّفَكُمُ النَّاسُ فَآوَاكُمْ وَأَيَّدَكُمْ بِنَصْرِهِ وَرَزَقَكُمْ مِنَ الطَّيِّبَاتِ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُونَ[188]

"یاد کرو وہ وقت جب کہ تم تھوڑے تھے، زمین میں تم کو بے زور سمجھا جاتا تھا، تم ڈرتے رہتے تھے کہ کہیں لوگ تمھیں مٹا نہ دیں۔ پھر اللہ نے تم کو جائے پناہ مہیا کر دی، اپنی مدد سے تمھارے ہاتھ مضبوط کیے اور تمھیں اچھا رزق پہنچایا شاید تم شکر گزار بنو۔"[189]

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِنْ تَنْصُرُوا اللَّهَ يَنْصُرْكُمْ وَيُثَبِّتْ أَقْدَامَكُمْ[190]

"اے لوگو جو ایمان لائے ہو! اگر تم اللہ کی مدد کروگے تو وہ تمھاری مدد کرے گا اور تمھارے قدم مضبوط جمادے گا۔"[191]

---

[186] التوبۃ:25
[187] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 491
[188] الانفال:26
[189] مودودی، تفہیم القرآن، ص:465
[190] محمد:7
[191] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 1287

وَلَيَنْصُرَنَّ اللَّهُ مَنْ يَنْصُرُهُ إِنَّ اللَّهَ لَقَوِيٌّ عَزِيزٌ(192)

"اللہ ضرور ان لوگوں کی مدد کرے گا جو اس کی مدد کریں گے۔ اللہ بڑا طاقتور اور زبردست ہے۔"[193]

إِنْ يَنْصُرْكُمُ اللَّهُ فَلَا غَالِبَ لَكُمْ(194)

"اگر اللہ تمھاری مدد پھر ہو تو کوئی طاقت تم پر غالب آنے والی نہیں۔"[195]

عسکری قوت اور افرادی قوت بھی اس ضمن میں لازم ہے لیکن اس کی حیثیت ثانوی ہے۔ اسی لیے اللہ تعالیٰ نے حکم دیا ہے کہ عسکری برتری کے ذرائع و وسائل بھی تیار رکھو:

وَأَعِدُّوا لَهُمْ مَا اسْتَطَعْتُمْ مِنْ قُوَّةٍ وَمِنْ رِبَاطِ الْخَيْلِ تُرْهِبُونَ بِهِ عَدُوَّ اللَّهِ وَعَدُوَّكُمْ وَآخَرِينَ مِنْ دُونِهِمْ لَا تَعْلَمُونَهُمُ اللَّهُ يَعْلَمُهُمْ وَمَا تُنْفِقُوا مِنْ شَيْءٍ فِي سَبِيلِ اللَّهِ يُوَفَّ إِلَيْكُمْ وَأَنْتُمْ لَا تُظْلَمُونَ(196)

"اور تم لوگ، جہاں تک تمھارا بس چلے، زیادہ سے زیادہ طاقت اور تیار بندھے رہنے والے گھوڑے ان کے مقابلہ کے لیے مہیار کھو تاکہ اس کے ذریعہ سے اللہ کے اور اپنے دشمنوں کو اور ان دوسرے اعداء کو خوف زدہ کر دو جنہیں تم نہیں جانتے مگر اللہ جانتا ہے۔ اللہ کی راہ میں جو خرچ کروگے اُس کا پورا پورا بدل تمھاری طرف پلٹایا جائے گا۔ اور تمھارے ساتھ ہر گز ظلم نہ ہو گا۔"[197]

---

[192] الحج:40

[193] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 857

[194] آل عمران:160

[195] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 183

[196] الانفال:60

[197] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 477،475

# غزوہ تبوک

ہر انسان کو اس کی زندگی عزیز ہوتی ہے اور وہ اس کے تحفظ کے لیے بعض اوقات بزدلی کا مرتکب بھی ہو سکتا ہے۔ جہاد فی سبیل اللہ کا مقصد و مدعا اسلام کا تحفظ اور اس کی ترویج ہے۔ اس لیے یہاں کسی بھی قسم کی بزدلانہ مصلحت اللہ تعالیٰ کے ہاں قابل قبول نہیں ہے۔ اس کا ایک منظر غزوہ تبوک کے موقع پر ملتا ہے جس کو جیش العسرہ کہا جاتا ہے کیونکہ اس سفر میں لشکر کو سخت بھوک، پیاس کی صعوبتیں، پریشانیاں اور تکالیف برداشت کرنا پڑیں۔ اس موقع پر اللہ تعالیٰ نے اہل ایمان سے بالکل انوکھے انداز میں مخاطب ہو کر فرمایا کہ:

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا مَا لَكُمْ إِذَا قِيلَ لَكُمُ انْفِرُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ اثَّاقَلْتُمْ إِلَى الْأَرْضِ أَرَضِيتُمْ بِالْحَيَاةِ الدُّنْيَا مِنَ الْآخِرَةِ فَمَا مَتَاعُ الْحَيَاةِ الدُّنْيَا فِي الْآخِرَةِ إِلَّا قَلِيلٌ- إِلَّا تَنْفِرُوا يُعَذِّبْكُمْ عَذَابًا أَلِيمًا وَيَسْتَبْدِلْ قَوْمًا غَيْرَكُمْ وَلَا تَضُرُّوهُ شَيْئًا وَاللَّهُ عَلَى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ[198]

"اے لوگو جو ایمان لائے ہو! تمھیں کیا ہو گیا کہ جب تم سے اللہ کی راہ میں نکلنے کے لیے کہا گیا تو تم زمین سے چمٹ کر رہ گئے؟ کیا تم آخرت کے مقابلہ میں دنیا کی زندگی کو پسند کر لیا ہے؟ ایسا ہے تو تمھیں معلوم ہے دنیوی زندگی کا یہ سب سروسامان آخرت میں بہت تھوڑا نکلے گا۔ تم نہ اُٹھو گے تو خدا تمھیں دردناک سزا دے گا، اور تمھاری جگہ کسی اور گروہ کو اُٹھائے گا، اور تم خدا کا کچھ بھی نہ بگاڑ سکو گے، وہ ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے۔"[199]

دنیاوی نعمتوں کے چھن جانے کا دکھ اور غم مسلمانوں کے دلوں سے نکالنے کے لیے نبی اکرم ﷺ نے دنیا کو انتہائی ہیچ اور بے وقعت قرار دیتے ہوئے فرمایا:

---

[198] التوبۃ:38، 39

[199] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 497، 499

"اللہ تعالیٰ کی قسم! دنیا کی مثال آخرت کے مقابلہ میں ایسی ہے جیسے تم میں سے کوئی شخص سمندر میں اپنی انگلی ڈالے اور پھر نکال کر اسے دیکھے کہ وہ انگلی سمندر سے کتنا پانی لے کر واپس لوٹتی ہے۔[(200)]"

غزوہ تبوک سے متعلق سورۃ التوبۃ میں اللہ تعالیٰ نے تفصیلی تذکرہ فرمایا ہے۔ اس سورۃ کی آیات میں تبوک کی جنگ کے موقع پر جہاں اہل ایمان صحابہ کرام کے کردار کو سراہا گیا ہے وہاں منافقین مدینہ کی چالوں اور ان کے خبثِ باطن کا انکشاف بھی کیا گیا ہے۔ اہلِ ایمان نے تبوک کی سختیوں کو جھیل کر اللہ تعالیٰ کے ہاں سرخ رو ہونے کا شرف حاصل کیا۔ منافقوں نے جہاد سے پیچھے رہنے کے لیے مختلف حیلے اور بہانے تراشے اور اپنی بزدلی کو مختلف مصلحتوں کے پیچھے چھپا کر اپنی معذوری کا ثبوت پیش کرنے کی بھرپور کاوش کی تھی۔ تیسری جانب تین صحابہ کرام ایسے تھے جو نہ تو بزدل تھے اور نہ ہی ان کے دل میں جہاد کے بارے میں کوئی خوف یا غلط فہمی تھی۔ اس کے باوجود وہ بعض ناگزیر وجوہات کی بنا پر تبوک کی جنگ میں شریک نہیں ہو سکے تھے اور اس کے سبب ان کو نبی اکرم ﷺ کی جانب سے سخت ناراضگی کا سامنا بھی کرنا پڑا تھا: [(201)]

وَآخَرُونَ اعْتَرَفُوا بِذُنُوبِهِمْ خَلَطُوا عَمَلًا صَالِحًا وَآخَرَ سَيِّئًا عَسَى اللَّهُ أَنْ يَتُوبَ عَلَيْهِمْ إِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَحِيمٌ[(202)]

"کچھ اور لوگ ہیں جنھوں نے اپنے قصوروں کا اعتراف کر لیا ہے۔ ان کا عمل مخلوط ہے، کچھ نیک ہے اور کچھ بد۔ بعید نہیں ہے کہ اللہ ان پر پھر مہربان ہو جائے کیونکہ وہ درگزر کرنے والا اور رحم فرمانے والا ہے۔"[203]

---

[200] امام مسلم، صحیح مسلم، رقم حدیث: 2858

[201] تفصیل کے لیے دیکھیے، البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم حدیث: 4418

[202] التوبۃ:102

[203] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 521

وَآخَرُونَ مُرْجَوْنَ لِأَمْرِ اللَّهِ إِمَّا يُعَذِّبُهُمْ وَإِمَّا يَتُوبُ عَلَيْهِمْ وَاللَّهُ عَلِيمٌ حَكِيمٌ(204)

"کچھ دوسرے لوگ ہیں جن کا معاملہ ابھی خدا کے حکم پر ٹھہرا ہوا ہے، چاہے انھیں سزا دے اور چاہے اُن پر از سرِ نو مہربان ہو جائے۔ اللہ سب کچھ جانتا اور حکیم دانا ہے۔"[205]

وَعَلَى الثَّلَاثَةِ الَّذِينَ خُلِّفُوا حَتَّى إِذَا ضَاقَتْ عَلَيْهِمُ الْأَرْضُ بِمَا رَحُبَتْ وَضَاقَتْ عَلَيْهِمْ أَنْفُسُهُمْ وَظَنُّوا أَنْ لَا مَلْجَأَ مِنَ اللَّهِ إِلَّا إِلَيْهِ ثُمَّ تَابَ عَلَيْهِمْ لِيَتُوبُوا إِنَّ اللَّهَ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيمُ(206)

"اور اُن تینوں کو بھی اس نے معاف کیا جن کے معاملہ کو ملتوی کر دیا تھا جب زمین اپنی ساری وسعت کے باوجود ان پر تنگ ہو گئی اور ان کی اپنی جانیں بھی ان پر بار ہونے لگیں اور انھوں نے جان لیا کہ اللہ سے بچنے کے لیے کوئی جائے پناہ خود اللہ ہی کے دامنِ رحمت کے سوا نہیں ہے تو اللہ نے اپنی مہربانی سے ان کی طرف پلٹا تاکہ وہ اس کی طرف پلٹ آئیں، یقیناً وہ بڑا معاف کرنے والا اور رحیم ہے۔"[207]

جنگ تبوک کے موقع پر مسلمانوں کے باغات کا پھل پک کر تیار ہو چکا تھا۔ اس کے علاوہ ان کے پاس اسلحہ اور مال بھی مفقود تھا۔ اس لیے مسلمانوں کے ہاں یہ خواہش پائی جا رہی تھی کہ کاش اللہ تعالیٰ اس جنگ کے لیے انھیں کچھ مہلت دے دے تاکہ وہ تیار شدہ پھل کو فروخت کر کے مال جمع کریں اور اس مال سے اسلحہ خریدیں۔ اس صورت میں ان کے لیے مشرکین کے ساتھ جنگ کرنا آسان ہو گا۔ لیکن اللہ تعالیٰ کی جانب سے حکم آیا کہ اسلحہ اور افرادی قوت کی کمی کے باوجود تم لوگ جہاد کرنے کے لیے نکلو:

انْفِرُوا خِفَافًا وَثِقَالًا وَجَاهِدُوا بِأَمْوَالِكُمْ وَأَنْفُسِكُمْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ ذَلِكُمْ خَيْرٌ لَكُمْ إِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُونَ(208)

"نکلو، خواہ ہلکے ہو یا بوجھل، اور جہاد کرو اللہ کی راہ میں اپنے مالوں اور اپنی جانوں کے ساتھ، یہ تمھارے لیے بہتر ہے اگر تم جانو۔"[209]

---

[204] التوبۃ:106

[205] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 523

[206] التوبۃ:118

[207] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 527،529

[208] التوبۃ:41

چنانچہ تمام صحابہ نے تیاری شروع کر دی۔ بعض تنگ دست صحابہ نے قرض مانگ کر تیاری کرنا چاہی لیکن ان کو قرض بھی نہیں مل سکا تھا۔ انھوں نے نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر سواری مہیا کرنے کی درخواست کی لیکن آپ ﷺ کے پاس ان کو دینے کے لیے سواری بھی نہیں تھی:

وَلَا عَلَى الَّذِينَ إِذَا مَا أَتَوْكَ لِتَحْمِلَهُمْ قُلْتَ لَا أَجِدُ مَا أَحْمِلُكُمْ عَلَيْهِ تَوَلَّوْا وَأَعْيُنُهُمْ تَفِيضُ مِنَ الدَّمْعِ حَزَنًا أَلَّا يَجِدُوا مَا يُنْفِقُونَ[210]

"اسی طرح ان لوگوں پر بھی کوئی اعتراض کا موقع نہیں ہے جنھوں نے خود آ کر تم سے درخواست کی تھی کہ ہمارے لیے سواریاں بہم پہنچائی جائیں، اور جب تم نے کہا کہ میں تمھارے لیے سواریوں کا انتظام نہیں کر سکتا، تو وہ مجبوراً واپس ہو گئے اور حال یہ تھا کہ ان کی آنکھوں سے آنسو جاری تھے اور انھیں اس بات کا بڑا رنج تھا کہ وہ اپنے خرچ پر شریکِ جہاد ہونے کی مقدرت نہیں رکھتے۔"[211]

[209] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 499

[210] التوبۃ:92

[211] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 517

# چوتھی فصل: سورۃ التوبہ میں موضوعاتِ نفاق

سفر تبوک سے قبل نبی اکرم ﷺ کا معمول یہ ہوتا تھا کہ آپ کسی غزوے کے لیے نکلتے وقت مخالف سمت کا رخ فرماتے تاکہ آخر وقت تک دشمن بے خبر رہے مگر صلیبی رومیوں کے مقابلے کا وقت آیا تو صاف اعلان فرمادیا کہ رومیوں سے جنگ کا ارادہ ہے تاکہ مسلمان خوب تیاری کرلیں۔ صحابہ کرام نے جونہی یہ اعلان سنا تو بلا تاخیر سفر کی تیاری شروع کردی۔ مگر منافقوں نے حیلے کرنا اور بہانے تراشنا شروع کردیئے۔ انھوں نے قسمیں کھا کھا کر آپ ﷺ کو یقین دہانیاں کرکے اپنی مجبوریاں بتائیں اور جنگ سے گریز کرنے کے لیے راہ ہموار کی۔ ان لوگوں میں زیادہ تر وہ افراد تھے جو مال دار تھے نیز ان کے دلوں میں اپنی عورتوں کی محبت غالب تھی۔ ان کو یہ فکر لاحق تھی کہ اگر وہ جنگ میں قتل ہوگئے تو ان کی املاک کا کیا ہوگا:

وَإِذَا أُنْزِلَتْ سُورَةٌ أَنْ آمِنُوا بِاللَّهِ وَجَاهِدُوا مَعَ رَسُولِهِ اسْتَأْذَنَكَ أُولُو الطَّوْلِ مِنْهُمْ وَقَالُوا ذَرْنَا نَكُنْ مَعَ الْقَاعِدِينَ- رَضُوا بِأَنْ يَكُونُوا مَعَ الْخَوَالِفِ وَطُبِعَ عَلَى قُلُوبِهِمْ فَهُمْ لَا يَفْقَهُونَ(212)

"جب کبھی کوئی سورۃ اس مضمون کی نازل ہوئی کہ اللہ کو مانو اور اس کے رسول ﷺ کے ساتھ مل کر جہاد کرو تو تم نے دیکھ کہ جو لوگ ان میں سے صاحبِ مقدرت تھے وہی تم سے درخواست کرنے لگے انھیں جہاد کی شرکت سے معاف رکھا جائے اور انھوں نے کہا کہ ہم بیٹھنے والوں کے ساتھ رہیں۔ ان لوگوں نے گھر بیٹھنے والیوں میں شامل ہونا پسند کیا اور ان کے دلوں پر ٹھپّہ لگا دیا گیا، اس لیے ان کی سمجھ میں اب کچھ نہیں آتا۔"[213]

---

[212] التوبۃ:86،87

[213] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 515

إِنَّمَا السَّبِيلُ عَلَى الَّذِينَ يَسْتَأْذِنُونَكَ وَهُمْ أَغْنِيَاءُ رَضُوا بِأَنْ يَكُونُوا مَعَ الْخَوَالِفِ وَطَبَعَ اللَّهُ عَلَى قُلُوبِهِمْ فَهُمْ لَا يَعْلَمُونَ-يَعْتَذِرُونَ إِلَيْكُمْ إِذَا رَجَعْتُمْ إِلَيْهِمْ قُلْ لَا تَعْتَذِرُوا لَنْ نُؤْمِنَ لَكُمْ قَدْ نَبَّأَنَا اللَّهُ مِنْ أَخْبَارِكُمْ وَسَيَرَى اللَّهُ عَمَلَكُمْ وَرَسُولُهُ ثُمَّ تُرَدُّونَ إِلَى عَالِمِ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُونَ(214)

"اعتراض ان لوگوں پر ہے جو مال دار ہیں اور پھر بھی تم سے درخواست کرتے ہیں کہ انھیں شرکتِ جہاد سے معاف رکھا جائے۔ انھوں نے گھر بیٹھنے والیوں میں شامل ہونا پسند کیا اور اللہ نے ان کے دلوں پر ٹھپّہ لگا دیا، اس لیے اب یہ کچھ نہیں جانتے (کہ اللہ کے ہاں ان کی اس روش کا کیا نتیجہ نکلنے والا ہے)۔ تم جب پلٹ کر ان کے پاس پہنچو گے تو یہ طرح طرح کے عذرات پیش کریں گے۔ مگر تم صاف کہہ دینا کہ "بہانے نہ کرو، ہم تمھاری کسی بات کا اعتبار نہ کریں گے۔ اللہ نے ہم کو تمھارے حالات بتا دیے ہیں۔ اب اللہ اور اس کا رسول ﷺ تمھارے طرزِ عمل کو دیکھے گا، پھر تم ہر اس کی طرف پلٹائے جاؤ گے جو کھلے اور چھپے سب کا جاننے والا ہے اور وہ تمھیں بتا دے گا کہ تم کیا کچھ کرتے رہے ہو۔"[215]

اللہ تعالیٰ نے ان کی حقیقت کو مسلمانوں پر کھول دینے کے لیے وحی کے ذریعے اطلاع فرمائی کہ:

لَوْ كَانَ عَرَضًا قَرِيبًا وَسَفَرًا قَاصِدًا لَاتَّبَعُوكَ وَلَكِنْ بَعُدَتْ عَلَيْهِمُ الشُّقَّةُ وَسَيَحْلِفُونَ بِاللَّهِ لَوِ اسْتَطَعْنَا لَخَرَجْنَا مَعَكُمْ يُهْلِكُونَ أَنْفُسَهُمْ وَاللَّهُ يَعْلَمُ إِنَّهُمْ لَكَاذِبُونَ(216)

"اے نبی ﷺ، اگر فائدہ سہل الحصول ہوتا اور سفر ہلکا ہوتا تو وہ ضرور تمھارے پیچھے چلنے پر آمادہ ہو جاتے، مگر اُن پر تو یہ راستہ بہت کٹھن ہو گیا۔ اب وہ خدا کی قسم کھا کھا کر کہیں گے کہ اگر ہم چل سکتے تو یقیناً تمھارے ساتھ چلتے۔ وہ اپنے آپ کو ہلاکت میں ڈال رہے ہیں۔ اللہ خوب جانتا ہے کہ وہ جھوٹے ہیں۔"[217]

---

[214] التوبۃ:93،94

[215] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 517،519

[216] التوبۃ:42

[217] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 499

اتَّخَذُوا أَيْمَانَهُمْ جُنَّةً فَصَدُّوا عَنْ سَبِيلِ اللَّهِ فَلَهُمْ عَذَابٌ مُهِينٌ(218)

"انھوں نے اپنی قسموں کو ڈھال بنا رکھا ہے جس کی آڑ میں وہ اللہ کی راہ سے لوگوں کو روکتے ہیں، اس پر اُن کے لیے ذلت کا عذاب ہے۔"[219]

نبی اکرم ﷺ نے اپنے نرم رویہ کی وجہ سے بعض منافقوں کو مدینہ میں ہی ٹھہرنے کی اجازت دے دی۔ اس پر اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

عَفَا اللَّهُ عَنْكَ لِمَ أَذِنْتَ لَهُمْ حَتَّى يَتَبَيَّنَ لَكَ الَّذِينَ صَدَقُوا وَتَعْلَمَ الْكَاذِبِينَ- لَا يَسْتَأْذِنُكَ الَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ أَنْ يُجَاهِدُوا بِأَمْوَالِهِمْ وَأَنْفُسِهِمْ وَاللَّهُ عَلِيمٌ بِالْمُتَّقِينَ- إِنَّمَا يَسْتَأْذِنُكَ الَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَارْتَابَتْ قُلُوبُهُمْ فَهُمْ فِي رَيْبِهِمْ يَتَرَدَّدُونَ(220)

"اے نبی ﷺ، اللہ تمھیں معاف کرے، تم نے کیوں انھیں رخصت دے دی؟ (تمھیں چاہیے تھا کہ خود رخصت نہ دیتے) تاکہ تم پر کھل جاتا کہ کون لوگ سچے ہیں اور جھوٹوں کو بھی تم جان لیتے۔ جو لوگ اللہ اور روزِ آخرت پر ایمان رکھتے ہیں وہ تو کبھی تم سے درخواست نہ کریں گے کہ انھیں اپنی جان و مال کے ساتھ جہاد کرنے سے معاف رکھا جائے۔ اللہ متقیوں کو خوب جانتا ہے۔ ایسی درخواستیں تو صرف وہی لوگ کرتے ہیں جو اللہ اور روزِ آخر پر ایمان نہیں رکھتے، جن کے دلوں میں شک ہے اور وہ اپنے شک ہی میں متردّد ہو رہے ہیں۔"[221]

ان منافقوں نے جہاں راہِ جہاد سے خود فرار ہونے کی کوشش کی وہاں مسلمانوں کو بھی اس عمل پر ابھارا اور ان کے دلوں میں دنیا کی زندگی کی محبت پیدا کرنے کی کوشش کی لیکن اہلِ ایمان ان کے دھوکے میں نہیں آئے تھے:

---

[218] المجادلۃ:16

[219] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 1393

[220] التوبۃ:43، 44، 45

[221] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 499، 501

فَرِحَ الْمُخَلَّفُونَ بِمَقْعَدِهِمْ خِلَافَ رَسُولِ اللَّهِ وَكَرِهُوا أَنْ يُجَاهِدُوا بِأَمْوَالِهِمْ وَأَنْفُسِهِمْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ وَقَالُوا لَا تَنْفِرُوا فِي الْحَرِّ قُلْ نَارُ جَهَنَّمَ أَشَدُّ حَرًّا لَوْ كَانُوا يَفْقَهُونَ[222]

وہ لوگ جو پیچھے چھوڑ دیے گئے وہ اللہ کے رسول کے پیچھے اپنے بیٹھے رہنے پر خوش ہوئے اور انھوں نے ناپسند کیا کہ اپنے مالوں اور اپنی جانوں کے ساتھ اللہ کے راستے میں جہاد کریں اور انھوں نے کہا اس گرمی میں مت نکلو۔ کہہ دے جہنم کی آگ کہیں زیادہ گرم ہے۔ کاش! وہ سمجھتے ہوتے۔

منافقوں کی بظاہر منطقی اور مصلحت کوشی پر مبنی باتوں میں بعض سادہ لوح مسلمان بھی آ جاتے تھے۔ ان کی طرف سے اللہ تعالیٰ کے ساتھ دلی محبت اور نبی اکرم ﷺ کی پیروی کے بلند و بانگ دعوے کیے جاتے تھے۔ یہ اسلام پر کٹ مرنے کی باتیں کرتے تھے لیکن عملی طور پر انھوں نے نہ تو کوئی جہادی تربیت حاصل کی تھی اور نہ ہی انھوں نے میدان جنگ میں جا کر دشمنان اسلام کا مقابلہ کرنے کے لیے کسی قسم کی عسکری تیاری کی تھی۔ اپنی بزدلی کو چھپانے کے لیے انھوں نے مسلمانوں کے درمیان موت کا خوف اور رومی لشکر کی قوت و طاقت کے بارے میں مبالغہ آرائی پر مشتمل باتیں پھیلانا شروع کر دیں۔ اسی لیے ان کا جنگِ تبوک میں مسلمانوں کے ساتھ نکلنا مسلمانوں کے لیے ہی مضر ہوتا کیونکہ ان کی وجہ سے مسلمانوں کا عسکری مورال متاثر ہو سکتا تھا۔ اللہ تعالیٰ نے اس کو یوں واضح کیا ہے کہ:

وَلَوْ أَرَادُوا الْخُرُوجَ لَأَعَدُّوا لَهُ عُدَّةً وَلَكِنْ كَرِهَ اللَّهُ انْبِعَاثَهُمْ فَثَبَّطَهُمْ وَقِيلَ اقْعُدُوا مَعَ الْقَاعِدِينَ-لَوْ خَرَجُوا فِيكُمْ مَا زَادُوكُمْ إِلَّا خَبَالًا وَلَأَوْضَعُوا خِلَالَكُمْ يَبْغُونَكُمُ الْفِتْنَةَ وَفِيكُمْ سَمَّاعُونَ لَهُمْ وَاللَّهُ عَلِيمٌ بِالظَّالِمِينَ[223]

"اگر واقعی اُن کا ارادہ نکلنے کا ہوتا تو وہ اس کے لیے کچھ تیاری کرتے۔ لیکن اللہ کو اُن کا اٹھنا پسند ہی نہ تھا اس لیے اس نے انھیں سست کر دیا اور کہہ دیا گیا کہ بیٹھ رہو بیٹھنے والوں کے ساتھ۔ اگر وہ تمھارے ساتھ نکلتے تو خرابی کے سوا کسی چیز کا اضافہ نہ کرتے۔ وہ تمھارے درمیان فتنہ پردازی

---

[222] التوبۃ:81

[223] التوبۃ: 46،47

کے لیے دوڑ دھوپ کرتے، اور اگر تمھارے گروہ کا حال یہ ہے کہ ابھی ان میں بہت سے ایسے لوگ موجود ہیں جو ان کی باتیں کان لگا کر سنتے ہیں ، اللہ ان ظالموں کو خوب جانتا ہے۔"[(224)]

منافقوں کی جانب سے اسلام اور مسلمانوں کو نقصان پہنچانے کے ضمن میں یہ پہلا موقع نہیں تھا بلکہ مدینہ میں موجود ان منافقوں کی جانب سے مسلمانوں کو پہلے بھی کئی مرتبہ نقصان پہنچانے کی کوشش کی گئی تھی۔ان کی وجہ سے نبی اکرم ﷺ کو کئی مرتبہ تکلیف کا سامنا کرنا پڑا:

لَقَدِ ابْتَغَوُا الْفِتْنَةَ مِنْ قَبْلُ وَقَلَّبُوا لَكَ الْأُمُورَ حَتَّى جَاءَ الْحَقُّ وَظَهَرَ أَمْرُ اللَّهِ وَهُمْ كَارِهُونَ[(225)]

"اس سے پہلے بھی ان لوگوں نے فتنہ انگیزی کی کوششیں کی ہیں اور تمھیں ناکام کرنے کے لیے یہ ہر طرح کی تدبیروں کا الٹ پھیر کر چکے ہیں یہاں تک کہ ان کی مرضی کے خلاف حق آگیا اور اللہ کا کام ہو کر رہا۔"[226]

چنانچہ مطالعہ سیرت سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ ﷺ کی مدینہ تشریف آوری سے قبل عبد اللہ بن ابی کو مدینہ کی سرداری ملنے والی تھی لیکن آپ ﷺ کی آمد کے بعد یہ خلعت ابن ابی کے بجائے نبی اکرم ﷺ کو پہنا دی گئی۔اس لیے شروع میں اس نے آپ ﷺ کی مخالفت میں اسلام قبول نہ کیا لیکن جنگِ بدر کے بعد اس نے بظاہر مسلمان ہونے میں ہی عافیت سمجھی کیونکہ وہ جان چکے تھے کہ اب مسلمان ایک طاقت بن کر ابھرنے والے ہیں اس لیے ان کا ساتھ دنیاوی اعتبار سے ان کے لیے فائدے کا سبب ہو گا۔ اللہ تعالیٰ نے ان کے اس منصوبے کا پول کھول دیا اور مسلمانوں کو بتا دیا کہ اگر تم لوگوں سے بہتر کوئی اور رفیق ان کو میسر آئے گا تو یہ فوراً تمہیں چھوڑ کر اس کے ساتھ مل جائیں گے:

---

[224] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 501

[225] التوبۃ:48

[226] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 501

لَوْ يَجِدُونَ مَلْجَأً أَوْ مَغَارَاتٍ أَوْ مُدَّخَلًا لَوَلَّوْا إِلَيْهِ وَهُمْ يَجْمَحُونَ(227)

"اگر وہ کوئی جائے پناہ پالیں یا کوئی کھوہ یا گھس بیٹھنے کی جگہ، تو بھاگ کر اُس میں جا چھُپیں۔"[228]

بدر کی جنگ کے موقع پر مدینہ میں منافقین نے یہ افواہ پھیلا دی کہ آپ ﷺ شہید ہو گئے ہیں۔ 3 ہجری میں جنگ احد کے موقع پر عبد اللہ بن ابی اپنے تین سو ساتھیوں کو اسلامی لشکر سے نکال کر غداری کا مرتکب ہوا۔ 4 ہجری کو بنو نضیر کے یہودیوں نے نبی ﷺ کے قتل کی سازش کی جس کا بروقت انکشاف ہو گیا تھا۔ آپ ﷺ نے بنو نضیر کے یہودیوں کو اس جرم کی پاداش میں بطور سزا دس دن کے اندر مدینہ چھوڑ دینے کا حکم بھیجا تو عبد اللہ بن ابی نے یہودیوں کو پیغام بھیجا کہ تم لوگ مدینہ سے باہر مت جانا۔ اگر مسلمانوں نے تم پر حملہ کیا تو میں دو ہزار کے مسلح لشکر کے ساتھ تمہاری مدد کو آ پہنچوں گا۔ 5 ہجری میں جنگ خندق کے موقع پر منافقوں نے آزمائش کے وقت شور مچا دیا کہ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ نے ہمیں دھوکا دیا ہے۔ غزوہ بنو مصطلق کے موقع پر عبد اللہ بن ابی نے اعلان کیا کہ وہ اور اس کے ساتھی مدینہ واپس جا کر مسلمانوں کو وہاں سے نکال دیں گے۔ انصار کے درمیان سابقہ قبائلی عصبیت کا جگا کر خانہ جنگی کروانے کی کوشش کی جس کو نبی ﷺ کی نصیحت نے فرو کر دیا[229]۔ اسی غزوہ کے بعد حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا پر منافقین نے بدکرداری کا بہتان لگا کر آپ ﷺ اور اہلِ ایمان کو مسلسل ذہنی اذیت میں مبتلا رکھا7 ہجری میں نبی ﷺ نے خیبر کا قصد فرمایا تو عبد اللہ بن ابی نے خیبر کے یہود کو اطلاع بھیج کر مخبری کا ارتکاب کیا۔ غزوہ تبوک کے موقع پر منافقین نے مسجد ضرار کی تعمیر کر کے سازشوں کے غرض سے خفیہ اڈا تعمیر کیا تھا۔ نبی اکرم ﷺ نے سفر تبوک کے دوران ہی دو صحابہ کرام کو روانہ فرماتے ہوئے حکم دیا

---

[227] التوبۃ:57

[228] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 503

[229] ابو داؤد، سنن ابو داؤد، رقم حدیث: 3004

کہ مسجد ضرار کو آگ لگا کر مسمار کر دیں۔ چنانچہ مالک بن دُخشم اور معن بن عدی رضی اللہ عنہما نے نبی اکرم ﷺ کے حکم کی تعمیل میں مسجد ضرار کو زمین بوس کر دیا:

وَالَّذِينَ اتَّخَذُوا مَسْجِدًا ضِرَارًا وَكُفْرًا وَتَفْرِيقًا بَيْنَ الْمُؤْمِنِينَ وَإِرْصَادًا لِمَنْ حَارَبَ اللَّهَ وَرَسُولَهُ مِنْ قَبْلُ وَلَيَحْلِفُنَّ إِنْ أَرَدْنَا إِلَّا الْحُسْنَى وَاللَّهُ يَشْهَدُ إِنَّهُمْ لَكَاذِبُون. لَا تَقُمْ فِيهِ أَبَدًا لَمَسْجِدٌ أُسِّسَ عَلَى التَّقْوَى مِنْ أَوَّلِ يَوْمٍ أَحَقُّ أَنْ تَقُومَ فِيهِ فِيهِ رِجَالٌ يُحِبُّونَ أَنْ يَتَطَهَّرُوا وَاللَّهُ يُحِبُّ الْمُطَّهِّرِينَ.أَفَمَنْ أَسَّسَ بُنْيَانَهُ عَلَى تَقْوَى مِنَ اللَّهِ وَرِضْوَانٍ خَيْرٌ أَمْ مَنْ أَسَّسَ بُنْيَانَهُ عَلَى شَفَا جُرُفٍ هَارٍ فَانْهَارَ بِهِ فِي نَارِ جَهَنَّمَ وَاللَّهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظَّالِمِينَ. لَا يَزَالُ بُنْيَانُهُمُ الَّذِي بَنَوْا رِيبَةً فِي قُلُوبِهِمْ إِلَّا أَنْ تَقَطَّعَ قُلُوبُهُمْ وَاللَّهُ عَلِيمٌ حَكِيمٌ(230)

"کچھ اور لوگ ہیں جنھوں نے ایک مسجد بنائی اِس غرض کے لیے کہ (دعوتِ حق کو) نقصان پہنچائیں، اور (خدا کی بندگی کرنے کے بجائے) کفر کریں، اور اہلِ ایمان میں پھوٹ ڈالیں، اور (اس بظاہر عبادت گاہ کو) اُس شخص کے لیے کمین گاہ بنائیں جو اس سے پہلے خدا اور اس کے رسول ﷺ کے خلاف بر سرِ پیکار ہو چکا ہے۔ وہ ضرور قسمیں کھا کھا کر کہیں گے کہ ہمارا ارادہ تو بھلائی کے سوا کسی دوسری چیز کا نہ تھا۔ مگر اللہ گواہ ہے کہ وہ قطعی جھوٹے ہیں۔ تم ہر گز اس عمارت میں کھڑے نہ ہونا۔ جو مسجد اول روز سے تقویٰ پر قائم کی گئی تھی وہی اس کے لیے زیادہ موزوں ہے کہ تم اس میں (عبادت کے لیے) کھڑے ہو، اس میں ایسے لوگ ہیں جو پاک رہنا پسند کرتے ہیں اور اللہ کو پاکیزگی اختیار کرنے والے پسند ہیں۔ پھر تمھارا کیا خیال ہے کہ بہتر انسان وہ ہے جس نے اپنی عمارت کی بنیاد خدا کے خوف اور اس کی رضا کی طلب پر رکھی ہو یا وہ جس نے اپنی عمارت ایک وادی کی کھوکھلی بے ثبات کگر پر اٹھائی اور وہ اسے لے کر سیدھی جہنم کی آگ میں جا گری؟ ایسے ظالم لوگوں کو اللہ کبھی سیدھی راہ نہیں دکھاتا۔ یہ عمارت جو انھوں نے بنائی ہے، ہمیشہ ان کے دلوں میں بے یقینی کی جڑ بنی رہے گی (جس سے نکلنے کی اب کوئی صورت نہیں) بجز اس کے کہ ان کے دل ہی پارہ پارہ ہو جائیں۔ اللہ نہایت باخبر اور حکیم و دانا ہے۔"[231]

---

[230] التوبۃ:107،108،109،110

[231] مودودی، تفہیم القرآن، ص:523،525

منافقوں میں سے ایک شخص جد بن قیس نے غزوہ تبوک میں شامل ہونے سے گریز کرتے ہوئے عجیب بہانا تراشا۔اس نے آپ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر کہا کہ: اے اللہ کے رسول ﷺ! میرے بارے میں ہر کسی کو معلوم ہے کہ میں عورتوں سے بہت زیادہ رغبت رکھتا ہوں۔ اگر میں آپ ﷺ کے ہمراہ تبوک گیا تو رومی عورتوں کو دیکھ کر فتنہ کا شکار ہو جاؤں گا اس لیے آپ ﷺ مجھے اپنے ساتھ لے جا کر کسی آزمائش میں مبتلا نہ کریں۔اس موقع پر اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو اطلاع فرمادی کہ بظاہر یہ عذر قابل قبول معلوم ہوتا ہے لیکن اصل میں یہ میدان جہاد سے فرار ہونے کا بہانہ ہے:

وَمِنْهُمْ مَنْ يَقُولُ ائْذَنْ لِي وَلَا تَفْتِنِّي أَلَا فِي الْفِتْنَةِ سَقَطُوا وَإِنَّ جَهَنَّمَ لَمُحِيطَةٌ بِالْكَافِرِينَ[232]

اور ان میں سے بعض وہ ہے جو کہتا ہے مجھے اجازت دے دے اور مجھے فتنے میں نہ ڈال۔ سن لو! وہ فتنے ہی میں تو پڑے ہوئے ہیں اور بے شک جہنم کافروں کو ضرور گھیرنے والی ہے۔(الدر المنثور، جلد نمبر 3، صفحہ نمبر 248)

در اصل تمام منافق غزوہ تبوک کے حوالے سے یقین کر چکے تھے کہ اس جنگ میں مسلمانوں کو شکست ہو کر رہے گی کیونکہ روم اس وقت کی سپر پاور سمجھا جاتا تھا۔ مسلمانوں کو میدان جنگ میں اگر کوئی نقصان پہنچتا تو منافق اس پر خوش ہو سکتے تھے۔اگر مسلمان اس جنگ میں کامیابی سے ہمکنار ہوتے تو اس سے منافقوں کو تکلیف پہنچ سکتی تھی۔ان دونوں حالتوں کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے اپنے پیغمبر ﷺ کو پہلے سے اطلاع فرمادی تھی۔[233]

دوسری جانب مسلمانوں کو بھی سمجھا دیا گیا تھا کہ جنگ کی صورت میں یا تو تمھیں شہادت کی موت نصیب ہو گی جس کے نتیجے میں دنیا کی تکالیف سے نجات اور آخرت میں جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا ہو گا۔اگر جنگ میں فتح حاصل

---

[232] التوبۃ:49

[233] التوبۃ: 50، 51

ہوئی تو اس کے بدلے میں دنیا میں عزت واحترام اور اسلام کا غلبہ حاصل ہو گا۔ دونوں صورتوں میں مسلمانوں کے لیے بہتری ہی ہے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے کہ:

إِنَّ اللَّهَ اشْتَرَى مِنَ الْمُؤْمِنِينَ أَنْفُسَهُمْ وَأَمْوَالَهُمْ بِأَنَّ لَهُمُ الْجَنَّةَ يُقَاتِلُونَ فِي سَبِيلِ اللَّهِ فَيَقْتُلُونَ وَيُقْتَلُونَ وَعْدًا عَلَيْهِ حَقًّا فِي التَّوْرَاةِ وَالْإِنْجِيلِ وَالْقُرْآنِ وَمَنْ أَوْفَى بِعَهْدِهِ مِنَ اللَّهِ فَاسْتَبْشِرُوا بِبَيْعِكُمُ الَّذِي بَايَعْتُمْ بِهِ وَذَلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ[234]

بے شک اللہ نے مومنوں سے ان کی جانیں اور ان کے اموال خرید لیے ہیں، اس کے بدلے کہ ان کے لیے جنت ہے، وہ اللہ کے راستے میں لڑتے ہیں، پس قتل کرتے ہیں اور قتل کیے جاتے ہیں، یہ تورات اور انجیل اور قرآن میں اس کے ذمے پکا وعدہ ہے اور اللہ سے زیادہ اپنا وعدہ پورا کرنے والا کون ہے؟ تو اپنے اس سودے پر خوب خوش ہو جاؤ جو تم نے اس سے کیا ہے اور یہی بہت بڑی کامیابی ہے۔

جو شخص موت کی صورت میں خود کو کامیاب و کامران سمجھے اور فتح کی صورت میں بھی اپنے آپ کو سرخ رو سمجھے، اس کا دشمن آخر کیا بگاڑ سکتا ہے؟ اسی دلی جذبے اور ایمانی طاقت کے سبب مسلمان بڑی بڑی افواج کے ساتھ ٹکرا جاتے تھے۔ حضرت مغیرہ بن شعبہ ایک مرتبہ میدان جنگ میں دشمن کے سامنے آئے تو انھوں نے اسی جذبے کا اظہار کرتے ہوئے فرمایا:

---

[234] التوبۃ: 111

"ہمارے نبی نے حکم دیا ہے کہ۔۔۔۔ہم میں سے جو کوئی جہاد فی سبیل اللہ میں شہید کر دیا گیا وہ بہشت بریں ایسی نعمتوں میں پہنچ جائے گا جو اس نے کبھی نہیں دیکھیں۔ جو کوئی زندہ بچ جائے گا وہ تمھاری گردنوں کا مالک ہو گا۔"(235)

سیدنا ابو عبد رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی ﷺ نے فرمایا:

"جس شخص کے قدموں پر جہاد کے راستہ پر چلنے کی وجہ سے گردو غبار پڑی اس پر جہنم کی آگ حرام ہو گئی۔"(236)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا: جو شخص اللہ پر ایمان رکھتے ہوئے، اس کے رسولوں کی تصدیق کرتے ہوئے اور جہاد کی نیت لیے ہوئے اس کے راستے میں نکلتا ہے، اللہ تعالیٰ اس کا ضامن بن کر فرماتا ہے کہ اب یہ میری ذمہ داری میں ہے۔ میں چاہوں تو اس کو جنت میں داخل کروں اور میں چاہوں تو اس کو اجر اور غنیمت دے کر گھر واپس لوٹادوں۔۔۔۔ قیامت کے دن اس شہید کے خون کا رنگ خون جیسا ہو گا لیکن اس میں سے نکلنے والی خوشبو کستوری جیسی ہو گی۔۔۔اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے۔ میں پسند کرتا ہوں کہ اللہ کے راستہ میں جہاد کروں اور قتل کر دیا جاؤں، پھر جہاد کروں اور قتل کر دیا جاؤں، پھر جہاد کروں اور قتل کر دیا جاؤں۔(237)

اللہ تعالیٰ کا یہ وعدہ پورا ہوا اور مسلمان جنہوں نے انتہائی کمزور حالت میں اپنی جانیں بچا کر مکہ سے مدینہ ہجرت کی، پورے عرب پر غالب آ گئے۔ اس وعدے پر مسلمانوں کا انتہائی پختہ یقین تھا۔ لہذا حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے مروی ہیں کہ:

---

235 البخاری، الجامع الصحیح البخاری ،رقم حدیث: 3159

236 البخاری، الجامع الصحیح البخاری،رقم حدیث: 908

237 امام مسلم، صحیح مسلم،رقم حدیث: 1876

"جنگ خندق میں کھدائی کے موقع پر ایک چٹان آگئی جو ٹوٹ نہیں رہی تھی۔ہم نے رسول اللہ ﷺ سے اس کا شکوہ کیا۔ آپ ﷺ تشریف لائے۔ کدال لی اور بسم اللہ کہہ کر ایک ضرب لگائی جس سے ایک ٹکڑا ٹوٹ گیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا:اللہ اکبر! مجھے شام کی کنجیاں دے دی گئی ہیں۔واللہ ! میں اس وقت وہاں کے سرخ محلات کو دیکھ رہا ہوں۔ پھر دوسری ضرب لگائی اور دوسرا ٹکڑا ٹوٹ گیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: مجھے فارس دے دیا گیا ہے۔واللہ! میں اس وقت مدائن کا سفید محل دیکھ رہا ہوں۔ پھر بسم اللہ پڑھ کر تیسری ضرب لگائی تو باقی ماندہ چٹان بھی کٹ گئی اور فرمایا:اللہ اکبر! مجھے یمن کی کنجیاں دی گئی ہیں۔واللہ! میں اس وقت صنعا کے پھاٹک دیکھ رہا ہوں۔"(238)

اسی ضمن میں سورۃ الصف میں ارشاد ہے کہ:

إِنَّ اللَّهَ يُحِبُّ الَّذِينَ يُقَاتِلُونَ فِي سَبِيلِهِ صَفًّا كَأَنَّهُمْ بُنْيَانٌ مَرْصُوصٌ(239)

"اللہ کو تو پسند وہ لوگ ہیں جو اس کی راہ میں اس طرح صف بستہ ہو کر لڑتے ہیں گویا کہ وہ ایک سیسہ پلائی ہوئی دیوار ہیں۔"[240]

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا هَلْ أَدُلُّكُمْ عَلَى تِجَارَةٍ تُنْجِيكُمْ مِنْ عَذَابٍ أَلِيمٍ -تُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ وَتُجَاهِدُونَ فِي سَبِيلِ اللَّهِ بِأَمْوَالِكُمْ وَأَنْفُسِكُمْ ذَلِكُمْ خَيْرٌ لَكُمْ إِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُونَ(241)

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! کیا میں تمھاری ایسی تجارت کی طرف رہنمائی کروں جو تمھیں دردناک عذاب سے بچالے ؟تم اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لاؤ اور اپنے مالوں اور اپنی جانوں کے ساتھ اللہ کی راہ میں جہاد کرو، یہ تمھارے لیے بہتر ہے، اگر تم جانتے ہو۔

---

[238] امام احمد بن حنبل، مسند احمد بن حنبل، دار القلم، دمشق، رقم حدیث: 18898

[239] الصف:04

[240] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 1415

[241] الصف:11،10

اس کے برعکس منافقوں کو دنیامیں بھی بے عزتی اور ذلت ملے گی اور آخرت میں بھی ان کا انجام کار بہت برا ہو گا:

قُلْ هَلْ تَرَبَّصُونَ بِنَا إِلَّا إِحْدَى الْحُسْنَيَيْنِ وَنَحْنُ نَتَرَبَّصُ بِكُمْ أَنْ يُصِيبَكُمُ اللَّهُ بِعَذَابٍ مِنْ عِنْدِهِ أَوْ بِأَيْدِينَا فَتَرَبَّصُوا إِنَّا مَعَكُمْ مُتَرَبِّصُونَ[242]

"ان سے کہو، تم ہمارے معاملہ میں جس چیز کے منتظر ہو وہ اس کے سوا اور کیا ہے کہ دو بھلائیوں میں سے ایک بھلائی ہے۔ اور ہم تمھارے معاملہ میں جس چیز کے منتظر ہیں وہ یہ ہے کہ اللہ خود تم کو سزا دیتا ہے یا ہمارے ہاتھوں دلواتا ہے؟ اچھا تو اب تم بھی انتظار کرو اور ہم بھی تمھارے ساتھ منتظر ہیں۔"[243]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم نے ارشاد فرمایا:

"اللہ تعالیٰ نے اس بات کی مجھے ضمانت دی ہے کہ جو شخص میری راہ میں جہاد کے لیے نکلے، اس کا مجھ پر ایمان ہو اور اسے میرے رسولوں کی تصدیق کے علاوہ کسی اور چیز نے جہاد کے لیے نہ نکالا ہو تو میں اسے اجر و ثواب اور غنیمت کے ساتھ واپس لے آؤں گا یا شہید ہونے کی صورت میں جنت میں داخل کروں گا۔"[244]

مسلمانوں کو معلوم ہو چکا تھا کہ منافقین کا اسلام یا اہلِ ایمان کے ساتھ عملی اعتبار سے کوئی تعلق نہیں ہے بلکہ وہ مسلمانوں کے ساتھ دشمنی میں کسی بھی حد تک جاسکتے ہیں۔ دوسری جانب منافقوں کو معلوم تھا کہ جنگ میں مسلمانوں کی فتح ممکن ہے اور مدینہ کی ریاست میں عزت و احترام کے حصول کے لیے مسلمانوں کے ساتھ موافقت اختیار کرنا ناگزیر ہے۔ اس لیے وہ میدان جہاد سے فرار کے بہانے پیش کرنے کے ساتھ ساتھ قسمیں اٹھا کر مسلمان ہونے کا ثبوت پیش کرنے میں بھی مصروف عمل تھے:

---

[242] التوبۃ:52

[243] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 503

[244] امام مسلم، صحیح مسلم، رقم حدیث: 36

وَيَحْلِفُونَ بِاللَّهِ إِنَّهُمْ لَمِنكُمْ وَمَا هُمْ مِنْكُمْ وَلَكِنَّهُمْ قَوْمٌ يَفْرَقُونَ(245)

اور وہ اللہ کی قسم کھاتے ہیں کہ بے شک وہ ضرور تم میں سے ہیں، حالانکہ وہ تم میں سے نہیں اور لیکن وہ ایسے لوگ ہیں جو ڈرتے ہیں

سَيَحْلِفُونَ بِاللَّهِ لَكُمْ إِذَا انْقَلَبْتُمْ إِلَيْهِمْ لِتُعْرِضُوا عَنْهُمْ فَأَعْرِضُوا عَنْهُمْ إِنَّهُمْ رِجْسٌ وَمَأْوَاهُمْ جَهَنَّمُ جَزَاءً بِمَا كَانُوا يَكْسِبُونَ- يَحْلِفُونَ لَكُمْ لِتَرْضَوْا عَنْهُمْ فَإِنْ تَرْضَوْا عَنْهُمْ فَإِنَّ اللَّهَ لَا يَرْضَى عَنِ الْقَوْمِ الْفَاسِقِينَ[246]

"تمھاری واپسی پر یہ تمھارے سامنے قسمیں کھائیں گے تاکہ تم ان سے صَرفِ نظر کرو۔ تو بے شک تم ان سے صَرفِ نظر ہی کرلو، کیونکہ وہ گندگی ہیں اور ان کا اصلی مقام جہنم ہے، جو اِن کی کمائی کے بدلے میں انھیں نصیب ہوگی۔ یہ تمھارے سامنے قسمیں کھائیں گے تاکہ تم ان سے راضی ہو جاؤ۔ حالانکہ اگر تم ان سے راضی ہو بھی گئے تو اللہ ہر گز ایسے فاسق لوگوں سے راضی نہ ہو گا۔"(247)

## منافقین کی جانب سے توہینِ رسالت کا ارتکاب

صحابہ کرام نبی اکرم ﷺ کو منافقوں کی حرکات و سکنات کے بارے میں آگاہ فرماتے تھے۔ صحابہ کرام کی خبروں کو سننے کے بعد نبی علیہ السلام مدینہ کے انتظامی و عسکری معاملات کو اس حکمت کے ساتھ چلاتے کہ کسی منافق کو بھی مسلمانوں کا کوئی نقصان کرنے کا موقع نہیں ملتا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ منافق نبی اکرم ﷺ اور آپ ﷺ کے صحابہ کے ساتھ سخت نالاں رہتے تھے۔ اس ضمن میں وہ نبی اکرم ﷺ کی گستاخی کرتے ہوئے شکوہ کرتے کہ نعوذ باللہ آپ ﷺ میں شخصیت شناسی کی صلاحیت موجود نہیں ہے بلکہ آپ ﷺ کانوں کے انتہائی کچے ہیں اس لیے محض صحابہ کرام کی خبروں

---

245 التوبۃ:56

246 التوبۃ:95،96

247 مودودی، تفہیم القرآن، ص: 519

کی بنیاد پر منافقوں کے بارے میں سخت پالیسیوں پر عمل پیرا ہیں۔ چنانچہ انھوں نے صحابہ کرام رضی اللہ عنھم کے سامنے قسمیں کھا کھا کر ان کے دلوں میں اپنے لیے نرم گوشہ پیدا کرنے کی بھرپور کوشش کی۔ حالانکہ حقیقت میں ان کو اللہ کے نبی ﷺ کے سامنے جا کر اپنی غلطیوں پر ندامت کا اظہار کرنا چاہیے تھا اور آئندہ کے لیے اصلاحِ کردار کو یقینی بنانا چاہیے تھا لیکن انھوں نے ایسا نہیں کیا تھا۔[248] اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

وَمِنْهُمُ الَّذِينَ يُؤْذُونَ النَّبِيَّ وَيَقُولُونَ هُوَ أُذُنٌ قُلْ أُذُنُ خَيْرٍ لَكُمْ يُؤْمِنُ بِاللَّهِ وَيُؤْمِنُ لِلْمُؤْمِنِينَ وَرَحْمَةٌ لِلَّذِينَ آمَنُوا مِنْكُمْ وَالَّذِينَ يُؤْذُونَ رَسُولَ اللَّهِ لَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ-يَحْلِفُونَ بِاللَّهِ لَكُمْ لِيُرْضُوكُمْ وَاللَّهُ وَرَسُولُهُ أَحَقُّ أَنْ يُرْضُوهُ إِنْ كَانُوا مُؤْمِنِينَ- أَلَمْ يَعْلَمُوا أَنَّهُ مَنْ يُحَادِدِ اللَّهَ وَرَسُولَهُ فَأَنَّ لَهُ نَارَ جَهَنَّمَ خَالِدًا فِيهَا ذَلِكَ الْخِزْيُ الْعَظِيم[249]

"ان میں سے کچھ لوگ ہیں جو اپنی باتوں سے نبی ﷺ کو دکھ دیتے ہیں اور کہتے ہیں کہ یہ شخص کانوں کا کچا ہے۔ کہو، وہ تمھاری بھلائی کے لیے ایسا ہے، اللہ پر ایمان رکھتا ہے اور اہلِ ایمان پر تاعتماد کرتا ہے اور سراسر رحمت ہے ان لوگوں کے لیے جو تم میں سے ایمان دار ہیں۔ اور جو لوگ اللہ کے رسول ﷺ کو دکھ دیتے ہیں ان کے لیے دردناک سزا ہے۔ یہ لوگ تمھارے سامنے قسمیں کھاتے ہیں تاکہ تمھیں راضی کریں، حالانکہ اگر یہ مومن ہیں تو اللہ اور رسول ﷺ اس کے زیادہ حق دار ہیں کہ یہ ان کو راضی کرنے کی فکر کریں۔ کیا انھیں معلوم نہیں ہے کہ جو اللہ اور اس کے رسول ﷺ کا مقابلہ کرتا ہے، اس کے لیے دوزخ کی آگ ہے جس میں وہ ہمیشہ رہے گا؟ یہ بہت بڑی رسوائی ہے۔"[250]

---

[248] ایک حدیث کے مطابق قیامت کے روز بھی منافق اسی طرح کا ڈھکوسلا کر کے اللہ تعالیٰ کے سامنے اپنے ایمان اور نیک اعمال کو ثابت کرنے کی کوشش کریں گے۔ اس وقت اللہ تعالیٰ ان کی زبان پر مہر لگا کر جسم کے دیگر اعضاء سے گواہی لیں گے اور ان کی گواہی کی روشنی میں نفاق ثابت ہو جائے گا۔ امام مسلم، صحیح مسلم، رقم حدیث: 2968

[249] التوبۃ: 61،62،63

[250] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 505،507

## منافقوں کی جانب سے اہلِ ایمان کا استہزاء

جن کے دلوں میں کھوٹ اور بے ایمانی کوٹ کوٹ کر بھری ہو ان کے دلوں میں خوف اور خدشات کا بلاخیز طوفان بھی موجزن ہوتا ہے۔ منافق چونکہ اپنی نجی محافل میں مسلمانوں اور نبی اکرم ﷺ کے خلاف سازشیں کرتے تھے اس لیے ان کے راز کی باتیں اللہ تعالیٰ بذریعہ وحی نبی اکرم ﷺ کو بتا دیتا تھا۔ منافق ہر نجی محفل میں اس خوف کا اظہار کرتے کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ ہماری ان باتوں کے بارے میں پیغمبر اسلام ﷺ پر کوئی وحی نازل ہو جائے۔ اللہ تعالیٰ سے کوئی چیز بھی پوشیدہ نہیں رہ سکتی ہے اس لیے اللہ تعالیٰ نے منافقوں کو پہلے سے خبردار کر رکھا تھا کہ ان کی سرگوشیاں بھی اللہ تعالیٰ سے خفیہ نہیں رہ سکتی ہیں:

أَلَمْ يَعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ يَعْلَمُ سِرَّهُمْ وَنَجْوَاهُمْ وَأَنَّ اللَّهَ عَلَّامُ الْغُيُوبِ[251]

"کیا یہ لوگ جانتے نہیں ہیں کہ اللہ کو ان کے مخفی راز اور ان کی پوشیدہ سرگوشیاں تک معلوم ہیں اور وہ تمام غیب کی باتوں سے پوری طرح باخبر ہے؟"[252]

وَقُلِ اعْمَلُوا فَسَيَرَى اللَّهُ عَمَلَكُمْ وَرَسُولُهُ وَالْمُؤْمِنُونَ وَسَتُرَدُّونَ إِلَى عَالِمِ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُونَ-وَآخَرُونَ مُرْجَوْنَ لِأَمْرِ اللَّهِ إِمَّا يُعَذِّبُهُمْ وَإِمَّا يَتُوبُ عَلَيْهِمْ وَاللَّهُ عَلِيمٌ حَكِيمٌ[253]

"اور اے نبی ﷺ، ان لوگوں سے کہہ دو کہ تم عمل کرو، اللہ اور اس کا رسول ﷺ اور مومنین سب دیکھیں گے کہ تمہارا طرزِ عمل اب کیا رہتا ہے، پھر تم اس کی طرف پلٹائے جاؤ گے جو کھلے اور چھپے سب کو جانتا ہے اور وہ تمہیں بتا دے گا کہ تم کیا کرتے رہے ہو۔ کچھ دوسرے لوگ

[251] التوبۃ:78

[252] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 513

[253] التوبۃ:105،106

ہیں جن کا معاملہ ابھی خدا کے حکم پر ٹھیرا ہوا ہے، چاہے انھیں سزا دے اور چاہے اُن پر از سرِ نو مہربان ہو جائے۔ اللہ سب کچھ جانتا ہے اور حکیم ودانا ہے۔"[254]

ان منافقوں کی ایک روش یہ بھی تھی کہ جب نبی اکرم ﷺ پر کوئی آیت نازل ہوتی تو یہ اس کا مذاق اڑاتے ہوئے آپس میں کہتے کہ بتاؤ اس آیت کے نزول کے بعد کس کس کے ایمان میں اضافہ ہوا ہے۔ ان کے اس زہر آلود سوال کا مقصد قرآن مجید کی تحقیر، اللہ اور اس کے رسول ﷺ کا استہزاء اور اہل ایمان کی حوصلہ شکنی تھی:

وَإِذَا مَا أُنْزِلَتْ سُورَةٌ فَمِنْهُمْ مَنْ يَقُولُ أَيُّكُمْ زَادَتْهُ هَذِهِ إِيمَانًا فَأَمَّا الَّذِينَ آمَنُوا فَزَادَتْهُمْ إِيمَانًا وَهُمْ يَسْتَبْشِرُونَ-وَأَمَّا الَّذِينَ فِي قُلُوبِهِمْ مَرَضٌ فَزَادَتْهُمْ رِجْسًا إِلَى رِجْسِهِمْ وَمَاتُوا وَهُمْ كَافِرُونَ-أَوَلَا يَرَوْنَ أَنَّهُمْ يُفْتَنُونَ فِي كُلِّ عَامٍ مَرَّةً أَوْ مَرَّتَيْنِ ثُمَّ لَا يَتُوبُونَ وَلَا هُمْ يَذَّكَّرُونَ- وَإِذَا مَا أُنْزِلَتْ سُورَةٌ نَظَرَ بَعْضُهُمْ إِلَى بَعْضٍ هَلْ يَرَاكُمْ مِنْ أَحَدٍ ثُمَّ انْصَرَفُوا صَرَفَ اللَّهُ قُلُوبَهُمْ بِأَنَّهُمْ قَوْمٌ لَا يَفْقَهُونَ([255])

"جب کوئی نئی سورت نازل ہوتی ہے تو اُن میں سے بعض لوگ (مذاق کے طور پر مسلمانوں سے) پوچھتے ہیں کہ کہو، تم میں سے کس کے ایمان میں اس سے اضافہ ہوا؟ جو لوگ ایمان لائے ہیں ان کے ایمان میں تو فی الواقع (ہر نازل ہونیوالی سورت نے) اضافہ ہی کیا ہے اور وہ اس سے دل شاد ہیں، البتہ جن لوگوں کے دلوں کو (نفاق) کا روگ لگا ہوا تھا ان کی سابق نجاست پر (ہر نئی سورت نے) ایک اور نجاست کا اضافہ کر دیا اور وہ مرتے دم تک کفر ہی میں مبتلا رہے۔ کیا یہ لوگ دیکھتے نہیں کہ ہر سال ایک دو مرتبہ یہ آزمائش میں ڈالے جاتے ہیں؟ مگر اس پر بھی نہ توبہ کرتے ہیں نہ کوئی سبق لیتے ہیں۔ جب کوئی سورت نازل ہوتی ہے تو یہ لوگ آنکھوں ہی آنکھوں میں ایک دوسرے سے باتیں کرتے ہیں کہ کہیں کوئی تم کو دیکھ رہا ہے، پھر چپکے سے نکل بھاگتے ہیں۔ اللہ نے ان کے دل پھیر دیے ہیں کیوں کہ یہ ناسمجھ لوگ ہیں۔"[256]

---

[254] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 523

[255] التوبۃ:124 تا 127

[256] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 531

پھر جب ان کی سازشوں کے بارے میں مسلمان آگاہ ہو جاتے اور منافقوں کی باز پرسی کی جاتی تو وہ یہی جواب دیتے کہ ہم تو محض مذاق کر رہے تھے۔ حالانکہ مذاق معمولی اور غیر ضروری امور کے بارے میں تو ہو سکتا ہے لیکن دینی امور کے بارے میں استہزائی رویہ انسان کو کفر تک لے جاتا ہے۔ منافق جنگ تبوک کے موقع پر مسلمانوں اور رومیوں کی عسکری قوت کا تذکرہ کرتے ہوئے مسلمانوں کا مذاق اڑا رہے تھے۔ ان کے مذاق کا نشانہ وہ مسلمان تھے جو جنگِ تبوک کے لیے اپنے اموال آپ ﷺ کی خدمت میں پیش کر رہے تھے[257]۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

الَّذِينَ يَلْمِزُونَ الْمُطَّوِّعِينَ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ فِي الصَّدَقَاتِ وَالَّذِينَ لَا يَجِدُونَ إِلَّا جُهْدَهُمْ فَيَسْخَرُونَ مِنْهُمْ سَخِرَ اللَّهُ مِنْهُمْ وَلَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ(258)

"(وہ خوب جانتا ہے اُن کنجوس دولت مندوں کو) جو برضا و رغبت دینے والے اہل ایمان کی مالی قربانیوں پر باتیں چھانٹتے ہیں اور ان لوگوں کا مذاق اڑاتے ہیں جن کے پاس (راہِ خدا میں دینے کیلیئے) اس کے سوا کچھ نہیں ہے جو وہ اپنے اوپر مشقت برداشت کر کے دیتے ہیں۔ اللہ ان مذاق اڑانے والوں کا مذاق اڑاتا ہے اور ان کے لیے دردناک سزا ہے۔"[259]

نبی ﷺ کو وحی کے ذریعے اطلاع مل گئی تو آپ ﷺ نے حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ کو بھیجا اور فرمایا کہ یہ لوگ مسلمانوں کی غیبت کا ارتکاب کر کے اپنے لیے جہنم تیار کر رہے ہیں۔ ان کو جا کر غیبت سے منع کرو اور اگر وہ اپنے اس عمل کے بارے میں انکار کر دیں تو ان کو بتا دو کہ تم لوگ فلاں فلاں بات کر رہے تھے۔ عمار ان کے پاس پہنچے تو وہ سب مل کر نبی ﷺ کی خدمت میں آئے اور بولے کہ ہم مسلمانوں کی غیبت نہیں کر رہے تھے بلکہ ہم تو ہوں ہی دل لگی اور ہنسی مذاق کی باتیں کر

---

[257] "سیدنا ابو مسعود انصاری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب ہمیں جہاد کے لیے مال پیش کرنے کا حکم ہوا تو ہم غربا کی کیفیت کچھ ایسی تھی کہ ہم اس وقت مزدوری کرتے ہوئے بوجھ اٹھاتے تھے۔ ابو عقیل اپنی اسی مزدوری سے آدھا صاع کھجور لے کر آئے تو منافقوں نے طنز کیا کہ اس خیرات کی بھلا اللہ تعالیٰ کو کیا ضرورت تھی"۔ امام مسلم، صحیح مسلم، رقم حدیث: 1018

[258] التوبہ: 79

[259] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 513

رہے تھے۔ اللہ تعالیٰ کے حکم سے نبی اکرم ﷺ نے ان کو دوٹوک انداز میں جواب دیا کہ تم لوگ مسلمانوں کے ساتھ غداری کا ارتکاب کر کے کفر کے مرتکب ہو چکے ہو:

يَحْذَرُ الْمُنَافِقُونَ أَنْ تُنَزَّلَ عَلَيْهِمْ سُورَةٌ تُنَبِّئُهُمْ بِمَا فِي قُلُوبِهِمْ قُلِ اسْتَهْزِئُوا إِنَّ اللَّهَ مُخْرِجٌ مَا تَحْذَرُونَ-وَلَئِنْ سَأَلْتَهُمْ لَيَقُولُنَّ إِنَّمَا كُنَّا نَخُوضُ وَنَلْعَبُ قُلْ أَبِاللَّهِ وَآيَاتِهِ وَرَسُولِهِ كُنْتُمْ تَسْتَهْزِئُونَ- لَا تَعْتَذِرُوا قَدْ كَفَرْتُمْ بَعْدَ إِيمَانِكُمْ إِنْ نَعْفُ عَنْ طَائِفَةٍ مِنْكُمْ نُعَذِّبْ طَائِفَةً بِأَنَّهُمْ كَانُوا مُجْرِمِينَ(260)

"یہ منافق ڈر رہے ہیں کہ کہیں مسلمانوں پر کوئی ایسی سورت نازل نہ ہو جائے جو ان کے دلوں کے بھید کھول کر رکھ دے۔ اے نبی ﷺ، ان سے کہو، اور مذاق اڑاؤ، اللہ اُس چیز کو کھول دینے والا ہے جس کے کھل جانے سے تم ڈرتے ہو۔ اگر ان سے پوچھو کہ تم کیا باتیں کر رہے تھے، تو جھٹ کہہ دیں گے کہ ہم تو ہنسی مذاق اور دل لگی کر رہے تھے۔ ان سے کہو کیا تمھاری ہنسی دل لگی اللہ اوراس کی آیات اور اس کے رسول ﷺ ہی کے ساتھ تھی؟ اب عذرات نہ تراشو۔ تم نے ایمان لانے کے بعد کفر کیا ہے۔ اگر ہم نے تم میں سے ایک گروہ کو معاف کر بھی دیا تو دوسرے گروہ کو تو ہم سزا دیں گے کیونکہ وہ مجرم ہے۔" [261]

مسلمانوں کو یہ بھی بتا دیا گیا کہ ان منافقوں کی طرح سابقہ امتوں میں بھی ایسے منافق تھے جنہوں نے اہلِ ایمان میں شامل ہو کر دنیاوی مفادات حاصل کیے تھے۔ اللہ تعالیٰ نے ان کو تباہ و برباد کر کے رکھ دیا تھا اس لیے بہتر ہے کہ اِن منافقوں کو توبہ کی ترغیب دی جائے اور ان کو سابقہ امتوں کے حالات سے عبرت پکڑنے کی جانب راغب کیا جائے:

---

[260] التوبۃ:64تا66

[261] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 507

كَالَّذِينَ مِنْ قَبْلِكُمْ كَانُوا أَشَدَّ مِنْكُمْ قُوَّةً وَأَكْثَرَ أَمْوَالًا وَأَوْلَادًا فَاسْتَمْتَعُوا بِخَلَاقِهِمْ فَاسْتَمْتَعْتُمْ بِخَلَاقِكُمْ كَمَا اسْتَمْتَعَ الَّذِينَ مِنْ قَبْلِكُمْ بِخَلَاقِهِمْ وَخُضْتُمْ كَالَّذِي خَاضُوا أُولَئِكَ حَبِطَتْ أَعْمَالُهُمْ فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ وَأُولَئِكَ هُمُ الْخَاسِرُونَ(262)

"تم لوگوں کے رنگ ڈھنگ وہی ہیں جو تمھارے پیش رووں کے تھے،۔ وہ تم سے زیادہ زور آور اور تم سے بڑھ کر مال اور اولاد والے تھے۔ پھر انھوں نے دنیا میں اپنے حصہ کے مزے لُوٹ لیے اور تم نے بھی اپنے حصے کے مزے اُسی طرح لوٹے جیسے انھوں نے لُوٹے تھے،اور ویسے ہی بحثوں میں تم بھی پڑے جیسی بحثوں میں وہ پڑے تھے، سو ان کا انجام یہ ہُوا کہ دنیا اور آخرت میں ان کا سب کیا دھرا ضائع ہو گیا اور وہی خسارے میں ہیں۔"[263]

اللہ تعالیٰ نے ان اقوام کے ناموں کے ساتھ منافقین کے دلوں میں خوف پیدا کرنے کی غرض سے سورۃ توبہ میں تحذیری اسلوب اپنا کر خطاب فرمایا ہے۔ جن اقوام کو اللہ تعالیٰ نے نافرمانی کی بنا پر غرق کر دیا تھا ان میں قومِ نوح، قومِ عاد، قومِ ثمود، قومِ ابراہیم، قومِ مدین سرفہرست ہیں:

أَلَمْ يَأْتِهِمْ نَبَأُ الَّذِينَ مِنْ قَبْلِهِمْ قَوْمِ نُوحٍ وَعَادٍ وَثَمُودَ وَقَوْمِ إِبْرَاهِيمَ وَأَصْحَابِ مَدْيَنَ وَالْمُؤْتَفِكَاتِ أَتَتْهُمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنَاتِ فَمَا كَانَ اللَّهُ لِيَظْلِمَهُمْ وَلَكِنْ كَانُوا أَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُونَ(264)

"کیا ان لوگوں کو اپنے پیش رووں کی تاریخ نہیں پہنچی ؟ نوحؑ کی قوم، عاد، ثمود، ابراہیمؑ کی قوم، مدین کے لوگ اور وہ بستیاں جنہیں الٹ دیا گیا۔ اُن کے رسول ان کے پاس کھلی کھلی نشانیاں لے کر آئے، پھر یہ اللہ کا کام نہ تھا کہ ان پر ظلم کرتا مگر وہ اپنے اوپر ظلم کرنے والے تھے۔[265]

---

[262] التوبۃ:69

[263] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 509

[264] التوبۃ:70

[265] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 509

# منافقوں کی بیالیس علامات

چونکہ سورۃ التوبہ میں منافقوں کا تفصیلی تذکرہ موجود ہے اس لیے اس کے عنوانات کی توضیح میں منافقین کی ان علامات کا ذکر کرنا مفید معلوم ہوتا ہے جو قرآن و حدیث میں بیان کی گئی ہیں۔ چنانچہ قرآن مجید اور احادیث مبارکہ کا عمیق مطالعہ کرنے سے معلوم ہوتا ہے منافقین میں مندرجہ ذیل بیالیس علامات پائی جاتی ہیں:

1. اہل ایمان کی فتح و کامرانی پر ان کے منہ لٹک جاتے ہیں۔
2. اہل ایمان پر آنے والی تکالیف سے ان کو خوشی حاصل ہوتی ہے۔[266]
3. اللہ تعالیٰ، اس کے رسول ﷺ اور اہل ایمان کو دھوکا دیتے ہیں۔[267]
4. جہاد سے رخصت پانے کے لیے جھوٹے حیلے بناتے ہیں۔[268]
5. لوگوں کو جہاد سے روکتے ہیں[269]
6. میدان جہاد میں شہید ہونے والوں پر تبصرہ کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ اگر یہ لوگ ہماری مان لیتے تو اس طرح نہ کٹ مرتے۔[270]
7. راہ جہاد میں مال خرچ کرنے سے ہاتھوں کو روکتے ہیں۔[271]
8. جھوٹی قسمیں کھاتے ہیں۔[272]

---

[266] التوبۃ:50
[267] التوبۃ:2
[268] التوبہ:49
[269] الاحزاب:18
[270] آل عمران: 168
[271] التوبۃ: 67

9. میدان جہاد میں اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کے وعدوں کو دھوکا قرار دیتے ہیں۔ (273)

10. خود تو جہاد سے گریز کرتے ہی ہیں، مجاہدین کو بھی پلٹ جانے کی ترغیب دیتے ہیں۔ (274)

11. اپنے دلوں میں کفر رکھتے ہیں اور بظاہر مسلمان ہونے کا ڈھونگ رچاتے ہیں۔ (275)

12. لوگوں کو خیر کے کاموں سے گریز کرنے کے مشورے دیتے ہیں اور برائی کی راہ پر چلنے کی ترغیب دیتے ہیں۔ (276)

13. اپنی زندگی میں یہ اللہ تعالیٰ کو یکسر بھلا کر مادیت پرستی میں مبتلا ہو جاتے ہیں اس کے نتیجے میں اللہ تعالیٰ بھی ان کو نظر انداز کر دیتا ہے۔ (277)

14. مجاہدین کی حوصلہ شکنی کے لیے افواہیں پھیلاتے ہیں۔ (278)

15. بزدل اور ڈرپوک ہوتے ہیں۔ (279)

16. اپنے آپ کو جہاد کے معاملے میں غیر تربیت یافتہ قرار دے کر پیچھے رہنے کی کوشش کرتے ہیں۔ (280)

---

[272] المنافقون: 2

[273] الاحزاب:12

[274] الاحزاب:18

[275] البقرہ:10

[276] التوبۃ:67

[277] التوبۃ:67

[278] الاحزاب:60

[279] التوبۃ:56

[280] آل عمران:167

17. جھوٹے بہانے بنا کر نبی ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر کہتے ہیں کہ ہمارے گھروں کو خطرہ ہے۔اس لیے ہمیں واپس جانے کی اجازت دیجیے۔(281)

18. اللہ تعالیٰ،اس کے رسول ﷺ اور آیاتِ الٰہی کا مذاق اڑاتے ہیں۔(282)

19. جہاد کے لیے اپنے اموال پیش کرنے والوں پر طنز کرتے ہیں۔(283)

20. اسلام کے لیے دل کی ناگواری اور بوجھل طبیعت کے ساتھ اموال پیش کرتے ہیں۔

21. اسلام کے خلاف یہ لوگ انتہائی چرب زبان ثابت ہوتے ہیں۔(284)

22. دنیاوی منفعت کے حصول پر خوش ہوتے ہیں اور اگر ان کے حصے کچھ نہ آئے تو یہ منہ لٹکا لیتے ہیں۔(285)

23. دینی سرگرمیوں میں شامل ہونے کے بجائے بالکل بودے، دیوار کے ساتھ نصب لکڑی کے تراشے ہوئے بتوں کی مانند منجمد ہوتے ہیں۔(286)

24. خطرے کے وقت یوں آنکھیں پھیر لیتے ہیں جیسے ان پر موت کی بے ہوشی طاری ہو۔(287)

25. معاملہ فہمی کے بجائے بے عقلی کا مظاہرہ کرتے ہوئے فسادی کردار ادا کرتے ہیں۔(288)

---

[281] الاحزاب:13

[282] التوبۃ:65

[283] التوبہ:79

[284] الاحزاب:19

[285] التوبۃ:59

[286] المنافقون:4

[287] الاحزاب:19

[288] البقرہ:20

26. بھلائی کے کاموں میں بخل کرتے ہیں۔[289]

27. سخت جھگڑالو ہیں۔[290]

28. گونگے، بہرے اور اندھے ہیں۔[291]

29. سخت جھوٹے ہیں۔

30. جہاد میں مال خرچ کرنے والوں کو منع کرتے ہیں۔[292]

31. نماز باجماعت سے پیچھے رہتے ہیں۔[293]

32. راتوں کو چھپ کر اسلام کے خلاف مشورے کرتے ہیں۔[294]

33. شیطان ان پر مسلط ہے جس نے ان کے دلوں سے اللہ کی یاد کو بھلا دیا ہے۔[295]

34. جہاد میں شریک ہونے والوں کو فتنہ میں مبتلا قرار دیتے ہیں۔[296]

35. اپنے فسادی اعمال کو اصلاح کا نام دیتے ہیں۔[297]

36. نماز کے لیے سستی کا مظاہرہ کرتے ہیں۔[298]

---

[289] الاحزاب:19

[290] البقرہ:204

[291] البقرہ:18

[292] المنافقون:7

[293] امام مسلم، صحیح مسلم، رقم حدیث: 654

[294] النساء:108

[295] المجادلہ:19

[296] التوبۃ:49

[297] البقرہ:11

[298] النساء:142

37. دکھاوے کی نمازیں ادا کرتے ہیں۔[299]

38. نماز میں ٹھونگیں مار کر جلدی بھاگنے کی کوشش کرتے ہیں۔[300]

39. ریاکاری کے لیے مال خرچ کرتے ہیں۔[301]

40. نمازوں میں اللہ تعالیٰ کو بہت ہی کم یاد کرتے ہیں۔[302]

41. وعدہ پورا نہیں کرتے ہیں۔

42. جھگڑے میں گالیاں بکتے ہیں۔[303]

مدینہ کے گرد و نواح میں کچھ بدوی منافق بھی تھے۔ ان کو نبی اکرم ﷺ کی محفل میں بیٹھنے کا موقع نہیں ملتا تھا اور نہ ہی وہ اسلامی تعلیمات سے واقف تھے۔ اس لیے ان کے دل زیادہ سخت تھے اور نبی ﷺ کے ساتھ ان کی گستاخی کے واقعات شہری منافقوں سے بھی زیادہ تھے۔ اللہ تعالیٰ نے ان کے بارے میں فرمایا ہے کہ:

الْأَعْرَابُ أَشَدُّ كُفْرًا وَنِفَاقًا وَأَجْدَرُ أَلَّا يَعْلَمُوا حُدُودَ مَا أَنْزَلَ اللَّهُ عَلَى رَسُولِهِ وَاللَّهُ عَلِيمٌ حَكِيمٌ- وَمِنَ الْأَعْرَابِ مَنْ يَتَّخِذُ مَا يُنْفِقُ مَغْرَمًا وَيَتَرَبَّصُ بِكُمُ الدَّوَائِرَ عَلَيْهِمْ دَائِرَةُ السَّوْءِ وَاللَّهُ سَمِيعٌ عَلِيمٌ[304]

"یہ بدوی عرب کفر و نفاق میں زیادہ سخت ہیں اوران کے معاملہ میں اس امر کے امکانات زیادہ ہیں کہ اُس دین کے حدود سے ناواقف رہیں جو اللہ نے اپنے رسول پر نازل کیا ہے۔ اللہ سب کچھ جانتا ہے اور حکیم و دانا ہے۔ ان بدویوں میں ایسے ایسے لوگ موجود ہیں جو راہِ خدا میں کچھ خرچ کرتے ہیں تو اسے اپنے اوپر زبردستی کی چٹی سمجھتے ہیں اور تمھارے حق میں زمانہ کی گردشوں کا انتظار کر رہے ہیں (کہ تم کسی چکر میں پھنسو تو وہ

---

[299] النساء:142
[300] امام مسلم، صحیح مسلم، رقم حدیث: 622
[301] النساء:142
[302] النساء:142
[303] امام مسلم، صحیح مسلم، رقم حدیث: 58
[304] التوبۃ:97،98

اپنی گردن سے اس نظام کی اطاعت کا قلادہ اُتار پھینکیں جس میں تم نے انھیں کس دیا ہے) حالانکہ بدی کا چکر خود انہی پر مسلط ہے اور اللہ سب کچھ سنتا اور جانتا ہے۔"[305]

ان کے مقابلے میں بدوی لوگوں میں ایسے لوگ بھی ہیں جو ایمان پر اتنے ہی مستحکم اور پختہ ہیں جتنے بدوی منافق اپنی بے ایمانی پر ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ان کی توصیف کی ہے اور ان کو اپنی رحمت کا حق دار قرار دیا ہے:

وَمِنَ الْأَعْرَابِ مَنْ يُؤْمِنُ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَيَتَّخِذُ مَا يُنْفِقُ قُرُبَاتٍ عِنْدَ اللَّهِ وَصَلَوَاتِ الرَّسُولِ أَلَا إِنَّهَا قُرْبَةٌ لَهُمْ سَيُدْخِلُهُمُ اللَّهُ فِي رَحْمَتِهِ إِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَحِيمٌ(306)

"اور انہی بدویوں میں کچھ لوگ ایسے بھی ہیں جو اللہ اور روزِ آخر پر ایمان رکھتے ہیں اور جو کچھ خرچ کرتے ہیں اسے اللہ کے ہاں تقرب کا اور رسول ﷺ کی طرف سے رحمت کی دعائیں لینے کا ذریعہ بناتے ہیں۔ ہاں! وہ ضرور ان کے لیے تقرب کا ذریعہ ہے اور اللہ ضرور ان کو اپنی رحمت میں داخل کرے گا، یقیناً اللہ درگزر کرنے والا اور رحم فرمانے والا ہے۔"[307]

ان بدوی منافقوں نے بھی غزوہ تبوک کے موقع پر نبی اکرم ﷺ اور صحابہ کرام کے ساتھ مل کر رومی لشکر کے ساتھ جہاد کرنے سے گریز کیا اور مسلمانوں کے ساتھ وفا نہ کی۔ ان کی اس سرشت پر تنقید کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ:

---

[305] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 519، 521

[306] التوبۃ:99

[307] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 521

مَا كَانَ لِأَهْلِ الْمَدِينَةِ وَمَنْ حَوْلَهُمْ مِنَ الْأَعْرَابِ أَنْ يَتَخَلَّفُوا عَنْ رَسُولِ اللَّهِ وَلَا يَرْغَبُوا بِأَنْفُسِهِمْ عَنْ نَفْسِهِ ذَلِكَ بِأَنَّهُمْ لَا يُصِيبُهُمْ ظَمَأٌ وَلَا نَصَبٌ وَلَا مَخْمَصَةٌ فِي سَبِيلِ اللَّهِ وَلَا يَطَئُونَ مَوْطِئًا يَغِيظُ الْكُفَّارَ وَلَا يَنَالُونَ مِنْ عَدُوٍّ نَيْلًا إِلَّا كُتِبَ لَهُمْ بِهِ عَمَلٌ صَالِحٌ إِنَّ اللَّهَ لَا يُضِيعُ أَجْرَ الْمُحْسِنِينَ-وَلَا يُنْفِقُونَ نَفَقَةً صَغِيرَةً وَلَا كَبِيرَةً وَلَا يَقْطَعُونَ وَادِيًا إِلَّا كُتِبَ لَهُمْ لِيَجْزِيَهُمُ اللَّهُ أَحْسَنَ مَا كَانُوا يَعْمَلُونَ[308]

"مدینے کے باشندوں اور گردونواح کے بدویوں کو یہ ہرگز زیبا نہ تھا کہ اللہ کے رسول ﷺ کو چھوڑ کر گھر بیٹھ رہتے اور اس کی طرف سے بے پرواہو کر اپنے نفس کی فکر میں لگ جاتے۔ اس لیے کہ ایسا کبھی نہ ہو گا کہ اللہ کی راہ میں بھوک پیاس اور جسمانی مشقت کی کوئی تکلیف وہ جھیلیں، اور منکرینِ حق کو جو راہ ناگوار ہے اس پر کوئی قدم وہ اٹھائیں، اور کسی دشمن سے (عداوتِ حق کا) کوئی انتقام وہ لیں، اور اس کے بدلے ان کے حق میں ایک عمل صالح نہ لکھا جائے۔ یقیناً اللہ کے ہاں محسنوں کا حق الخدمت مارا نہیں جاتا۔ اسی طرح یہ بھی کبھی نہ ہو گا کہ وہ (راہِ خدا میں) تھوڑا یا بہت کوئی خرچ اُٹھائیں اور (سعی و جہاد میں) کوئی وادی وہ پار کریں اور ان کے حق میں اسے لکھ نہ لیا جائے تا کہ اللہ ان کے اِس اچھے کارنامے کا صلہ اُنھیں عطا کرے۔"[309]

## نفاق کا نقصان

سورۃ التوبۃ میں اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں اور منافقوں کی عادات کا موازنہ نہیں فرمایا ہے بلکہ مسلمانوں اور منافقوں کے کردار کے اہم پہلوؤں کا تذکرہ فرمایا ہے۔ منافقوں کی پہچان کے ضمن میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ یہ لوگ نماز کے قیام میں سستی و کاہلی کا مظاہرہ کرتے ہیں نیز اسلام کی ترویج و اشاعت اور ترقی کے لیے جہاں مالی اعتبار سے مسلمانوں کے ساتھ شریک ہونے کا موقع آئے وہاں یہ پیچھے ہٹ جاتے ہیں۔ اس کے نتیجے میں اللہ تعالیٰ ان کو ناپسندیدہ لوگوں میں شامل کر لے گا اور پھر اگر کسی موقع پر یہ لوگ اپنا مال دین کی بہتری کے لیے پیش کر بھی دیں گے تو اس کو قبول نہیں کیا جائے گا:

---

[308] التوبۃ:120، 121

[309] مودودی، تفہیم القرآن، ص:529

قُلْ أَنْفِقُوا طَوْعًا أَوْ كَرْهًا لَنْ يُتَقَبَّلَ مِنْكُمْ إِنَّكُمْ كُنْتُمْ قَوْمًا فَاسِقِينَ- وَمَا مَنَعَهُمْ أَنْ تُقْبَلَ مِنْهُمْ نَفَقَاتُهُمْ إِلَّا أَنَّهُمْ كَفَرُوا بِاللَّهِ وَبِرَسُولِهِ وَلَا يَأْتُونَ الصَّلَاةَ إِلَّا وَهُمْ كُسَالَى وَلَا يُنْفِقُونَ إِلَّا وَهُمْ كَارِهُونَ(310)

"ان سے کہو تم اپنے مال خواہ راضی خوشی خرچ کرو یا بکراہت، بہر حال وہ قبول نہ کیے جائیں گے۔ کیونکہ تم فاسق لوگ ہو۔ ان کے دیئے ہوئے مال قبول نہ ہونے کی کوئی وجہ اس کے سوا نہیں ہے کہ انھوں نے اللہ اور اس کے رسول ﷺ سے کفر کیا ہے، نماز کے لیے آتے ہیں تو کسماتے ہوئے آتے ہیں اور راہِ خدا میں خرچ کرتے ہیں تو بادلِ ناخواستہ خرچ کرتے ہیں۔"[311]

یہی نقشہ اللہ تعالیٰ نے سورۃ النساء میں یوں کھینچا ہے:

وَإِذَا قَامُوا إِلَى الصَّلَاةِ قَامُوا كُسَالَى يُرَاءُونَ النَّاسَ وَلَا يَذْكُرُونَ اللَّهَ إِلَّا قَلِيلًا(312)

"جب نماز کے لیے اٹھتے ہیں تو کسمساتے ہوئے محض لوگوں کو دکھانے کی خاطر اُٹھتے ہیں اور خدا کو کم ہی یاد کرتے ہیں۔"[313]

اگر منافق چاہیں کہ ان کا مال بھلائی اور خیر کے کاموں میں قبول کیا جائے تو اس کی شرط یہ ہے کہ پہلے وہ اپنے منفی کردار سے تائب ہو جائیں اور اسلام دشمن قوتوں کی پشت پناہی کرنے کے بجائے مسلمانوں کے حقیقی رفیق بن جائیں:

أَلَمْ يَعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ هُوَ يَقْبَلُ التَّوْبَةَ عَنْ عِبَادِهِ وَيَأْخُذُ الصَّدَقَاتِ وَأَنَّ اللَّهَ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيمُ(314)

"کیا ان لوگوں کو معلوم نہیں ہے کہ وہ اللہ ہی ہے جو اپنے بندوں کی توبہ قبول کرتا ہے اور ان کی خیرات کو قبولیت عطا فرماتا ہے، اور یہ کہ اللہ بہت معاف کرنے والا اور رحیم ہے؟"[315]

نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

---

[310] التوبۃ:54،53

[311] مودودی، تفہیم القرآن، ص:503

[312] النساء:142

[313] مودودی، تفہیم القرآن، ص:263

[314] التوبۃ:104

[315] مودودی، تفہیم القرآن، ص:523

"منافق بیٹھا سورج کو دیکھتا رہتا ہے یہاں تک کہ جب سورج شیطان کے دو سینگوں کے درمیان آجاتا ہے تو کھڑا ہو اکر جلدی جلدی چار ٹھونگیں مار تا ہے اور اس نماز میں وہ اللہ کو بہت ہی کم یاد کرتا ہے[316]۔"

یہاں سوال پیدا ہو سکتا ہے کہ منافق اگر اسلام کی بہتری کے لیے اپنا مال پیش کرے تو اس کو قبول کیوں نہیں کیا جا سکتا ہے؟ اس کا جواب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں وہی نیکی قابل قبول ہے جو خلوصِ دل کے ساتھ کی جائے۔ نبی اکرم صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ کا فرمان ہے کہ:

"ان اللہ طیب ، لایقبل الا طیبا"[317]

اللہ تعالیٰ خود بھی پاک ہے اور پاک چیز ہی قبول فرماتا ہے۔

اس کے برعکس وہ مال جو دکھاوے اور بوجھل دل کے ساتھ دین کی بہتری کے لیے پیش کیا جائے اس کا اسلام کو تو فائدہ ہو سکتا ہے لیکن یہ خرچ کرنے والے کو کوئی فائدہ نہیں پہنچا سکتا ہے۔ ربِ تعالیٰ کا فرمان ہے کہ:

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تُبْطِلُوا صَدَقَاتِكُمْ بِالْمَنِّ وَالْأَذَى كَالَّذِي يُنْفِقُ مَالَهُ رِئَاءَ النَّاسِ وَلَا يُؤْمِنُ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ فَمَثَلُهُ كَمَثَلِ صَفْوَانٍ عَلَيْهِ تُرَابٌ فَأَصَابَهُ وَابِلٌ فَتَرَكَهُ صَلْدًا لَا يَقْدِرُونَ عَلَى شَيْءٍ مِمَّا كَسَبُوا وَاللَّهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْكَافِرِينَ[318]

"اے ایمان لانے والو! اپنے صدقات کو احسان جتا کر اور دکھ دے کر اس شخص کی طرح خاک میں نہ ملا دو، جو اپنا مال محض لوگوں کے دکھانے کو خرچ کرتا ہے اور نہ اللہ پر ایمان رکھتا ہے، نہ آخرت پر۔ اُس کے خرچ کی مثال ایسی ہے، جیسے ایک چٹان تھی، جس پر مٹی کی تہہ جمی ہوئی تھی۔ اس پر جب زور کا مینہ برسا، تو ساری مٹی بہہ گئی اور صاف چٹان کی چٹان رہی گئی،

---

[316] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم حدیث: 657

[317] امام مسلم، صحیح مسلم، رقم حدیث:2346

[318] البقرہ:264

ایسے لوگ اپنے نزدیک خیرات کرکے جو نیکی کماتے ہیں، اس سے کچھ بھی اُن کے ہاتھ نہیں آتا، اور کافروں کو سیدھی راہ دیکھانا اللہ کا دستور نہیں ہے۔"[319]

خیر کے کاموں میں خرچ نہ کرنے اور مال کو جمع کر کر کے رکھنے کی وجہ سے ان منافقوں کے اموال میں عام مسلمانوں سے زیادہ اضافہ ہوتا ہے۔ان کے لیے دنیا اور اس کی متاع ہی سب کچھ ہے۔اس لیے ممکن ہے کہ ان کی ظاہری شان و شوکت اور مال و زر کو دیکھ کر کوئی سادہ دم مسلمان ان کو اپنے آپ سے بہتر خیال کرے۔اسی لیے اللہ تعالیٰ نے نبی اکرم ﷺ کو خطاب فرماتے ہوئے مسلمانوں کو نصیحت فرمائی ہے کہ:

فَلَا تُعْجِبْكَ أَمْوَالُهُمْ وَلَا أَوْلَادُهُمْ إِنَّمَا يُرِيدُ اللَّهُ لِيُعَذِّبَهُمْ بِهَا فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا وَتَزْهَقَ أَنْفُسُهُمْ وَهُمْ كَافِرُونَ(320)

"ان کے مال و دولت اور ان کی کثرتِ اولاد کو دیکھ کر دھوکا نہ کھاؤ، اللہ تو یہ چاہتا ہے کہ انہی چیزوں کے ذریعہ سے ان کو دنیا کی زندگی میں بھی مبتلائے عذاب کرے اور یہ جان بھی دیں تو انکارِ حق ہی کی حالت میں دیں۔"[321]

نیز فرمایا:

ولَا تُعْجِبْكَ أَمْوَالُهُمْ وَأَوْلَادُهُمْ إِنَّمَا يُرِيدُ اللَّهُ أَنْ يُعَذِّبَهُمْ بِهَا فِي الدُّنْيَا وَتَزْهَقَ أَنْفُسُهُمْ وَهُمْ كَافِرُونَ(322)

"ان کے مال داری اور اُن کی کثرتِ اولاد تم کو دھوکے میں نہ ڈالے۔اللہ نے تو ارادہ کر لیا ہے کہ اس مال و اولاد کے ذریعہ سے ان کو اسی دنیا میں سزا دے اور ان کی جانیں اس حال میں نکلیں کہ وہ کافر ہوں۔"[323]

---

[319] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 121
[320] التوبۃ:55
[321] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 503
[322] التوبۃ:85
[323] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 515

مسلمانوں کی بدخواہی سے معمور جذبات کی بنا پر ہی منافقوں نے مدینہ میں شر اور فساد پھیلانے کا کام شروع کر رکھا تھا جس میں محض مرد ہی نہیں بلکہ ان کی عورتیں بھی شامل تھیں۔ ان کی کوشش تھی کہ مسلمانوں کو بھلائی کے کاموں سے دور رکھا جائے اور ان میں برائی کو ترویج دی جائے۔ اپنی ذات کی حد تک برا ہونا ایک بات ہے لیکن دوسروں کو برائی کے کیچڑ میں لت پت کر دینا اس سے بھی بڑا گناہ ہے:

الْمُنَافِقُونَ وَالْمُنَافِقَاتُ بَعْضُهُمْ مِنْ بَعْضٍ يَأْمُرُونَ بِالْمُنْكَرِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمَعْرُوفِ وَيَقْبِضُونَ أَيْدِيَهُمْ نَسُوا اللَّهَ فَنَسِيَهُمْ إِنَّ الْمُنَافِقِينَ هُمُ الْفَاسِقُونَ- وَعَدَ اللَّهُ الْمُنَافِقِينَ وَالْمُنَافِقَاتِ وَالْكُفَّارَ نَارَ جَهَنَّمَ خَالِدِينَ فِيهَا هِيَ حَسْبُهُمْ وَلَعَنَهُمُ اللَّهُ وَلَهُمْ عَذَابٌ مُقِيمٌ(324)

"منافق مرد اور منافق عورتیں سب ایک دوسرے کے ہم رنگ ہیں۔ برائی کا حکم دیتے ہیں اور بھلائی سے منع کرتے ہیں اور اپنے ہاتھ خیر سے روکے رکھتے ہیں۔ یہ اللہ کو بھول گئے تو اللہ نے انھیں بھلا دیا۔ یقیناً یہ منافق ہی فاسق ہیں۔ ان منافق مردوں اور عورتوں اور کافروں کے لیے اللہ نے آتشِ دوزخ کا وعدہ کیا ہے۔ جس میں ہمیشہ رہیں گے، وہی ان کے لیے موزوں ہے۔ ان پر اللہ کی پھٹکار ہے اور ان کے لیے قائم رہنے والا عذاب ہے۔"[325]

اسی کردار کی عکاسی اس وقت ہوئی جب منافقوں نے دیگر مسلمانوں کو یہ ترغیب دینا شروع کی کہ وہ اپنے اموال مسلمانوں کی فلاح عامہ کے لیے پیش نہ کریں۔

---

[324] التوبۃ:67،68

[325] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 507،509

هُمُ الَّذِينَ يَقُولُونَ لَا تُنْفِقُوا عَلَى مَنْ عِنْدَ رَسُولِ اللَّهِ حَتَّى يَنْفَضُّوا وَلِلَّهِ خَزَائِنُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ وَلَكِنَّ الْمُنَافِقِينَ لَا يَفْقَهُونَ(326)

"یہ وہی لوگ ہیں جو کہتے ہیں کہ رسول ﷺ کے ساتھیوں پر خرچ کرنا بند کر دو تاکہ یہ منتشر ہو جائیں۔ حالانکہ زمین و آسمانوں کے خزانوں کا مالک اللہ ہے، مگر یہ منافق سمجھتے نہیں ہیں۔"[327]

اللہ تعالیٰ نے نبی اکرم ﷺ کو جہاد کا حکم دیتے ہوئے اسلام کے ظاہری منکرین اور خفیہ منکرین (منافقین) کو ٹارگٹ بنانے کا حکم دیا ہے اور ان پر اسی طرح سختی کرنے کا حکم دیا ہے جس طرح کفار پر سختی کی جاتی ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ بظاہر کلمہ گو ہونا مسلمان ہونے کی دلیل نہیں ہے بلکہ عملی کردار میں بھی اسلامی تعلیمات کا پرتو نظر آنا چاہیے۔ قرآن مجید نے ان کے قبولِ اسلام کے بعد منافقت کی طرف رجوع کرنے کو کفر سے تعبیر کیا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے کہ:

يَا أَيُّهَا النَّبِيُّ جَاهِدِ الْكُفَّارَ وَالْمُنَافِقِينَ وَاغْلُظْ عَلَيْهِمْ وَمَأْوَاهُمْ جَهَنَّمُ وَبِئْسَ الْمَصِيرُ- يَحْلِفُونَ بِاللَّهِ مَا قَالُوا وَلَقَدْ قَالُوا كَلِمَةَ الْكُفْرِ وَكَفَرُوا بَعْدَ إِسْلَامِهِمْ وَهَمُّوا بِمَا لَمْ يَنَالُوا وَمَا نَقَمُوا إِلَّا أَنْ أَغْنَاهُمُ اللَّهُ وَرَسُولُهُ مِنْ فَضْلِهِ فَإِنْ يَتُوبُوا يَكُ خَيْرًا لَهُمْ وَإِنْ يَتَوَلَّوْا يُعَذِّبْهُمُ اللَّهُ عَذَابًا أَلِيمًا فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ وَمَا لَهُمْ فِي الْأَرْضِ مِنْ وَلِيٍّ وَلَا نَصِيرٍ(328)

"اے نبی! کفار اور منافقیں دونوں کا پوری قوت سے مقابلہ کرو اور ان کے ساتھ سختیسے پیش آؤ۔ آخر کار ان کا ٹھکانا جہنم ہے اور وہ بدترین جائے قرار ہے۔ یہ لوگ خدا کی قسم کھا کھا کر کہتے ہیں کہ ہم نے وہ بات نہیں کہی۔ حالانکہ انھوں نے ضرور وہ کافرانہ بات کہی ہے۔ وہ اسلام لانے کے بعد کفر کے مرتکب ہوئے اور انھوں نے وہ کچھ کرنے کا ارادہ کیا جسے کر نہ سکے۔ یہ ان کا سارا غصہ اسی بات پر ہے تاکہ اللہ اور اس کے

---

[326] المنافقون:7

[327] مودودی، تفہیم القرآن، ص:1427

[328] التوبۃ:74،73

رسول ﷺ نے اپنے فضل سے غنی کر دیا ہے! اب اگر یہ اپنی اس روش سے باز آئیں تو انہی کے لیے بہتر ہے، اور اگر یہ باز نہ آئے تو اللہ ان کو نہایت دردناک سزا دے گا، دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی، اور زمین میں کوئی نہیں جو ان کا حمایتی اور مددگار ہو۔"[329]

عبد اللہ بن ابی کی موت کے بعد اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو اس کی نماز جنازہ ادا کرنے سے منع فرمادیا اور اس ممانعت کی وجہ یہی بیان فرمائی کہ منافقین کا کفران کے حق میں دعائے مغفرت کرنے میں مانع ہے:

اسْتَغْفِرْ لَهُمْ أَوْ لَا تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ إِنْ تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ سَبْعِينَ مَرَّةً فَلَنْ يَغْفِرَ اللَّهُ لَهُمْ ذَلِكَ بِأَنَّهُمْ كَفَرُوا بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ وَاللَّهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْفَاسِقِينَ-فَرِحَ الْمُخَلَّفُونَ بِمَقْعَدِهِمْ خِلَافَ رَسُولِ اللَّهِ وَكَرِهُوا أَنْ يُجَاهِدُوا بِأَمْوَالِهِمْ وَأَنْفُسِهِمْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ وَقَالُوا لَا تَنْفِرُوا فِي الْحَرِّ قُلْ نَارُ جَهَنَّمَ أَشَدُّ حَرًّا لَوْ كَانُوا يَفْقَهُونَ[330]

"اے نبی ﷺ، تم خواہ ایسے لوگوں کے لیے معافی کی درخواست کرو یا نہ کرو، اگر تم ستر مرتبہ بھی انھیں معاف کر دینے کی درخواست کرو گے تو اللہ انھیں ہرگز معاف نہ کرے گا۔ اس لیے کہ انھوں نے اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے ساتھ کفر کیا ہے، اور اللہ فاسق لوگوں کو راہِ نجات نہیں دکھاتا۔ جن لوگوں کو پیچھے رہ جانے کی اجازت دے دی گئی تھی وہ اللہ کے رسول ﷺ کا ساتھ نہ دینے اور گھر بیٹھے رہنے پر خوش ہوئے اور انھیں گوارا نہ ہوا کہ اللہ کی راہ میں جان و مال سے جہاد کریں۔ انھوں نے لوگوں سے کہا کہ اس سخت گرمی میں نہ نکلو۔ ان سے کہو کہ جہنم کی آگ اس سے زیادہ گرم ہے، کاش انھیں اس کا شعور ہوتا۔"[331]

منافقین کی منافقت کا پول کھل جانے کے بعد مسلمان جہاد کے لیے نکلے اور ان کو اللہ تعالیٰ نے فتح عطا فرمائی۔ مسلمانوں کی شان و شوکت اور دشمن پر فتح کو دیکھ کر منافقوں کو مالِ غنیمت کی لالچ نے مسحور کر دیا تھا اس لیے وہ ان

---

[329] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 328

[330] التوبۃ:80، 81

[331] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 513

چھوٹی موٹی جنگوں میں شریک ہونے کے متمنی ہوئے جن میں فتح مسلمانوں کے حق میں یقینی نظر آتی تھی لیکن اللہ تعالیٰ نے نبی اکرم ﷺ کو اب منع فرمادیا کہ ان منافقوں کو کسی بھی غزوہ یا سریہ کا حصہ نہیں بنایا جائے:

فَإِنْ رَجَعَكَ اللَّهُ إِلَى طَائِفَةٍ مِنْهُمْ فَاسْتَأْذَنُوكَ لِلْخُرُوجِ فَقُلْ لَنْ تَخْرُجُوا مَعِيَ أَبَدًا وَلَنْ تُقَاتِلُوا مَعِيَ عَدُوًّا إِنَّكُمْ رَضِيتُمْ بِالْقُعُودِ أَوَّلَ مَرَّةٍ فَاقْعُدُوا مَعَ الْخَالِفِينَ(332)

"اگر اللہ ان کے درمیان تمھیں واپس لے جائے اور آئندہ ان میں سے کوئی گروہ جہاد کے لیے نکلنے کی تم سے اجازت مانگے تو صاف کہہ دینا اب تم میرے ساتھ ہر گز نہیں چل سکتے اور نہ میری معیت میں کسی دشمن سے لڑ سکتے ہو، تم نے پہلے بیٹھ رہنے کو پسند کیا تھا تو اب گھر بیٹھنے والوں ہی کے ساتھ بیٹھے رہو۔"[333]

عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے سورۃ التوبۃ میں ستر منافقین کے نام ذکر فرمائے تھے اور اس کے بعد ان ناموں کو منسوخ کر دیا تا کہ بندوں پر اپنی رحمت نازل فرمائے اور لوگ ایک دوسرے کو عار نہ دلا سکیں کیونکہ ان کی اولادیں اہل ایمان تھیں اور آئندہ بھی ہوں گی۔(334)

## اہلِ ایمان کا کردار

قرآن مجید کا ایک متاثر کن اسلوبِ بیان یہ بھی ہے کہ اس میں بدکرداروں کے تذکرہ کے فوراً بعد اہلِ ایمان کا ذکر بھی آجاتا ہے۔ سورت التوبہ میں منافقوں کی روش اور ان کے کردار کی وضاحت کے بعد مسلمانوں کے بارے میں بھی بتایا گیا ہے کہ ان کے ہاں امر بالمعروف و نہی عن المنکر، قیامِ نماز، ادائے زکوۃ اور دیگر حسنات پر عمل ہوتا ہے جس کی وجہ سے اللہ تعالیٰ ان کو دنیا و آخرت میں اپنی رحمت سے نوازتا ہے:

---

[332] التوبۃ:83

[333] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 515

[334] البغوی، تفسیر بغوی، ج: 4، ص: 68

وَالْمُؤْمِنُونَ وَالْمُؤْمِنَاتُ بَعْضُهُمْ أَوْلِيَاءُ بَعْضٍ يَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَيُقِيمُونَ الصَّلَاةَ وَيُؤْتُونَ الزَّكَاةَ وَيُطِيعُونَ اللَّهَ وَرَسُولَهُ أُولَئِكَ سَيَرْحَمُهُمُ اللَّهُ إِنَّ اللَّهَ عَزِيزٌ حَكِيمٌ-وَعَدَ اللَّهُ الْمُؤْمِنِينَ وَالْمُؤْمِنَاتِ جَنَّاتٍ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ خَالِدِينَ فِيهَا وَمَسَاكِنَ طَيِّبَةً فِي جَنَّاتِ عَدْنٍ وَرِضْوَانٌ مِنَ اللَّهِ أَكْبَرُ ذَلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ(335)

"مومن مرد اور مومن عورتیں، یہ سب ایک دوسرے کے رفیق ہیں، وہ بھلائی کا حکم دیتے اور برائی سے روکتے ہیں، نماز قائم کرتے ہیں، زکوٰۃ دیتے ہیں اور اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت کرتے ہیں۔ یہ وہ لوگ ہیں جن پر اللہ کی رحمت نازل ہو کر رہے گی، یقیناً اللہ سب پر غالب اور حکیم و دانا ہے۔ ان مومن مردوں اور عورتوں سے اللہ کا وعدہ ہے کہ انھیں ایسے باغ دے گا جن کے نیچے نہریں بہتی ہوں گی اور وہ ان میں ہمیشہ رہیں گے۔ ان سدابہار باغوں میں ان کے لیے پاکیزہ قیام گاہیں ہوں گی، اور سب سے بڑھ کر اللہ کی خوشنودی انھیں حاصل ہو گی۔ یہی بڑی کامیابی ہے۔"[336]

اسی طرح میدان جہاد سے فرار کی کوشش کرنے والے منافقوں اور ان کے پس پردہ رازوں کا انکشاف کرنے کے بعد اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں صحابہ کرام کے حسنِ عمل اور خلوصِ نیت کو بھی واضح فرما دیا ہے:

لَكِنِ الرَّسُولُ وَالَّذِينَ آمَنُوا مَعَهُ جَاهَدُوا بِأَمْوَالِهِمْ وَأَنْفُسِهِمْ وَأُولَئِكَ لَهُمُ الْخَيْرَاتُ وَأُولَئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ- أَعَدَّ اللَّهُ لَهُمْ جَنَّاتٍ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ خَالِدِينَ فِيهَا ذَلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ(337)

"بخلاف اس کے رسول ﷺ نے اور اُن لوگوں نے جو رسول ﷺ کے ساتھ ایمان لائے تھے اپنی جان و مال سے جہاد کیا اور اب ساری بھلائیاں انہی کے لیے ہیں اور وہی فلاح پانے والے ہیں۔ اللہ نے ان کے لیے ایسے باغ تیار کر رکھے ہیں جن کے نیچے سے نہریں بہہ رہی ہیں، ان میں وہ ہمیشہ رہیں گے۔ یہ ہے عظیم الشان کامیابی۔"[338]

---

[335] التوبۃ:72،71

[336] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 511،509

[337] التوبۃ:88، 89

[338] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 517،515

اسلامی نقطہ نظر سے جہاد سے پیچھے رہ جانے والا ہر فرد منافق شمار نہیں ہو سکتا ہے بلکہ بعض مخصوص صورتوں میں ان لوگوں کے لیے گنجائش موجود ہے جو کسی مجبوری کے تحت مجاہدین کے ساتھ میدان کارزار میں جانے سے قاصر ہوتے ہیں۔ ان لوگوں کی نشاندہی کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

لَيْسَ عَلَى الضُّعَفَاءِ وَلَا عَلَى الْمَرْضَى وَلَا عَلَى الَّذِينَ لَا يَجِدُونَ مَا يُنْفِقُونَ حَرَجٌ إِذَا نَصَحُوا لِلَّهِ وَرَسُولِهِ مَا عَلَى الْمُحْسِنِينَ مِنْ سَبِيلٍ وَاللَّهُ غَفُورٌ رَحِيمٌ- وَلَا عَلَى الَّذِينَ إِذَا مَا أَتَوْكَ لِتَحْمِلَهُمْ قُلْتَ لَا أَجِدُ مَا أَحْمِلُكُمْ عَلَيْهِ تَوَلَّوْا وَأَعْيُنُهُمْ تَفِيضُ مِنَ الدَّمْعِ حَزَنًا أَلَّا يَجِدُوا مَا يُنْفِقُونَ[339]

"ضعیف اور بیمار لوگ اور وہ لوگ جو شرکتِ جہاد کے لیے زادِ راہ نہیں پاتے، اگر پیچھے رہ جائیں تو کوئی حرج نہیں جب کہ وہ خلوصِ دل کے ساتھ اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے وفادار ہوں۔ ایسے محسنین پر اعتراض کی کوئیگنجائش نہیں ہے، اور اللہ درگزر کرنے والا اور رحم فرمانے والا ہے۔ اسی طرح ان لوگوں پر بھی کوئی اعتراض کا موقع نہیں ہے جنھوں نے خود آکر تم سے درخواست کی تھی کہ ہمارے لیے سواریاں بہم پہنچائی جائیں، اور جب تم نے کہا کہ میں تمھارے لیے سواریوں کا انتظام نہیں کر سکتا تو وہ مجبوراً واپس گئے اور حال یہ تھا کہ ان کی آنکھوں سے آنسو جاری تھے اور انھیں اس بات کا بڑا رنج تھا کہ وہاپنے خرچ پر شریکِ جہاد ہونے کی مقدرت نہیں رکھتے۔"[340]

جن لوگوں نے تبوک کے موقع پر نبی اکرم ﷺ کی فرماں برداری اور اطاعت شعاری کی راہ اختیار کی ان کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے خاص رحمت فرماتے ہوئے ان کے گناہوں سے درگزر فرمایا۔ ممکن تھا کہ انسانی کمزوری کے سبب وہ منافقوں کی باتوں میں آجاتے لیکن اللہ تعالیٰ نے ان کو ثابت قدم رکھا جس کے نتیجے میں انھوں نے آپ ﷺ کے ساتھ انتہائی وفادارانہ انداز میں معاونت کی تھی:

---

[339] التوبۃ:92،91

[340] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 517

لَقَدْ تَابَ اللَّهُ عَلَى النَّبِيِّ وَالْمُهَاجِرِينَ وَالْأَنْصَارِ الَّذِينَ اتَّبَعُوهُ فِي سَاعَةِ الْعُسْرَةِ مِنْ بَعْدِ مَا كَادَ يَزِيغُ قُلُوبُ فَرِيقٍ مِنْهُمْ ثُمَّ تَابَ عَلَيْهِمْ إِنَّهُ بِهِمْ رَءُوفٌ رَحِيمٌ[341]

بلاشبہ یقینا اللہ نے نبی پر مہربانی کے ساتھ توجہ فرمائی اور مہاجرین و انصار پر بھی، جو تنگ دستی کی گھڑی میں اس کے ساتھ رہے، اس کے بعد کہ قریب تھا کہ ان میں سے ایک گروہ کے دل ٹیڑھے ہو جائیں، پھر وہ ان پر دوبارہ مہربان ہو گیا۔

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ غزوہ تبوک کے موقع پر اہل ایمان کا کردار تاریخی اعتبار سے اہلِ نفاق کے کردار سے یکسر مختلف تھا۔ سورۃ التوبہ میں ان تفصیلات کو بیان کر کے اللہ تعالیٰ نے ایک ایسا میزان تشکیل دے دیا ہے جس کی کسوٹی پر مومن اور منافق کو جانچنا انتہائی آسان ہو چکا ہے۔

[341] التوبۃ:117

# پانچویں فصل: سورۃ التوبہ میں مسائل جہاد

اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو فتح مکہ کے لیے عسکری تیاری کا حکم دیتے ہوئے انہیں مشرکین مکہ کے ان مظالم کی یاد دلائی جو ان کو اسلام کے ابتدائی عہد میں سہنے پڑے تھے۔ مشرکین کی جانب سے یہ زیادتیاں اس قدر زیادہ تھیں کہ ان کی تاب نہ لاتے ہوئے مکہ میں مسلمانوں کو چھوڑ کر ہجرتِ مدینہ کرنا پڑی تھی۔ اللہ تعالیٰ نے اسی کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا ہے کہ جن لوگوں نے نبی اکرم ﷺ کو تحفظ دینے کی قسمیں توڑ ڈالیں اور آپ ﷺ کو مکہ سے نکال دینے کی منصوبہ بندی شروع کر دی، کیا تم ان لوگوں کے خلاف قتال کرنے میں تامل کرو گے؟ ان لوگوں کا خوف وہراس دلوں سے نکال پھینکو کیونکہ اللہ تعالیٰ کا خوف دل میں رہنا چاہیے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

أَلَا تُقَاتِلُونَ قَوْمًا نَكَثُوا أَيْمَانَهُمْ وَهَمُّوا بِإِخْرَاجِ الرَّسُولِ وَهُمْ بَدَءُوكُمْ أَوَّلَ مَرَّةٍ أَتَخْشَوْنَهُمْ فَاللَّهُ أَحَقُّ أَنْ تَخْشَوْهُ إِنْ كُنْتُمْ مُؤْمِنِينَ[342]

"کیا تم نہ لڑو گے ایسے لوگوں سے جو اپنے عہد توڑتے رہے ہیں اور جنھوں نے رسول ﷺ کو ملک سے نکال دینے کا قصد کیا تھا اور زیادتی کی ابتدا کرنے والے وہی تھے؟ اگر تم مومن ہو تو اللہ اس کا زیادہ مستحق ہے کہ اُس سے ڈرو۔"[343]

چنانچہ اللہ تعالیٰ نے واشگاف انداز میں حکم صادر فرما دیا ہے کہ مسلمان باہر نکلیں اور ان دشمنان اسلام کے ساتھ فیصلہ کن جنگ لڑیں۔ اس جنگ میں اللہ تعالیٰ مسلمانوں کے ہاتھوں کفر کو نیست ونابود کر دے گا اور ان کو اہلِ ایمان کے ہاتھوں عذاب میں مبتلا کر دے گا۔ اس فتح کے سبب مسلمانوں کو دلی سکون حاصل ہو گا۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

---

[342] التوبۃ:13

[343] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 487

قَاتِلُوهُمْ يُعَذِّبْهُمُ اللَّهُ بِأَيْدِيكُمْ وَيُخْزِهِمْ وَيَنْصُرْكُمْ عَلَيْهِمْ وَيَشْفِ صُدُورَ قَوْمٍ مُؤْمِنِينَ-وَيُذْهِبْ غَيْظَ قُلُوبِهِمْ وَيَتُوبُ اللَّهُ عَلَى مَنْ يَشَاءُ وَاللَّهُ عَلِيمٌ حَكِيمٌ(344)

"ان سے لڑو، اللہ تمھارے ہاتھوں سے ان کو سزا دلوائے گا اور انھیں ذلیل وخوار کرے گا اور ان کے مقابلہ میں تمھاری مدد کرے گا اور بہت سے مومنوں کے دل ٹھنڈے کرے گا اور ان کے قلوب کی جلن مٹا دے گا، اور جسے چاہے گا توبہ کی توفیق بھی دے گا۔ اللہ سب کچھ جاننے والا اور دانا ہے۔"[345]

اس کے بعد کافروں کا گھمنڈ ٹوٹ جائے گا اور ان کا تکبر خاک میں مل جائے گا۔

مشرکین اور دیگر دشمنان اسلام کے اسلام کے بارے میں تعصب کو سورۃ التوبۃ میں منکشف کیا گیا ہے اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو ان کے مخالفین کے ناپاک ارادوں سے باخبر کر دیا ہے کہ ان کے دلوں میں ہمہ وقت اسلام مخالف خواہشات اٹھتی ہیں۔ ان کا ہر قدم اسلام کو دنیا سے نیست ونابود کرنے کے لیے اٹھتا ہے:

يُرِيدُونَ أَنْ يُطْفِئُوا نُورَ اللَّهِ بِأَفْوَاهِهِمْ وَيَأْبَى اللَّهُ إِلَّا أَنْ يُتِمَّ نُورَهُ وَلَوْ كَرِهَ الْكَافِرُونَ(346)

"یہ لوگ چاہتے ہیں کہ اللہ کی روشنی کو اپنی پھونکوں سے بجھا دیں۔ مگر اللہ اپنی روشنی کو مکمل کیے بغیر ماننے والا نہیں ہے خواہ کافروں کو یہ کتنا ہی ناگوار ہو۔"[347]

دوسری جانب اللہ تعالیٰ ان کے منصوبوں اور ارادوں کو خاک میں ملانے کا منصوبہ بنا چکا ہے اور اس منصوبے کے پیش نظر ہی نبی اکرم صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ کو دنیا میں مبعوث کیا گیا تھا:

---

[344] التوبۃ:14، 15

[345] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 487

[346] التوبۃ:32

[347] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 495

هُوَ الَّذِي أَرْسَلَ رَسُولَهُ بِالْهُدَى وَدِينِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهُ عَلَى الدِّينِ كُلِّهِ وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُونَ (348)

"وہ اللہ ہی ہے جس نے اپنے رسول ﷺ کو ہدایت اور دین حق کے ساتھ بھیجا ہے تا کہ اسے پوری جنس دین پر غالب کر دے، خواہ مشرکوں کو یہ کتنا ہی ناگوار ہو۔"[349]

اسلام میں داخل ہو جانے کے بعد اس کی ترویج و اشاعت کے لیے ہر مسلمان کو امر بالمعروف و نہی عن المنکر کے مشن میں اپنا موثر کردار ادا کرنا ہے۔ اس کی زندگی کا مقصد اور ہدف اسلام کو دنیا میں غالب کرنے میں مصروف عمل رہنا ہے۔ اس مقصد کے حصول کی راہ میں غیر مسلموں کی جانب سے رکاوٹیں کھڑی کی جاتی ہیں جن کا مقابلہ کرنے کے لیے اللہ تعالیٰ نے جہاد کا حکم دیا ہے۔ امر بالمعروف و نہی عن المنکر کے مشن میں قدرے آسانیاں موجود ہیں لیکن جہاد کی راہ میں مشکلات در پیش ہوتی ہیں اس لیے ممکن ہے کہ انسانی مزاج کے لیے اس فریضہ کی ادائیگی ایک کٹھن عمل بنے۔ یہی سبب ہے کہ خدا تعالیٰ نے جہاد میں شمولیت کی سخت تاکید فرمائی ہے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے کہ:

أَمْ حَسِبْتُمْ أَنْ تُتْرَكُوا وَلَمَّا يَعْلَمِ اللَّهُ الَّذِينَ جَاهَدُوا مِنْكُمْ وَلَمْ يَتَّخِذُوا مِنْ دُونِ اللَّهِ وَلَا رَسُولِهِ وَلَا الْمُؤْمِنِينَ وَلِيجَةً وَاللَّهُ خَبِيرٌ بِمَا تَعْمَلُونَ(350)

"کیا تم لوگوں نے یہ سمجھ رکھا ہے کہ یونہی چھوڑ دیے جاؤ گے حالانکہ ابھی اللہ نے یہ تو دیکھا ہی نہیں کہ تم میں سے کون وہ لوگ ہیں جنھوں نے (اس کی راہ میں) جاں فشانی کی اور اللہ اور رسول ﷺ اور مومنین کے سوا کسی کو جگری دوست نہ بنایا، جو کچھ تم کرتے ہو اللہ اس سے باخبر ہے۔"[351]

اللہ تعالیٰ نے جہاد کی آزمائش میں پورا اترنا لازم قرار دیتے ہوئے سورۃ محمد میں ارشاد فرمایا ہے کہ:

---

[348] التوبہ: 33

[349] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 495

[350] التوبہ: 16

[351] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 487، 489

وَلَنَبْلُوَنَّكُمْ حَتَّى نَعْلَمَ الْمُجَاهِدِينَ مِنْكُمْ وَالصَّابِرِينَ وَنَبْلُوَ أَخْبَارَكُمْ (352)

"ہم ضرور تم لوگوں کو آزمائش میں ڈالیں گے تا کہ تمھارے حالات کی جانچ کریں اور دیکھ لیں کہ تم میں مجاہد اور ثابت قدم کون ہیں۔"[353]

اس میں کوئی شک نہیں ہے کہ شعائر اسلامیہ کا لحاظ رکھنا نیک اعمال میں شمار کیا جاتا ہے۔ مسجد حرام میں آنے والے حجاج کی خدمت ان شعائر کے اعلیٰ ترین نمونوں میں سے ایک ہے (354) لیکن اللہ تعالیٰ کے نزدیک اہم اور افضل ترین عمل جہاد کرنا ہے۔ جو لوگ محض عبادات اور اخلاقیات سے متعلق اسلامی تعلیمات کو نجات کے لیے کافی سمجھتے ہیں ان کو تاکید کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ :

أَجَعَلْتُمْ سِقَايَةَ الْحَاجِّ وَعِمَارَةَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ كَمَنْ آمَنَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَجَاهَدَ فِي سَبِيلِ اللَّهِ لَا يَسْتَوُونَ عِنْدَ اللَّهِ وَاللَّهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظَّالِمِينَ- الَّذِينَ آمَنُوا وَهَاجَرُوا وَجَاهَدُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ بِأَمْوَالِهِمْ وَأَنْفُسِهِمْ أَعْظَمُ دَرَجَةً عِنْدَ اللَّهِ وَأُولَئِكَ هُمُ الْفَائِزُونَ- يُبَشِّرُهُمْ رَبُّهُمْ بِرَحْمَةٍ مِنْهُ وَرِضْوَانٍ وَجَنَّاتٍ لَهُمْ فِيهَا نَعِيمٌ مُقِيمٌ-خَالِدِينَ فِيهَا أَبَدًا إِنَّ اللَّهَ عِنْدَهُ أَجْرٌ عَظِيمٌ(355)

"کیا تم لوگوں نے حاجیوں کو پانی پلانے اور مسجدِ حرام کی مجاوری کرنے کو اُس شخص کے کام کے برابر ٹھیرا لیا ہے جو ایمان لایا اللہ پر اور روزِ آخر پر اور جان فشانی کی اللہ کی راہ میں؟ اللہ کے نزدیک تو یہ دونوں برابر نہیں ہیں اور اللہ ظالموں کی رہنمائی نہیں کرتا۔ اللہ کے ہاں تو اُنھی لوگوں کا درجہ بڑا ہے جو ایمان لائے اور جنھوں نے اُس کی راہ میں گھر بار چھوڑے اور جان و مال سے جہاد کیا، وہی کامیاب ہیں۔ ان کا رب انھیں اپنی

---

[352] محمد:31

[353] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 1293

[354] خود نبی اکرم صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نے خواہش ظاہر فرمائی کہ: اگر مجھے اس بات کا خوف نہیں ہوتا کہ تمہیں دقت ہو گی تو میں اپنی سواری سے اترتا اور اپنے کاندھے پر رسی ڈالتا اور ڈول کنویں میں ڈال کر پانی کھینچتا اور پھر (حج کے لیے آئے ہوئے) لوگوں کو پانی پلاتا۔ البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم حدیث: 1635

[355] التوبۃ:19 تا 22

رحمت اور خوشنودی اور ایسی جنتوں کی بشارت دیتا ہے جہاں ان کے لیے پائیدار عیش کا سامان ہیں۔ ان میں وہ ہمیشہ رہیں گے۔ یقیناً اللہ کے پاس خدمات کا صلہ دینے کو بہت کچھ ہے۔"[356]

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے مطابق عہد نبوی میں صحابہ کرام کے درمیان افضل ترین عمل کے تعین میں اختلاف ہو گیا۔ اس کے نتیجے میں مذکورہ آیت نازل ہوئی تھی۔[(357)]

اللہ تعالیٰ کے ہاں نیک لوگوں کے درجات ایک دوسرے سے مختلف ہیں۔ درجات کے اعتبار سے مسلمانوں کی زمرہ سازی کرتے ہوئے یہ اعلان کیا گیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے ہاں وہ لوگ زیادہ افضل ہیں جو:

- ایمان لائے۔
- رب تعالیٰ کی راہ میں ہجرت کی۔
- اللہ کی راہ میں اپنے اموال خرچ کیے۔[(358)]
- اللہ کی راہ میں اپنی جانیں قربان کیں۔[(359)]

آپ ﷺ نے فرمایا: " اللہ کے راستہ میں صبح یا شام کو نکلنا دنیا اور جو کچھ اس میں ہے، سب سے بہتر ہے۔"[(360)]

---

[356] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 489، 491

[357] امام مسلم، صحیح مسلم، رقم حدیث: 1879

[358] کسی مجاہد کو سامانِ جہاد فراہم کرنا بھی حدیث کے مطابق خود عملی طور پر جہاد میں شریک ہونے کے برابر ہے۔ البخاری، الجامع الصحیح البخاری ، رقم حدیث: 2843

[359] التوبۃ:20

[360] البخاری، الجامع الصحیح البخاری ، رقم حدیث: 2792

"ایک شخص نبی ﷺ کے پاس آیا اور اس نے آپ ﷺ سے سوال کیا کہ مجھے کوئی ایسا عمل بتائیے جو جہاد کے برابر ہو۔ آپ ﷺ نے فرمایا: میں ایسا کوئی عمل نہیں پاتا ہوں۔"(361)

ایک مرتبہ آپ ﷺ سے افضل ترین عمل کے بارے میں پوچھا گیا تو آپ ﷺ نے فرمایا: "اللہ تعالیٰ پر ایمان لانا۔۔۔ پھر جہاد فی سبیل اللہ کرنا۔۔۔ پھر حج مبرور"۔(362)

ایک حدیث کے مطابق نبی اکرم ﷺ نے جہاد کو اسلام کی کوہان قرار دیا تھا۔(363)

چنانچہ معلوم ہوا کہ محض عقائد، عبادات اور اخلاقیات ہی نہیں بلکہ جہاد فی سبیل اللہ کو اسلام کے دفاع کی قوت بنانا انتہائی اہم ہے اور اس کے ذریعے ہی مسلمان کے ایمان کی تکمیل ہوتی ہے۔ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: "مومن وہ ہے جو اللہ تعالیٰ کے راستہ میں اپنی جان اور مال کے ساتھ جہاد کرتا ہے"۔(364)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا: "جنت میں سو درجات ہیں جن کو اللہ تعالیٰ نے اپنی راہ میں جہاد کرنے والوں کے لیے تیار کر رکھا ہے"۔(365) ان درجات میں سے دو درجات کے درمیان کا فاصلہ زمین و آسمان کے درمیانی فاصلے کے برابر ہے۔(366)

چنانچہ جہاد کی اسی اہمیت کے پیش نظر آپ ﷺ نے مستقبل کے بارے میں پیش گوئی فرمائی کہ:

---

[361] البخاری، الجامع الصحیح البخاری ،رقم حدیث: 2785
[362] البخاری، الجامع الصحیح البخاری ،رقم حدیث: 26
[363] ترمذی، ابو عیسیٰ، محمد بن عیسیٰ، سنن ترمذی، دار السلام، لاہور، 2003ء، رقم حدیث: 1658
[364] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم حدیث: 2786
[365] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم حدیث: 2790
[366] امام مسلم، صحیح مسلم، رقم حدیث: 1884

"جب تم آپس میں بیع عینہ یعنی کمی بیشی کے ساتھ تجارتی سامان فروخت کروگے۔ بیلوں کی دمیں پکڑ کر کھیتی باڑی پر خوش اور مطمئن ہو جاؤ گے۔ جہاد چھوڑ دوگے۔ پھر اللہ تعالیٰ تم پر ذلت کو مسلط کر دے گا۔ یہ ذلت اس وقت تک ختم نہ ہو گی جب تک تم اپنے دین کی طرف واپس نہ پلٹ آؤ گے۔"[367]

## جہاد: فرضِ عین یا فرضِ کفایہ

جہاد سورۃ التوبۃ کا مرکزی موضوع ہے۔ اس سورۃ میں عقیدہ، تاریخ، معیشت اور انسانی کردار کے مذکورہ پہلوؤں کا محور بھی جہاد فی سبیل اللہ ہے۔ اللہ تعالیٰ نے جہاد کی ترغیب دیتے ہوئے ایسے جملے ذکر فرمائے ہیں جن سے یہ ثابت ہو جاتا ہے کہ جہاد "فرض" ہے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے کہ:

انْفِرُوا خِفَافًا وَثِقَالًا وَجَاهِدُوا بِأَمْوَالِكُمْ وَأَنْفُسِكُمْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ[368]

"نکلو، خواہ ہلکے ہو یا بوجھل، اور جہاد کرو اللہ کی راہ میں اپنے مالوں اور اپنی جانوں کے ساتھ۔"[369]

إِلَّا تَنْفِرُوا يُعَذِّبْكُمْ عَذَابًا أَلِيمًا وَيَسْتَبْدِلْ قَوْمًا غَيْرَكُمْ وَلَا تَضُرُّوهُ شَيْئًا وَاللَّهُ عَلَى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ[370]

"تم نہ اٹھو گے تو خدا تمھیں دردناک سزا دے گا، اور تمھاری جگہ کسی اور گروہ کو اٹھائے گا، اور تم خدا کا کچھ بھی نہ بگاڑ سکو گے، وہ ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے۔"[371]

---

[367] ابو داؤد، سنن ابو داؤد، رقم حدیث: 3466

[368] التوبۃ: 41

[369] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 499

[370] التوبۃ: 39

[371] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 497، 499

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا هَلْ أَدُلُّكُمْ عَلَى تِجَارَةٍ تُنْجِيكُمْ مِنْ عَذَابٍ أَلِيمٍ-تُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ وَتُجَاهِدُونَ فِي سَبِيلِ اللَّهِ بِأَمْوَالِكُمْ وَأَنْفُسِكُمْ ذَلِكُمْ خَيْرٌ لَكُمْ إِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُونَ[372]

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! کیا میں تمھاری ایسی تجارت کی طرف رہنمائی کروں جو تمھیں دردناک عذاب سے بچالے ؟تم اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لاؤ اور اپنے مالوں اور اپنی جانوں کے ساتھ اللہ کی راہ میں جہاد کرو، یہ تمھارے لیے بہتر ہے، اگر تم جانتے ہو۔

چنانچہ قاری کے ذہن میں یہ سوال پیدا ہو سکتا ہے کہ جہاد فرضِ عین ہے یا فرضِ کفایہ ہے۔

سورۃ التوبہ میں ہی اس سوال کا جواب مذکور ہے۔ اللہ تعالیٰ نے مومنین کو حکم دے رکھا ہے کہ تمام لوگ جنگ کے لیے نہ نکل جائیں بلکہ ایک طبقہ دعوت و تبلیغ کے فریضے پر بھی مامور رہنا چاہیے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ عام حالات میں جہاد فرضِ عین نہیں بلکہ فرضِ کفایہ ہے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے کہ:

وَمَا كَانَ الْمُؤْمِنُونَ لِيَنْفِرُوا كَافَّةً فَلَوْلَا نَفَرَ مِنْ كُلِّ فِرْقَةٍ مِنْهُمْ طَائِفَةٌ لِيَتَفَقَّهُوا فِي الدِّينِ وَلِيُنْذِرُوا قَوْمَهُمْ إِذَا رَجَعُوا إِلَيْهِمْ لَعَلَّهُمْ يَحْذَرُونَ[373]

اور ممکن نہیں کہ مومن سب کے سب نکل جائیں، سو ان کے ہر گروہ میں سے کچھ لوگ کیوں نہ نکلے، تاکہ وہ دین میں سمجھ حاصل کریں اور تاکہ وہ اپنی قوم کو ڈرائیں، جب ان کی طرف واپس جائیں، تاکہ وہ بچ جائیں۔

---

[372] الصف:10،11

[373] التوبۃ:122

## حرمت والے مہینوں میں قتال

عرب کے مشرکین کے ہاں چار ماہ انتہائی معزز اور محترم تھے۔ان مہینوں میں لڑائی جھگڑا، جنگ و جدال، قتل و خون ریزی، لوٹ مار اور چوری ڈاکے کو وہ قطعی حرام سمجھتے تھے۔ان مہینوں میں ان جرائم کے ارتکاب کو کبیرہ گناہ سمجھتے تھے۔یہ مہینے ذیقعد، ذی الحج، محرم اور رجب کے ہیں۔پہلے دو ماہ حج کے مہینے ہیں اور اس دوران ہر طرف سے تجارتی قافلے اور حج بیت اللہ کی زیارت کے ارادے سے قافلے بے خطر چلتے رہتے۔وہ مکہ کا سفر امن و اطمنیان سے طے کرتے۔چوتھا مہینا رجب کا تھا، اس میں بھی عمرہ اور ہر قسم کے قافلے مکہ آتے جاتے تھے۔قدیم زمانہ سے طے شدہ ان حرام مہینوں میں مشرکین مکہ محض اپنے مفاد کے لیے رد و بدل کر کے سال میں چار مہینوں کی تکمیل کر لیتے تھے مثال کے طور پر ایک قبیلہ جب اپنے دشمن قبیلہ سے انتقام کی غرض سے جنگ چھیڑنا چاہتا تو اعلان کر دیتا کہ اس سال محرم کے بجائے صفر کا مہینا حرمت والا ہے۔اس اچانک اعلان سے دوسرا قبیلہ جنگی تیاری کے بغیر مقابلہ کی ہمت نہ رکھتے ہوئے شکست کھا کر شدید نقصان سے دوچار ہو جاتا۔اس طرح طے شدہ اصول میں ہیرا پھیری اور ردوبدل کو اللہ تعالیٰ نے ناجائز اور حرام قرار دیا ہے:

إِنَّ عِدَّةَ الشُّهُورِ عِنْدَ اللَّهِ اثْنَا عَشَرَ شَهْرًا فِي كِتَابِ اللَّهِ يَوْمَ خَلَقَ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ مِنْهَا أَرْبَعَةٌ حُرُمٌ ذَلِكَ الدِّينُ الْقَيِّمُ فَلَا تَظْلِمُوا فِيهِنَّ أَنْفُسَكُمْ وَقَاتِلُوا الْمُشْرِكِينَ كَافَّةً كَمَا يُقَاتِلُونَكُمْ كَافَّةً وَاعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ مَعَ الْمُتَّقِينَ.إِنَّمَا النَّسِيءُ زِيَادَةٌ فِي الْكُفْرِ يُضَلُّ بِهِ الَّذِينَ كَفَرُوا يُحِلُّونَهُ عَامًا وَيُحَرِّمُونَهُ عَامًا لِيُوَاطِئُوا عِدَّةَ مَا حَرَّمَ اللَّهُ فَيُحِلُّوا مَا حَرَّمَ اللَّهُ زُيِّنَ لَهُمْ سُوءُ أَعْمَالِهِمْ وَاللَّهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْكَافِرِينَ[374]

"حقیقت یہ ہے کہ مہینوں کی تعداد جب سے اللہ نے آسمان و زمین کو پیدا کیا ہے اللہ کے نوشتے میں بارہ ہی ہے، اور ان میں سے چار حرام ہیں۔یہی ٹھیک ضابطہ ہے۔لہٰذا ان چار مہینوں میں اپنے اوپر ظلم نہ کرو، اور مشرکوں سے سب مل کر لڑو۔جس طرح وہ سب مل تم سے لڑتے ہیں اور جان رکھو کہ اللہ متقیوں ہی کے ساتھ ہے۔نَسی تو کفر میں ایک مزید کافرانہ حرکت ہے جس سے یہ کافر لوگ گمراہی میں مبتلا کیے جاتے ہیں۔

---

[374] التوبۃ: 36، 37

کسی سال ایک مہینے کو حلال کر لیتے ہیں اور کسی سال اُس کو حرام کر دیتے ہیں، تاکہ اللہ کے حرام کیے ہوئے مہینوں کی تعداد پوری بھی کر دیں اور اللہ کا حرام کیا ہوا حلال بھی کر لیں۔ ان کے برے اعمال ان کے لیے خوش نما بنا دیے گئے ہیں اور اللہ منکرینِ حق کو ہدایت نہیں دیا کرتا۔"[375]

اسلامی یعنی قمری مہینے کبھی انتیس اور کبھی تیس دن کے ہوتے ہیں۔روزے، حج، عمرہ اور عیدین کا تعلق قمری مہینوں سے ہے۔اسی طرح ہجری سن کا تعلق بھی قمری نظام سے وابستہ ہے۔عدت و رضاعت کے احکامات میں بھی قمری تقویم کو پیش نظر رکھا جائے گا۔ابو بکرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

"دیکھو! زمانہ گھوم پھر کر پھر اسی نقشہ پر آ گیا ہے جس دن اللہ تعالیٰ نے زمین و آسمان پیدا کیے تھے۔ سال بارہ مہینے کا ہوتا ہے۔ان میں سے چار مہینے حرمت والے ہیں۔ تین لگاتار ذیقعد، ذی الحج، محرم اور چوتھا رجب ہے۔"(376)

## احکامِ جزیہ

اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو حکم دیا ہے کہ اہل کتاب کے باغیوں کے ساتھ قتال کیا جائے۔اور اس قتال کو اس وقت تک جاری رکھنے کی تاکید فرمائی ہے جب تک ان پر فتح حاصل نہیں ہو جاتی ہے۔فتح پانے کے بعد مسلمانوں کو ان سے جزیہ وصول کرنے کا حکم دیا گیا ہے:

---

[375] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 497

[376] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم حدیث: 4662

قَاتِلُوا الَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَلَا بِالْيَوْمِ الْآخِرِ وَلَا يُحَرِّمُونَ مَا حَرَّمَ اللَّهُ وَرَسُولُهُ وَلَا يَدِينُونَ دِينَ الْحَقِّ مِنَ الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتَابَ حَتَّى يُعْطُوا الْجِزْيَةَ عَنْ يَدٍ وَهُمْ صَاغِرُونَ (377)

"جنگ کرو اہلِ کتاب میں سے اُن لوگوں کے خلاف جو اللہ اور روزِ آخر پر ایمان نہیں لاتے اور جو کچھ اللہ اور اس کے رسول ﷺ نے حرام قرار دیا ہے اسے حرام نہیں کرتے۔ اور دینِ حق کو اپنا دین نہیں بناتے۔ (ان سے لڑو) یہاں تک کہ وہ اپنے ہاتھ سے جزیہ دیں اور چھوٹے بن کر رہیں۔"[378]

ان کے اہم اور ناقابل تلافی جرائم میں سے قرآن مجید نے جس کی نشاندہی کی ہے وہ یہ ہے کہ یہودیوں نے عزیر علیہ السلام کو اللہ کا بیٹا قرار دیا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

وَقَالَتِ الْيَهُودُ عُزَيْرٌ ابْنُ اللَّهِ وَقَالَتِ النَّصَارَى الْمَسِيحُ ابْنُ اللَّهِ ذَلِكَ قَوْلُهُمْ بِأَفْوَاهِهِمْ يُضَاهِئُونَ قَوْلَ الَّذِينَ كَفَرُوا مِنْ قَبْلُ قَاتَلَهُمُ اللَّهُ أَنَّى يُؤْفَكُونَ (379)

اور یہودیوں نے کہا عزیر اللہ کا بیٹا ہے اور نصاریٰ نے کہا مسیح اللہ کا بیٹا ہے۔ یہ ان کا اپنے مونہوں کا کہنا ہے، وہ ان لوگوں کی بات کی مشابہت کر رہے ہیں جنھوں نے ان سے پہلے کفر کیا۔ اللہ انھیں مارے، کدھر بہکائے جا رہے ہیں۔

دوسری جانب عیسائیوں نے اپنے پادریوں کو حلال و حرام کے اختیارات تفویض کر کے ان کو اللہ تعالیٰ کے مقابلے پر لا کھڑا کر دیا ہے۔ حالانکہ ان سب کو بتا دیا گیا تھا کہ مسیح علیہ السلام اور ارباب مذہب اللہ تعالیٰ کے احکامات کے پابند ہیں۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

---

[377] التوبۃ:29

[378] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 493

[379] التوبۃ:30

اتَّخَذُوا أَحْبَارَهُمْ وَرُهْبَانَهُمْ أَرْبَابًا مِنْ دُونِ اللّٰهِ وَالْمَسِيحَ ابْنَ مَرْيَمَ وَمَا أُمِرُوا إِلَّا لِيَعْبُدُوا إِلَهًا وَاحِدًا لَا إِلَهَ إِلَّا هُوَ سُبْحَانَهُ عَمَّا يُشْرِكُونَ[380]

"انھوں نے اپنے علماء اور درویشوں کو اللہ کے سوا اپنا رب بنالیا ہے۔ اور اسی طرح مسیح ابن مریم کو بھی۔ حالانکہ ان کو ایک معبود کے سوا کسی کی بندگی کرنے کا حکم نہیں دیا گیا تھا، وہ جس کے سوا کوئی مستحقِ عبادت نہیں، پاک ہے وہ ان مشرکانہ باتوں سے جو یہ لوگ کرتے ہیں۔"[381]

یہی وجہ ہے کہ شریعت اسلامیہ میں پیغمبر اسلام ﷺ کے بارے میں بھی واضح کر دیا گیا ہے کہ وہ شریعت کے امور میں اپنی مرضی و منشاء سے نہیں بلکہ وحی الٰہی کی روشنی میں احکامات پیش کرتے ہیں:

وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوَى -إِنْ هُوَ إِلَّا وَحْيٌ يُوحَى[382]

اور نہ وہ اپنی خواہش سے بولتا ہے۔ وہ تو صرف وحی ہے جو نازل کی جاتی ہے۔

اس ضمن میں بطور تاکید یہ بھی واضح کر دیا گیا ہے کہ اگر پیغمبر ﷺ اپنی مرضی سے کوئی دینی حکم جاری کر دیں تو ان کا بھی مواخذہ ہو گا:

وَلَوْ تَقَوَّلَ عَلَيْنَا بَعْضَ الْأَقَاوِيلِ -لَأَخَذْنَا مِنْهُ بِالْيَمِينِ -ثُمَّ لَقَطَعْنَا مِنْهُ الْوَتِينَ-فَمَا مِنْكُمْ مِنْ أَحَدٍ عَنْهُ حَاجِزِينَ[383]

"اور اگر اس (نبی ﷺ) نے خود گھڑ کر کوئی بات ہماری طرف منسوب کی ہوتی تو ہم اس کا دایاں ہاتھ پکڑ لیتے اور اس کی رگِ گردن کاٹ ڈالتے، پھر تم میں سے کوئی (ہمیں) اِس کام سے روکنے والا نہ ہوتا۔"[384]

---

[380] التوبۃ:31

[381] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 495

[382] النجم:3،4

[383] الحاقۃ: 44تا47

[384] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 1467

اگر آپ ﷺ کی زبان مبارک سے کوئی ایسا حکم جاری ہو جو قرآن مجید میں مذکور نہیں ہے تو اس کو بھی وحی خفی سے تعبیر کیا جاتا ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو قرآن مجید بطور وحی جلی اور اس کے ساتھ ساتھ حدیث بطور وحی خفی عطا فرمائی ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا:

الا انی اوتیت القرآن ومثلہ معہ[385]

خبردار! مجھے قرآن اور اس کی مثل عطا کی گئی ہے۔

385 ابوداؤد، سنن ابوداؤد، رقم حدیث: 4604

# چھٹی فصل: سورۃ التوبۃ میں مسائل عقیدہ

غیر مسلموں کے بارے میں پیچھے یہ حقیقت واضح کی جاچکی ہے کہ وہ زبانی وکلامی طور پر اپنے تئیں مسلمانوں کے ہمدرد باور کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ اس کا عملی مظاہرہ کرتے ہوئے وہ مسلمانوں کی تقریبات میں شامل ہوتے ہیں اور ان کو اپنی تقریبات میں شامل ہونے کے لیے دعوت دیتے ہیں۔ ان کے ساتھ مشترکہ سیمینار کرتے ہیں اور سادہ لوح مسلمان ان کے جھانسے میں آکر ان کو اپنا خیر خواہ تسلیم کر لیتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے اس حقیقت کو آشکار کرتے ہوئے سورۃ التوبہ میں مسلمانوں کو یہ باور کروادیا ہے کہ ان کافروں کے دل کفر پر مطمئن ہو چکے ہیں اس لیے ان سے اسلام کی بہتری کی کوئی امید وابستہ نہیں کرنی چاہیے۔ مسلمانوں کی مساجد اور ان کے مذہبی شعائر کی تعمیر اور ان کی رونق افزائی مسلمانوں کے ذریعے ہی ممکن ہے۔ کوئی مشرک یا کافر اس ضمن میں کوئی موثر کردار ادا نہیں کر سکتا ہے:

مَا كَانَ لِلْمُشْرِكِينَ أَنْ يَعْمُرُوا مَسَاجِدَ اللَّهِ شَاهِدِينَ عَلَى أَنْفُسِهِمْ بِالْكُفْرِ أُولَئِكَ حَبِطَتْ أَعْمَالُهُمْ وَفِي النَّارِ هُمْ خَالِدُونَ-إِنَّمَا يَعْمُرُ مَسَاجِدَ اللَّهِ مَنْ آمَنَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَأَقَامَ الصَّلَاةَ وَآتَى الزَّكَاةَ وَلَمْ يَخْشَ إِلَّا اللَّهَ فَعَسَى أُولَئِكَ أَنْ يَكُونُوا مِنَ الْمُهْتَدِينَ(386)

"مشرکوں کا یہ کام نہیں ہے کہ وہ اللہ کی مسجدوں کے مجاور و خادم بنیں درآنحالیکہ اپنے اوپر وہ خود کفر کی شہادت دے رہے ہیں۔ ان کے تو سارے اعمال ضائع ہو گئے۔ اور وہ جہنم میں انھیں ہمیشہ رہنا ہے۔ اللہ کی مسجدوں کے آباد کار (مجاور و خادم) تو وہی لوگ ہو سکتے ہیں جو اللہ اور روزِ آخر کو مانیں، اور نماز قائم کریں، زکوٰۃ دیں، اور اللہ کے سوا کسی سے نہ ڈریں۔ انہی سے یہ توقع ہے کہ سیدھی راہ چلیں گے۔"[387]

مساجد کی تعمیر کے ضمن میں مسلمانوں کے لیے احادیث میں کئی خوش خبریاں موجود ہیں۔

---

[386] التوبۃ:17 تا 18

[387] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 489

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نے فرمایا: "جس شخص نے صرف اللہ تعالیٰ کو خوش کرنے کے لیے مسجد بنائی اللہ تعالیٰ ویسا ہی محل اس کے لیے جنت میں بنادے گا۔"[388]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اکرم صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نے ارشاد فرمایا: "فرشتے ایسے فرد کی خاطر دعائیں مانگتے رہتے ہیں جو مسجد میں نماز ادا کرنے کے بعد اسی جگہ بیٹھا رہے۔ یہاں تک کہ اس کا وضو باقی نہ رہے، فرشتے اس کے لیے اپنی دعاؤں میں کہتے ہیں: یاالٰہی: اسے معاف کر دے، یاالٰہی اس پر رحم فرما۔"[389]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نے ارشاد فرمایا: "سات آدمیوں کو اللہ تعالیٰ اس دن اپنے سائے میں رکھے گا جس دن اس کے سایہ کے سوا کوئی اور سایہ نہ ہو گا۔ ان سات میں سے ایک شخص وہ ہے جس کا دل مسجد میں لگا رہتا ہے۔"[390]

یہی وجہ ہے کہ سورۃ الجن میں اللہ تعالیٰ نے مساجد کو اللہ تعالیٰ کا گھر قرار دیا ہے:

وَاَنَّ الْمَسَاجِدَ لِلّٰهِ فَلَا تَدْعُوْا مَعَ اللّٰهِ اَحَدًا [391]

اور یہ کہ مساجد اللہ کے لیے ہیں، پس اللہ کے ساتھ کسی کو مت پکارو۔

دوسری جانب غیر مسلموں کے عبادت خانے بتوں کی پوجا کا مرکز ہوتے ہیں۔ اس بنیادی فرق کو ملحوظ رکھنا مسلمانوں کے لیے ناگزیر ہے۔ مشرکین مکہ برہنہ ہو کر خانہ کعبہ کا طواف کرتے تھے اور اس کام میں صرف مرد ہی نہیں بلکہ

---

[388] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم حدیث: 450؛ امام مسلم، صحیح مسلم، رقم حدیث: 533

[389] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم حدیث: 445

[390] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم حدیث: 1223

[391] الجن: 18

خواتین بھی شامل ہوتی تھیں۔وہ بیت اللہ میں تالیاں بجاتے، سیٹیاں مارتے اور گانے بجانے کی محافل کا انعقاد کرتے تھے۔کعبہ کا طواف کرتے وقت بھی وہ مندرجہ ذیل کفریہ کلمات بولتے تھے:

"ہم حاضر ہیں! اے اللہ! ہم حاضر ہیں، تیرا کوئی شریک نہیں، ہاں! نیک ہستیاں تیری شریک ہیں جن کا تو مالک ہے اور وہ تیرے مالک نہیں ہیں۔"(392)

جب کہ دوسری جانب طواف کعبہ کے دوران اہلِ ایمان کی تلبیہ یہ ہوتی ہے کہ:

حاضر ہوں، اے اللہ! میں حاضر ہوں، تیرا کوئی شریک نہیں، میں حاضر ہوں، بے شک ہر قسم کی تعریفیں اور انعامات تیرے ہیں۔بادشاہت بھی تیری ہے۔ تیرا کوئی شریک نہیں ہے۔(393)

یہاں ایک لمحے کے لیے رک کر مشرکین کے شرک کی توضیحات پر غور کیا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ ان کے مطابق کعبہ میں رکھے گئے بت دیوتا نہیں تھے اور نہ ہی ان کے پاس خدائی اختیارات تھے۔بلکہ وہ ان شخصیات کو اللہ تعالیٰ کے ولی اور مقرب بندے سمجھتے تھے اور ان کا گمان تھا کہ ان بتوں کے ذریعے ان کے لیے بھی قربتِ الٰہی کا امکان پیدا ہوتا ہے:

وَالَّذِينَ اتَّخَذُوا مِنْ دُونِهِ أَوْلِيَاءَ مَا نَعْبُدُهُمْ إِلَّا لِيُقَرِّبُونَا إِلَى اللَّهِ زُلْفَى(394)

"رہے وہ لوگ جنھوں نے اس کے سوا دوسرے سرپرست بنا رکھے ہیں (اور اپنے اس فعل کی توجیہہ یہ کرتے ہیں کہ) ہم تو ان کی عبادت صرف اس لیے کرتے ہیں کہ وہ اللہ تک ہماری رسائی کرادیں۔"[395]

---

[392] امام مسلم، صحیح مسلم، رقم حدیث: 1186

[393] امام مسلم، صحیح مسلم، رقم حدیث: 1184

[394] الزمر: 3

[395] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 1163

مشرکین کے مطابق وہ نیک نیت افراد اللہ تعالیٰ کے ہاں ان کی سفارش کر کے ان کو اللہ تعالیٰ کے قریب کر سکتے ہیں حالانکہ ایسا ناممکن ہے۔ کوئی بت، دیوتا یا نیک انسان اللہ تعالیٰ کا شریک نہیں ٹھہرایا جا سکتا ہے:

وَيَعْبُدُونَ مِنْ دُونِ اللَّهِ مَا لَا يَضُرُّهُمْ وَلَا يَنْفَعُهُمْ وَيَقُولُونَ هَؤُلَاءِ شُفَعَاؤُنَا عِنْدَ اللَّهِ قُلْ أَتُنَبِّئُونَ اللَّهَ بِمَا لَا يَعْلَمُ فِي السَّمَاوَاتِ وَلَا فِي الْأَرْضِ سُبْحَانَهُ وَتَعَالَى عَمَّا يُشْرِكُونَ[396]

اور وہ اللہ کے سوا ان چیزوں کی عبادت کرتے ہیں جو نہ انھیں نقصان پہنچاتی ہیں اور نہ انھیں نفع دیتی ہیں اور کہتے ہیں یہ لوگ اللہ کے ہاں ہمارے سفارشی ہیں۔ کہہ دے کیا تم اللہ کو اس چیز کی خبر دیتے ہو جسے وہ نہ آسمانوں میں جانتا ہے اور نہ زمین میں؟ وہ پاک ہے اور بہت بلند ہے اس سے جو وہ شریک بناتے ہیں۔

## عقیدۃ الولاء والبراء

سورت التوبہ کے مضامین میں جہاد، مشرکین اور دشمنان اسلام کے عنوانات سر فہرست ہیں۔ اس ضمن میں مسلمانوں کو جہاں جہاد فی سبیل اللہ کی ترغیب دی گئی ہے وہاں مسلمانوں کو خارجی تعلقات کے حوالے سے یہ رہنمائی بھی دی گئی ہے کہ دوستی اور دشمنی کا معیار اسلام اور کفر ہے۔ اس ضمن میں اللہ تعالیٰ نے واضح الفاظ میں حکم دیا ہے کہ خون کے رشتے دار بھی اگر اسلام کے پیغام کے منکر ہوں تو ان کے ساتھ کسی قسم کا کوئی تعلق قائم نہیں کرنا چاہیے۔ اگر کوئی شخص اسلام قبول کرنے کے بعد اپنے کافر اعزا کو دنیاوی منفعت کے پیش نظر اسلام سے زیادہ اہم سمجھے گا تو اس کے لیے بھی اللہ تعالیٰ کی طرف سے وہی سزا اور عذاب ہو گا جو کفار کے لیے ہے:

---

[396] یونس:18

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَتَّخِذُوا آبَاءَكُمْ وَإِخْوَانَكُمْ أَوْلِيَاءَ إِنِ اسْتَحَبُّوا الْكُفْرَ عَلَى الْإِيمَانِ وَمَنْ يَتَوَلَّهُمْ مِنْكُمْ فَأُولَئِكَ هُمُ الظَّالِمُونَ- قُلْ إِنْ كَانَ آبَاؤُكُمْ وَأَبْنَاؤُكُمْ وَإِخْوَانُكُمْ وَأَزْوَاجُكُمْ وَعَشِيرَتُكُمْ وَأَمْوَالٌ اقْتَرَفْتُمُوهَا وَتِجَارَةٌ تَخْشَوْنَ كَسَادَهَا وَمَسَاكِنُ تَرْضَوْنَهَا أَحَبَّ إِلَيْكُمْ مِنَ اللَّهِ وَرَسُولِهِ وَجِهَادٍ فِي سَبِيلِهِ فَتَرَبَّصُوا حَتَّى يَأْتِيَ اللَّهُ بِأَمْرِهِ وَاللَّهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْفَاسِقِينَ[397]

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! اپنے باپوں اور اپنے بھائیوں کو دوست نہ بناؤ، اگر وہ ایمان کے مقابلے میں کفر سے محبت رکھیں اور تم میں سے جو کوئی ان سے دوستی رکھے گا سو وہی لوگ ظالم ہیں۔ کہہ دے اگر تمھارے باپ اور تمھارے بیٹے اور تمھارے بھائی اور تمھاری بیویاں اور تمھارا خاندان اور وہ اموال جو تم نے کمائے ہیں اور وہ تجارت جس کے مندا پڑنے سے تم ڈرتے ہو اور رہنے کے مکانات، جنھیں تم پسند کرتے ہو، تمھیں اللہ اور اس کے رسول اور اس کی راہ میں جہاد کرنے سے زیادہ محبوب ہیں تو انتظار کرو، یہاں تک کہ اللہ اپنا حکم لے آئے اور اللہ نافرمان لوگوں کو ہدایت نہیں دیتا۔

چنانچہ اس حکم پر عمل کرتے ہوئے مسلمانوں نے فوری طور پر اپنے تعلقات کی تشکیلِ نو کی اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے ماموں عاص بن ہشام کو میدان جنگ میں قتل کر دیا۔ غزوہ تبوک سے واپسی پر عبد اللہ بن ابی نے نبی اکرم صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ کی شان میں گستاخی کی تو اس کے مومن بیٹے عبد اللہ رضی اللہ عنہ نے اس کو مدینہ میں داخل ہونے سے روک دیا اور اس پر تلوار سونت لی۔ نبی صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نے عبد اللہ رضی اللہ عنہ کو حکم دیا تو انھوں نے اپنے والد کو مدینہ میں داخل ہونے کی اجازت دی۔[398] اس کی بنیادی وجہ یہ ہے کہ عقیدۃ الولا والبرا کی بنا پر مسلمانوں کا تصورِ قومیت مکمل طور پر تبدیل ہو گیا۔ اللہ تعالیٰ نے اس کی وضاحت یوں فرمائی ہے کہ:

---

[397] التوبۃ: 23، 24

[398] ابو محمد عبد الملک ابن ہشام، سیرت ابن ہشام، دار احیاء التراث العربی، بیروت، 1415ھ، ج: 2، ص: 290، 291

لَا تَجِدُ قَوْمًا يُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ يُوَادُّونَ مَنْ حَادَّ اللَّهَ وَرَسُولَهُ وَلَوْ كَانُوا آبَاءَهُمْ أَوْ أَبْنَاءَهُمْ أَوْ إِخْوَانَهُمْ أَوْ عَشِيرَتَهُمْ أُولَئِكَ كَتَبَ فِي قُلُوبِهِمُ الْإِيمَانَ وَأَيَّدَهُمْ بِرُوحٍ مِنْهُ وَيُدْخِلُهُمْ جَنَّاتٍ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ خَالِدِينَ فِيهَا رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُمْ وَرَضُوا عَنْهُ أُولَئِكَ حِزْبُ اللَّهِ أَلَا إِنَّ حِزْبَ اللَّهِ هُمُ الْمُفْلِحُونَ(399)

"تم کبھی یہ نہ پاؤ گے کہ جو لوگ اللہ اور آخرت پر ایمان رکھنے والے ہیں وہ ان لوگوں سے محبت کرتے ہوں جنھوں نے اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی مخالفت کی ہے، خواہ وہ ان کے باپ ہوں، یا ان کے بیٹے، یا ان کے بھائی، یا ان کے اہلِ خاندان۔ یہ وہ لوگ ہیں جن کے دلوں میں اللہ نے ایمان ثبت کر دیا ہے اور اپنی طرف سے ایک روح عطا کر کے اُن کو قوت بخشی ہے۔ وہ ان کو ایسی جنتوں میں داخل کرے گا جن کے نیچے نہریں بہتی ہوں گی۔ ان میں وہ ہمیشہ رہیں گے۔ اللہ ان سے راضی ہو اور وہ اللہ سے راضی ہوئے۔ وہ اللہ کی پارٹی کے لوگ ہیں۔ خبر دار رہو، اللہ کی پارٹی کے لوگ والے ہی فلاح پانے والے ہیں۔"[400]

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَتَّخِذُوا عَدُوِّي وَعَدُوَّكُمْ أَوْلِيَاءَ تُلْقُونَ إِلَيْهِمْ بِالْمَوَدَّةِ وَقَدْ كَفَرُوا بِمَا جَاءَكُمْ مِنَ الْحَقِّ يُخْرِجُونَ الرَّسُولَ وَإِيَّاكُمْ أَنْ تُؤْمِنُوا بِاللَّهِ رَبِّكُمْ إِنْ كُنْتُمْ خَرَجْتُمْ جِهَادًا فِي سَبِيلِي وَابْتِغَاءَ مَرْضَاتِي تُسِرُّونَ إِلَيْهِمْ بِالْمَوَدَّةِ وَأَنَا أَعْلَمُ بِمَا أَخْفَيْتُمْ وَمَا أَعْلَنْتُمْ وَمَنْ يَفْعَلْهُ مِنْكُمْ فَقَدْ ضَلَّ سَوَاءَ السَّبِيلِ .إِنْ يَثْقَفُوكُمْ يَكُونُوا لَكُمْ أَعْدَاءً وَيَبْسُطُوا إِلَيْكُمْ أَيْدِيَهُمْ وَأَلْسِنَتَهُمْ بِالسُّوءِ وَوَدُّوا لَوْ تَكْفُرُونَ۝(401)

"اے لوگو جو ایمان لائے ہو، اگر تم میری راہ میں جہاد کرنے کے لیے اور میری رضاجوئی کی خاطر (وطن چھوڑ کر گھروں سے) نکلے ہو تو میرے اور اپنے دشمنوں کو دوست نہ بناؤ۔ تم ان کے ساتھ دوستی کی طرح ڈالتے ہو، حالانکہ حق تمھارے پاس آیا ہے اس کو ماننے سے وہ انکار کر چکے ہیں اور اُن کی روش یہ ہے کہ رسول ﷺ کو اور خود تم کو صرف اِس قصور پر جلاوطن کرتے ہیں کہ تم اپنے رب، اللہ پر ایمان لائے ہو۔ تم چھپا کر اُن کو دوستانہ پیغام بھیجتے ہو، حالانکہ جو کچھ تم چھپا کر کرتے ہو اور جو اعلانیہ کرتے ہو، ہر چیز کو میں خوب جانتا ہوں۔ جو شخص بھی تم میں سے ایسا

---

[399] المجادلہ:22

[400] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 1395

[401] الممتحنۃ: 1،2

کرے وہ یقیناراہِ راست سے بھٹک گیا۔ ان کا رویہ تو یہ ہے کہ اگر وہ تم پر قابو پا جائیں تو تمھارے ساتھ دشمنی کریں اور ہاتھ اور زبان سے تمھیں آزار دیں۔ وہ تو یہ چاہتے ہیں کہ تم کسی طرح کافر ہو جاؤ۔"[402]

چنانچہ اسلام میں بھائی چارے اور عالمی برادری کی تشکیل کی شرطِ اول ایمان باللہ ہے۔ اسی لیے اللہ تعالیٰ نے اہلِ ایمان کو آپس میں بھائی بھائی قرار دیا ہے:

إِنَّمَا الْمُؤْمِنُونَ إِخْوَةٌ فَأَصْلِحُوا بَيْنَ أَخَوَيْكُمْ وَاتَّقُوا اللَّهَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُونَ[403]

"مومن تو ایک دوسرے کے بھائی ہیں، لہٰذا اپنے بھائیوں کے درمیان تعلقات کو درست کرو اور اللہ سے ڈرو، امید ہے کہ تم پر رحم کیا جائے گا۔"[404]

مسلمانوں کو کافروں کے ساتھ دوستانہ مراسم قائم کرنے سے منع کرتے ہوئے یہ واضح کر دیا ہے کہ موقع ملنے پر وہ تمہارا نقصان کرنے سے باز نہیں رہیں گے:

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَتَّخِذُوا بِطَانَةً مِنْ دُونِكُمْ لَا يَأْلُونَكُمْ خَبَالًا وَدُّوا مَا عَنِتُّمْ قَدْ بَدَتِ الْبَغْضَاءُ مِنْ أَفْوَاهِهِمْ وَمَا تُخْفِي صُدُورُهُمْ أَكْبَرُ قَدْ بَيَّنَّا لَكُمُ الْآيَاتِ إِنْ كُنْتُمْ تَعْقِلُونَ[405]

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! اپنے سوا کسی کو ولی دوست نہ بناؤ، وہ تمھیں کسی طرح نقصان پہنچانے میں کمی نہیں کرتے، وہ ہر ایسی چیز کو پسند کرتے ہیں جس سے تم مصیبت میں پڑو۔ ان کی شدید دشمنی تو ان کے مونہوں سے ظاہر ہو چکی ہے اور جو کچھ ان کے سینے چھپا رہے ہیں وہ زیادہ بڑا ہے۔ بے شک ہم نے تمھارے لیے آیات کھول کر بیان کر دی ہیں، اگر تم سمجھتے ہو۔

---

402 مودودی، تفہیم القرآن، ص: 1407

403 الحجرات:10

404 مودودی، تفہیم القرآن، ص: 1311

405 آل عمران:118

تم ان کے ساتھ محبت اور نرمی کا معاملہ کرنے کے متمنی ہو لیکن وہ تمہارے ساتھ کسی قسم کی ہمدردی کے متمنی نہیں ہیں:

هَا أَنْتُمْ أُولَاءِ تُحِبُّونَهُمْ وَلَا يُحِبُّونَكُمْ وَتُؤْمِنُونَ بِالْكِتَابِ كُلِّهِ وَإِذَا لَقُوكُمْ قَالُوا آمَنَّا وَإِذَا خَلَوْا عَضُّوا عَلَيْكُمُ الْأَنَامِلَ مِنَ الْغَيْظِ قُلْ مُوتُوا بِغَيْظِكُمْ إِنَّ اللَّهَ عَلِيمٌ بِذَاتِ الصُّدُورِ[406]

دیکھو! تم وہ لوگ ہو کہ تم ان سے محبت رکھتے ہو اور وہ تم سے محبت نہیں رکھتے اور تم ساری کتاب پر ایمان رکھتے ہو اور وہ جب تم سے ملتے ہیں تو کہتے ہیں ہم ایمان لائے اور جب اکیلے ہوتے ہیں تو تم پر غصے سے انگلیوں کی پوریں کاٹ کاٹ کھاتے ہیں۔ کہہ دے اپنے غصے میں مر جاؤ، بے شک اللہ سینوں کی بات کو خوب جاننے والا ہے۔

ان کی کوشش ہے کہ جیسے وہ کفر پر قائم رہے ہیں، تم بھی ان کی روش پر قدم اٹھاتے ہوئے کفر کی جانب گامزن ہو جاؤ:

وَدُّوا لَوْ تَكْفُرُونَ كَمَا كَفَرُوا فَتَكُونُونَ سَوَاءً فَلَا تَتَّخِذُوا مِنْهُمْ أَوْلِيَاءَ حَتَّى يُهَاجِرُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ فَإِنْ تَوَلَّوْا فَخُذُوهُمْ وَاقْتُلُوهُمْ حَيْثُ وَجَدْتُمُوهُمْ وَلَا تَتَّخِذُوا مِنْهُمْ وَلِيًّا وَلَا نَصِيرًا[407]

وہ چاہتے ہیں کاش کہ تم کفر کرو جیسے انھوں نے کفر کیا، پھر تم برابر ہو جاؤ، سو تم ان میں سے کسی طرح کے دوست نہ بناؤ، یہاں تک کہ وہ اللہ کے راستے میں ہجرت کریں، پھر اگر وہ منہ پھیریں تو انھیں پکڑو اور انھیں قتل کرو جہاں انھیں پاؤ اور نہ ان سے کوئی دوست بناؤ اور نہ کوئی مددگار۔

---

[406] آل عمران:119

[407] النساء:89

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَتَّخِذُوا الْكَافِرِينَ أَوْلِيَاءَ مِنْ دُونِ الْمُؤْمِنِينَ أَتُرِيدُونَ أَنْ تَجْعَلُوا لِلَّهِ عَلَيْكُمْ سُلْطَانًا مُبِينًا(408)

"اے لوگو جو ایمان لائے ہو، مومنوں کو چھوڑ کر کافروں کو اپنا رفیق نہ بناؤ۔ کیا تم چاہتے ہو کہ اللہ کو اپنے خلاف صریح حجت دے دو۔"[409]

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَتَّخِذُوا الْيَهُودَ وَالنَّصَارَى أَوْلِيَاءَ بَعْضُهُمْ أَوْلِيَاءُ بَعْضٍ وَمَنْ يَتَوَلَّهُمْ مِنْكُمْ فَإِنَّهُ مِنْهُمْ إِنَّ اللَّهَ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظَّالِمِينَ(410)

"اے لوگو جو ایمان لائے ہو! یہودیوں اور عیسائیوں کو اپنا رفیق نہ بناؤ، یہ آپس ہی میں ایکدوسرے کے رفیق ہیں۔ اور اگر تم میں سے کوئی ان کو اپنا رفیق بناتا ہے تو اس کا شمار بھی پھر انھی میں ہے، یقیناً اللہ ظالموں کو اپنی رہنمائی سے محروم کر دیتا ہے۔" [411]

لَا يَتَّخِذِ الْمُؤْمِنُونَ الْكَافِرِينَ أَوْلِيَاءَ مِنْ دُونِ الْمُؤْمِنِينَ وَمَنْ يَفْعَلْ ذَلِكَ فَلَيْسَ مِنَ اللَّهِ فِي شَيْءٍ إِلَّا أَنْ تَتَّقُوا مِنْهُمْ تُقَاةً وَيُحَذِّرُكُمُ اللَّهُ نَفْسَهُ وَإِلَى اللَّهِ الْمَصِيرُ(412)

ایمان والے مومنوں کو چھوڑ کر کافروں کو دوست مت بنائیں اور جو ایسا کرے گا وہ اللہ کی طرف سے کسی چیز میں نہیں مگر یہ کہ تم ان سے بچو، کسی طرح بچنا اور اللہ تمھیں اپنے آپ سے ڈراتا ہے اور اللہ ہی کی طرف لوٹ کر جانا ہے۔

اسی عقیدہ الولاء والبراء کا تقاضا ہے کہ ان افراد کے لیے مغفرت کی دعا بھی نہ کی جائے جو حالت کفر میں دنیا سے چلے جاتے ہیں۔ قرآن مجید نے اس ضمن میں واشگاف انداز میں واضح کر دیا ہے کہ فوت شدہ افراد اگر اہلِ ایمان کے قریبی رشتے دار ہوں تو بھی ان کے لیے استغفار نہیں کیا جائے گا۔ اس ضمن میں ابراہیم علیہ السلام کو بطور نمونہ پیش کیا گیا ہے جنھوں نے اپنے والد اور اپنی قوم کے شرکیہ اعمال سے برات کا اظہار کیا تھا۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

---

[408] النساء:144

[409] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 263

[410] المائدہ:51

[411] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 305

[412] آل عمران:28

مَا كَانَ لِلنَّبِيِّ وَالَّذِينَ آمَنُوا أَنْ يَسْتَغْفِرُوا لِلْمُشْرِكِينَ وَلَوْ كَانُوا أُولِي قُرْبَى مِنْ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُمْ أَنَّهُمْ أَصْحَابُ الْجَحِيمِ- وَمَا كَانَ اسْتِغْفَارُ إِبْرَاهِيمَ لِأَبِيهِ إِلَّا عَنْ مَوْعِدَةٍ وَعَدَهَا إِيَّاهُ فَلَمَّا تَبَيَّنَ لَهُ أَنَّهُ عَدُوٌّ لِلَّهِ تَبَرَّأَ مِنْهُ إِنَّ إِبْرَاهِيمَ لَأَوَّاهٌ حَلِيمٌ[413]

اس نبی اور ان لوگوں کے لیے جو ایمان لائے، کبھی جائز نہیں کہ وہ مشرکوں کے لیے بخشش کی دعا کریں، خواہ وہ قرابت دار ہوں، اس کے بعد کہ ان کے لیے صاف ظاہر ہو گیا کہ یقیناوہ جہنمی ہیں۔ اور ابراہیم کا اپنے باپ کے لیے بخشش مانگنا نہیں تھا مگر اس وعدہ کی وجہ سے جو اس نے اس سے کیا تھا، پھر جب اس کے لیے واضح ہو گیا کہ بے شک وہ اللہ کا دشمن ہے تو وہ اس سے بے تعلق ہو گیا۔ بے شک ابراہیم یقینا بہت نرم دل، بڑا بردبار تھا۔

اس حکم کے نزول کے بعد صحابہ کرام میں پریشانی کی ایک لہر دوڑ گئی کیونکہ وہ اس حکم کے نزول سے قبل اپنے فوت شدہ رشتہ داروں کے لیے مغفرت کی دعا مانگتے رہے تھے۔ ان کو یہ پریشانی لاحق ہو گئی کہ اس دعا کی سبب اللہ عزوجل ان سے خفا نہ ہو جائے اور انھیں کوئی عذاب نہ ملے۔ اس تشویش کے سامنے آنے کے بعد اللہ تعالیٰ نے فرمایا: یہ گمان خدا تعالیٰ کی شان کے خلاف ہے کہ وہ کسی قوم کو ہدایت عطا کرنے کے بعد حجت پوری کیے بغیر پھر گمراہ کر دے۔ ہاں! اب حکم نازل ہو چکا ہے اور بات واضح کر دی گئی ہے کہ اس کے بعد کوئی بھی مومن کسی مشرک کے لیے دعائے مغفرت کرتا ہے تو اس عمل کی وجہ سے اس کا مؤاخذہ ہو سکتا ہے:

وَمَا كَانَ اللَّهُ لِيُضِلَّ قَوْمًا بَعْدَ إِذْ هَدَاهُمْ حَتَّى يُبَيِّنَ لَهُمْ مَا يَتَّقُونَ إِنَّ اللَّهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ[414]

"یہ اللہ کا طریقہ نہیں ہے کہ لوگوں کو ہدایت دینے کے بعد گمراہی میں مبتلا کرے جب تک کہ انھیں صاف صاف بتا نہ دے کہ انھیں کن چیزوں سے بچنا چاہیئے۔ در حقیقت اللہ ہر چیز کا علم رکھتا ہے۔"[415]

---

[413] التوبہ:113، 114

[414] التوبۃ:115

## منصبِ رسالت کا امتیازی پہلو

سورۃ التوبۃ میں منافقین کا نبی اکرم ﷺ کے ساتھ جارحانہ اور گستاخانہ رویہ کھول کر بیان کر دیا گیا ہے۔ دوسری جانب آپ ﷺ کے ساتھ مومنین کی محبت اور ان کے قلبی لگاؤ کی تصویر کشی بھی کی گئی ہے۔ سورۃ کے آخر میں اللہ تعالیٰ نے مومنین کے ساتھ نبی اکرم ﷺ کی محبت کو بھی بیان کر دیا ہے تا کہ آپ ﷺ کی شخصیت محض ایک سیاسی لیڈر کا عکس نہ بن جائے بلکہ آپ ﷺ بطور پیغمبر اپنے امتیوں کے لیے مشفق اور خیر خواہ شخصیت کے طور پر سامنے آ سکیں۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے کہ:

لَقَدْ جَاءَكُمْ رَسُولٌ مِنْ أَنْفُسِكُمْ عَزِيزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِينَ رَءُوفٌ رَحِيمٌ(416)

بلاشبہ یقیناً تمھارے پاس تم ہی سے ایک رسول آیا ہے، اس پر بہت شاق ہے کہ تم مشقت میں پڑو، تم پر بہت حرص رکھنے والا ہے، مومنوں پر بہت شفقت کرنے والا، نہایت مہربان ہے۔

اس پیغمبرانہ شفقت کا یہ عالم تھا کہ محض اپنے اصحاب کے لیے ہی نہیں بلکہ ان لوگوں کے لیے بھی نبی اکرم ﷺ کے دل میں شفقت تھی جو آپ ﷺ کے دین کو قبول کرنے سے منکر تھے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے کہ:

وَلَا يَحْزُنْكَ الَّذِينَ يُسَارِعُونَ فِي الْكُفْرِ إِنَّهُمْ لَنْ يَضُرُّوا اللَّهَ شَيْئًا يُرِيدُ اللَّهُ أَلَّا يَجْعَلَ لَهُمْ حَظًّا فِي الْآخِرَةِ وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيمٌ(417)

"(اے پیغمبر ﷺ) جو لوگ آج کفر کی راہ میں بڑی دوڑ دُھوپ کر رہے ہیں، ان کی سرگرمیاں تمھیں آزردہ نہ کریں، یہ اللہ کا کچھ بھی نہ بگاڑ سکیں گے۔ اللہ کا ارادہ یہ ہے کہ اُن کے لیے آخرت میں کوئی حصہ نہ رکھے، اور بالآخر اُن کو سخت سزا ملنے والی ہے۔"[418]

---

[415] مودودی، تفہیم القرآن، ص:527

[416] التوبۃ:128

[417] آل عمران:176

فَلَا يَحْزُنْكَ قَوْلُهُمْ إِنَّا نَعْلَمُ مَا يُسِرُّونَ وَمَا يُعْلِنُونَ(419)

"اچھا، جو باتیں یہ بنا رہے ہیں وہ تمھیں رنجیدہ نہ کریں، ان کی چھپی اور کھلی سب باتوں کو ہم جانتے ہیں۔"[420]

لَعَلَّكَ بَاخِعٌ نَفْسَكَ أَلَّا يَكُونُوا مُؤْمِنِينَ (421)

"اے نبی ﷺ، شاید تم اس غم میں اپنی جان کھو دو گے کہ یہ ایمان نہیں لاتے۔"[422]

فَلَعَلَّكَ بَاخِعٌ نَفْسَكَ عَلَى آثَارِهِمْ إِنْ لَمْ يُؤْمِنُوا بِهَذَا الْحَدِيثِ أَسَفًا(423)

"اچھا، تو اے نبی ﷺ، شاید تم ان کے پیچھے غم کے مارے اپنی جان کھو دینے والے ہو اگر یہ اس تعلیم پر ایمان نہ لائے۔"[424]

فَإِنْ تَوَلَّوْا فَإِنَّمَا عَلَيْكَ الْبَلَاغُ الْمُبِينُ(425)

"اب اگر یہ لوگ منہ موڑتے ہیں تو اے نبی ﷺ، تم پر صاف صاف پیغامِ حق پہنچا دینے کے سوا اور کوئی ذمہ داری نہیں ہے۔"[426]

فَإِنْ أَعْرَضُوا فَمَا أَرْسَلْنَاكَ عَلَيْهِمْ حَفِيظًا إِنْ عَلَيْكَ إِلَّا الْبَلَاغُ(427)

"اب اگر وہ منہ موڑتے ہیں تو اے نبی ﷺ، ہم نے تم کو ان کا نگہبان بنا کر تو نہیں بھیجا ہے۔ تم پر تو صرف بات پہنچا دینے کی ذمہ داری ہے۔"[428]

---

[418] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 189

[419] یس:76

[420] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 1127

[421] الشعراء:3

[422] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 935

[423] الکھف:6

[424] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 749

[425] النحل:82

[426] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 703

[427] الشوریٰ:48

وَمَا أَكْثَرُ النَّاسِ وَلَوْ حَرَصْتَ بِمُؤْمِنِينَ(429)

"مگر تم خواہ جتنا چاہو ان میں سے اکثر لوگ مان کر دینے والے نہیں ہیں۔"[430]

نبی اکرم ﷺ کے اسی مزاج سے متاثر ہو کر کثیر تعداد میں لوگوں نے اسلام قبول کر لیا تھا کیونکہ شفقت اور ہمدردی کا یہ عنصر ان کو اپنے قبائلی سرداروں کے ہاں بھی مفقود محسوس ہوتا تھا۔ دوسری جانب امرِ حیرت یہ ہے کہ نبی کے مشفقانہ مزاج کا بعض لوگوں نے ناجائز اور غیر معقول جواب دیا اور آپ ﷺ کے انتہائی متاثر کن اخلاق و کردار کا مشاہدہ کرنے کے باوجود آپ ﷺ کی تعلیمات پر ایمان لانے سے انکار کر دیا تھا۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

فَإِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللَّهُ لَا إِلَهَ إِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ(431)

پھر اگر وہ منہ موڑیں تو کہہ دے مجھے اللہ ہی کافی ہے، اس کے سوا کوئی معبود نہیں، میں نے اسی پر بھروسا کیا اور وہی عرش عظیم کا رب ہے۔

انہی لوگوں نے مسلمانوں کو دشمن کے لشکروں سے خوف دلایا تو رسول اکرم ﷺ اور آپ ﷺ کے صحابہ نے جواب میں فرمایا:

---

[428] مودودی، تفہیم القرآن، ص:1235

[429] یوسف:103

[430] مودودی، تفہیم القرآن، ص:631

[431] التوبۃ:129

الَّذِينَ قَالَ لَهُمُ النَّاسُ إِنَّ النَّاسَ قَدْ جَمَعُوا لَكُمْ فَاخْشَوْهُمْ فَزَادَهُمْ إِيمَانًا وَقَالُوا حَسْبُنَا اللَّهُ وَنِعْمَ الْوَكِيلُ(432)

"جن سے لوگوں نے کہا کہ: تمھارے خلاف بڑی فوجیں جمع ہوئی ہیں، اُن سے ڈرو، تو یہ سن کر اُن کا ایمان اور بڑھ گیا اور انھوں نے جواب دیا کہ: ہمارے لیے اللہ ہی کافی ہے اور وہی بہترین کارساز ہے۔"[433]

ان آیات سے معلوم ہوتا ہے اللہ کے نبی ﷺ نے دین کی تعلیم و تدریس ہی نہیں بلکہ دینی تربیت کے اعتبار سے بھی ریاست مدینہ کے حالات کو بہتر بنانے کی کوشش کی تھی اور اس کو مسترد کر دینے والوں کی آخرت کی بربادی کا غم آپ ﷺ کے دل میں ہمیشہ موجود رہتا تھا۔ یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ منافقین کی سوچ کا دائرہ کار انتہائی محدود تھا اور وہ محض اس دنیا کی آسائشوں اور آسانیوں کی خاطر آپ ﷺ کی دعوت و تعلیمات سے انحراف کی راہ پر گامزن تھے۔

---

[432] آل عمران:173

[433] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 187

# ساتویں فصل: سورۃ التوبۃ میں مسائل انفاق

بلاشبہ دعوتِ دین و تبلیغ اہم ترین فرائض میں سے ایک ہے جس کے بارے میں قرآن مجید کی کئی آیات اور نبی اکرم ﷺ کی کثیر احادیث مذکور ہیں۔اس ضمن میں علما اور مبلغین کے فضائل بھی مسلم ہیں۔لیکن یہ ان مصلحین کے ہیں جو نیک نیت اور دنیا پرست نہیں ہیں بلکہ رضائے الٰہی کے لیے دعوت و تبلیغ کے میدان میں متحرک رہتے ہیں۔دوسری جانب جاہ پرست اور مادیت پرست طبقات بھی موجود ہیں اور ان میں موجود افراد کے ظاہری حلیے اور وضع قطع مبلغین جیسی ہی ہوتی ہے لیکن ان کا مقصد دین کی آڑ میں مال و دولت اکٹھا کرنا ہوتا ہے۔سورۃ التوبہ میں مسلمانوں کو بتایا گیا ہے کہ بظاہر غلام اور درویش نظر آنے والے ان لوگوں کا مقصد پیسا کمانا اور پھر سونا و چاندی جمع کر کے رکھنا ہے۔ان کی بد عملی کا یہ حال ہے کہ وہ لوگوں کو انفاق فی سبیل اللہ کی ترغیب دیتے ہیں جب کہ خود اپنی زندگی میں کنجوسی اور لالچ و حرص حاوی ہوتی ہے:

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِنَّ كَثِيرًا مِنَ الْأَحْبَارِ وَالرُّهْبَانِ لَيَأْكُلُونَ أَمْوَالَ النَّاسِ بِالْبَاطِلِ وَيَصُدُّونَ عَنْ سَبِيلِ اللَّهِ وَالَّذِينَ يَكْنِزُونَ الذَّهَبَ وَالْفِضَّةَ وَلَا يُنْفِقُونَهَا فِي سَبِيلِ اللَّهِ فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ أَلِيمٍ(434)

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! بے شک بہت سے عالم اور درویش یقیناً لوگوں کا مال باطل طریقے سے کھاتے ہیں اور اللہ کے راستے سے روکتے ہیں اور جو لوگ سونا اور چاندی خزانہ بنا کر رکھتے ہیں اور اسے اللہ کے راستے میں خرچ نہیں کرتے، تو انھیں دردناک عذاب کی خوش خبری دے دے۔

---

[434] التوبۃ:34

آیت میں بظاہر یہود و نصاریٰ کے علما کا تذکرہ ہے لیکن اس میں نصیحت کا مرکز مسلمان علما کا طبقہ ہے۔ اس کی تائید اس حدیث سے ہو جاتی ہے جس کے مطابق نبی ﷺ نے فرمایا کہ تم لوگ پہلی قوموں کی پیروی کروگے اور اس پیروی میں اس انتہا تک پہنچ جاؤ گے کہ اگر وہ گوہ کے بل میں گھس جائیں گے تو تم بھی ان کے پیچھے جاؤ گے۔ صحابہ نے پوچھا کہ کیا آپ ﷺ کی مراد یہودی قوم ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: تو اور کون؟[435]

مال و دولت کے رسیا ایسے لوگوں کو سورۃ التوبۃ میں یہ وعید سنائی گئی ہے کہ ان کا مال قیامت کے روز جہنم کی آگ میں تپا کر اس سے ان کے جسموں کو داغا جائے گا۔ اس کی تکلیف سے وہ تڑپ اٹھیں گے:

يَوْمَ يُحْمَى عَلَيْهَا فِي نَارِ جَهَنَّمَ فَتُكْوَى بِهَا جِبَاهُهُمْ وَجُنُوبُهُمْ وَظُهُورُهُمْ هَذَا مَا كَنَزْتُمْ لِأَنْفُسِكُمْ فَذُوقُوا مَا كُنْتُمْ تَكْنِزُونَ[436]

"ایک دن آئے گا کہ اسی سونے چاندی پر جہنم کی آگ دہکائی جائے گی اور پھر اسی سے ان لوگوں کی پیشانیوں اور پہلوؤں اور پیٹھوں کو داغا جائے گا۔ یہ ہے وہ خزانہ جو تم نے اپنے لیے جمع کیا تھا، لو اب اپنی سمیٹی ہوئی دولت کا مزہ چکھو۔"[437]

حضرت ابو ذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

"خزانہ جمع کرنے والوں کو ایسے داغ کی خبر دے دو جو ان کی پیٹھوں پر لگائے جائیں گے اور ان کی گدیوں اور پیشانیوں کو داغا جائے گا۔"[438]

---

[435] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم حدیث: 7320

[436] التوبۃ:35

[437] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 495

[438] امام مسلم، صحیح مسلم، رقم حدیث: 987

مذکورہ آیت نازل ہوئی تو صحابہ کرام پریشان ہو گئے کیونکہ حفظ ما تقدم کے تحت ان کے پاس کچھ نہ کچھ بچت کی صورت میں محفوظ رہتا تھا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان کی پریشانی دیکھ کر نبی ﷺ کی خدمت میں صورت حال پیش کی تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ:

"اللہ تعالیٰ نے زکوۃ کو محض اس لیے فرض کیا ہے کہ وہ اس کی ادائیگی کے بعد بقیہ مال کو پاک صاف کر دے۔"(439)

چنانچہ معلوم ہوا کہ جو شخص مال کی زکوۃ ادا کرتا رہتا ہے اس کا مال "کنز" کے زمرے میں نہیں آتا ہے۔ یہاں یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ زکوۃ کی رقم انتہائی مختصر ہونے کے باوجود اپنی ادائیگی کے اعتبار سے انتہائی اہم بھی ہے۔ اسی لیے نبی اکرم ﷺ کا فرمان ہے:

"جس شخص کو اللہ تعالیٰ نے مال عطا فرمایا لیکن وہ اس مال میں سے زکوۃ ادا نہیں کرتا ہے، اس شخص کا مال گنجے سانپ کی شکل میں قیامت کے روز اس پر مسلط کر دیا جائے گا۔ وہ گنجا سانپ اس مال دار شخص کو مسلسل ڈستا رہے گا اور اس کے دونوں جبڑوں کو پکڑ کر کہے گا کہ میں تو تیرا مال ہی ہوں جس کو تو دنیا میں جمع کیا کرتا تھا۔ میں تو تیرا وہی خزانہ ہوں جس کو تو سنبھال سنبھال کر رکھتا تھا۔" اس کے بعد نبی اکرم ﷺ نے یہ آیت تلاوت فرمائی:(440)

---

439 ابو داؤد، سنن ابو داؤد، رقم حدیث: 1664

440 البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم حدیث: 1403

وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِينَ يَبْخَلُونَ بِمَا آتَاهُمُ اللَّهُ مِنْ فَضْلِهِ هُوَ خَيْرًا لَهُمْ بَلْ هُوَ شَرٌّ لَهُمْ سَيُطَوَّقُونَ مَا بَخِلُوا بِهِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَلِلَّهِ مِيرَاثُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ وَاللَّهُ بِمَا تَعْمَلُونَ خَبِيرٌ(441)

" جن لوگوں کو اللہ نے اپنے فضل سے نوازا ہے اور پھر وہ بخل سے کام لیتے ہیں، وہ اس خیال میں نہ رہیں کہ یہ بخیلی ان کے لیے اچھی ہے۔ نہیں، یہ اُن کے حق میں نہایت بری ہے۔ جو کچھ وہ اپنی کنجوسی سے جمع کر رہے ہیں، وہی قیامت کے روز ان کے گلے کا طوق بن جائے گا۔ زمین اور آسمانوں کی میراث اللہ ہی کے لیے ہے اور تمجو کچھ کرتے ہو اللہ اس سے باخبر ہے۔[442]"

منافق کے لیے انفاق فی سبیل اللہ ایک مشکل کام ہے کیونکہ اس کے دل میں مال کی محبت موجزن ہوتی ہے۔ نبی اکرم ﷺ جب منافقوں سے جہاد فی سبیل اللہ میں اپنے مال خرچ کرنے کا مطالبہ فرماتے تو مفلسی کا بہانہ بنا کر آپ ﷺ کو ٹال دینے کی کوشش کرتے تھے:

وَمِنْهُمْ مَنْ عَاهَدَ اللَّهَ لَئِنْ آتَانَا مِنْ فَضْلِهِ لَنَصَّدَّقَنَّ وَلَنَكُونَنَّ مِنَ الصَّالِحِينَ- فَلَمَّا آتَاهُمْ مِنْ فَضْلِهِ بَخِلُوا بِهِ وَتَوَلَّوْا وَهُمْ مُعْرِضُونَ(443)

"ان میں سے بعض ایسے بھی ہیں جنھوں نے اللہ سے عہد کیا تھا کہ اگر اس نے اپنے فضل سے ہم کو نوازا تو ہم خیرات کریں گے اور صالح بن کر رہیں گے۔ مگر جب اللہ نے اپنے فضل سے اُن کو دولت مند کر دیا تو وہ بخل پر اُتر آئے اور اپنے عہد سے پھرے کہ انھیں اس کی پرواتک نہیں ہے۔"[444]

مال کی محبت ہر انسان کے دل میں پیدا ہو سکتی ہے کیونکہ اس کی مدد سے انسان دنیاوی مسائل و مصائب پر کسی حد تک قابو پا سکتا ہے اور اس کے ذریعے زندگی کی بقا اور حفاظت ممکن ہے۔ اس لیے اسلام میں مال کمانا اور اس کو خرچ کرنا

[441] آل عمران:180

[442] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 191

[443] التوبۃ:76،75

[444] مودودی، تفہیم القرآن، ص:511،513

ممنوع نہیں قرار دیا گیا ہے بلکہ اس کی ترغیب دی گئی ہے۔ کسبِ مال کی ترغیب کے ساتھ ساتھ اس کو رب کریم کے راستے میں خرچ کرنے کی تاقید بھی دی گئی ہے۔ اسی لیے نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

"ابن آدم کا مال تین قسم کا ہے: (1) وہ مال جو اس نے کھا کر ختم کر دیا۔ (2) وہ جس کا اس نے لباس خرید کر پہنا اور اس کو بوسیدہ کر دیا۔ (3) وہ مال جو اس نے اللہ کی راہ میں خرچ کر دیا اور اس کو ذخیرہ کر لیا۔ ان تینوں اموال کے علاوہ اس کے پاس جتنا بھی مال ہو گا وہ اس کو لوگوں کے لیے چھوڑ کر چلا جائے گا۔"[(445)]

مال و دولت کو بچا بچا کر رکھنا جس طرح اسلامی تعلیمات کے خلاف ہے اسی طرح اس کا بے جا خرچ اور نمود و نمائش کے لیے استعمال بھی اسلام میں جائز نہیں ہے۔ قرآن مجید میں فضول خرچی کے مرتکب افراد کو شیطان کے بھائی قرار دیا گیا ہے:

إِنَّ الْمُبَذِّرِينَ كَانُوا إِخْوَانَ الشَّيَاطِينِ وَكَانَ الشَّيْطَانُ لِرَبِّهِ كَفُورًا[(446)]

"فضول خرچ لوگ شیطان کے بھائی ہیں، اور شیطان اپنے رب کا ناشکرا ہے۔"[447]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

"صبح کے وقت آسمان سے دو فرشتے نازل ہوتے ہیں اور ان میں سے ایک فرشتہ دعا کرتا ہے کہ اے اللہ! خرچ کرنے والے کو اچھا بدلہ عطا فرما جب کہ دوسرا فرشتہ دعا کرتا ہے کہ اے اللہ! کنجوس کے مال کو برباد کر دے۔"[(448)]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

---

[445] امام مسلم، صحیح مسلم، رقم حدیث: 2959

[446] بنی اسرائیل: 27

[447] مودودی، تفہیم القرآن، ص: 725

[448] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم حدیث: 1442

"اگر میرے پاس احد پہاڑ کے برابر سونا ہو تو مجھے زیادہ پسند ہے کہ تین راتیں نہ گزریں اور میرے پاس اس پہاڑ کے برابر سونے میں سے کچھ باقی نہ ہو البتہ اس قدر مال کے باقی رہنے میں کوئی حرج نہیں کہ جسے میں نے قرض کی ادائیگی کے لیے بچا کر رکھا ہو۔"(449)

**مصارفِ زکوٰۃ وصدقات**

یہاں ملحوظ رہے کہ سورۃ التوبۃ سے معلوم ہوتا ہے کہ منافقینِ مدینہ نے محض دنیاوی منفعت کے حصول کے لیے اسلام قبول کیا تھا اس لیے ان کی نظریں ہمیشہ ریاست مدینہ کے بیت المال پر رہتی تھیں۔مالِ غنیمت ہو یا زکوٰۃ وصدقات کا مال ہو، منافق اپنے لیے ہر قسم کی چیزوں میں حصہ مانگتے تھے۔ بعض اوقات کسی فتنے کے سد باب کے لیے نبی اکرم ﷺ ان منافقوں کو کچھ دے بھی دیا کرتے تھے[450]۔ حالانکہ یہ بات طے ہو چکی تھی کہ زکوٰۃ کی مد میں جمع کیے گئے مال پر صرف مستحقین کا حق تھا۔ اللہ تعالیٰ نے منافقوں کی اس حرصِ مال کے بارے میں ارشاد فرمایا:

وَمِنْهُمْ مَنْ يَلْمِزُكَ فِي الصَّدَقَاتِ فَإِنْ أُعْطُوا مِنْهَا رَضُوا وَإِنْ لَمْ يُعْطَوْا مِنْهَا إِذَا هُمْ يَسْخَطُونَ- وَلَوْ أَنَّهُمْ رَضُوا مَا آتَاهُمُ اللَّهُ وَرَسُولُهُ وَقَالُوا حَسْبُنَا اللَّهُ سَيُؤْتِينَا اللَّهُ مِنْ فَضْلِهِ وَرَسُولُهُ إِنَّا إِلَى اللَّهِ رَاغِبُونَ(451)

"اے نبی ﷺ، ان میں سے بعض لوگ صدقات کی تقسیم میں تم پر اعتراض کرتے ہیں اگر اس مال میں سے انھیں کچھ دے دیا جائے تو خوش ہو جاتے ہیں، اور نہ دیا جائے تو بگڑنے لگتے ہیں۔ کیا اچھا ہوتا کہ اللہ اور رسول ﷺ نے جو کچھ بھی انھیں دیا تھا اس پر وہ راضی رہتے اور

---

[449] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم حدیث: 2389

[450] غالبا اسی حکمت کے پیش نظر آپ ﷺ نے فرمایا تھا: "مال کی تقسیم کے وقت میں بعض لوگوں کو دیتا ہوں اور کچھ لوگوں کو نہیں دیتا، لیکن جسے چھوڑ دیتا ہوں وہ میرے نزدیک اس شخص سے زیادہ عزیز ہوتا ہے جسے چھوڑ دیتا ہوں کہ ان میں بے صبری اور بوکھلاہٹ دیکھتا ہوں اور کچھ کو ان کی سیر چشمی اور بھلائی کی وجہ سے چھوڑ دیتا ہوں جو اللہ نے ان کے دلوں میں پیدا کی ہے"۔ البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم حدیث: 923

[451] التوبۃ:58، 59

کہتے کہ اللہ ہمارے لیے کافی ہے، وہ اپنے فضل سے ہمیں اور بہت کچھ دے گا اور اس کا رسول ﷺ بھی ہم پر عنایت فرمائے گا۔ ہم اللہ ہی کی طرف نظر جمائے ہوئے ہیں۔"[452]

اسی ضمن میں اللہ تعالیٰ نے ان لوگوں کا تعین بھی فرما دیا تھا جن کو زکوٰۃ یا صدقات کی رقم میں سے کچھ دیا جا سکتا ہے۔ ان کو مصارفِ زکوٰۃ کہا جاتا ہے اور قرآن مجید کے مطابق زکوٰۃ کے مندرجہ ذیل مصارف ہیں:

إِنَّمَا الصَّدَقَاتُ لِلْفُقَرَاءِ وَالْمَسَاكِينِ وَالْعَامِلِينَ عَلَيْهَا وَالْمُؤَلَّفَةِ قُلُوبُهُمْ وَفِي الرِّقَابِ وَالْغَارِمِينَ وَفِي سَبِيلِ اللَّهِ وَابْنِ السَّبِيلِ فَرِيضَةً مِنَ اللَّهِ وَاللَّهُ عَلِيمٌ حَكِيمٌ(453)

"یہ صدقات تو دراصل فقیروں اور مسکینوں کے لیے ہیں اور ان لوگوں کے لیے جو صدقات کے کام پر مامور ہوں، اور ان کے لیے جن کی تالیفِ قلب مطلوب ہو۔ نیز یہ گردنوں کے چھڑانے اور قرض داروں کی مدد کرنے میں اور راہِ خدا میں اور مسافر نوازی میں استعمال کرنے کے لیے ہیں۔ ایک فریضہ ہے اللہ کی طرف سے اور اللہ سب کچھ جاننے والا اور دانا و بینا ہے۔"[454]

## فقراء

فقیر سے مراد وہ شخص ہے جو قلاش اور مالی اعتبار سے خستہ حال ہو۔ جس شخص کے پاس اپنا گھر ہو اس کا شمار فقرا میں نہیں ہوتا ہے۔([455]) ایسے شخص کو زکوۃ دی جا سکتی ہے البتہ اس کے لیے حدیث کے مطابق زکوٰۃ نہ لینا زیادہ بہتر ہے۔ نبی اکرم ﷺ نے ایسے فقرا کے لیے اعلان فرمایا کہ:

---

[452] مودودی، تفہیم القرآن، ص:505

[453] التوبۃ:60

[454] مودودی، تفہیم القرآن، ص:505

[455] سیدنا عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہما سے ایک شخص نے پوچھا: کیا ہم مہاجرین فقیروں میں سے ہیں؟ عبداللہ نے کہا: تیری جورو ہے جس کے پاس تو رہتا ہے؟ وہ بولا: ہاں۔ عبداللہ نے کہا: تیرا گھر ہے۔ جس میں تو رہتا ہے۔ وہ بولا: ہاں۔ عبداللہ نے کہا: تو امیروں میں سے ہے۔ وہ بولا: میرے پاس ایک خادم بھی ہے۔ عبداللہ نے کہا: پھر تو تو بادشاہوں میں سے ہے۔ امام مسلم، صحیح مسلم، رقم حدیث: 2979

" إن فقراء المهاجرين يسبقون الاغنياء يوم القيامة إلى الجنة باربعين خريفا"[456]

"مہاجرین محتاج مالداروں سے چالیس برس پہلے (جنت میں) جائیں گے۔"

البتہ فقر کوئی پسندیدہ حالت نہیں ہے کیونکہ تین روایات میں آیا ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فقر سے اللہ تعالیٰ کی پناہ طلب کی تھی۔( صحیح بخاری، حدیث نمبر 6368، سنن نسائی، حدیث نمبر 5462، سنن نسائی، حدیث نمبر 1348)

## مساکین

مسکین اس شخص کو کہا جاتا ہے جس کی آمدنی اس کے اخراجات سے قلیل ہو۔ موسیٰ و خضر کے واقعہ میں اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے کہ:

أَمَّا السَّفِينَةُ فَكَانَتْ لِمَسَاكِينَ يَعْمَلُونَ فِي الْبَحْرِ فَأَرَدْتُ أَنْ أَعِيبَهَا وَكَانَ وَرَاءَهُمْ مَلِكٌ يَأْخُذُ كُلَّ سَفِينَةٍ غَصْبًا[457]

"اُس کشتی کا معاملہ یہ ہے کہ وہ چند غریب آدمیوں کی تھی جو دریا میں محنت مزدوری کرتے تھے۔ میں نے چاہا کہ اسے عیب دار کر دوں، کیونکہ آگے ایک ایسے بادشاہ کا علاقہ تھا جو ہر کشتی کو زبردستی چھین لیتا تھا۔"[458]

اس سے معلوم ہوا کہ مسکینوں کے پاس کشتی تھی اور وہ کاروبار بھی کرتے تھے۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

---

[456] امام مسلم، صحیح مسلم، حدیث: 2979

[457] الکھف:79

[458] مودودی، تفہیم القرآن، ص:771

"مسکین وہ ہے جو غنی نہیں ہے۔لوگوں کو اس کے بارے میں علم نہیں ہوتا ہے کہ اس پر صدقہ کرے اور وہ کھڑا ہو کر لوگوں سے سوال نہیں کرتا ہے۔"(459)

یہی نشانی سورۃ بقرہ میں بیان کی گئی ہے:

لِلْفُقَرَاءِ الَّذِينَ أُحْصِرُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ لَا يَسْتَطِيعُونَ ضَرْبًا فِي الْأَرْضِ يَحْسَبُهُمُ الْجَاهِلُ أَغْنِيَاءَ مِنَ التَّعَفُّفِ تَعْرِفُهُمْ بِسِيمَاهُمْ لَا يَسْأَلُونَ النَّاسَ إِلْحَافًا وَمَا تُنْفِقُوا مِنْ خَيْرٍ فَإِنَّ اللَّهَ بِهِ عَلِيمٌ(460)

(یہ صدقات) ان محتاجوں کے لیے ہیں جو اللہ کے راستے میں روکے گئے ہیں، زمین میں سفر نہیں کر سکتے، ناواقف انھیں سوال سے بچنے کی وجہ سے مال دار سمجھتا ہے، تو انھیں ان کی علامت سے پہچان لے گا، وہ لوگوں سے لپٹ کر نہیں مانگتے، اور تم خیر میں سے جو خرچ کرو گے سو یقیناً اللہ اسے خوب جاننے والا ہے۔

مساکین کی فضیلت کا اندازہ نبی اکرم ﷺ کی اس دعا سے بھی ہو جاتا ہے:

"اے اللہ! مجھے مسکینوں میں زندہ رکھ، مسکینوں میں فوت کر اور مجھے مسکینوں کی جماعت میں اٹھا۔"(461)

مساکین کی مالی اعانت کی فضیلت احادیث میں مذکور ہے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

---

[459] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم حدیث: 1479

[460] البقرہ: 273

[461] ابن ماجہ، محمد بن یزید، سنن ابن ماجہ، دارالسلام، لاہور، 2003ء، رقم حدیث: 4126

"اے عائشہ! مسکینوں کو اپنے قریب کرو۔بے شک اللہ تعالیٰ قیامت کے دن تمھیں اپنے قریب کرے گا۔"[462]

مساکین کی مدد کرنا، ان کو مالی اعانت فراہم کرنا اور ان کی ضروریات پوری کرنا انتہائی اہم کام ہے۔بعض اوقات حالات مسکین کو اس نہج پر لا سکتے ہیں کہ وہ آگے بڑھ کر دستِ سوال دراز کر لیتا ہے۔اس حالت میں پہنچنے والے مسکین کی مدد نہ کرنا اور اس کو ٹال دینا انتہائی شنیع عمل ہے۔نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ:

قیامت کے قریب میری امت کے لوگ زناکاری، ریشمی کپڑے پہننا، شراب پینا اور گانا بجانا جائز سمجھیں گے۔کچھ لوگ پہاڑ کے پہلو میں اس طرح اتریں گے کہ ان کے مویشی شام ڈھلے پیٹ بھرے ہوئے واپس آیا کریں گے لیکن جب ان کے پاس کوئی ضرورت مند شخص آئے گا تو وہ اسے کہیں گے تم کل ہمارے پاس آنا۔اللہ تعالیٰ ان کو راتوں رات ہلاک کر دے گا اور ان میں سے بعض پر پہاڑ گرا دے گا اور کچھ کی شکلیں مسخ کر کے قیامت تک کے لیے انھیں بندر اور خنزیر بنا دے گا۔[463]

## عاملین

زکوٰۃ کی وصولی اور اس کے حساب کتاب کے ذمہ داران کو عاملین کہا جاتا ہے۔یہ عاملین اگر مالی اعتبار سے متمول ہوں تو بھی ان کو زکوٰۃ کے جمع شدہ مال میں سے حصہ دیا جا سکتا ہے۔البتہ ان کے مال دینے کے بارے میں حتمی فیصلہ بیت المال کے نگران یا خلیفہ وقت کا ہو گا۔

---

[462] البیھقی، ابی بکر احمد بن الحسین بن علی، شعب الایمان، مکتبۃ الرشید، رقم حدیث: 10507

[463] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم حدیث: 5590

نبی اکرم ﷺ کے پاس ایک شخص نے آکر صدقہ کا سوال کیا۔رسول اکرم ﷺ نے فرمایا: "صدقات کی تقسیم میں اللہ تعالیٰ کسی نبی یا کسی اور کی تقسیم پر راضی نہیں بلکہ اس نے خود فیصلہ کیا اور آٹھ قسم کے لوگوں کو صدقات کا مستحق اور حق دار ٹھہرایا۔اگر تمہارا شمار ان میں ہوتا ہے تو میں تمہیں صدقہ کے مال میں سے دے دیتاہوں۔"(464)

حضرت عمر رضی اللہ عنہ خود مال دار تھے۔ایک مرتبہ نبی اکرم ﷺ نے ان کو کچھ مال دیا تو انھوں نے عرض کہ "اے اللہ کے رسول ﷺ! آپ یہ مال اس شخص کو دیں جو مجھ سے زیادہ ضرورت مند اور محتاج ہو"۔آپ ﷺ نے جواب میں فرمایا کہ" یہ مال لے لو اور اس میں سے صدقہ کر لو۔جب تمہارے پاس بغیر لالچ کے مال آئے تو اسے لے لیا کرو اور اگر نہیں آئے تو اس کے لیے فکر مند نہ ہوا کرو۔"(465)

## تالیفِ قلب

جس کافر کے بارے میں توقع ہو کہ اس کو مال دیا گیا تو وہ اپنی روش تبدیل کر کے اسلام دشمنی سے باز آجائے گا اور اہلِ ایمان کا دفاع کرے گا، اس کو صدقات میں سے بے دھڑک مال دیا جانا چاہیے۔اگر وہ نو مسلم ہو تو اس کو بھی اسلام پر پختہ کرنے کے لیے زکوٰۃ کے مال میں سے کچھ دینا چاہیے۔اس عمل کو تالیف قلب کہا جاتا ہے۔

---

[464] احمد بن شعیب النسائی، سنن نسائی، دار السلام،لاہور، 2003ء، رقم حدیث: 2599

[465] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم حدیث: 7163

## گردن کی آزادی

ایسا مسلمان جو کسی دشمن کا غلام ہو، کو آزاد کرنے کے لیے صدقہ اور زکوۃ کا مال خرچ کیا جاسکتا ہے۔ یہ انتہائی مستحسن عمل ہے۔ حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک شخص نے رسول اکرم ﷺ سے کہا کہ مجھے ایسا عمل بتایئے جس کے اپنانے سے میں جنت میں داخل ہو سکوں۔ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

> "غلام آزاد کر اور گردن کو چھڑا۔ اس نے عرض کی کہ کیا یہ دونوں ایک نہیں ہیں؟ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:" خود غلام کو خرید کر آزاد کرنا غلام کی آزادی ہے اور گردن چھڑانے کا مطلب یہ کہ اس کی قیمت میں مدد کر۔"[(466)]

## ادائے قرض

صدقات اور زکوۃ کا ایک مصرف وہ مقروض لوگ ہیں جو معاشی مجبوری کے باعث ادائے قرض کے حوالے سے پریشانی کا شکار ہیں۔ ایسے افراد برسرِ روزگار ہوں یا بے روزگار ہوں، ان کو صدقات کی رقم میں سے کچھ دینا انتہائی مفید اور اہم ہے۔ نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

> "مال دار شخص کے لیے صدقہ لینا حلال نہیں ہے۔ پانچ قسم کے لوگوں کے لیے صدقہ لینا حلال ہے ۔(1) صدقات کی وصولی پر مامور افراد۔(2) مقروض۔(3) زکوۃ کا مال خریدنے والے افراد۔(4) وہ شخص جس کا پڑوسی مسکین ہو۔(5) مسکین۔"[(467)]

---

[466] ابن حبان، صحیح ابن حبان، دار المعرفت، رقم حدیث: 374

[467] ابو داؤد، سنن ابو داؤد، رقم حدیث: 1635

# فی سبیل اللہ

اللہ کی راہ میں جہاد میں بھی صدقہ اور زکاۃ کا مال خرچ کیا جا سکتا ہے۔ سلف میں اس کام کا جذبہ بدرجہ اتم موجود تھا۔

> "مجاہد تابعی نے ایک مرتبہ ابن عمر رضی اللہ عنہ کو اطلاع کی کہ میں جہاد میں شرکت کرنے کے لیے جانا چاہتا ہوں۔ ابن عمر رضی اللہ عنہ یہ سن کر خوش ہوئے اور انھوں نے مجاہد سے کہا کہ میں کچھ رقم کے ذریعے تمہاری مدد کرنا چاہتا ہوں۔ مجاہد نے جواب میں کہا کہ میں خود مالدار ہوں۔ ابن عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اگر تم مالدار ہو تو اپنے لیے ہو۔ میں تو بس یہ چاہتا ہوں کہ میرا مال جہاد میں خرچ ہو جائے۔"[468]

مصارف زکوٰۃ میں "فی سبیل اللہ" سے مراد صرف جہاد ہے۔ نیکی کے دیگر کام اس کے زمرے میں نہیں آتے ہیں۔ قرآن مجید کے مختلف مقامات پر "فی سبیل اللہ" کے الفاظ استعمال ہوئے ہیں۔ ان میں سے چند مقامات پر غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ فی سبیل اللہ الہ سے مراد جہاد ہے:

> مَثَلُ الَّذِينَ يُنْفِقُونَ أَمْوَالَهُمْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ كَمَثَلِ حَبَّةٍ أَنْبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِي كُلِّ سُنْبُلَةٍ مِائَةُ حَبَّةٍ وَاللَّهُ يُضَاعِفُ لِمَنْ يَشَاءُ وَاللَّهُ وَاسِعٌ عَلِيمٌ[469]

ان لوگوں کی مثال جو اپنے مال اللہ کے راستے میں خرچ کرتے ہیں، ایک دانے کی مثال کی طرح ہے جس نے سات خوشے اگائے، ہر خوشے میں سو دانے ہیں اور اللہ جس کے لیے چاہتا ہے بڑھا دیتا ہے اور اللہ وسعت والا، سب کچھ جاننے والا ہے۔

---

[468] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم حدیث: 2970

[469] البقرہ:261۔ امام ابن کثیر نے اس آیت کے تحت فی سبیل اللہ سے مراد جہاد کے گھوڑے پالنے، ہتھیار خریدنے اور حج کرنے میں خرچ کرنا مراد لیا ہے۔ البقرہ:195۔ سیدنا ابو ایوب انصاری فرماتے ہیں کہ یہاں ہلاکت سے مراد جہاد چھوڑ کر مال کی نگرانی اور اس کے حصول کی کوشش کرنا ہے۔ ترمذی، سنن ترمذی، رقم حدیث: 2972

وَمَا لَكُمْ أَلَّا تُنْفِقُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ وَلِلَّهِ مِيرَاثُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ لَا يَسْتَوِي مِنْكُمْ مَنْ أَنْفَقَ مِنْ قَبْلِ الْفَتْحِ وَقَاتَلَ أُولَئِكَ أَعْظَمُ دَرَجَةً مِنَ الَّذِينَ أَنْفَقُوا مِنْ بَعْدُ وَقَاتَلُوا وَكُلًّا وَعَدَ اللَّهُ الْحُسْنَى وَاللَّهُ بِمَا تَعْمَلُونَ خَبِيرٌ (470)

اور تمھیں کیا ہے تم اللہ کی راہ میں خرچ نہیں کرتے، جب کہ آسمانوں اور زمین کی میراث اللہ ہی کے لیے ہے۔ تم میں سے جس نے فتح (مکہ) سے پہلے خرچ کیا اور جنگ کی وہ (یہ عمل بعد میں کرنے والوں کے) برابر نہیں۔ یہ لوگ درجے میں ان لوگوں سے بڑے ہیں جنھوں نے بعد میں خرچ کیا اور جنگ کی اور ان سب سے اللہ نے اچھی جزا کا وعدہ کیا ہے اور اللہ اس سے جو تم کرتے ہو، خوب باخبر ہے۔

مفتی محمد شفیع فرماتے ہیں: "جو لوگ رسول کریم ﷺ کی تفسیر و بیان اور آئمہ تفسیر کے ارشادات سے قطع نظر لفظی ترجمہ کے ذریعے قرآن سمجھنا چاہتے ہیں یہاں ان کو یہ مغالطہ لگا ہے کہ لفظ "فی سبیل اللہ" دیکھ کر زکوٰۃ کے مصارف میں ان تمام کاموں کو داخل کر دیا جو کسی حیثیت سے نیکی یا عبادت ہیں۔ مساجد، مدارس، شفا خانے، مسافر خانے وغیرہ کی تعمیر۔ کنویں، پل، سڑکیں بنانا اور ان رفاہی اداروں کے ملازمین کی تنخواہیں اور تمام دفتری ضروریات ان سب کو انھوں نے فی سبیل اللہ میں داخل کر کے مصرف زکوٰۃ قرار دیا ہے جو سراسر غلط اور اجماع امت کے خلاف ہے۔۔۔ آئمہ اربعہ اور فقہائے امت میں سے یہ کسی نے نہیں کہا کہ رفاہِ عامہ کے اداروں اور مساجد و مدارس کی تعمیر اور ان کی جملہ ضروریات مصارف زکوٰۃ میں داخل ہیں بلکہ اس کے خلاف اس کی تصریحات فرمائی ہیں کہ مال زکوٰۃ ان چیزوں میں صرف کرنا جائز نہیں۔ اگر زکوٰۃ کے مسئلہ میں اتنا عموم ہوتا کہ تمام طاعات وعبادات اور ہر قسم کی نیکی پر خرچ کرنا اس میں داخل ہو تو پھر قرآن میں ان آٹھ

[470] الحدید:10

مصرفوں کا بیان کیونکر ہوتا اور نبی ﷺ کا یہ ارشاد کہ "اللہ تعالیٰ نے مصارف صدقات متعین کرنے کا کام نبی ﷺ کے بھی سپرد نہیں کیا بلکہ خود ہی اس کے آٹھ مصرف متعین فرمادیے ہیں۔"[471]

منافقوں کی اس ہوسِ مال وزر سے اجتناب کرنا اہل ایمان کے لیے انتہائی ضروری ہے۔ نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

> "تباہ وبرباد ہو روپے پیسے کا بندہ، ہلاکت وبربادی ہو مال و دولت کے غلام کے لیے جو محض من پسند کپڑوں کا خواہاں ہے، اگر اسے کچھ دیا جائے تو شاداں و فرحاں ہوتا ہے اور اگر نہ دیا جائے تو ناخوش یہ شخص بدبخت اور بد نصیب ہو اور ٹھوکر کھائے اور اگر بدنصیب کو کانٹا چبھ جائے تو نہ نالا جائے۔"[472]

## ابن السبیل

مسافر بھی زکوٰۃ کا مصرف ہے۔ صرف غریب مسافر ہی نہیں بلکہ امیر مسافر بھی زکوۃ کا حق دار ہے۔ اگر سفر کے دوران وہ زادراہ اور سفری ضروریات کا محتاج ہو تو زکوٰۃ کے مال میں سے اس کو بھی دیا جانا چاہیے تاکہ وہ باوقار طور پر اپنی منزل تک پہنچ سکے۔ حسن بصری رحمہ اللہ کا فتویٰ ہے کہ اگر کوئی شخص استطاعت کے ساتھ سفر حج پر روانہ ہو اور اس کا زادراہ ختم ہو جائے تو وہ زکوٰۃ لے کر حج کا سفر مکمل کر سکتا ہے۔[473]

---

[471] مفتی محمد شفیع عثمانی، معارف القرآن، مکتبہ معارف القرآن، کراچی، 1429ھ، سورۃ التوبۃ، آیت:60، ج: 4

[472] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم حدیث: 2887

[473] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، کتاب الزکاۃ، قبل الحدیث: 1468

زکوٰۃ وصدقات کا مقصد لوگوں پر بے جا ٹیکس عائد کرنا نہیں ہے بلکہ یہ اسلامی معاشی نظام کا ایک اہم عنصر ہے جس کا مقصد اصحابِ ثروت کو مستحقین کا پرسان حال بنانا ہے۔ زکوٰۃ کے نظام کا مقصد مال دار لوگوں سے ان کے اثاثوں کا ایک مخصوص حصہ وصول کر کے غربا میں تقسیم کرنا ہے تاکہ دولت محض چند ہاتھوں میں سمٹ کر نہ رہ جائے۔ نیز اس سے دولت کی محبت اور مال وزر کی حرص ٹوٹ جاتی ہے اور انسانیت کو مال پر مقدم تسلیم کر لیا جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے کہ:

خُذْ مِنْ أَمْوَالِهِمْ صَدَقَةً تُطَهِّرُهُمْ وَتُزَكِّيهِمْ بِهَا وَصَلِّ عَلَيْهِمْ إِنَّ صَلَاتَكَ سَكَنٌ لَهُمْ وَاللَّهُ سَمِيعٌ عَلِيمٌ- أَلَمْ يَعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ هُوَ يَقْبَلُ التَّوْبَةَ عَنْ عِبَادِهِ وَيَأْخُذُ الصَّدَقَاتِ وَأَنَّ اللَّهَ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيمُ(474)

"اے نبی ﷺ، تم ان کے اموال میں سے صدقہ لے کر انھیں پاک کرو (نیکی کی راہ میں) انھیں بڑھاؤ۔ اور ان کے حق میں دعائے رحمت کرو، کیونکہ تمھاری دعا ان کے لیے وجہِ تسکین ہو گی، اللہ سب کچھ سنتا اور جانتا ہے۔ کیا ان لوگوں کو معلوم نہیں ہے کہ وہ اللہ ہی ہے جو اپنے بندوں کی توبہ قبول کرتا اور ان کی خیرات کو قبولیت عطا فرماتا ہے، اور یہ کہ اللہ بہت معاف کرنے والا اور رحیم ہے؟"[475]

## سورۃ التوبۃ میں مصارف زکوٰۃ کے تذکرہ کی حکمت

سورۃ التوبۃ میں جہاد کے احکامات میں زکوۃ کے مسائل کا تذکرہ بے وجہ نہیں ہے بلکہ اس میں ایک الٰہی حکمت موجود ہے۔ زکوٰۃ کے مصارف پر غور کیا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ مجاہدین میں یہ آٹھوں شرائط پائی جاتی ہیں اس لیے اگر کوئی شخص اپنی زکوۃ یا صدقات کی رقم جہاد میں خرچ کر دے تو وہ مذکورہ مصارف کو پہنچ جاتا ہے کیونکہ:

**1۔ فقرا:** مجاہدین کی صفوں میں بڑی تعداد غریب اور تنگ دست فقراء کی ہوتی ہے۔

---

[474] التوبۃ:103، 104

[475] مودودی، تفہیم القرآن، ص:521، 523

2۔ **مسکین:** کفار سے لڑنے والے مال دار مجاہدین کے شانہ بشانہ راہ حق میں قربانیاں پیش کرنے والے مساکین بھی بڑی تعداد میں شریک جہاد ہوتے ہیں۔

3۔ **عاملین:** صدقات وزکوٰۃ کو جمع کرنے والے مجاہدین کی حقیقی ضرورتوں کو پورا کرنے اور کلمۃ اللہ کی سربلندی کے لیے کچھ لوگ دن رات ایک کیے ہوتے ہیں۔ جب امیر کی طرف سے اجازت مل جائے تو ان میں سے بہت سے غازی عملی جہاد کے لیے محاذوں کی طرف نکل جاتے ہیں۔

4۔ **تالیف قلوب:** زکوٰۃ کی اس مد سے کفار کے دل جیتے جاتے ہیں۔ مناسب اعانت کے بعد دشمن کی جاسوسی اور دیگر کئی اہم مقاصد کے لیے انہی کافروں سے کام لیا جاتا ہے۔ محاذوں پر مجاہدین کو اسلحہ کی قلت کا سامنا ہو، خوراک کی فراہمی جنگلوں تک مطلوب ہو تو روپے پیسے سے ان کافروں کے دلوں کو نرم کر کے تمام عسکری اور دیگر ضروریات کو پورا کیا جا سکتا ہے۔ زکوٰۃ کی اسی مد سے کافر فوجوں کی نقل و حرکت پر نظر رکھنے اور حالات سے آگاہ رہنے کے لیے انہی کافروں سے کام لیا جا سکتا ہے۔

5۔ **گردنوں کی آزادی:** مجاہد قیدیوں کی رہائی اور کفار کی غلام سے نجات کا مرحلہ ہو تو بھی اس مد کو استعمال کیا جاتا ہے۔ مجاہدین کی بڑی تعداد جیلوں میں بند اذیت ناک زندگی گزارنے پر مجبور ہے۔ جیلوں میں بند ان مجاہدین تک پیغام رسانی ،خط و کتابت کے تبادلے، تازہ ترین معلومات بہم پہنچانے اور اس قوم کی دیگر کئی ضروریات کو پورا کرنے کے لیے انہی کافروں سے کام لیا جا سکتا ہے۔ ماضی قریب میں امریکی عقوبت خانوں، گوانتاناموبے، ابوغریب اور پل چرخی کے قید خانوں کے علاوہ دہلی اور سری نگر کی بند کوٹھریوں کے اندر ہونے والے لرزہ خیز مظالم کی داستانیں دنیا تک پہنچانے کے لیے اکثر و بیشتر ایسے ہی غیر مسلم ہیں جن کی جیب مؤلفۃ القلوب کی مد میں کام کر رہی ہوتی ہے۔

**6۔ مقروض:** مجاہدین کی بڑی تعداد عسکری تربیت مکمل کر کے محاذوں تک پہنچنے سے اس لیے قاصر ہو سکتی ہے کہ ان کے ذمہ قرض ہے۔ حدیث کے مطابق اللہ تعالیٰ شہید کے تمام گناہوں سے در گزر فرماتا ہے البتہ اس کے ذمہ قرض کو نظر انداز نہیں کیا جاتا ہے۔

**7۔ فی سبیل اللہ:** جہاد کرنے والا اللہ تعالیٰ کے راستے میں نکل چکا ہوتا ہے اس لیے وہ زکوٰۃ اور صدقات کا سب سے زیادہ حق دار ہے۔

**8۔ مسافر:** مجاہد تو ہوتا ہی مسافر ہے۔ وہ دنیا کے حصول کے لیے نہیں بلکہ غلبہ دین کے لیے گھر چھوڑتا ہے۔ والدین، بیوی، اولاد اور اعزا و اقربا سے دور ہوتا ہے۔ اس لیے اللہ تعالیٰ اس کو صدقات کا حق دار قرار دیتا ہے۔

# تیسرا باب: سورۃ توبہ کی تفسیر میں امام رازی کا منہج

## تمہید:

امام رازیؒ نے سورہ توبہ کے شروع میں مختلف فوائد کا ذکر کیا ہے جن کا ذیل میں تذکرہ کیا جاتا ہے۔

سورہ توبہ کی کل آیات 129 ہیں جن میں سے آخری دو آیات (جو سورہ مدثر کے بعد نازل ہوئی ہیں) کے علاوہ بقیہ مکمل سورت مدنی ہے۔ ایک قول یہ ہے کہ سورہ توبہ کی کل آیات 133 ہیں۔

صاحب کشاف کے حوالے سے امام رازی نے سورہ توبہ کے مختلف اسماء ذکر کیے ہیں کہ اس سورت کے نام "براءۃ، التوبۃ، المقشقشۃ، المبعثرۃ، المشردۃ، المخزیۃ، الفاضحۃ، المثیرۃ، الحافرۃ، المنکلۃ، المدمدۃ اور سورۃ العذاب"

امام کشاف نے ان تمام ناموں کی وجوہات کا بیان کیا ہے اس سورت کا نام التوبہ اس لیے ہے کہ اس سورت میں اللہ تعالیٰ نے مومنین کی توبہ قبول کرنے کا ذکر فرمایا ہے۔ اور اس سورت کا نام المقشقشہ ہے اس سے مراد مسلمانوں کو منافقین سے نجات دینا، اور اس کا نام البحوث ہے کیونکہ اس میں منافقین کے احوال سے بحث کی گئی ہے، اور اس کا نام المبعثرۃ اور المثیرۃ ہے، کیونکہ اس سورت میں ان کے مخفی نفاق کو ظاہر کیا گیا ہے، اور المنکلۃ، المشردۃ اور المدمدۃ کا معنی ہے ہلاک کرنے والی اور چونکہ منافقین رسوائی کے عذاب سے ہلاک ہوگئے تھے اور اس سورت میں ان کے اس عذاب کا ذکر ہے اس لیے

اس سورت کے یہ اسماء ہیں اور اسی وجہ سے اس سورت کا نام سورۃ العذاب بھی ہے۔ اس لیے مذکورہ بالا تمام اسماء سورہ توبہ کے ضمن میں ذکر کیے جاتے ہیں۔ [476]

## سورہ توبہ کے آغاز میں تسمیہ کا ذکر نہ ہونا:

سورہ توبہ قرآن کریم کی واحد سورت ہے جس کے شروع میں تسمیہ ذکر نہیں کی گئی جس کی مفسرین نے مختلف وجوہات بیان کی ہیں۔ امام رازی نے اس کی چھ وجوہات مفاتیح الغیب میں ذکر کی ہیں۔ [477]

**پہلی وجہ** امام رازی نے ابن عباسؓ کی یہ روایت ذکر کی ہے کہ عبد اللہ بن عباس (رض) کہتے ہیں کہ میں نے عثمان بن عفان (رض) سے کہا کہ کس چیز نے آپ کو آمادہ کیا کہ سورۃ الانفال کو جو « مثانی » میں سے ہے اور سورۃ برأۃ کو جو « مئین » میں سے ہے دونوں کو ایک ساتھ ملا دیا، اور ان دونوں سورتوں کے بیچ میں « بسم اللہ الرحمن الرحیم » کی سطر بھی نہ لکھی۔ اور ان دونوں کو « سبع طوال » (سات لمبی سورتوں) میں شامل کر دیا۔ کس سبب سے آپ نے ایسا کیا؟ عثمان (رض) نے کہا: رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر زمانہ آتا جارہا تھا اور آپ پر متعدد سورتیں نازل ہو رہی تھیں، تو جب آپ پر کوئی آیت نازل ہوتی تو وحی لکھنے والوں میں سے آپ کسی کو بلاتے اور کہتے کہ ان آیات کو اس سورۃ میں شامل کر دو جس میں ایسا ایسا مذکور ہے۔ اور پھر جب آپ پر کوئی آیت اترتی تو آپ فرماتے اس آیت کو اس سورۃ میں رکھ دو جس میں اس اس طرح کا ذکر ہے۔ سورۃ الانفال ان سورتوں میں سے ہے جو مدینہ میں آنے کے بعد شروع شروع میں نازل ہوئی ہیں۔ اور سورۃ برأت قرآن کے آخر میں نازل ہوئی ہے۔ اور دونوں کے قصوں میں ایک دوسرے سے مشابہت تھی تو ہمیں خیال ہوا کہ یہ اس کا ایک حصہ (وتکملہ) ہے۔ پھر رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) نے ہمیں یہ بتائے بغیر کہ یہ سورۃ اسی سورۃ کا جزو حصہ ہے اس

---

[476] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:15، ص:223

[477] ایضا، ص: 223 تا 225۔

دنیا سے رحلت فرما گئے۔ اس سبب سے ہم نے ان دونوں سورتوں کو ایک ساتھ ملا دیا اور ان دونوں سورتوں کے درمیان ہم نے «بسم اللہ الرحمن الرحیم» نہیں لکھا اور ہم نے اسے «سبع طوال» میں رکھ دیا (شامل کر دیا)۔[478]

**دوسری وجہ:** ایک وجہ یہ بیان کی ہے کہ حضرت ابی بن کعب بیان کرتے ہیں کہ چونکہ سورہ انفال میں عھود کے وفا، جب کے سورہ توبۃ میں عھود کے ختم کرنے کا ذکر ہے اس لیے ہم نے ان دونوں کو ایک ساتھ ذکر کر دیا۔[479]

**تیسری وجہ:** ایک وجہ یہ بیان کی ہے کہ صحابہ کرامؓ کے مابین اختلاف ہوا ہے کہ آیا سورہ انفال اور سورۃ توبۃ ایک ہی سورۃ ہیں یا دو سورتیں ہیں؟ بعض کی رائے یہ ہے کہ یہ ایک سورۃ ہیں کیونکہ دونوں سورتیں قتال سے متعلق ہیں اور یہ دونوں سورتیں مل کر طوال میں شامل ہوتی ہیں۔[480] اور اس کے بعد مئین سورتیں شروع ہو جاتی ہیں۔

امام رازی کی رائے ہے کہ بیان شدہ قول زیادہ ظاہر ہے لہذا دونوں سورتوں کی آیات کی تعداد ملا کر 206 بنتی ہے لہذا یہ ایک سورت کے حکم میں ہیں۔

جب کہ بعض صحابہ کرامؓ کی رائے یہ ہے کہ یہ دونوں الگ الگ سورتیں ہیں۔ اب چونکہ صحابہ کرامؓ کے مابین اختلاف ہے اس لیے دونوں سورتوں کے مابین کسی قدر فاصلہ چھوڑ دیا گیا ہے تا کہ اس قول کی طرف اشارہ ہو سکے جو کہتے ہیں کہ یہ دو الگ الگ سورتیں ہیں۔ اور تسمیہ کا ذکر نہ کرنا اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ بعض صحابہ کرامؓ ان دونوں کو ایک ہی سورت مانتے ہیں۔

---

[478] ترمذی، سنن ترمذی، کتاب التفسیر، باب سورۃ التوبۃ، رقم حدیث، 3086۔

[479] البقاعی، برہان الدین، ابراہیم بن عمر، نظم الدرر فی تناسب الآیات والسور، تفسیر کشاف، دار الکتب العلمیہ، بیروت، 1995ء، التوبۃ: 1 ج: 2، ص: 241

[480] فائدہ: سورۃ فاتحہ کے بعد پہلی سات سورتیں جن میں ایک سو یا اس سے زیادہ آیتیں ہیں ان کو السبع الطوال کہا جاتا ہے، وہ یہ ہیں: البقرہ، آل عمران، النساء، المائدۃ، الانعام، الاعراف اور الانفال، اور جن سورتوں میں ایک سو آیتیں ہیں، ان کو ذوات المئین کہتے ہیں، اور جن میں اس سے کم آیتیں ہوں ان کو مثانی کہتے ہیں اور ان کے بعد مفصل ہیں، سورۃ الحجرات سے قصار مفصل ہیں۔

اس وجہ کے آخر میں امام رازی نے امامیہ مذہب کے اس قول کی بھی تردید کی ہے کہ مذکورہ بحث سے یہ ہر گز ثابت نہیں ہوتا کہ العیاذ باللہ صحابہ کرامؓ نے جمع قرآن کے معاملے میں کسی قسم کی کاہلی اور غیر ذمہ داری کا ثبوت دیا ہے چونکہ اس موقع پر باوجود ایک خفیف اختلاف کے اس کو چھپایا نہیں گیا اور نہ کسی نے اپنی رائے پر تشدد کیا بلکہ ہر ایک نے دوسرے گروہ کی رائے کو تسلیم کیا اور اس کا ذکر کیا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ صحابہ کرامؓ جمع قرآن کے معاملے میں انتہائی حساس اور محتاط رویہ پر کاربند تھے۔

**چوتھی وجہ:** ایمان والوں کے مابین موالاۃ کے قیام سے سورہ انفال کا اختتام کیا گیا ہے جس کا معنی ہیں کہ کفار کے ساتھ مومنین کا مکمل بائیکاٹ ہے۔ اور اسی مفہوم کا اللہ تعالیٰ نے سورہ توبۃ کی پہلی آیت(بَرَاۗءَةٌ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖٓ اِلَى الَّذِيْنَ عٰهَدْتُّمْ مِّنَ الْمُشْرِكِيْنَ) میں صراحۃً ذکر کیا ہے۔ اب چونکہ ان دونوں آیات کا معنٰی ایک ہی ہے اور دوسری آیت پہلے کے لیے تاکید اور تقریر ہے لہذا دونوں کے مابین فاصلہ کا ہونا ضروری ہے۔ پس دونوں کے مابین فاصلے کو قائم کرنا اس بات کی علامت ہے کہ یہ دو مختلف سورتیں ہیں۔

**پانچویں وجہ:** حضرت ابن عباس فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت علی سے پوچھا کہ ان دونوں سورتوں کے مابین تسمیہ کو کیوں نہیں لکھا گیا؟ تو انہوں نے جواب دیا کہ کیونکہ بسم اللہ میں امان کا ذکر ہے جب کہ یہ سورت تلوار استعمال کرنے اور عہد وپیمان کو ختم کرنے سے متعلق نازل ہوئی ہے جو کہ امان کے خلاف ہے۔[(481)]

**چھٹی وجہ:** امام رازی اپنے اصحاب[(482)] کی رائے بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ سورہ توبہ کے شروع میں بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ نقل نہیں ہونے کی ایک سبب یہ ہو سکتی ہے کہ شاید خدا تعالیٰ نے اس اختلاف کو حل کرنا ہو کہ تسمیہ ہر سورت کا جزء ہے یا نہیں؟

---

[481] ابن عبد البر، الاستیعاب، دار الجیل، بیروت، 368-463ھ، ج:3، ص:1089، رقم حدیث: 1855۔

اب جب کہ یہ ثابت ہو گیا کہ ایک سورت ایسی ہے جس کی ابتداء میں تسمیہ ذکر نہیں ہے جو کسی قسم کی خرابی کا باعث نہیں ہے تو اس سے یہ بھی ثابت ہو گیا کہ اگر ہر سورت کے شروع میں تسمیہ ذکر کر دی جاتی تو عین ممکن تھا کہ اس کو سورت کا جزء سمجھ لیا جاتا۔ جب کے ایسا نہیں ہے۔[(483)]

[482] امام رازیؒ اپنے اصحاب سے مراد اہل سنت والجماعت لیتے ہیں۔ البتہ کسی فقہی مسئلہ میں یہ لفظ استعمال کریں تو وہاں ان کی مراد فقہ شافعی ہوتا ہے۔ اور علم کلام میں اس سے مراد اشاعرہ ہیں۔

[483] تفصیل کے لیے دیکھیں: الرازی، مفاتیح الغیب، ج:15، ص: 223-225

# پہلی فصل: موضوعاتِ تاریخ کی تفسیر میں امام رازی کا منہج۔

سورہ توبہ میں بنیادی طور پر تین بڑے تاریخی واقعات کا ذکر ملتا ہے جن کا دوسرے باب میں ذکر کیا گیا ہے۔

ہجرت مدینہ، غزوہ حنین اور غزوہ تبوک۔ ذیل میں انہی تاریخی واقعات سے متعلق امام رازی کی ذکر کردہ مباحث کا ذکر کیا جائے گا۔

## ہجرتِ مدینہ کے بیان میں امام رازی کا منہج:

اِلَّا تَنْصُرُوْهُ فَقَدْ نَصَرَهُ اللّٰهُ اِذْ اَخْرَجَهُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ثَانِيَ اثْنَيْنِ اِذْ هُمَا فِي الْغَارِ اِذْ يَقُوْلُ لِصَاحِبِهٖ لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰهَ مَعَنَا ۚ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَهٗ عَلَيْهِ وَاَيَّدَهٗ بِجُنُوْدٍ لَّمْ تَرَوْهَا وَجَعَلَ كَلِمَةَ الَّذِيْنَ كَفَرُوا السُّفْلٰى ۭوَكَلِمَةُ اللّٰهِ هِيَ الْعُلْيَا ۭوَاللّٰهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ[(484)]

ترجمہ: اگر تم رسول (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی مدد نہیں کرو گے تو اللہ نے اس وقت ان کی مدد کی جب انھیں کفار نے (مکہ سے) نکلنے پر مجبور کیا وہ دو میں سے دوسرے تھے جب وہ دونوں غار میں تھے جب وہ اپنے صحابی (ابو بکر صدیق (رض)) سے کہہ رہے تھے ڈرو نہیں اللہ ہمارے ساتھ ہے۔ تو اللہ نے ان پر اپنی رحمت اتاری اور ان لشکروں سے ان کی مدد کی جو تم دیکھ نہیں سکتے اور اللہ نے کافروں کی بات پست کر دی اور اللہ کی بات ہی بلند ہے اور اللہ غالب حکمت والا ہے۔

سورہ توبہ کی اس آیت میں نبی کریم ﷺ کا حضرت ابو بکرؓ کے ساتھ مدینہ کی جانب ہجرت کے واقعہ کی طرف اشارہ کیا گیا ہے اسی واقعہ کو بیان کرتے ہوئے امام رازیؒ نے جہاد کی ترغیب، ابو بکر صدیقؓ کی فضیلت، روافض کے من گھڑت اعتراضات کا ابطال اور آیات کے جملوں کی تشریح بیان کی ہے جس کو ذیل میں بیان کیا جاتا ہے۔

---

[484] التوبۃ:40

## جہاد پر ابھارنا:

اس آیت کے ذیل میں امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ اگرچہ اس رکوع کی ابتدا غزوہ تبوک کے ذکر سے ہو رہی ہے۔ لیکن غزوہ تبوک کے ذکر کے دوران ہجرت کے واقعہ کو بیان کرنے کا مقصد انتہائی بلیغ انداز میں جہاد کی ترغیب دلانا ہے کہ تم اگر میرے پیغمبر ﷺ کے ساتھ جہاد کے لیے نہیں نکلتے تو ایسا نتیجہ ہرگز نہیں کہ اللہ تعالیٰ اسے بے یار و مددگار چھوڑ دے گا۔ اگر اللہ نے ہجرت کے موقع پر صرف ایک فرد کے ذریعے اپنے نبی کی مدد و نصرت کی ہے تو اس موقع پر تو پھر بھی زیادہ لوگ ساتھ ہیں اس لیے تم اس گمان میں نہ رہو کہ اگر ہم ساتھ نہ گئے تو نبی کو شکست ہو جائے گی۔[485]

اس کے بعد پہلے اور دوسرے مسئلہ میں آیت میں مذکور الفاظ کی صرفی و لغوی تشریح کی ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ " فقد اخرجه الذين " دراصل " الا تنصروه " کے لیے جواب شرط ہے جس کا معنیٰ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے جیسے ہجرت کے موقع پر ایک فرد کے ذریعے اپنے نبی کی مدد کی تھی آج بھی اسی طرح اپنے پیغمبر کی مدد کرے گا۔

"اذ اخرجه الذين كفروا" کا معنیٰ ہے کہ جیسے اللہ نے اپنے پیغمبر کی اس وقت مدد کی تھی جب کفار نے آپ ﷺ کو مکہ سے نکلنے پر مجبور کر دیا تھا۔ اور " ثانی اثنین " سے مقصود اس حالت کو بیان کرنا ہے کہ اس وقت دو آدمی تھے۔ پس یہ کلمہ ترکیب میں حال واقع ہو رہا ہے۔ صاحب کشاف نے یہ بھی لکھا ہے کہ اس کلمہ کو سکون کے ساتھ بھی پڑھا گیا ہے۔ کلمہ " اذهما " دراصل " اذ اخرجه " سے بدل ہے۔[486]

---

[485] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص: 64

[486] ایضا، 64-65

## تیسرا مسئلہ: واقعہ ہجرت کا بیان:

اس کے تحت ہجرت کے واقعہ کو بیان کیا ہے جس کی تفصیل دوسرے باب میں ذکر کر دی گئی ہے۔ البتہ امام رازیؒ کے بیان کردہ واقعہ میں یہ بھی ذکر ہے کہ ابو بکر صدیقؓ تو آپ ﷺ کے ساتھ عازم سفر ہو گئے جب کہ حضرت علیؓ کو آپ ﷺ نے اپنے بستر پر سلا دیا تا کہ کفار یہ سمجھ لیں کہ آپ ﷺ تو بستر پر ہی آرام کر رہے ہیں ابھی باہر نہیں نکلے۔ جب آپ ﷺ اور حضرت ابو بکر صدیقؓ غار کے پاس پہنچے تو ابو بکر صدیقؓ پہلے غار میں گئے جس کی وجہ آپ ﷺ نے پوچھی کہ ایسا کیوں کر رہے ہو تو ابو بکر صدیقؓ نے جواب دیا کہ یا رسول اللہ میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں میں نے ایسا اس لیے کیا کہ غار در اصل موذی جانوروں اور کیڑے مکوڑوں کی جگہ ہے اس لیے میں نے چاہا کہ اگر کوئی تکلیف ہو بھی تو مجھے ہو۔ پھر ابو بکر صدیقؓ نے ایک سوراخ دیکھا جس پر خود بیٹھ گئے تا کہ اگر کوئی چیز نکلے بھی تو آپ ﷺ کو تکلیف نہ پہنچائے۔ ادھر کفار دونوں کا پیچھا کرتے ہوئے غار ثور کے منہ پر آ گئے، قریب تھا کہ اگر وہ اندر کو جھانک لیتے تو یہ دونوں مقدس ہستیاں نظر آ جاتیں، حضرت ابو بکرؓ کو تشویش ہوئی انھوں نے اپنی تشویش کا اظہار چپکے سے، حضور سے بھی کیا، حضور نے فرمایا کہ اے ابو بکر: لاتحزن ان اللّٰہ معنا غم کی حاجت نہیں ہے، اللہ کی معیت ہمارے لیے ہے۔ یہ سننا تھا کہ حضرت ابو بکرؓ پر گویا سکینت نازل ہو گئی۔ یہ بھی مذکور ہے کہ غار کے دہانے پر مکڑی نے جالا بن دیا تھا اور دو کبوتروں نے وہاں گھونسلا بنا دیا جس میں انہوں نے انڈے بھی دے رکھے تھے۔ آپ ﷺ نے یہ دعا کی کہ " اللھم اعم ابصارھم " اے اللہ ان کی آنکھوں کو اندھا کر دے۔ پس وہ غار کے ارد گرد گھومتے رہے اور ان کے ہاتھ کچھ نہ آیا۔[487]

---

[487] امام رازیؒ نے جو واقعہ نقل کیا ہے وہ کسی ایک کتاب میں یکجا ذکر نہیں ہے بلکہ مختلف ٹکڑوں میں مختلف کتب احادیث اور تاریخ کی کتابوں میں منقول ہے۔ ان میں سے چند ایک ذکر کی جاتی ہیں۔ البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم الحدیث: 3653؛ امام مسلم، صحیح مسلم، رقم الحدیث: 2381۔ امام حنبل، مسند احمد بن حنبل، ج: 1، ص: 4؛ ابن ہشام، سیرت ابن ہشام، ج: 2، ص: 99؛ البیھقی، ابی بکر احمد بن الحسین بن علی

## چوتھا مسئلہ: ابو بکر صدیقؓ کی فضیلت اور روافض کے اعتراضات کے جوابات۔

اس آیت کے ضمن میں امام رازیؒ نے حضرت ابو بکر صدیقؓ کی فضیلت کا مختلف وجوہ سے اثبات کرتے ہوئے روافض کے بہت سے اشکالات کا جامع مانع جواب دیا ہے جس کی تفصیل ذیل میں بیان کی جاتی ہے۔[488]

**پہلی وجہ:** نبی کریم ﷺ جب ہجرت کے لیے نکلے تو حضرت ابو بکر صدیقؓ ایک ایسے شخص تھے جن کے باطن پر آپ ﷺ کو مکمل اعتماد تھا کہ ان کا ظاہر اور باطن دونوں صاف ہیں۔ اگر آپ ﷺ کو اس قدر پختہ یقین نہ ہوتا تو آپ ﷺ کبھی ان کو اپنے ساتھ لے کر نہ جاتے۔ اس لیے کہ شک کی صورت میں عین ممکن تھا کہ ابو بکر صدیقؓ خود آپ ﷺ کو کوئی نقصان پہنچا دیتے یا آپ ﷺ کو کفار کے حوالے کر دیتے (العیاذ باللہ)۔ لیکن ان تمام تر خطروں کے باوجود جب آپ ﷺ نے ابو بکر صدیقؓ کو اپنا صاحب بنایا تو اس کا مطلب یہی ہے کہ آپ ﷺ کو ابو بکر صدیقؓ کے ایمان اور اخلاص پر مکمل بھروسہ تھا۔

**دوسری وجہ:** جب اللہ تعالیٰ کی طرف سے آپ ﷺ کو ہجرت کا حکم دیا گیا تو اس وقت آپ کی خدمت میں بہت سے جان نثار ساتھی موجود تھے جن میں کچھ ایسے بھی تھے جو قرابت کے لحاظ سے ابو بکر صدیقؓ کی بنسبت آپ کے زیادہ قریب تھے

---

، دلائل النبوۃ، دار الکتب العلمیہ، بیروت، 1988، ج: 2، ص: 477؛ ابن کثیر، البدایہ والنہایہ، ج: 2، ص: 563؛ الطبری، حافظ محب الدین، ابی جعفر احمد بن عبد اللہ، الریاض النضرۃ فی مناقب العشرۃ، دار الغرب الاسلامی، بیروت، طبع جدید، ج: 1، ص: 106؛ جلال الدین سیوطی، الدر المنثور، دار الاشاعت، لاہور، 2012، ج: 4، ص: 198؛ ابن منظور، مختصر تاریخ دمشق، الیاقوتۃ الحمراء للبرمجیات، ج: 13، ص: 55؛ الرازی، مفاتیح الغیب، ج: 16، ص: 65۔

[488] ایضا، ج: 16، ص: 65 تا 69

لیکن اس کے باوجود ابو بکر صدیقؓ کا انتخاب اس بات کی علامت ہے کہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہی اس مصاحبت کا حکم دیا گیا تھا۔ پس اللہ تعالیٰ کی طرف سے ابو بکر صدیقؓ کا انتخاب آپ کی فضیلت کی عکاسی کرتا ہے۔

**تیسری وجہ:** ابو بکر صدیقؓ کے علاوہ باقی تمام لوگوں نے اس موقع پر آپ ﷺ کا ساتھ نہیں دیا۔ البتہ ابو بکر صدیقؓ ہی وہ واحد شخص تھے جو اس پر خطر موقع پر تمام تر خوف کو پس پشت ڈالتے ہوئے ہمہ وقت آپ ﷺ کی خدمت پر مامور رہے جو آپ کی فضیلت کی علامت ہے۔

**چوتھی وجہ:** قرآن نے ابو بکر صدیقؓ کو اس موقع پر "ثانی اثنین" کہا ہے۔ اور علماء نے لکھا ہے کہ یہ نسبت آپ کو صرف اس موقع پر حاصل نہیں ہوئی بلکہ اور بھی بہت سے مواقع ہیں جہاں آپ کو یہی نسبت حاصل ہوئی جو قرآن نے آپ کو ہجرت کے موقع پر نصیب کی۔ جیسا کہ آپ ﷺ اللہ تعالیٰ کی جانب سے داعی ہیں جنہوں نے جب ابو بکر صدیقؓ کو اسلام کی دعوت دی تو انہوں نے سب سے پہلے اس پر لبیک کہا۔ اور اسی دعوت کو اپنی ذمہ داری سمجھتے ہوئے ابو بکر صدیق نے دوسرے لوگوں مثلاً طلحہؓ، زبیرؓ، عثمان بن عفانؓ اور دیگر لوگوں کو اسلام کی دعوت دی تو وہ سب آپ کے ہاتھ پر ایمان لے آئے۔ اور کچھ دنوں بعد آپ ﷺ کے پاس تشریف لائے۔ اس لحاظ سے دعوت کے میدان میں ابو بکر صدیقؓ آپ کے "ثانی اثنین" ہیں۔ اسی طرح ہر غزوہ میں ابو بکر صدیقؓ آپ ﷺ کے شریک سفر رہے ہیں اور آپ کی خدمت کے لیے ہر لمحہ آپ کے ساتھ رہتے تھے۔ اس طرح ابو بکر صدیقؓ آپ ﷺ کی ہر مجلس کے "ثانی اثنین" ہیں۔ آپ ﷺ کے مرض وفات میں ابو بکر صدیقؓ نے آپ کے مصلے پر نماز ادا کروائی۔ اس لحاظ سے بھی آپ "ثانی اثنین" ہیں۔ وفات کے بعد آپ ﷺ کے پہلو میں دفن ہوئے۔ اس جہت سے بھی آپ "ثانی اثنین" ہیں۔

**اعتراض:** اس موقع پر روافض عام طور پر یہ اعتراض کرتے ہیں کہ "ثانی اثنین" کی نسبت کوئی فضیلت کے لیے نہیں ہے۔ اس لیے کہ یہی اسلوب سورہ مجادلہ میں ہر انسان کے لیے ایسے ہی بیان کیا گیا ہے کہ اللہ ہر تین انسان کے ساتھ چوتھا

ہوتا ہے (ما یکون من نجویٰ ثلاثۃ الا ھو رابعھم--- الخ) اسی طرح یہ حکم ہر قسم کے انسان مسلمان یا کافر کو شامل ہے۔پس جس طرح یہاں اللہ کے مقابلے میں انسان کی فضیلت ثابت نہیں ہوتی اسی طرح نبی کے ساتھ کسی انسان کو "ثانی اثنین" ذکر کیا جائے تو اس کی فضیلت ثابت نہیں ہو گی۔

**جواب:** یہ اعتراض محض ہٹ دھرمی اور تعصب پر مبنی ہے۔اس لیے کہ سورہ مجادلہ میں بیان شدہ معیت سے مراد رب تعالیٰ کا علم اور تدبیر ہے کہ وہ ہر ایک انسان کے ضمیر سے واقف ہے۔جب کہ ہماری بحث میں "ثانی اثنین" سے مراد ہر حوالے سے معیت کو ثابت کرنا نہیں بلکہ عظمت کو بیان کرنا ہے۔اور اس پر دلیل وہ تمام وجوہ ہیں جو ہم نے پہلے بیان کی ہیں کہ ابو بکر صدیقؓ کا اس موقع پر آپ ﷺ کے ساتھ دراصل ان کے ظاہر و باطن کے قطعی طور پر صاف ہونے کی نشانی ہے۔

**پانچویں وجہ:** روایات میں آتا ہے کہ جب ابو بکر صدیقؓ غار میں غمگین ہونے لگے تو آپ ﷺ نے تسلی دیتے ہوئے فرمایا کہ پریشان نہ ہو کیونکہ آپ کا ان دو کے بارے میں کیا خیال ہے جن کے ساتھ تیسرا اللہ ہو؟[489] اس میں کوئی شک نہیں کہ یہ تسلی اور یہ اسلوب ابو بکر صدیقؓ کے منصب کی عظمت اور بلند درجہ کی نشانی ہے۔

**چھٹی وجہ:** اس آیت میں ابو بکر صدیقؓ کو آپ ﷺ کا صاحب کہا گیا ہے جو کمال فضیلت کی علامت ہے۔اسی وجہ سے حسین بن فضیل بیان کرتے ہیں کہ جو کوئی ابو بکر صدیقؓ کی صحابیت کا انکار کرے گا تو وہ کافر ہے۔اس لیے کہ پوری امت کا اس بات پر اتفاق ہے کہ اس آیت میں صاحب سے مراد ابو بکر صدیقؓ ہی ہیں۔

---

[489] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم الحدیث:3653؛امام مسلم، صحیح مسلم، رقم الحدیث:2381

**اعتراض:** روافض نے اس وجہ پر یہ اعتراض کیا ہے کہ قرآن نے ایک موقع پر کافر کو بھی مومن کا صاحب کہا ہے(قال لہ صاحبہ وھو یحاورہ اکفرت بالذی خلقک من تراب) اس لیے ابو بکر کو صاحب قرار دینا فضیلت کی علامت نہیں ہے۔

**جواب:** اعتراض میں ذکر کردہ آیت میں اگرچہ کافر کو مومن کا صاحب قرار دیا ہے لیکن اسی کے ساتھ کافر کے کفر کو بھی بیان کر دیا گیا ہے" اکفرت بالذی الخ" جب کہ ہماری بحث جس آیت سے متعلق ہو رہی ہے اس میں واضح طور پر تعظیم کا ذکر کیا گیا ہے کیونکہ آپ ﷺ نے ابو بکر صدیقؓ کو کہا(لا تحزن ان اللہ معنا) لہذا ان دونوں آیات کا اسلوب اور بیان مختلف ہے تو اشکال کیونکر درست ہو سکتا ہے۔

**ساتویں وجہ:** ( ان اللہ معنا) میں جس معیت کا ذکر کیا جارہا ہے بلاشبہ اس سے مراد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی معیت حفاظت، مدد و نصرت، معاونت غرضیکہ ہر پہلو کے لحاظ سے ساتھ ہے۔ اور لامحالہ اس معیت میں آپ ﷺ بھی شریک تھے کیونکہ قرآن کا اسلوب اسی کو بیان کر رہا ہے۔ اور اس کے علاوہ کوئی بھی سطحی معنیٰ مراد نہیں لیا جا سکتا اس لیے کہ آپ ﷺ بھی اس معیت میں شامل ہیں۔ پس وہی معنیٰ مراد لیا جائے گا جو عظمت و رفعت پر مشتمل ہو جس میں ابو بکر بھی شامل ہوں گے۔

اسی معنی کو ایک اور طریقے سے یوں بھی بیان کیا جا سکتا ہے کہ قرآن نے بیان کیا ہے( ان اللہ مع الذین اتقوا والذین ھم محسنون) یعنی اللہ تعالیٰ کی معیت ہر اس شخص کو حاصل ہے جو متقی اور محسن ہے پس ابو بکر صدیق بھی متقی اور محسن ہیں چونکہ ان کو اللہ کی معیت حاصل ہوئی ہے۔

**آٹھویں وجہ:** " لا تحزن ان اللہ معنا" اس جملہ میں نہی مطلق کا ذکر کیا گیا ہے جو دوام اور تکرار کی علامت ہے۔ جس کا معنیٰ یہ ہے کہ ابو بکر اس کے بعد کبھی غمگین نہ ہوں نہ موت سے پہلے اور نہ موت کے بعد۔

غرضیکہ مذکورہ بالا اور دیگر کئی وجوہات ایسی ہیں جن سے ابو بکر صدیق کی فضیلت ثابت ہوتی ہے۔

اس کے بعد روافض کی جانب سے ابو بکر صدیقؓ سے متعلق چند اعتراضات کا ذکر کرتے ہوئے ان کا جواب دیا ہے۔ جس کو ذیل میں بیان کیا جاتا ہے۔[490]

امام رازی بیان کرتے ہیں کہ روافض نے اس موقع پر بہت سے اعتراض کیے ہیں جن سب کا خلاصہ یہ ہے کہ جب آپ ﷺ نے ابو بکر کو غمگین ہونے سے روکا تو آیا یہ حزن ابو بکر کے لیے جائز تھا یا ناجائز؟ اگر تو جائز تھا تو آپ ﷺ نے اس سے روکا کیوں؟ اور اگر ناجائز تھا تو ابو بکر ایک ناجائز کام کا مرتکب ٹھہرا ہے۔

ایک اعتراض یہ کیا ہے ابو بکر کو آپ ﷺ اپنے ساتھ اس لیے لے کر نہیں گئے کہ آپ ﷺ کو ابو بکر پر اعتماد تھا بلکہ اصل وجہ ساتھ لے جانے کی یہ تھی کہ چونکہ ابو بکرؓ پر ﷺ کو شک تھا کہ یہ میرے متعلق مشرکین مکہ کو آگاہ نہ کر دے اس لیے اس کو مکہ میں نہیں چھوڑا۔

اسی طرح ایک اعتراض یہ ہے کہ اگرچہ ابو بکرؓ کا آپ ﷺ کے ساتھ جانا ایک فضیلت ہے لیکن حضرت علیؓ کو اپنے بستر پر لٹانا زیادہ فضیلت کی علامت ہے۔ اس لیے کہ آپ ﷺ کو پتہ تھا کہ کفار قتل کا رادہ کر چکے ہیں لہذا یہ سب جانتے ہوئے علی کو بستر پر چھوڑنا در حقیقت ان کو موت کے حوالے کرنا ہے جو کہ انتہائی شرف کی علامت ہے اور ابو بکر کے فعل سے زیادہ مشکل اور اعلیٰ کام ہے۔

[490] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص: 69-71

**جواب:** ابو علی جبائی کی وساطت سے پہلے اعتراض کا جواب دیتے ہوئے قرآن کی مختلف آیات سے یہ واضح کیا ہے کہ ابو بکر صدیقؓ کو آپ ﷺ جس حزن سے منع کر رہے ہیں وہ کوئی ایسی حالت نہیں جس پر اعتراض کیا جائے بلکہ یہ تو ایک بشری تقاضا ہے جس پر کسی قسم کی ملامت نہیں کی جاسکتی۔

جیسا کہ موسیٰؑ کے واقعہ میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا(لا تخف انک انت الاعلیٰ)اسی طرح ابراھیمؑ جب فرشتوں کے لیے بھونا ہوا تازہ بچھڑا لے کر آئے تو فرشتوں نے کہا" لاتخف" اسی طرح لوطؑ کو کہا" لا تخف ولا تحزن" تو کیا ان تمام مقام پر جس خوف کا ذکر کیا جارہا ہے یہ ایسا خوف ہے جس کی وجہ سے ان مقرب انبیاء کرام کو عاصی یا موجب طعن سمجھا جائے؟

دوسرے اعتراض کا جواب یہ دیتے ہیں کہ یہ اعتراض محض سوفسطائیت اور عصبیت پر مبنی ہے اس لیے کہ اگر ابو بکر صدیق کی نیت خالص نہ ہوتی تو جیسے ہی کفار غار کے دہانے پر پہنچے تھے ابو بکر صدیقؓ چیخ پڑتے کہ محمد ﷺ میرے ساتھ ہیں تا کہ کفار جس قسم کا بھی بدلہ لینا چاہتے تو لے لیتے۔اسی طرح ابو بکر صدیق کے بیٹے اور بیٹی بھی مشرکین مکہ کو بتا دیتے کہ وہ دونوں کہاں گئے ہیں۔

تیسرے اعتراض کا جواب مختلف اسالیب سے دیا ہے۔ایک جواب یہ ہے کہ اس بات میں کوئی شک نہیں کہ اس موقع پر حضرت علیؓ کا فعل ایک قابل قدر اور اعلیٰ و رفیع تھا لیکن اس کے باوجود ابو بکر صدیق کا فعل زیادہ قابل تحسین اور اعلیٰ ہے کیونکہ ابو بکر صدیقؓ آپ ﷺ کے ساتھ تھے جب کہ حضرت علیؓ پیچھے موجود تھے۔اور جو فریق ساتھ ہوتا ہے اس کا مقام و مرتبہ زیادہ ہے اس رفیق سے جو ساتھ نہ ہو۔

ایک جواب یہ ہے کہ حضرت علیؓ کو صرف ایک دن مصیبت برداشت کرنا پڑی جب تک کفار کو یہ معلوم نہیں ہو چکا تھا کہ آپ ﷺ یہاں نہیں ہیں۔ جب کہ ابو بکر صدیقؓ کو تو تین دن غار میں خوف و حراست کی تکلیف برداشت کرنا پڑی کہ کہیں آج نہ پکڑ لیں اور کہیں کل۔ اس لیے جس شخصیت کی قربانی زیادہ ہے اس کا مقام بڑا ہے۔

ایک جواب یہ ہے کہ ہجرت سے پہلے بھی تمام اہلیانِ مکہ کو اس بات کا علم تھا کہ ابو بکر صدیقؓ آپ ﷺ کے دین کی دعوت دیتا ہے اور آپ ﷺ پر اپنا جان مال سب قربان کرتا ہے، کفار سے بہت سے مواقع پر مخاصمت بھی کی ہے۔ جب کہ حضرت علی اس وقت تک ابھی اس قابل نہیں تھے کہ کفار سے دست و گریباں ہوں کیونکہ وہ ابھی چھوٹے تھے۔ ان تمام تر حالات و واقعات کو دیکھتے ہوئے یہ واضح ہے کہ کفار کا زیادہ غصہ ابو بکر صدیقؓ پر تھا نہ کہ حضرت علیؓ پر۔ اسی لیے جب ان کو یہ علم ہوا کہ بستر پر علی لیٹا ہے تو ان کو اس کے بعد کچھ نہیں کہا۔ پس اس سے معلوم ہوا کہ ابو بکر صدیقؓ کی حالت اس موقع پر زیادہ پر خطر تھی، ان کو پتہ تھا کہ کفار مجھے کسی بھی حال میں تکلیف پہنچانے سے گریز نہیں کریں گے لیکن اس کے باوجود وہ آپ ﷺ کے رفیق سفر ہوئے۔ لہذا ابو بکر صدیقؓ کا مقام و مرتبہ زیادہ عالی و بلند ہے۔

اس تمام تر تفصیل کے بعد آیت کے اس حصے " وایده بجنود لم تروها" کی دو تقدیریں ذکر کی ہیں جس کا خلاصہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ غزوہ تبوک کے موقع پر یہ بتلانا چاہتے ہیں کہ جیسے میں نے ہجرت کے موقع پر اپنے نبی کی مدد کی ایسے ہی یہاں بھی کروں گا۔ اور یا اس آیت میں غزوہ بدر میں فرشتوں کے ذریعے جو مدد و نصرت کی گئی تھی اس کی طرف اشارہ ہے اسی لیے " وایده بجنود لم تروها" فرمایا کہ بدر میں کفار کے خلاف فرشتوں نے بھی جنگ لڑی تھی تو آج بھی اللہ فرشتوں کے ذریعے اپنے نبی کی مدد کر سکتا ہے۔

اور آیت میں مذکور کلمہ سفلیٰ سے مراد کفر کا کلمہ ہے اور کلمہ علیا سے مراد کلمہ طیبہ ہے۔یعنی جیسے بدر کے موقع پر کفر کے کلمہ کا مقدر ذلت وپستی ٹھہرا تھا اور کلمہ اسلام یعنی لا ال ہ الا الل ہ بلند ہوا تھا، اب بھی یہی حال ہو گا۔[491]

## غزوہ حنین کے ضمن میں قرآنی اسباق اور حکمتیں

قرآن کریم نے غزوہ حنین کو سورہ توبہ میں جس طرح بیان کیا ہے اس کے سیاق و سباق کو سامنے رکھتے ہوئے امام رازیؒ نے پہلی حکمت یہ بیان کی ہے کہ اس واقعہ کے ذکر سے پہلے اللہ تعالیٰ نے اہل ایمان کو اس بات کا حکم دیا تھا کہ وہ دین کی مصالح کو مقدم رکھتے ہوئے اپنے وہ قریبی رشتہ دار جو کافر ہیں مثلاً والدین، اولاد اور دیگر رشتہ دار، سے قطع تعلقی کریں۔اب چونکہ یہ انسانی فطرت ہے کہ وہ اس قسم کے قریبی رشتہ داروں سے دلی محبت رکھتا ہے۔اس کے باوجود اس کے لیے قطع تعلقی کے حکم پر عمل پیرا ہونا واقعی مشکل اور کٹھن کام ہے۔اسی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے اس حکم (قطع تعلقی) کو ایک مثال کے ذریعے سے سمجھایا کہ غزوہ حنین کے موقع پر جب مسلمانوں کا لشکر تعداد میں زیادہ تھا تو وہ اپنی کثرت کی وجہ سے خود پسندی میں مبتلا ہو گے اور جنگ ہار گئے۔پھر شکست کے دوران جب انہوں نے اللہ سے آہ و زاری کی تو اللہ تعالیٰ نے انہیں قوت دی یہاں تک کہ انہوں نے کفار کو شکست دے دی۔اس واقعہ سے یہ سبق ملتا ہے کہ انسان جب دنیا پر اعتماد کرلیتا ہے تو اس سے دین ودنیا دونوں فوت ہوجاتے ہیں۔اورجب اللہ کی اطاعت میں دین کو دنیا پر ترجیح دیتا ہے تو اللہ اسے دین ودنیا دونوں بہتر طریقے سے عطافرمادیتا ہے۔مزید یہ کہ اس واقعہ کے بیان سے ان لوگوں کے لیے تسلی ہے جنہیں اللہ تعالیٰ نے مصلحت دینی کی وجہ سے والدین، بیٹوں، اموال ومکانات کے ساتھ قطع تعلق کرنے کا حکم فرمایا اورانہیں صبر دلانا ہے اوران کے ساتھ اشارۃً یہ وعدہ کرنا ہے کہ اگر انہوں

---

[491] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:71۔

نے ایسا کرلیا تو اللہ انہیں ان کے رشتہ داروں ،اموال اور مکانات کیساتھ بہتر طور پر ملادے گا۔قرآن کا یہ مضمون اور طرز بیان مسلمانوں کو تسلی دینے کے لیے انتہائی دلکش اور پر مغز ہے۔(492)

## جہاد میں فتح کا دارومدار:

اللہ تعالیٰ نے اس واقعہ کے بیان میں مسلمانوں کو یہ سکھایا ہے کہ جنگ میں فتح کا دارومدار جنگی لشکر کی افرادی قوت پر نہیں ہے۔تم نے آج تک جتنی بھی جنگوں میں فتح حاصل کی ہے اس کے پیچھے خداوند کی تمہارے ساتھ بھرپور حمایت تھی۔اس لیے غزوہ حنین میں جب تمہیں اپنی قوت پر ناز ہونے لگا تو شروع میں تمہیں شکست کا سامنا کرنا پڑا اور دشمن سے بچاؤ کے لیے تمہیں کوئی جگہ نہیں مل پا رہی تھی۔

اس حکمت کے بیان کے بعد امام رازیؒ نے براء بن عازبؓ کی روایت کی روشنی میں ان لمحات کو بیان کیا ہے جن میں مسلمانوں کو شکست کھانا پڑی اور مسلمان پیچھے ہٹنے پر مجبور ہو گئے۔دراصل ہوازن تیر انداز تھے جب مسلمانوں نے ان پر حملہ کیا تو وہ منتشر ہو گئے اور مسلمان یہ سمجھے کہ ہم جیت چکے ہیں اس لیے مال غنیمت اکٹھا کرلینا چاہیے۔اسی اثناء میں کفار تیر لے کر مسلمانوں پر حملہ آور ہوئے جس کے نتیجے میں مسلمان رسول اللہ ﷺ سے منتشر ہو گئے اور آپ ﷺ کے پاس سوائے عباس بن عبد المطلب اور ابوسفیان بن حارث کے کوئی نہ رہا۔براء رضی اللہ عنہ کا کہنا ہے کہ اس ذات کی قسم جس کے سوا کوئی معبود نہیں آپ ﷺ نے کبھی پیٹھ نہیں پھیری اور کہا کہ میں نے ابوسفیان کو آپ ﷺ کی رکاب اور عباس رضی اللہ عنہ کو آپ ﷺ کی سواری کی لگام پکڑے دیکھا اور آپ ﷺ فرمارہے تھے "انا النبی لاکذب انا ابن عبدالمطلب" اور آپ ﷺ بے دھڑک کفار کی طرف اپنے خچر کو دوڑانے لگے وہ سیاہی ملی ہوئی سفید رنگت والا خچر تھا، پھر

---

492 الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:15

آپ ﷺ نے عباسؓ سے کہا کہ مہاجرین وانصار کو آواز دو۔عباسؓ اونچی آواز والے تھے تو عباسؓ آواز دینے (پکارنے )لگے اے اللہ کے بندو! اے شجرہ (بیعت رضوان) والو! اے سورۃ البقرہ والو۔[493]

مسلمانوں نے جب ان کی آواز سنی تو ہاتھوں میں ہاتھ ڈالے یکبارگی لوٹ آئے اورآپ ﷺ نے کنکریاں اپنے دست مبارک میں لے کر دشمن کی طرف پھینکیں اور فرمایا" شاھت الوجوہ "یعنی تمہارے چہرے بد شکل ہو جائیں۔ تو دشمنوں (کفار) کا معاملہ الٹا ہو گیا۔ اوران کی تیزی کند ہو گئی (یعنی وہ ڈھیلے پڑ گئے) یہاں تک کہ اللہ نے انہیں شکست دی۔ اس دن کفار میں سے ہر شخص کی آنکھیں اس مٹی سے بھر گئیں تھیں۔[494]

اس روایت کے ذکر کے بعد امام رازیؒ نے اپنی رائے یہ بیان کی ہے کہ قرآن نے غزوہ حنین میں جس سکینت کے نزول کا ذکر کیا ہے اس سے مراد یہی کیفیت و حالت ہے جو مسلمانوں پر حضرت عباسؓ کی آواز کے بعد طاری ہوئی۔ جس کی تفصیل ماقبل بیان ہو چکی ہے۔

## غزوہ حنین سے متعلق چند دیگر اہم امور:

امام رازیؒ نے ماقبل میں بیان کردہ احکام اور حکمتوں کے علاوہ چند دیگر امور بھی بیان کیے ہیں جن میں سکینہ کے نزول کا مفہوم، عقیدہ سے متعلق ایک اہم مسئلہ، کہ فعل کا داعی بندہ ہے یا خالق ہے؟ غزوہ حنین میں فرشتوں کے نزول سے متعلق آراء اور کافروں کو عذاب دینا شامل ہے۔

---

[493] الذہبی، شمس الدین، سیر اعلام النبلاء، دار الحدیث، القاھرۃ، ج:3، ص:194، رقم حدیث،39؛ امام مسلم، صحیح مسلم، رقم حدیث: 4615

[494] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:23

## سکینہ کے نزول کا مفہوم:

امام رازیؒ کی رائے یہ ہے کہ قرآن نے اس موقع پر استعارہ کا استعمال کیا ہے۔ جس کا بیان یہ ہے کہ انسان جب کسی وجہ سے ڈر کر بھاگتا ہے تو اس کا دل متحرک ہو جاتا ہے۔ جب کہ اس کے مقابلے میں اگر اسے امن نصیب ہو تو اس کا دل ایک طرح سے سکون محسوس کرتا ہے اور کسی بھی قسم کے فیصلے یا فعل پر ڈٹ جاتا ہے۔ بالکل اسی طرح قرآن نے یہاں مسبب یعنی سکینت کا استعمال کر کے سبب یعنی امن مراد لیا ہے۔(495)

## فعل کا اصل داعی، بندہ ہے یا خالق؟

امام رازیؒ نے غزوہ حنین کے ضمن میں قرآن کی ذکر کردہ آیت(ثم انزل الله سکینته علیٰ رسوله وعلی المؤمنین) کے تحت عقیدے کے ایک مسئلہ کا اثبات کیا ہے۔(496) کہ فعل کا داعیہ من جانب اللہ ہوتا ہے بندہ اس کا خالق نہیں ہوتا۔ جیسا کہ ذکر شدہ آیت میں جس سکون کا بیان کیا گیا ہے وہ من جانب اللہ ہی تھا۔ کیونکہ جب مسلمان یہ یقین کر چکے تھے کہ آج ان کو شکست نہیں ہوگی تو نتیجتاً ان کو سکون واطمینان کی کیفیت بھی حاصل ہوتی۔ لیکن حقیقت میں ایسا کچھ نہیں ہوا بلکہ وہ تو خوف کے مارے بھاگ کھڑے ہوئے۔ پھر جب ان پر اللہ کی جانب سے سکینت نازل ہوئی جو کہ اطمینان کا باعث ثابت ہوئی تو وہ نبی ﷺ کے پاس واپس پہنچے اور ثابت قدم ہو کر لڑے۔ پس اس سے یہ ثابت ہو گیا کہ فعل کا حصول کسی داعیہ پر موقوف ہوتا ہے اور وہ داعیہ من جانب اللہ ہوتا ہے۔

---

495 الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:23۔

496 یہ تو طے ہے کہ کسی بھی فعل کا وجود کسی داعیہ پر موقوف ہوتا ہے لیکن وہ داعیہ اللہ کی جانب سے ہوتا ہے یا بندہ کی جانب سے اس میں اہل سنت والجماعۃ اور معتزلہ کے مابین مشہور اختلاف ہے۔ جمہور اہل سنت کی رائے یہی ہے کہ فعل کا داعی اللہ کی جانب سے ہوتا ہے جب کہ معتزلہ کی رائے یہ ہے کا داعیہ خود بندے کی جانب سے ہوتا ہے۔

اسی طرح عقل بھی اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ فعل کا داعیہ بندہ کی جانب سے نہیں ہو تا کیونکہ اگر ایسا ہو تو وہ کسی اور داعیہ پر موقوف ہو گا جس سے تسلسل لازم آتا ہے جو کہ محال ہے۔[497]

## غزوہ حنین میں فرشتوں کے نزول سے متعلق آراء:

(وانزل جنودا لم تروھا) اس جملہ کے تحت امام رازیؒ نے مفسرین کے مابین ایک اختلاف کا ذکر کیا ہے کہ آیا غزوہ حنین کے موقع پر فرشتوں نے جہاد کیا تھا یا نہیں؟ غزوہ حنین کے موقع پر فرشتوں کا آنا تو سب مانتے ہیں کیونکہ اس آیت میں اس کی وضاحت ہے۔ لیکن فرشتوں کی تعداد کتنی تھی؟ آیا وہ فرشتے غزوہ بدر کی طرح لڑائی میں شریک ہوئے تھے یا نہیں؟ اس کے بارے میں مفسرین کا اختلاف پایا جاتا ہے۔

فرشتے نازل ہوئے تھے اس کے ثبوت کے لیے امام رازیؒ سعید بن مسیبؒ کی ایک روایت نقل کرتے ہیں جس میں وہ بیان کرتے ہیں کہ مجھے ایک شخص نے بتایا جو غزوہ حنین کے دن مشرکین میں سے تھا کہ جب مسلمان منتشر ہوئے تو ہم نے انہیں بھگایا جب ہم خچر پر سوار شخص کے پاس پہنچے تو ہمیں سفید خوبصورت چہرے والے لوگ ملے تو انہوں نے " شاہت الوجوہ "( تمہارے چہرے بد شکل ہو جائیں ) کہا اور کہنے لگے لوٹ جاؤ اور وہ ہمارے پیچھے لگ گئے۔

فرشتوں نے قتال کیا تھا یا نہیں اس کے بارے میں امام رازیؒ نے اپنی کوئی حتمی رائے ذکر نہیں کی البتہ یہ کہا ہے کہ جو مفسرین یہ کہتے ہیں کہ غزوہ حنین میں بھی فرشتوں نے قتال کیا تھا ان کی دلیل مذکورہ بالا سعید بن مسیبؒ کی روایت ہے۔

اب ایک سوال رہ جاتا ہے کہ اگر فرشتوں نے قتال نہیں کرنا تھا تو ان کے نزول کا کیا مقصد تھا اس کا جواب امام رازی نے یہ دیا ہے کہ فرشتوں کے نزول کا مقصد مسلمانوں کے دلوں میں نیک خیالات کا پیدا کرنا تھا۔[498]

---

[497] الرازی، مفاتیح الغیب ،ج:16،ص:23

## غزوہ تبوک:

سورہ توبہ میں تیسرا تاریخی واقعہ غزوہ تبوک سے متعلق ہے۔ اس واقعہ سے متعلقہ احکام، ہدایات اور منافقین کے طرز عمل کا تذکرہ سورہ توبہ کے ایک چوتھائی حصہ پر مشتمل ہے۔ جس میں تفصیل کے ساتھ یہ تمام مسائل بیان کیے گے ہیں۔

امام رازیؒ نے اس واقعہ کے ضمن میں بہت سی اہم مباحث کا تذکرہ کیا ہے جن میں سے غزوہ تبوک سے متعلقہ آیات کی تشریح، جہاد کی فرضیت، اہل سنت والجماعۃ اور دیگر باطل فرقوں، مثلاً معتزلہ اور کرامیہ کے مابین علم کلام کے مسائل کو بھی بیان کیا ہے۔

سورہ توبہ کی آیت نمبر 38 سے اس واقعہ کا بیان شروع ہوتا ہے اور مسلسل دو رکوع اسی کا بیان جاری رہتا ہے۔ اس کے بعد چند دیگر مباحث جیسا کہ زکوٰۃ سے متعلقہ کچھ احکامات، منافقین سے متعلقہ احکامات، نبی کریم ﷺ کو کچھ ہدایات وغیرہ کے بیان کا تذکرہ بھی غزوہ تبوک کے ذکر کے ساتھ ساتھ سورہ توبہ میں بیان کیا گیا ہے۔

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَا لَكُمْ اِذَا قِيْلَ لَكُمُ انْفِرُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اثَّاقَلْتُمْ اِلَى الْاَرْضِ ۭ اَرَضِيْتُمْ بِالْحَيٰوةِ الدُّنْيَا مِنَ الْاٰخِرَةِ ۚ فَمَا مَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا فِي الْاٰخِرَةِ اِلَّا قَلِيْلٌ[(499)]

ترجمہ: اے ایمان والو! تمہیں کیا عذر ہے کہ جب تمہیں کہا جاتا ہے اللہ کی راہ میں (جہاد کے لیے) نکلو، تو تم بوجھل دل سے زمین پر بیٹھ جاتے ہو کیا تم آخرت کے مقابلہ میں دنیوی زندگی پر خوش ہوگئے؟ جبکہ دنیوی زندگی کا سامان آخرت کے مقابلہ میں بس قلیل ہی ہے۔

---

[498] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:23

[499] التوبۃ: 38

## غزوہ تبوک سے متعلقہ آیات کا ما قبل سے ربط:

امام رازی رحمۃ اللہ علیہ اس آیتِ مبارکہ کی تفسیر بیان کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے اس سے پہلے کفار کے عیوب اور رسوائی کا بیان کیا۔ اب یہاں سے سورہ کے اصل موضوع یعنی جہاد کی ترغیب اور احکامات کا بیان کیا جارہا ہے۔ اور اصل مقصد یہ بیان کرنا ہے کہ سورہ توبہ کی ابتدا سے مسلمانوں کو مشرکین کے خلاف جہاد کرنے کے اسباب اور وجوہات بیان کر دیئے گئے ہیں۔ اور یہ بھی بتادیا گیا ہے کہ جہاد کرنے سے مسلمانوں کو کس قسم کے منافع اور فوائد حاصل ہو سکتے ہیں۔ جیسا کہ اپنے ہاتھوں سے اپنے دشمن کو قتل کرنا، ان کو ذلیل و رسوا کرنا اور ان کے خلاف فتح پانا وغیرہ۔ ان تمام تر تفصیلات کے بیان کے بعد اللہ تعالیٰ غزوہ تبوک کے ذکر سے دوبارہ یہ سمجھانا چاہتے ہیں کہ یہ سب کچھ جان لینے کے بعد کسی بھی انسان کے پاس جہاد سے پیٹھ پھیرنے کی صرف ایک وجہ ہی باقی رہ جاتی ہے اور وہ ہے دنیا کی محبت، حرص اور لالچ۔ اب ہر شخص خود سمجھ لے کہ کیا دین کی سعادت کو چھوڑ کر دنیا حاصل کرنا، جو کہ دین کے مقابلے میں انتہائی ارذل، حقیر اور بے حیثیت ہے اس کو حاصل کرنا بہتر ہے یا دین؟ جو کہ دائمی نعمتوں کے حصول کا موجب ہے۔[500]

## غزوہ تبوک کا لوگوں پر گراں گزرنا:

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم طائف سے مدینہ منورہ واپس ہوئے تو رومیوں کے خلاف جہاد کا حکم دیا گیا۔ مدینہ منورہ میں گرمیوں کا زمانہ تھا جس میں باغات میں لگے پھل و میوہ جات کھجوریں وغیرہ پک جاتے ہیں۔ چنانچہ اسی لالچ کی وجہ سے لوگوں پر اس جنگ کے لیے روانہ ہونا گراں ہونے لگا۔ اسی اثناء میں یہ آیات نازل ہوئیں۔

---

[500] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:60

غزوہ تبوک لوگوں پر کیوں گراں ہو رہا تھا؟ اس کی وجوہات بیان کرتے ہوئے امام رازیؒ رقم طراز ہیں کہ محققین نے اس کی بہت سی وجوہات بیان کی ہیں۔ مثلاً گرمی کی شدت اور قحط، دیگر غزوات کے مقابلے میں غزوہ تبوک کا مسافت اور مال و اسباب کے حوالے سے مشکل ہونا، کیونکہ اس غزوہ میں بہت زیادہ مال مویشی اور جنگی ساز و سامان درکار تھا۔ مدینہ میں لوگوں کے باغات کے پھلوں کا تیار ہونا، روم کے لشکر کی ہیبت وغیرہ۔ یہ چند وہ اسباب ہیں جس کی وجہ سے لوگ اس غزوہ میں جانے سے گھبرا رہے تھے۔ واللہ اعلم۔(501)

## جہاد کا وجوب:

امام رازیؒ اس آیت کے ضمن میں دنیا کے مقابلے میں جہاد کی اہمیت بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے ان آیات میں واضح کر دیا ہے کہ اللہ کے راستے میں لڑنے کے تمام تر فوائد، کفار کے عیوب، ان کی قباحتیں اور وہ تمام اسباب جو اس سے پہلے بیان کر دیئے گئے ہیں کیا کسی عاقل شخص کو یہ زیب دیتا ہے کہ وہ اپنے معبود کی جانب سے جہاد کے حکم کو محض اس لیے ٹھکرا دے کہ اس کو دنیا کی ضرورت ہے؟

اس مفہوم کی دلیل یہ ہے کہ قرآن نے اس آیت میں دنیا کی تمام تر نعمتوں کو آخرت کے مقابلے میں حقیر قرار دیا ہے اور یہ واضح کیا ہے کہ اگر تم جہاد پر نہیں جاتے اور اس کے مقابلے میں اپنے علاقے میں ہی ٹھہرے رہتے ہو تو یہ انتہائی قبیح اور منکر فعل ہے۔ جو اس بات کی صریح دلیل ہے کہ جہاد مسلمانوں پر واجب ہے۔ اس کے ساتھ یہ بھی جاننا ضروری ہے کہ جہاد کے لیے جو احکامات دیئے گئے ہیں اس کا کفار کی تعداد کے ساتھ کوئی تعلق نہیں ہے کیونکہ اس غزوہ میں آپ ﷺ

[501] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:61

کو روم کے خلاف باوجود زیادہ تعداد کے کسی قسم کا کوئی خوف نہیں تھا۔ البتہ یہ ضرور ہے کہ جہاد فرض کفایہ ہے فرض عین نہیں ہے۔[502]

## آیا جہاد کا حکم صرف نبی دے سکتا ہے؟

امام رازیؒ اس آیت کے ضمن میں لکھتے ہیں کہ جہاد صرف اس صورت میں واجب نہیں ہوتا کہ جب کوئی نبی اس کا حکم دے بلکہ اس کے علاوہ کوئی عام حاکم بھی اگر مسلمانوں کو حکم دے تو تب بھی جہاد پر نکلنا واجب ہے۔ اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ (ویستبدل قوما غیرکم) اور (ولا تضروہ شیئا) میں تو صاف واضح معلوم ہو رہا ہے کہ جہاد تب ہی واجب ہوتا ہے کہ جب اس کا حکم نبی کی جانب سے دیا جائے۔ اس کا جواب امام رازی نے یہ بیان کیا ہے کہ کسی بھی آیت کے آخر میں اگر شروع کے بیان کی تخصیص کر دی جائے تو اس سے پہلے حکم کا عموم ختم نہیں ہوتا۔ تفصیل کے لیے اصول فقہ دیکھا جا سکتا ہے۔[503]

## جہاد کا وجوب ہر قسم کے مسلمان پر ہے؟

قرآن کی آیت (انفروا خفافا و ثقالا) کے تحت امام رازیؒ نے ایک بحث یہ کی ہے کہ آیا جہاد پر جانا ہر صحتمند، بیمار، امیر اور غریب پر واجب ہے یا کوئی اس سے مستثنٰی ہے؟ اس حوالے سے مختلف اقوال نقل کر کے امام رازیؒ نے نتیجتاً جو لکھا ہے اس کا خلاصہ یہ ہے کہ علماء نے لکھا ہے کہ قرآن کی دوسری آیت (لیس علی الاعمیٰ الخ) سے یہ حکم منسوخ ہے۔ اور عطاء الخراسانی کے نزدیک یہ آیت ( وما کان المؤمنون لینفروا کافۃ) کی آیت کی وجہ سے منسوخ ہے۔

---

[502] الرازی، مفاتیح الغیب، ص:62

[503] ایضا، ج:16، ص:64

اس کے مقابلے میں ایک اور رائے یہ بیان کی گئی کہ تمام اہل علم کا اس بات پر اتفاق کہ غزوہ تبوک میں اس آیت کے نزول کے بعد بھی آپ ﷺ عورتوں اور کچھ مردوں کو پیچھے چھوڑ دیا تھا پھر یہ بحث کرنے کی کوئی ضرورت ہی نہیں ہے کہ یہ حکم منسوخ ہے یا نہیں بلکہ نزول کے ساتھ ہی نبی کریم ﷺ کے فعل سے یہ معلوم ہو گیا کہ یہ حکم ہر مسلمان کے لیے نہیں بلکہ یہ فرض کفایہ ہے۔[504]

## جہاد کے لیے جانی و مالی طاقت کا ہونا ضروری ہے؟

امام رازیؒ نے (وجاھدوا باموالکم وانفسکم فی سبیل الل ہ) کے تحت دو قول نقل کیے گئے جن میں سے ایک رائے یہ ہے کہ جہاد صرف ان اشخاص پر واجب ہے جو جانی و مالی استعداد کے حامل ہوں۔ اور ایک رائے یہ ہے کہ دونوں کا بیک وقت ہونا ضروری نہیں ہے بلکہ جس کے پاس جانی طاقت ہے وہ جہاد میں بنفس نفیس شریک ہو اور جو جانی طور پر شریک نہیں ہو سکتا لیکن مال وافر مقدار میں موجود ہے تو اس پر مجاہدین کی مالی امداد کرنا واجب ہے۔[505]

## عصمت انبیاء کا مسئلہ؟

سورہ توبہ کی آیت (عفا الل ہ عنک) کے تحت امام رازیؒ نے عصمت انبیاء سے متعلق ایک اعتراض نقل کیا ہے اور اس کے موجب ہیں۔

**اعتراض:** معترض کا اعتراض ہے کہ نبی سے بھی گناہ ہو سکتا ہے جس کی دلیل یہ آیت ہے کیونکہ اس آیت میں نبی کریم ﷺ کے لیے معافی کا ذکر کیا گیا ہے اور معافی کا ذکر تب ہی کیا جاتا ہے جب کوئی غلطی سرزد ہو۔ اسی طرح اللہ تعالیٰ نے عفو کے بعد

---

[504] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:72

[505] ایضا، ص:73

فرمایا(لم اذنت لھم)یعنی آپ نے ان کو اجازت کیوں دی؟جو کہ استفہام انکاری ہے اس سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ نبی کریم ﷺ کا اجازت دینا ایک سنگین غلطی تھی۔

**پہلا جواب:** پہلی تقدیر(عفو کا ذکر گناہ کو مستلزم ہے)کا جواب یہ ہے کہ ہم یہ تسلیم نہیں کرتے کہ اللہ تعالیٰ کی جانب سے عفو و درگزر کا ذکر اس لیے ہوا ہے کہ پہلے گناہ ہو چکا تھا۔ در حقیقت قرآن کا یہ انداز ایسا ہے جو کہ نبی کریم ﷺ کی تعظیم و عظمت کے بیان میں مبالغہ کے طور پر استعمال ہوا ہے۔جیسا کہ ایک عام شخص جب کسی دوسرے شخص کو عظمت دینا چاہتا ہو تو وہ اس کو یوں کہتا ہے اللہ تعالیٰ آپ سے درگزر کرے جو آپ نے میرے لیے کیا ہے میں اس کا بدلہ نہیں دے سکتا۔اب اس کا یہ مطلب نہیں ہوتا کہ اس نے کوئی گناہ کیا ہے جس کی معافی کی دعا کی جارہی ہے۔بلکہ یہ بلیغ انداز میں اگلے کے کام کو سراہنا اور اس کی عظمت بیان کرنا ہے۔

**دوسرا جواب:** دوسری تقدیر(یعنی آیت میں استفہام انکاری استعمال ہوا ہے)کا جواب یہ ہے کہ گناہ ہونے یا نہ ہونے کے دو احتمال ہی ہو سکتے ہیں یا تو گناہ ہوا تھا اور یا نہیں ہوا۔ دونوں صورتوں میں یہ استفہام انکاری نہیں ہو سکتا۔اس لیے کہ اگر گناہ نہیں ہوا تو پھر استفہام کی کیا ضرورت ہے؟اور اگر گناہ ہوا ہے تو اس سے پہلے عفو کا ذکر آچکا ہے۔اب جب گناہ معاف کر دیا گیا تھا تو بعد میں اس گناہ کا ذکر کسی بھی طرح ممکن نہیں۔لہذا دونوں صورتوں میں اعتراض بے محل ہے۔لہذا اللہ تعالیٰ کے اس قول کا مقصد کسی بھی قسم کے گناہ کی طرف مشیر نہیں ہے بلکہ محض خلاف اولی کام کرنے پر تنبیہ کرنے پر محمول ہے۔[506]

---

[506] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:75 - 76

## نبی کریم ﷺ اجتہاد کرتے تھے یا نہیں؟

اسی آیت کے ضمن میں امام رازیؒ نے ایک بحث یہ ذکر کی ہے کہ جن علمائے کرام کی رائے یہ ہے کہ آپ ﷺ اجتہاد کیا کرتے تھے ان کی دلیل یہ ہے کہ قرآن کریم نے ذکر کیا ہے( فاعتبروا یا اولی الابصار) اور آپ ﷺ اولی الابصار کے سردار ہیں لہذا ان کو تو بطریق اولیٰ اعتبار اور اجتہاد کا حکم ہو گا۔اور سورہ توبہ کی مذکورہ آیت بھی اس مفہوم کی تائید کرتی ہے۔اس کی تفصیل درج ذیل ہے کہ ذکر شدہ آیت میں جس اجازت کا بیان کیا گیا ہے یا تو آپ ﷺ کو اللہ تعالیٰ کی جانب سے اس کا کہا گیا ہو گا یا اس سے روکا گیا ہے۔اور یا اجازت یا منع کرنے سے متعلق اللہ تعالیٰ کی جانب سے کوئی ہدایت نہیں دی گئی ہو گی۔ پہلی صورت تو ممکن نہیں ہے اس لیے کہ اس صورت میں پھر استفہام کا کوئی معنیٰ نہیں رہتا۔اور دوسری صورت بھی ممکن نہیں ہے اس لیے کہ اس صورت میں یہ ماننا پڑے گا کہ آپ ﷺ نے ایک ایسے امر کے کرنے کا کہا جس کا ان کو حکم نہیں دیا گیا تھا اور یہ محال ہے اس لیے کہ قرآنی تعلیمات تو یہ ہیں کہ جو کوئی اللہ تعالیٰ کے نازل کردہ حکم کے خلاف کوئی حکم دیتا ہے وہ کافر ہیں، ظالم ہیں، فاسق ہیں۔([507]) لہذا صرف ایک صورت ہی بچتی ہے کہ آپ ﷺ نے اس اذن کا حکم اپنی جانب سے (بطور اجتہاد) دیا ہے۔ کیونکہ یہ تو ہو نہیں سکتا کہ آپ ﷺ نے اپنی خواہش کو سامنے رکھتے ہوئے یہ کہا ہو اس لیے کہ یہ بھی آپ ﷺ کے حق میں تصور نہیں کیا جا سکتا۔ پس ثابت ہوا کہ آپ ﷺ بعض اوقات اجتہاد سے بھی کام لیتے تھے۔[508]

---

[507] المائدہ: 45،44،47

[508] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:76-77

## اہل ایمان کی توبہ کا ذکر:

سورہ توبہ کی آیت ( وآخرون اعترفوا بذنوبھم) سے متعلق امام رازیؒ نے دو قول نقل کیے ہیں۔ ایک قول یہ بیان کیاہے کہ یہ آیت منافقین سے متعلق نازل ہوئی ہے اور ایک قول یہ ہے کہ یہ آیت ان مسلمانوں سے متعلق نازل ہوئی ہے جو غزوہ تبوک پر نہیں گئے تھے۔ ان کے نہ جانے کی وجہ کوئی کفر یا نفاق نہیں تھا بلکہ محض سستی تھی جس پر یہ لوگ بہت نادم ہوئے اور اللہ کے سامنے توبہ تائب کرنے لگ گئے تھے۔

**پہلے قول کی دلیل:** جو لوگ کہتے ہیں کے یہ آیت منافقین سے متعلق نازل ہوئی ان کی دلیل یہ ہے کہ اس سے پہلے منافقین کا بیان ہو رہا تھا۔ (وممن حولکم من الاعراب منافقون) اس آیت کا عطف بھی اسی آیت پر ہے جس سے دونوں کے مابین شرکت کا شبہ ہوتا ہے۔ البتہ ایک بات ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ان کے بارے میں کوئی حکم صادر نہیں کیا تھا یہاں تک یہ توبہ کر لیں۔ خلاصہ کلام یہ کہ پہلے ان منافقین کا ذکر تھا جو اپنے نفاق میں پکے تھے اور آیتِ مبارکہ میں وہ مذکور ہیں جن لوگوں نے توبہ کر لی تھی۔[509]

اس کے بعد امام رازیؒ مسئلہ ثانیۃ کے تحت یہ بیان کرتے ہیں کہ جن لوگوں کی رائے یہ ہے کہ یہ آیت ان مسلمانوں سے متعلق نازل ہوئی ہے جو غزوہ تبوک سے پیچھے رہ گئے تھے۔ ان مسلمانوں سے متعلق مختلف روایات ہیں ایک روایت یہ ہے کہ وہ تین تھے۔ ابو لبابۃ مروان بن عبد المنذر، اوس بن ثعلبۃ اور ودیعۃ بن حزام۔ اور ایک قول یہ ہے کہ یہ دس لوگ تھے، سات ان میں سے ایسے تھے کہ جب ان کو یقین ہونے لگا کہ وہ چونکہ غزوہ پر بغیر کسی وجہ سے نہیں گئے اس لیے عین ممکن ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کی واضح نافرمانی کی وجہ سے ہلاک ہو جائیں گے تو انہوں نے خود اپنے کو سزا دیتے ہوئے مسجد نبوی ﷺ میں موجود ستونوں سے باندھ لیا۔ آپ ﷺ جب غزوہ سے واپس ہوئے تو حسب معمول مسجد میں دو رکعت

---

[509] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:178-179

نوافل ادا کیے اور ان سے متعلق پوچھا۔ لوگوں نے بتایا کہ انہوں نے قسم کھائی ہے کہ ہم تب تک اپنے آپ کو نہیں کھولیں گے جب تک آپ ﷺ خود نہ کھول دیں۔ جواباً آپ ﷺ نے قسم کھائی کہ میں ان کو تب تک نہیں کھولوں گا جب تک کہ مجھے اللہ تعالیٰ کی طرف سے ان کے بارے میں کوئی واضح حکم نہ مل جائے۔ پس یہ آیت نازل ہوئی تو آپ ﷺ نے ان کو کھول دیا۔ توبہ کی معافی کے بعد انہوں نے آپ ﷺ کو اپنا مال پیش کیا یارسول اللہ ﷺ یہ ہمارا مال ہے جس نے ہمیں اتنا مشغول کر دیا کہ ہم آپ ﷺ کے ساتھ جہاد پر نہ جا سکے پس آپ ﷺ اس کو ہماری طرف سے قبول کریں اور ہمیں گناہوں سے پاک کریں۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ مجھے تمہارے مال لینے سے متعلق کوئی حکم نہیں ملا پس اس کے بعد اس سے اگلی آیت نازل ہوئی (خذ من اموالهم صدقة )۔[510]

## توبہ کس چیز کا نام ہے؟

امام رازیؒ نے اس آیت کے تحت بیان کیا ہے کہ گناہ کا محض اعتراف توبہ کے لیے کافی نہیں ہے بلکہ اپنے گناہ پر پشیمانی اور آئندہ اس گناہ کے نہ کرنے کا مصمم ارادہ ہونا ضروری ہے۔ اس لیے کہ یہ تمام باتیں مل کر ہی توبہ کی روح بنتی ہے اور یہ واضح ہوتا ہے کہ مرتکب گناہ یہ مانتا ہے کہ یہ کام واقعی اللہ تعالیٰ کی جانب سے منھی عنہ تھا۔ البتہ مذکورہ آیت میں جن اشخاص کا تذکرہ کیا جا رہا ہے ان کے بارے میں یہ واضح ہو گیا کہ اللہ تعالیٰ نے ان کی توبہ قبول فرمالی تھی۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ مفسرین نے لکھا کہ " عسیٰ "کا صیغہ جب اللہ تعالیٰ کے کسی فعل سے متعلق ذکر ہو تو یقین کے لیے استعمال ہوتا ہے۔[511]

---

[510] الترمذی، سنن ترمذی، کتاب التفسیر، باب سورة التوبۃ، رقم حدیث:3102 ؛الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:179

[511] الرازی، مفاتیح الغیب، ج16، ص179

## نبی کریم ﷺ اور مومنین کی توبہ کا ذکر:

سورہ توبہ کی آیت( لقد تاب اللہ علی النبی والمہاجرین ولانصار ---الخ) کا سیاق و سباق بیان کرتے ہوئے امام رازیؒ رقمطراز ہیں کہ غزوہ تبوک سے متعلقہ مختلف احکامات کی تفصیل کے بعد اس آیت سے مابقیہ چند احکامات کا ذکر کیا جارہاہے۔ جن میں سر فہرست یہ ہے کہ اس موقع پر کچھ باتیں ایسی تھی جو نبی کے شایان شان نہیں تھیں یعنی خلاف اولیٰ تھیں۔اسی طرح کچھ غلطیاں ایسی تھیں جن کا ارتکاب مسلمانوں نے کیا تھا۔انہی غلطیوں کی معافی کا ذکر ان آیات میں کیا جارہاہے۔[512]

## غزوہ تبوک میں مسلمانوں کی توبہ میں پنہاں حکمتیں:

اس آیت کے تحت امام رازیؒ نے ایک بحث یہ نقل کی ہے کہ غزوہ تبوک کا سفر مسلمانوں کے لیے کافی کٹھن اور مشکل تھا جیسا کہ اس سے اگلی آیات میں خود قرآن نے اس کا ذکر کیاہے اور روایات سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے۔اس کے باوجود قرآن نے توبہ کا ذکر کیاہے حالانکہ اس قدر مشکل حالات میں اللہ تعالیٰ کے حکم کی بجاآوری قابل ستائش تھی چہ جائیکہ اس پر مسلمانوں کو معافی مانگنی پڑتی۔اس کے جواب میں امام رازیؒ نے مختلف وجوہات بیان کی ہیں جن کو ذیل میں بیان کیا جاتا ہے۔

### پہلی وجہ:

قرآن کے اس اسلوب کی ایک وجہ یہ ہے کہ چونکہ اس غزوہ میں نبی کریم ﷺ سے کچھ کام ایسے سرزد ہوئے ہیں جو خلاف اولیٰ تھے جیسا کہ( عفا اللہ عنک لم اذنت لھم) میں اس کا اشارہ کیا گیاہے۔اسی طرح اس غزوہ میں مسلمانوں کے

---

[512] الرازی، مفاتیح الغیب،ج16،ص219

جو حالات تھے وہ اس قدر مشکل تھے کہ بظاہر یہی معلوم ہوتا ہے کہ ان کے دلوں میں طرح طرح کے خیالات آتے ہوں گے کہ ان حالات میں ہم جنگ کے لیے جائیں یا نہ جائیں۔امام رازیؒ احتیاط کے پیش نظر صحابہ کرام کے مقام کو مد نظر رکھتے ہوئے یہ بیان کرتے ہیں کہ یہ کوئی ضروری نہیں کہ ان کے دل میں ایسے خیالات آتے ہوں لیکن انسانی فطرت کو دیکھتے ہوئے یہ قوی امکان ہے کہ ایسا ہوا ہو گا یہی وجہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ان کے ان قسم کے خیالات سے در گزر کر دیا کہ اگر ایسا ہوا بھی ہے تو یہ خطا معاف کر دی گئی ہے۔

**دوسری وجہ:**

ایک وجہ یہ ہے کہ انسان کی زندگی میں اگر کوئی بڑا گناہ نہ بھی ہوا ہو لیکن کوئی شخص اپنی پوری عمر میں لغزشوں اور چھوٹی موٹی غلطیوں سے تو نہیں بچ سکتا وہ تو گاہے بگاہے اس سے سرزد ہوتی رہتی ہیں۔تو در اصل انہی خطاؤں اور لغزشوں کے کفارے کے طور پر اللہ تعالیٰ نے یہ اسلوب اختیار کیا ہے کہ اس غزوہ میں تم لوگوں نے اس قدر مصیبتیں اور تکالیف برداشت کیے ہیں کہ میں نے تمہاری وہ تمام لغزشیں جو پہلے ہوئی ہیں معاف کر دی ہیں۔

اس کے علاوہ بھی کچھ وجوہات بیان کی ہیں جن کا خلاصہ یہ ہے کہ قرآن کا یہ انداز در اصل مسلمانوں کو پاک صاف کرنے کے لیے ہے اور نبی کریم ﷺ اور مسلمانوں کا ایک ساتھ ذکر کرنے میں حکمت یہ ہے کہ صحابہ کرام کا دین میں ایک خاص مقام و مرتبہ ہے۔(513)

---

[513] الرازی، مفاتیح الغیب ،ج:16، ص:219-220

## غزوہ تبوک کو ساعۃ العسرۃ کہنے کی وجوہات:

عسرۃ کا مطلب ہوتا ہے کسی کام کا مشکل ہونا۔ اس سفر میں چونکہ اسلامی لشکر کو سخت بھوک، پیاس کی صعوبتیں، پریشانیاں اور تکالیف برداشت کرنا پڑی تھیں اس لیے اس کا نام جیش العسرۃ رکھا گیا۔

حضرت جابر کی روایت بیان کرتے ہوئے امام رازیؒ رقمطراز ہیں کہ اس سفر میں مسلمانوں کو طرح طرح کی تکالیف برداشت کرنا پڑی تھیں۔ جس میں سواری، کھانا پینا، موسم کا سخت ہونا سرفہرست ہے۔ جہاں تک سواری کا تعلق ہے اس کے بارے میں حسن بیان کرتے ہیں کہ ایک اونٹ پر باری باری مختلف لوگ سوار ہوتے تھے ۔۔ اور کھانے کا یہ عالم تھا کہ ایک کھجور کھانے کے لیے نہیں بلکہ چوسنے کے لیے ملتی جس کو ایک جماعت باری باری چوستی یہاں تک کہ اس کی گھٹلی باقی رہ جاتی۔ اور جو کی روٹی کا کوئی ایک لقمہ کھاتا تو دوسرا اس کی محض بو پر ہی قناعت کرتا تھا۔ اور پینے کا یہ عالم تھا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے جب اس سختی کا سوال ہوا تو آپ نے فرمایا۔ سخت گرمیوں کے زمانے میں ہم نکلنے کو تھے، ایک منزل میں تو پیاس کے مارے ہماری گردنیں ٹوٹنے لگیں یہاں تک کہ لوگ اپنے اونٹوں کو ذبح کر کے اس کی اوجھڑی نچوڑ کر اس پانی کو پیتے اور پھر اسے اپنے کلیجے سے لگا لیتے۔[514]

ابو مسلم کی رائے یہ ہے کہ ساعۃ العسرۃ سے مراد وہ تمام مشکل اور کٹھن حالات ہیں جو مسلمانوں کو مختلف غزوات مثلاً غزوہ خندق وغیرہ میں پیش آئے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے غزوہ خندق کا ذکر کرتے ہوئے سورہ احزاب میں فرمایا( واذ زاغت الابصار وبلغت القلوب الحناجر) اور سورہ آل عمران میں احد سے متعلق فرمایا ( لقد صدقکم الل‍ہ وعدہ اذ

---

[514] البیہقی، دلائل النبوۃ، ج:6، ص:194-195؛ ابو بکر احمد بن عمرو بالبزار، مسند البزار، مکتبہ العلوم والحکم، مدینہ منورۃ، رقم الحدیث: 1841؛ علی ابن ابو بکر الہیثمی، مجمع الزوائد، ج: 6، ص:194-195؛ الشعرانی، عبد الوہاب، الطبقات الکبریٰ، ج: 2، ص:126-127، دار الکتب العلمیہ، بیروت، 1418ھ۔

تحسونھم باذنہ حتی اذا فشلتم) دراصل ہر غزوہ میں مختلف قسم کے مشکل حالات وواقعات پیش آتے رہے ہیں جن کو بیان کرنے کا مقصد مہاجرین اور انصار کی مدح اور عظمت ہوتا ہے کہ باوجود اس قدر تکالیف وہ مخلص مومن احکاماتِ الٰہی کی بجاآوری کرتے رہے ہیں۔[515]

## تین لوگوں کی توبہ کا ذکر:

سورہ توبہ میں( وعلی الثلاثۃ الذین خلفوا) غزوہ تبوک سے پیچھے رہ جانے والے مسلمانوں میں سے تین مسلمانوں ، حضرت کعب ؓ ، حضرت ہلال ؓ اور مرارہ ؓ کا اس آیت میں خاص طور پر ذکر کیا گیاہے۔اس سے پہلے ( واخرون مرجون) ان کے بارے میں توقف کیا گیا تھااور کوئی حتمی رائے بیان نہیں کی گئی تھی۔اب ان کے بارے میں حتمی فیصلہ سنایا گیاہے کہ اللہ تعالیٰ نے ان کی توبہ قبول فرمالی ہے۔ امام رازیؒ کے بقول قرآن کا یہ انداز دراصل ان تین حضرات کی عظمت اور شان بیان کرنے کے لیے اختیار کیا گیاہے۔[516]

## "خلفوا "کا مفہوم:

اس آیت میں فرمایا گیاہے کہ ان تین لوگوں کو پیچھے چھوڑ دیا گیا۔ قرآن کے اس اسلوب کی تشریح سے متعلق محققین کا اختلاف ہوا ہے کہ ایسا کیوں کہا گیاہے یہ لوگ مخلفین (یعنی پیچھے چھوڑ دیئے جانے والے) تھے۔

ایک رائے یہ ہے کہ ان کو پیچھے رہنے کا حکم نہیں دیا گیا تھااور نہ ہی اس سے یہ مراد ہے کہ اس سے ان کو کوئی آپ ﷺ کی رضا حاصل ہو جاتی، بلکہ یہ ایسا ہی ہے کہ جیسے کوئی کسی کو یہ کہے " این خلفت فلانا " کہ تو نے فلاں کو کہاں چھوڑا

[515] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:220-221

[516] ایضا، ص:222

ہے؟ تو وہ جواباً کہے کہ فلاں مقام پر چھوڑ آیا ہوں۔ اس تعبیر کا مطلب یہ ہر گز نہیں ہے کہ سائل نے اس کو پیچھے چھوڑنے کا حکم دیا تھا بلکہ عین ممکن کہ اس نے اس سے منع کیا ہو۔

ایک رائے یہ ہے کہ عین ممکن ہے کہ یہ جہاد پر جانے کے لیے عزیمت پر عمل کرنا چاہتے ہوں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو ان کی استعداد کے مطابق مال و اسباب اکٹھا کرنے کی اجازت دیدی ہو۔ لیکن یہ اپنی سستی اور کاہلی پر ہی باقی رہے۔ اس موقع پر ان کے لئے یہ تعبیر اختیار کرنا صحیح ہے" خلفھم الرسول"۔

ایک رائے یہ ہے کہ چونکہ قرآن نے ان کی توبہ کو فوراً قبول نہیں کیا بلکہ ان کے بارے میں توقف کرنے کا کہا تھا جیسا کہ پہلے بیان ہو چکا ہے اس لیے ان کے لیے یہ تعبیر اختیار کی جاسکتی ہے کہ یہ وہ لوگ ہیں جو توبہ قبول ہونے میں پیچھے رہ گئے تھے۔ یعنی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو پیچھے رہ جانے کا نہیں کہا۔ پیچھے رہ جانے سے مراد توبہ کی قبولیت میں پیچھے رہ جانا ہے۔

کعب بن مالک نے خود بیان کیا ہے کہ ان تین میں سے ایک میں بھی تھا اور اس آیت" وعلى الثلاثة الذين خلفوا" سے مراد یہ نہیں کہ ہمیں پیچھے چھوڑ دیا گیا تھا بلکہ اس سے مراد وہ معاملہ ہے جس کا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمارے بارے میں حکم دیا تھا۔ یعنی ان کا اشارہ دوسری آیت" و آخرون مرجون لامر اللہ "کی طرف تھا۔[517]

ان تین لوگوں نے غزوہ تبوک سے پہلے کیا کیا تھا اور ان کی توبہ قبول ہونے تک کس قسم کے واقعات پیش آئے بخاری میں مکمل روایت موجود ہے جس کا خلاصہ امام رازیؒ نے یوں بیان کیا ہے کہ کعب بن مالک خود بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تبوک پہنچ کر مجھے یاد فرمایا کہ کعب بن مالک نے کیا کیا؟ اس پر بنو سلمہ کے ایک شخص نے کہا اسے تو اچھے کپڑوں اور جسم کی راحت رسانی نے روک رکھا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم خیر سے تشریف لائے اور حسب عادت پہلے

---

[517] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:223

مسجد میں آئے دو رکعت نماز ادا کی اور وہیں بیٹھے۔ اسی وقت اس جہاد میں شرکت نہ کرنے والے آنے لگے اور عذر معذرت حیلے بہانے کرنے لگے۔ یہ لوگ اسی سے کچھ اوپر اوپر تھے۔ آپ ان کی باتیں سنتے اور اندرونی حالت سپرد اللہ کر کے ظاہری باتوں کو قبول فرما کر ان کے لیے استغفار کرتے۔ میں بھی حاضر ہوا اور سلام کیا اور کہا کہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سچ تو یہ ہے کہ واللہ مجھے کوئی عذر نہ تھا۔ مجھے اس وقت جو آسانی اور فرصت تھی اتنی تو کبھی اس سے پہلے میسر بھی نہیں ہوئی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے تو سچا ہے۔ اچھا تم جاؤ اللہ تعالیٰ ہی تمہارے بارے میں جو فیصلہ کرے گا وہی ہو گا۔ چنانچہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم تینوں سے کلام کرنے سے مسلمانوں کو روک دیا تھا۔ چالیس راتیں جب گذر چکیں تو میں نے دیکھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا قاصد میرے پاس آرہا ہے اس نے آکر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا پیغام پہنچایا تم اپنی بیوی سے علیحدہ رہو۔ میں نے پوچھا یعنی کیا طلاق دے دوں یا کیا کروں؟ اس نے کہا نہیں طلاق نہ دو لیکن ان سے ملو جلو نہیں ۔ میرے دونوں ساتھیوں کے پاس بھی یہی پیغام پہنچا۔ دس دن اس بات پر بھی گزر گئے اور ہم سے سلام کلام بند ہونے کی پوری پچاس راتیں گزر چکیں۔ اس پچاسویں رات کو صبح کی نماز میں نے اپنے گھر کی چھت پر ادا کی اور میں دل برداشتہ حیران و پریشان اسی حالت میں بیٹھا ہوا تھا جس کا نقشہ قرآن کریم نے کھینچا ہے کہ اپنی جان سے تنگ تھا، زمین باوجود اپنی کشادگی کے مجھ پر تنگ تھی کہ میرے کان میں سلع پہاڑی پر سے کسی کی آواز آئی کہ وہ باآواز بلند کہہ رہا تھا کہ اے کعب بن مالک خوش ہو جا۔ میں جب مسجد میں پہنچا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف فرما تھے اور دیگر صحابہ بھی حاضر حضور صلی اللہ علیہ وسلم تھے۔ جب میں نے جا کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سلام کیا، اس وقت آپ کے چہرہ مبارک کی رگیں خوشی سے چمک رہی تھیں۔ آپ نے فرمایا کعب تم پر تمہاری پیدائش سے لے کر آج تک آج جیسا خوشی کا دن کوئی نہیں گزرا۔ میں نے آپ کے پاس بیٹھ کر عرض کیا کہ یارسول صلی اللہ علیہ وسلم میں نے نذر مانی ہے کہ اللہ تعالیٰ میری توبہ قبول فرمالے تو میرا سب

مال اللہ کے نام صدقہ ہے۔ اس کے رسول کے سپرد ہے۔ آپ نے فرمایا سارا مال نہیں۔ میں نے کہا آدھا مال؟ آپ ﷺ نے فرمایا نہیں۔ میں نے کہا ایک تہائی؟ آپ ﷺ نے اس کی اجازت دے دی۔ (518)

## آیت میں ذکر کردہ بعض جملوں کی تشریح:

امام رازیؒ " وضا قت علی ھم الارض بما رحبت" سے متعلق مفسرین کی رائے بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ اس کا مطلب یہ ہے کہ آپ ﷺ نے ان سے منہ موڑ لیا اور صحابہ کرام کو بھی ان سے بات چیت کرنے سے منع کر دیا اور اسی کے ساتھ بیویوں کو بھی ان کے قریب آنے سے روک دیا۔ اسی حال میں انہوں نے پچاس یا اس سے زائد دن گزارے۔

اور " وضاقت علی ھم انفس ھم"کا معنیٰ یہ ہے کہ ان کے سینے تنگ پڑ گئے اور یہ گھٹن محسوس کرنے لگے کیونکہ لوگ ان کی طرف اہانت کی نگاہ سے دیکھتے تھے جو ان پر گراں ہوتا تھا۔

اور " وظنوا ن لا ملجا من الل٥ الا الی٥" کا معنیٰ قریب قریب وہی ہے جو آپ ﷺ کی دعا " اعوذ برضاک من سخطک واعوذ بعفوک من غضبک واعوذ بک منک" میں مذکور ہے۔ اور آیت میں ظن کا معنیٰ یقین ہے اس لیے کہ قرآن کا سیاق مدح و ثنا کا ہے جس کا تقاضا یہ ہے کہ یہاں ظن بمعنی یقین ہے۔ یعنی ان کو یقین تھا کہ ان کا ٹھکانہ اور اصل سہارا اللہ تعالیٰ ہی ہیں۔

البتہ بعض حضرات کی رائے یہ ہے کہ شروع میں چونکہ ان کے بارے میں کوئی فیصلہ نازل نہیں ہوا تھا اور ان کو کوئی یقین نہیں ہو رہا تھا کہ ان کے بارے میں کوئی قرآنی حکم نازل ہو گا جس سے ان کی برات کا اظہار ہو گا۔ اس لیے جب

---

[518] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم الحدیث: 2757؛ امام مسلم، صحیح مسلم، التوبہ :53، (2769) 6883؛ ابو داؤد، سنن ابو داؤد، رقم الحدیث: 2202؛ الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:223 -224

برات میں زیادہ عرصہ گزر گیاتوان کے دل میں وساوس آنے لگے کہ پتہ نہیں ہماری برات ہو گی یا نہیں؟اس لیے آیت کے آخر میں یہ فرمایا گیا" ثم تاب علیھم لیتوبوا"[519]

## بندے کی توبہ قبول کرنا اللہ پر واجب ہے؟

امام رازیؒ نے یہ بھی لکھا ہے کہ اللہ تعالیٰ پر توبہ کا قبول کرنا عقلا کوئی لازم نہیں ہے۔اس لیے کہ توبہ کی جتنی شرائط ہیں وہ ان تینوں سے متعلق پہلے دن ہی پوری ہو گئی تھیں لیکن اللہ تعالیٰ نے فورا برات کا اعلان نہیں کیا۔اسی طرح آپ ﷺ پچاس دن تک ان کی طرف متوجہ نہیں ہوئے اگر توبہ کا قبول کرنا واجب ہوتا تو آپ ﷺ کبھی ایسا نہ کرتے۔[520]

---

[519] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:224

[520] ایضا، ص:225

# دوسری فصل: موضوعاتِ عقائد و عبادات کی تفسیر میں امام رازی کا منہج

اس فصل میں ان مباحث کا تذکرہ کیا جائے گا جو امام رازیؒ نے سورہ توبہ میں ذکر کردہ موضوعاتِ عقائد و عبادت کے تحت کی ہیں۔

## سورہ توبہ میں موضوعاتِ عقائد:

سورہ توبہ میں بنیادی طور پر درج ذیل عقائد کا بیان ہوا ہے۔

1. عقیدۃ الولاء والبراء۔
2. منصب رسالت ﷺ۔

## عقیدۃ الولاء والبراء:

جیسا کہ پہلے بیان ہو چکا ہے کہ سورہ توبہ کی آیت نمبر 23 – 24 اور 28 میں اللہ تعالیٰ نے عقیدۃ الولا والبراء کا ذکر کیا ہے۔ اور پھر اسی مضمون کو سورہ توبہ کے آخر میں آیت 113-114 میں ایک اور انداز سے بیان کیا ہے۔ دراصل اللہ تعالیٰ نے جب مسلمانوں کو کفار سے مقاطعہ کا حکم دیا تو ان کے دلوں میں مختلف قسم کے شبہات نے جنم لیا جن کا اللہ تعالیٰ نے اس سورت میں مختلف مقامات پر جواب دیا ہے۔

## مقاطعہ کی صورت میں پیدا ہونے والا پہلا شبہ اور اس کا جواب:

آیت 23 اور 24 سے متعلق امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ اس آیت سے لوگوں کے ایک شبہ کا ازالہ مقصود ہے کہ کفار سے برات مسلمانوں کے لیے کیسے ممکن ہے؟ کیونکہ بعض دفعہ کسی مسلمان کا باپ کافر ہوتا اور بعض دفعہ کسی باپ کا بیٹا کافر، بعض دفعہ بھائی کافر ہوتا ہے۔ غرضیکہ باپ، بیٹے اور بھائی کے مابین کے مقاطعہ بہت مشکل بلکہ تقریباً ناممکن ہے۔ لہذا جس مقاطعہ کا ذکر قرآن کریم میں کیا جارہا ہے اس پر عمل کرنا تقریباً ناممکن سا ہے۔

اسی شبہ کا ازالہ کرنے کے لیے اللہ تعالیٰ نے ان دو آیات کا ذکر فرمایا ہے۔ اسی عقیدے سے متعلق امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ

واحدیؒ نے ابن عباسؓ سے نقل کیا ہے کہ فتح مکہ سے قبل جب مسلمانوں کو ہجرت کا حکم ہوا تو جو ہجرت نہ کرتا اللہ تعالیٰ اس کا ایمان قبول نہ فرماتے یہاں تک کہ وہ اپنے والدین اور رشتہ داروں کو کافر ہونے کی صورت میں چھوڑ دیتا۔[521]

ابن عباسؓ کی اس روایت پر تبصرہ کرتے ہوئے امام رازیؒ کہتے ہیں کہ یوں کہنا بہت مشکل ہے کیونکہ صحیح یہ ہے کہ یہ سورت فتح مکہ کے بعد نازل ہوئی ہے۔ تو اس آیت کو ان کی ذکر کردہ صورت پر محمول کرنا کیسے ممکن ہو گا؟۔

اس لیے امام رازیؒ اپنی رائے بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ آیت کو اس صورت پر محمول کیا کہ اللہ تعالیٰ نے جب مسلمانوں کو کفار سے براءت کا حکم دیا اور اس حکم کے واجب ہونے میں مبالغہ کیا تو لوگوں نے کہا کہ آدمی اور اُس کے والدین اور بھائی بہن کے درمیان یہ کامل مقاطعہ کس طرح ممکن ہو گا؟ تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ والدین اولاد اور بھائیوں سے مقاطعہ

---

[521] الواحدی، ابو الحسن علی بن احمد محمد بن علی، تفسیر البسیط، جامعہ امام محمد بن سعود، ریاض، الطبع الاولیٰ، 1430ھ، التوبۃ: 23، ج:10، ص:336۔

اُن کے کفر کے سبب واجب ہے۔اسی کو بیان کرنے کے لیے اللہ تعالیٰ کا یہ ارشاد إِنِ اسْتَحَبُّواْ الْكُفْرَ عَلَى الإِيمَانِ ہمارے لیے حجت ہے۔

پھر یہاں ایک اور بحث ذکر کی جاتی ہے کہ آیا کفار رشتہ داروں سے مقاطعہ مسلمانوں پر واجب ہے یا نہیں۔یعنی اس آیت میں جو نہی کی گئی ہے وہ تنزیہی ہے یا تحریمی؟اس کا جواب دیتے ہوئے امام رازیؒ نے اسی آیت کے اس حصے (وَمَن يَتَوَلَّهُم مِّنكُمْ فَأُوْلَئِكَ هُمُ الظَّالِمُونَ) کو ذکر کیا ہے۔جس کا معنیٰ یہ ہے کہ آیت میں نہی تحریمی کا ذکر ہو رہا ہے۔

آیت کے اس آخری حصہ کا معنیٰ بیان کرتے ہوئے ابن عباس بیان کرتے ہیں کہ جو کوئی اپنے کافر رشتہ داروں کو دوست رکھے گا تو وہ اس آیت کی رو سے کافر ہے۔کیوں کہ وہ ان کے کفر پر راضی ہے۔لہٰذا جس طرح کسی کے فسق پر راضی ہونا فسق ہے اسی طرح کسی کے کفر پر راضی ہونا بھی کفر ہے۔[(522)]

دوسری آیت کے ذیل میں امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ یہ آیت بھی پہلی آیت میں ذکر کردہ جواب کی تفصیل ہے ۔دراصل مسلمانوں کی ایک جماعت نے قرآنی ارشاد کے بعد آپ ﷺ سے استفسار کیا یارسول اللہ! کفار سے کامل طور پر براءت کس طرح ممکن ہے؟ کہ یہ براءت تو ہمارے والدین، بہن، بھائیوں اور خاندانوں کے ساتھ قطع تعلق کو مستلزم ہے اور اس طرح ہماری تجارت، اموال و شہر ہلاک اور برباد ہو جائیں گے۔تو اللہ تعالیٰ نے بیان فرمایا کہ دین کی سلامتی کے لئے ان تمام دنیاوی نقصانات کا برداشت کرنا ضروری ہے اور یہ بھی ذکر فرمایا کہ اگر ان دنیاوی مصالح کی رعایت تمہارے ہاں اللہ

---

[522] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:19

تعالیٰ اور اس کی رسولؐ کے اطاعت اور اللہ تعالیٰ کی راہ میں جہاد کرنے سے مقدم ہو تو تم اپنے پسندیدہ امور کو اپنائے ہوئے اللہ تعالیٰ کے حکم کا انتظار کرو۔ یعنی فوری یا تاخیر کے ساتھ سزا کا انتظار کرو۔ اور اس کا مقصد وعید ہے۔[(523)]

یہ آیت اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ جب دین کی مصلحتوں میں سے ایک مصلحت کا دنیا کی تمام مصلحتوں کے ساتھ تعارض ہو جائے تو مسلمان پر اپنے دین کو دنیا پر ترجیح دینا ضروری ہے۔

آیت کی مزید تشریح میں بیان کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے کفار کی مخالطت (میل میلاپ رکھنے) کی طرف بلانے والے چار امور کا ذکر کیا ہے:

**پہلا:** رشتہ داروں کی مخالطت پھر ان رشتہ داروں میں سے چار اقسام کو تفصیلاً ذکر کیا۔ اور وہ والدین، بیٹے،۔ بھائی اور زوج ہیں۔ اور پھر باقی رشتہ داروں کو ایک ہی لفظ عشرہ سے ذکر فرمایا جو تمام رشتہ دارں کو شامل ہے۔

**دوسرا:** کمائے ہوئے مال روکنے میں رغبت۔

**تیسرا:** تجارت کے ذریعے اموال حاصل کرنے میں رغبت۔

**چوتھا:** مکانات میں رغبت۔ اس ترتیب کے خوبصورت ہونے میں کچھ شک نہیں۔ کیونکہ میل ملاپ رکھنے کی طرف بلانے والے اسباب میں سب سے بڑا سبب رشتہ داری ہے۔ اور پھر اسی میل ملاپ کو حاصل شدہ اموال کی بقاء کا وسیلہ بنایا جاتا ہے اور پھر اسی میل میلاپ بنانے کا دوبارہ ذکر کیا جو ابھی تک حاصل نہیں اور آخری مرتبہ وطن میں گھر بنانے اور رہائشی گھروں میں رغبت رکھنے کا ہے۔

---

[523] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:20

اللہ تعالیٰ نے اسی لازمی ترتیب کا لحاظ رکھا اور آخر میں بیان فرمایا کہ ان امور کی رعایت سے دین کی رعایت بہتر ہے۔(524)

## مقاطعہ کی صورت میں پیدا ہونے والا دوسرا شبہ اور اس کا جواب:

سورہ توبہ کی آیت نمبر 17 تا 22 تک عقیدۃ الولاء والبراء پر ایک شبہ کا ازالہ کرتے ہوئے اسلام کا یہ حکم بتایا گیا ہے کہ اسلام میں نجات کا دارومدار ایمان پر ہے نہ کہ صرف نیک اعمال۔ ان آیات کا پس منظر بیان کرتے ہوئے امام رازی رقمطراز ہیں کہ جب اللہ تعالیٰ نے مقاطعہ کا حکم ارشاد فرمایا تو کفار کو یہ اشکال ہوا کہ یہ حکم تو سراسر زیادتی ہے اس لیے کہ ہم تو بہت سے اچھے کام بھی کرتے ہیں پھر ہمارے ساتھ ایسا سلوک رکھنے کی کیا وجہ ہے؟ جیسا کہ مسجد حرام کو آباد کرنا، حاجیوں کو پانی پلانا، ان کی خاطر مدارت کرنا وغیرہ۔ جیسا کہ روایات میں آتا ہے کہ غزوہ بدر کے موقع پر جب حضرت عباس قیدی بن کر آئے تو حضرت علی اور چند دیگر لوگوں نے ان کو عار دلائی۔ جب کہ حضرت علی نے عار دلانے میں زیادہ سختی کی۔ تو حضرت عباس نے ان کو جواب میں اپنے کچھ نیک اعمال گنوائے۔ کہ ہم مسجد حرام کو آباد کرتے ہیں، حاجیوں کو پانی پلاتے ہیں اور غلاموں کو آزاد کرتے ہیں۔ حضرت عباس کے اس جواب پر اللہ تعالیٰ نے یہ آیات نازل فرمائیں۔(525)

کافر کے لیے مسجد کی تعمیر میں کسی بھی طرح سے حصہ لینا اسلامی تعلیمات کے خلاف ہے۔ اس کو مختلف پہلوؤں سے امام رازیؒ نے واضح کیا ہے کہ ایک تو مسجد عظمت والی جگہ ہے جب کے کافر مسجد کی تعظیم نہیں کرتا۔ اسی طرح کافر حکما ناپاک ہے جیسا کہ اسی سورت میں آگے بیان ہوگا۔ اور مساجد کو پاک صاف رکھنے کا حکم ہے جیسا کہ سورہ بقرہ اور سورہ حج میں

---

[524] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:20

[525] الطبری، ابن جریر، محمد بن جریر، جامع البیان عن تاویل فی القرآن، مؤسسۃ الرسالۃ، 2012ء، ج: 10، ص: 122-123؛ البقاعی، تفسیر الکشاف، التوبۃ:17، ج:2، ص:253 ؛ الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:8

ابراھیم علیہ السلام کو حکم دیتے ہوئے اس کو واضح کیا گیا ہے کہ میرے گھر (مسجد حرام) کو طواف کرنے والوں اور نمازیوں کے لیے پاک صاف رکھو۔اسی طرح اگر کافر کو مساجد کی تعمیر میں حصہ لینے کی اجازت دے دی جائے تو یہ ایک طرح سے کفار کی جانب سے مسلمانوں پر احسان ہے۔جو کہ کسی بھی طرح مناسب نہیں۔(526)

ما قبل ذکر کردہ کی تشریح پر ایک اشکال یہ کیا جاتا ہے کہ اگر آپ کی وضاحت کو مان لیا جائے تو پھر آپ ﷺ نے جو وفد ثقیف(527) کو مسجد میں ٹھہرایا باوجود اس کے کہ وہ کافر تھے۔اسی طرح ثمامہ بن اثال الحنفی کو مسجد نبوی ﷺ کے ستون سے باندھا تھا،(528) حالانکہ وہ بھی کافر تھا تو اس کا کیا جواب ہو گا؟اس کا جواب امام رازیؒ نے یہ دیا ہے کہ ان جیسے جتنے بھی واقعات نبی کریم ﷺ کے زمانے میں ہوئے ہیں ان سب کا مقصد مصلحت تھی اور رخصت پر عمل کرنا تھا۔

## آپ ﷺ پر ایمان لانے کی شرعی حیثیت:

اللہ تعالیٰ نے مسجد کی تعمیر کرنے والوں کے ایمان کا جب ذکر کیا تو اس میں ایمان باللہ اور آخرت پر ایمان کا تو ذکر کیا ہے لیکن آپ ﷺ پر ایمان کا ذکر نہیں کیا؟اس کا جواب امام رازیؒ نے بڑی تفصیل کے ساتھ مختلف وجوہ سے دیا ہے۔

**پہلی وجہ:** مشرکین کہتے کہ بے شک محمد ﷺ نے نبوت کا دعویٰ ریاست اور حکومت کی طلب میں کیا ہے۔تو یہاں پر اللہ تعالیٰ نے اللہ اور روز آخرت پر ایمان کو ذکر فرمایا اور نبوت کو سرے سے چھوڑا گویا رسول ﷺ فرماتے ہیں کہ رسالت کی تبلیغ سے میرا مقصود صرف مبدا اور معاد کا ایمان ہیں۔تو مقصود اصلی کو ذکر فرمایا اور نبوت کے ذکر کو چھوڑا۔کفار کو یہ تنبیہ کرنے کے لیے کہ آپ ﷺ کا رسالت سے مقصود صرف اسی قدر ہے۔

---

526 الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص8

527 ابو داؤد، سنن ابی داود، کتاب شھر رمضان، باب تحزیب القرآن، رقم حدیث:1395

528 ابن عبد البر، الاستیعاب، ج:1، ص:213، رقم حدیث:278

**دوسری وجہ:** اللہ تعالیٰ نے نماز کو ذکر فرمایا اور نماز آذان اقامت اور تشہد کے بغیر مکمل نہیں ہوتی اور یہ اشیاء نبوت کے تذکرہ پر مشتمل ہیں۔ تو یہی کافی تھا۔

**تیسری وجہ:** اللہ نے صلوٰۃ کو ذکر فرمایا اور مفرد پر جب الف لام داخل ہو تو وہ سابق معین کی طرف لوٹتا ہے۔ اور سابق معین کا تعلق صلوٰۃ سے ہے جو مسلمانوں کے ان اعمال سے ہے جسے آپ ﷺ کرتے تھے۔ لہذا صلوٰۃ کا ذکر آپ ﷺ کی نبوت کی دلیل ہے۔ [529]

## مقاطعہ کی صورت میں پیدا ہونے والا تیسرا شبہ:

سورہ توبہ کی آیت نمبر 28 " یایھا الذین امنوا انما المشرکون نجس---- الخ" کے ضمن میں امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ یہاں سے اللہ تعالیٰ مقاطعہ کی صورت میں لوگوں کے دلوں میں پیدا ہونے والے تیسرے شبہ کا جواب دینا چاہتے ہیں۔

شبہ یہ پیدا ہوا تھا کہ اگر راستوں کو بند کر دیا گیا تو ظاہر ہے ایک طرف تو راستے بند ہو جائیں گے اور دوسری طرف سفر کے لیے سواریاں بھی میسر نہیں ہوں گی۔ تو گویا کہ یہ تو سراسر اپنے آپ کو غربت اور افلاس میں ڈالنا ہے۔

اس کا جواب دیتے ہوئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اگر تمہیں کسی بھی قسم کے افلاس اور غربت کا خوف ہے تو ہم تمھیں عنقریب اتنا مالدار کر دیں گے کہ تم ہر طرح سے بیزار ہو جاؤ گے۔ [530]

---

[529] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:10

[530] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:25

## کافر کے نجس ہونے سے کیا مراد ہے؟

تیسرے شبہ کو بیان کرتے ہوئے قرآن نے مشرکین کو نجس کہا ہے۔ یہاں مفسرین کے مابین ایک اختلاف یہ ذکر کیا جاتا ہے کہ کفار کے نجس ہونے سے مراد ظاہری نجاست ہے یا باطنی؟۔ امام رازی نے صاحب کشافؒ ابن عباس کا قول نقل کیا ہے کہ مشرکوں کی ذات ایسے ہی ناپاک ہے جیسا کہ کتے اور خنزیر کا ظاہر ناپاک ہوتا ہے۔ حسنؒ کا کہنا یہ ہے کہ اگر کوئی مشرک سے مصافحہ کرے تو اس کے لیے وضو کرنا ضروری ہے۔ البتہ فقہائے کرام سب اس پر متفق ہیں کہ اس آیت میں نجاست سے مراد باطن ہے۔

امام رازیؒ اسی مسئلہ کی تفصیل بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ اس مسئلہ میں چونکہ اختلاف ہے اس لیے یہ کہنا کہ کفار کے نجس ہونے سے ظاہری نجاست ہے اور اس پر اجماع ہے، درست نہیں ہے۔ کیونکہ اختلاف پہلے بیان ہو چکا ہے۔ بعض ائمہ جیسا کہ قاضی عیاض کہتے ہیں کہ چونکہ آپ ﷺ کفار کے برتن بھی استعمال کر لیا کرتے تھے جس سے پتہ چلتا ہے کہ یہ ظاہراً ناپاک نہیں ہیں۔ اسی طرح اگر کافر کا ظاہر ناپاک ہے تو اسلام لانے سے ظاہر کیسے پاک ہو سکتا ہے؟

دوسرا قول: آیت سے مراد یہ ہے کہ کفار نفرت کے واجب ہونے میں ناپاک شئے کی طرح ہیں۔

تیسرا قول: ان کا کفر جو ان کی صفت ہے اس نجاست کی طرح ہے جو شئے کے ساتھ چمٹی ہوتی ہے۔

البتہ امام رازیؒ اس تمام بحث کو قرآن کے ظاہر کے خلاف مانتے ہیں۔[531]

## مسجد حرام میں دخول کی ممانعت سے کیا مراد ہے؟

کفار کو مسجد حرام میں داخل ہونے سے جو منع کیا گیا ہے آیا اس میں عموم ہے یا یہ حکم خاص ہے؟

---

[531] ایضاً، ص25:-26

امام شافعیؒ کے نزدیک اس حکم کا تعلق صرف مسجد حرام کے ساتھ ہے۔امام مالکؒ کے نزدیک اس حکم میں عموم ہے کہ ہر مسجد میں داخل ہونے سے روکا جائے گا۔جب کہ امام ابو حنیفہؒ کے نزدیک کسی بھی مسجد میں داخل ہونے سے نہیں روکا جائے گا۔امام رازیؒ ان اقوال پر تبصرہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ امام مالک اور امام ابو حنیفہ کا موقف قرآن کے ظاہر کے خلاف ہے۔البتہ یہ کہا جا سکتا ہے کہ اصل حکم تو یہ ہی ہے کہ نہ روکا جائے۔لیکن اس نص صریح کی وجہ سے ہم نے یہ موقف اختیار کیا صرف مسجد حرام میں داخل ہونے سے روکا جائے۔باقی مساجد کے لیے وہی اصل حکم باقی رہے گا کہ نہ روکا جائے۔[532]

## مسجد حرام سے مراد کیا ہے؟

مفسرین کا اس بات میں اختلاف ہے کہ مسجد حرام سے مراد صرف مسجد ہے یا سارا حرم مراد ہے۔امام رازیؒ نے دوسرے موقف کو راجح قرار دیا ہے کہ اسی موقف کو سامنے رکھتے ہوئے قرآن کی آیت کی صحیح تشریح بھی کی جا سکتی ہے ۔چونکہ لوگوں کا شبہ یہ تھا کہ اگر مقاطعہ کیا گیا تو ہم تو مفلس ہو جائیں گے۔اور یہ شبہ تب ہی ہو سکتا ہے جب سارا حرم مراد ہو۔اسی طرح آپ کا یہ فرمان "کہ جزیرۃ العرب میں دو دین جمع نہیں ہو سکتے"[533] بھی اس موقف کی تائید کرتا ہے۔اسی

---

[532] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:27

[533] مالک بن انس، مؤطا امام مالک، باب نزول ھل الذمۃ ،رقم حدیث: 873؛ امام مالک نے ان الفاظ کے ساتھ نقل کیا ہے "لا یبقی دینان فی جزیرۃ العرب"؛ ابن ابی شیبہ، کتاب السیر، باب من قال لا یجتمع الیھود والنصارٰی مع المسلمین ،رقم حدیث: 32992؛ البیھقی، السنن الکبرٰی، کتاب جماع ابواب الشرائط، باب لا یسکن ارض الحجاز مشرک ،رقم حدیث:18751؛ عبدالرزاق بن ہمام الصنعانی، کتاب اھل الکتابین، باب اجلاء الیہود من المدینہ ،رقم حدیث: 19368، 9987؛ الطبرانی؛ المعجم الأوسط، ج:2، ص:12، رقم حدیث :1066؛ امام حنبل، مسند احمد بن حنبل ، مسند النساء، مسند الصدیقہ عائشہ بنت الصدیق، رقم حدیث: 26352

لیے امام رازیؒ نے اپنے اصحاب کی رائے یہ بیان کی ہے کہ اگر مسلمان حاکم کو کسی کافر سفیر کو ملنا ہو اور مسلمان حاکم حرم میں ہو تو اس کو چاہیے کہ وہ حرم سے باہر جا کر ملے۔[534]

## کسی کافر رشتہ دار کے لیے دعائے مغفرت:

سورہ توبہ کے آخر میں " ما كان للنبی والذين اٰمنوا ان يستغفروا للمؤمنين---الخ" میں اللہ تعالیٰ نے عقیدۃ الولا والبراء کو دوبارہ بیان کیا ہے۔ البتہ اس کا تعلق ان مشرک رشتہ داروں سے ہے جو اس دنیا سے حالت کفر میں چلے گئے ہیں۔ امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ اس سورت کے شروع میں اللہ تعالیٰ نے تفصیل سے کفار کے ساتھ مقاطعہ کے احکام کو بیان کیا تھا کہ ان کے ساتھ کسی بھی قسم کا تعلق رکھنا جائز نہیں ہے۔ یہاں سے اسی حکم کے ایک اور پہلو کو بیان کیا جا رہا ہے کہ جس طرح کافر رشتہ دار کی زندگی میں اس کے ساتھ کسی قسم کا کوئی تعلق جائز نہیں ہے اسی طرح مرنے کے بعد نبی اور مومنین کے لیے یہ جائز نہیں ہے کہ وہ اپنے کافر رشتہ داروں کے لیے دعائے مغفرت کریں۔[535]

## آیت کا شان نزول:

اس آیت کے ضمن میں امام رازیؒ نے مختلف واقعات کا تذکرہ ہے۔

پہلا واقعہ یہ ذکر کیا ہے کہ ابن عباس فرماتے ہیں کہ جب فتح مکہ ہوا تو آپ ﷺ نے اپنے والدین سے متعلق سوال کیا۔ جب آپ ﷺ کو آپ کی والدہ کی قبر کا بتلایا گیا تو آپ ﷺ وہاں گئے اور اپنی والدہ کی قبر پر کھڑے ہو

---

[534] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:27

[535] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص: 213۔

کر رونے لگے۔ آپ ﷺ کے چچا نے آپ ﷺ سے دریافت کیا کہ آپ تو ہمیں قبر کی زیارت اور رونے سے منع کرتے ہیں۔ اور آپ خود یہ کر رہے ہیں تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ مجھے اس کی اجازت دے دی گئی ہے۔ لیکن جب مجھے معلوم ہوا کہ ان کو اللہ کا عذاب ہو رہا ہے۔ اور میں اللہ کے معاملے کو ان سے دور نہیں کر سکتا اس لیے مجھے ان پر ترس آگیا جس کی وجہ سے میں رونے لگا۔[536]

ایک واقعہ یہ نقل کیا ہے کہ "سعید بن المسیب اپنے والد سے بیان کرتے ہیں کہ ابو طالب کے انتقال کا وقت جب قریب آیا تو محمد ﷺ نے ان کو کہا! اے چچا، آپ لا الہ الا اللہ کہہ دیں تا کہ میں اللہ کے سامنے آپ کے اس کلمہ کو پیش کر سکوں۔ ابو جہل اور عبد اللہ بن امیہ اس پر کہنے لگے کہ کیا تم عبد المطلب کے دین سے بیزار ہو جاؤ گئے؟ تو ابو طالب نے جوابا کہا کہ میں عبد المطلب کے دین پر ہوں۔ تو آپ ﷺ نے کہا کہ جب تک مجھے روکا نہیں جائے گا تیرے لیے بخشش مانگتار ہونگا۔ تو اس پر یہ آیات نازل ہوئیں۔ "انک لات هدی من احببت"[537]

اسی طرح ایک آدمی آپ ﷺ کے پاس آیا اور کہنے لگا کہ یا رسول اللہ ﷺ! میرے والد فوت ہو گئے ہیں۔ اور جاہلیت کے زمانے میں صلہ رحمی کرتے تھے، مہمان نواز تھے اور سخی تھے۔ وہ اب کہاں ہوں گے۔ آپ ﷺ نے پوچھا! کیا وہ مشرک مرا تھا؟ اس نے جواب دیا۔ جی ہاں! تو آپ ﷺ نے جواب دیا کہ جہنم کے گھڑے میں ہے۔ اس پر وہ آدمی

---

[536] الواحدی، علی بن احمد محمد بن علی، اسباب النزول، دار الاصلاح، 468ھ، رقم الحدیث: 532؛ حاکم نیشاپوری، المستدرک علی الصحیحین ،ج:2،ص:336۔

[537] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، رقم الحدیث: 1360؛ امام مسلم، صحیح مسلم، رقم الحدیث: 24؛ النسائی، سنن النسائی، رقم الحدیث: 2035؛ امام حنبل، مسند احمد بن حنبل، ج:5، ص:433؛ الواحدی، اسباب النزول، رقم الحدیث: 530؛ محمد بن اسحاق بن یسار المطلبی، سیرت ابن اسحاق، دار الکتب العلمیہ، بیروت، 1424ھ)، ج:1، ص:237-238

روتے ہوئے واپس ہوا۔ آپ ﷺ نے اس کو بلایا اور ارشاد فرمایا۔ کہ میرے، تیرے اور ابراھیمؑ کے والد جہنم میں ہیں۔ بے شک تیرا والد اس دن یہ نہیں کہے کہ اے اللہ میں آگ کی پناہ مانگتا ہوں۔ (538)

## مشرک رشتہ داروں کے لیے دعائے مغفرت کی شرعی حیثیت:

مشرک رشتہ داروں کے لیے دعائے مغفرت کی شرعی حیثیت کیا ہے؟ یعنی قرآن نے اس آیت میں جو نہی کی ہے آیا وہ خلاف اولیٰ پر مبنی ہے یا نہی سے مراد بالکلیہ منع کرنا ہے؟ امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ اگر پہلا معنی لیا جاے تو اس کا مطلب یہ ہو گا کہ ایمان اور نبوت خود اس بات کے متقاضی ہیں کہ کسی مشرک کے لیے دعائے مغفرت نہ کی جائے۔ اور اگر دوسرا معنیٰ لیا جائے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ نہی سے مراد نہی تحریمی ہے۔ نہی تحریمی کی وجہ بیان کرتے ہوئے امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ اس آیت میں اس بات کی تصریح کر دی گئی ہے کہ جب نبی اور مومنین کو پتہ چل گیا ہے کہ ان کے کافر رشتہ دار جہنمی ہیں اور اسی طرح سورہ نساء میں اس بات کو بیان کر دیا گیا ہے کہ اللہ تعالیٰ شرک کو کبھی معاف نہیں کرے گا۔ تو ان دونوں باتوں (مشرک رشتہ دار کا جہنمی ہونا اور شرک کا نا قابل معافی جرم ہونا) کو سامنے رکھتے ہوئے ان کے لیے دعائے مغفرت کیونکر جائز ہو سکتی ہے

سورہ توبہ کی آیت " وما كان استغفار ابراهيم لابیه--الخ" میں جس حکم کا بیان ہو رہا ہے اس کا تعلق بھی ما قبل بحث سے ہی ہے۔ اس کی تفسیر میں امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ اس آیت کا ما قبل سے ربط یہ ہے کہ کسی شخص کو اس بات کا وہم نہیں ہونا چاہیے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو بعض ان اعمال سے منع کیا ہے جن کی ابراہیم علیہ السلام کو اجازت دی گئی تھی۔ اسی طرح یہ واضح کرنا ہے کہ اسلام میں مشرک رشتہ دار سے مقاطعہ کی اس قدر شدت ہے کہ مرنے کے بعد بھی ان کے لیے دعائے مغفرت کی اجازت نہیں یہاں تک کہ کسی نبی کو بھی نہیں۔ اسی طرح یہ بھی جان لینا چاہیے کہ مذکورہ عقیدہ کا

---

[538] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:214

تعلق صرف شریعت محمدی ﷺ سے نہیں بلکہ پہلے سے چلا آ رہا ہے۔ مزید یہ کہ جیسا کہ یہ معلوم ہے کہ حضرت ابراھیم علیہ السلام حلیم، بردبار، گریہ زاری کرنے والے اور بہت ہی رقیق القلب شخصیت کے حامل تھے۔ اس کے باجود ان کو اپنے والد کے لیے دعائے مغفرت کی اجازت نہیں دی گئی جس کا مطلب یہ ہے کہ خدا تعالیٰ دیگر لوگوں کو یہ بتلانا چاہتے ہیں کہ تمہیں تو اس پر ہر حال میں عمل کرنا چاہیے۔[539]

## منصب رسالت:

سورہ توبہ کی آخری دو آیات کو خاص طور پر آپ ﷺ کے منصب اور صفات عالیہ کے بیان کے لیے ذکر کیا گیا ہے۔ ان آیات سے متعلق امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ چونکہ اس سورت میں بہت سے ایسے احکامات کا ذکر ہوا ہے جو انسانی طبائع اور مزاج کے خلاف ہے۔ اس لیے اس سورت کا اختتام ایسے انداز سے کیا جا رہا ہے جو ان تمام تکالیف پر مرہم کا کام دیتا ہے۔ اور وہ مرہم یہ ہے کہ چونکہ میرا نبی تم ہی میں سے ہے لہذا جتنے بھی شرف، عزت و تکریم ہے اس سب کے تم بھی حقدار ہو۔ اس کے ساتھ یہ نکتہ سمجھنا بھی انتہائی اہم ہے کہ آپ ﷺ تمہاری وجہ سے ایک ایسی حالت کا شکار ہیں کہ تمہارا نقصان اس پر بہت گراں گزرتا ہے۔ اس کی حیثیت ایک مشفق طبیب اور رحیم باپ کی سی ہے۔ اور مشفق طبیب وہ ہوتا ہے جس کو بعض اوقات علاج معالجے کے دوران مریض کی طبیعت کے خلاف سخت اور مشکل فیصلے کرنے پڑتے ہیں تب جا کر اس کی بیماری ٹھیک ہوتی ہے۔ اس لیے تم بھی نبی کے سخت فیصلوں کو اسی فلسفہ کی روشنی میں سمجھنے کی کوشش کرو تا کہ کسی قسم کا ملال دل میں پیدا نہ ہو۔ اس کے بعد آپ ﷺ کو تسلی دینے کے لیے فرمایا گیا کہ آپ کی تمام تر کاوشوں کے باوجود اگر وہ سیدھے راستے پر نہیں آ رہے تو آپ پریشان نہ ہوں۔ کیونکہ ان کے اعمال کا حساب و کتاب اللہ کے ذمہ ہے۔[540]

---

[539] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:214-215

[540] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:241

## آیت میں مذکور صفات کی تشریح:

اللہ تعالیٰ نے نبی کریم ﷺ کی اس آیات میں پانچ صفات بیان کی ہیں۔

**پہلی صفت:**" من انفسکم"

اس صفت کے ذیل میں امام رازیؒ نے مختلف تفاسیر نقل کی ہیں۔ ایک معنیٰ یہ بیان کیا گیا ہے کہ اس سے مراد بشریت میں مماثلت بیان کرنا ہے کہ یہ نبی بھی تمہاری طرح بشر ہے اگر یہ کوئی فرشتہ ہوتا تو تمہارے لیے مشکل ہوتا کہ تم اس کی اتباع کیسے کرتے۔

ایک معنیٰ یہ بیان کیا گیا ہے کہ اس سے مراد یہ بیان کرنا ہے کہ یہ نبی تمہاری طرح عرب ہی ہے۔ اور اس صفت سے مقصود عرب کو آپ ﷺ کی نصرت و معاونت پر ابھارنا ہے۔ یعنی اصل یہ بتانا ہے کہ دنیا میں جتنی بھی عزت اور رفعت حاصل ہوگی وہ تمہاری وجہ سے ہی حاصل ہوگی۔ کیونکہ یہ تم میں سے ہی ہے، تمھارے نسب سے ہی اس کا تعلق ہے۔

تیسری رائے یہ کہ اس سے مراد یہ بیان کرنا کہ یہ تم میں سے ہی ہے یعنی اہل حرم میں سے ہی ہے۔ اور اس کی وجہ یہ ہے کہ عرب اہل حرم کو اللہ کے خاص بندوں میں شمار کرتے تھے۔ کہ یہ ان کی خدمت کرتے، ان کے کام بناتے تھے۔ گویا کہ یہ کہا جارہا ہے کہ تمہارا کام خدمت وغیرہ کرنا ہے۔ لہذا تم اس کی خدمت گزاری میں کسی قسم کی سستی اور کاہلی کا مظاہرہ نہ کرنا کونکہ تمہاری عزت و شرف اسی کے اسلاف کی وجہ سے ہے۔

اور ایک رائے یہ ہے کہ اس سے مراد آپ ﷺ کی طہارت کو بیان کرنا ہے۔ تمہارے خاندان میں سے ہے، یعنی تم اس کی صداقت، امانت اور عفت و عصمت کو جانتے ہو۔ اسی طرح یہ بھی جانتے ہو کہ وہ تم سے مصیبتیں دور کرنے پر

کتنا حریص رہتا ہے۔لہذا اس حالت میں اس کو تمہاری طرف نبی بنا کر بھیجنا اللہ کی جانب سے تمہارے اوپر اللہ کے عظیم احسانات میں سے ہے۔(541)

## دوسری صفت: عزیز علیہ ماعنتم

اس صفت کے ضمن میں امام رازیؒ نے جو بیان کیا ہے اس کا خلاصہ یہ ہے کہ "عزیز" سے مراد غالب یعنی غلبہ پانا ہے۔اور "عنت" سے مراد کسی چیز کا گراں گزرنا یعنی طبیعت پر بار ہونا ہے۔اس صفت کا تذکرہ کرنے کا ہدف یہ بتلانا ہے کہ یہ نبی ایسی شان والا ہے کہ جب تم پر کسی بھی قسم کی مصیبت آئے، حالات خراب ہوں، یا تم کوئی بھی ایسا کام کرو جس سے تم اللہ کے عذاب کے مستحق ٹھہر رہے ہو تو یہ تمام صورتیں اس سے برداشت نہیں ہوتیں۔اس کو اسی لیے بھیجا گیا ہے تا کہ تم سے ہر قسم کے مصائب کو دور کر سکے۔(542)

## تیسری صفت: حریص علیکم

اس سے مراد یہ ہے کہ آپ ﷺ تمہیں ہر طرح کی خیر و بھلائی پہنچنے کے مشتاق ہوتے ہیں۔اور خیر و بھلائی پہنچانے کا کوئی بھی موقع ہاتھ سے جانے نہیں دیتے۔

---

[541] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:241-242

[542] ایضا، ص:242

امام رازیؒ نے مذکورہ بالا صفات کا جو مفہوم بیان کیا ہے اس سے یہ اشکال نہیں کیا جا سکتا کہ صفات میں تکرار ہے۔اس لیے کہ شدت اور غلبہ سے مراد یہ ہوتا ہے کہ کسی مصیبت کو رفع کیا جاسکے۔اور حرص کا مفہوم یہ ہے کہ کسی خیر کو حاصل کرنے کے لیے مشتاق رہاجائے۔[543]

### چوتھی اور پانچویں صفت: رؤف رحیم

اللہ تعالیٰ نے اس آیت میں آپ ﷺ کے لیے ایسی دو صفتیں مستعمل کی ہیں جو خدا تعالیٰ کے اسماء میں سے ہیں۔ اس لیے یہاں دو سوال ہیں۔

**پہلا سوال:** سورہ توبہ کے مضمون کو دیکھ کے یہ صفات کیسے ممکن ہیں؟اس لیے کہ اس سورت میں تو بعض ایسے احکامات دیئے گئے ہیں جن پر عمل کرنا اللہ تعالیٰ کی توفیق کے بغیر ممکن نہیں۔

**جواب:** امام رازیؒ اس کے موجب یوں ہوئے ہیں کہ ان صفات کو واضح کرنے کے غرض سے ان آیات سے قبل ہم نے تفصیل جو بیان کی ہے کہ آپ ﷺ کی حیثیت ایک ماہر طبیب کی سی ہے اگر اس تقریر کو سامنے رکھا جائے تو کسی قسم کا کوئی اشکال نہیں ہوتا۔

**دوسرا سوال:** آخری صفات میں اللہ تعالیٰ نے سیاق کیوں بدلا ہے؟اس لیے کہ دیگر صفات کو دیکھتے ہوئے جملہ یہ ہونا چاہیے تھا"رؤف رحيم بالمؤمنين"

**جواب:** قرآن نے یہ انداز مفہوم میں حصر پیدا کرنے کے لیے کیا ہے۔یعنی یہ بتلانا مقصود ہے کہ یہ رحمت اور نرمی مومنین کے لیے ہے جبکہ یہ کافروں کے لیے نہیں ہے۔خلاصہ کلام یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ یہ بتلانا چاہتے ہیں کہ اس سورت میں جتنے بھی

---

[543] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:242

سخت انداز اپنایا گیا ہے یا کسی بھی قسم کی جو سختی کی گئی ہے وہ صرف اور صرف مشرکین اور منافقین کے لیے ہے۔ ایمان والوں کے لیے میری رحمت ہی رحمت ہے۔[544]

## سورہ توبہ میں موضوعاتِ عبادات:

سورہ توبہ میں جہاں جہاد سے متعلقہ احکام اور منافقین کی بد اعمالیوں کا ذکر کیا گیا ہے وہیں عبادات سے متعلق بھی کچھ احکام کو کافی تفصیل سے بیان کیا گیا ہے۔ ان میں سے سر فہرست زکوٰۃ کے مسائل ہیں۔ جن کی تفصیل امام رازیؒ کی تفسیر کی روشنی میں ذیل میں بیان کی جاتی ہے۔

## زکوٰۃ کے مصارف:

سورہ توبہ کی آیت "انما الصدقات للفقراء---- الخ" میں زکوٰۃ کے مصارف کو تفصیل سے بیان کیا گیا ہے۔ اس آیت کا ما قبل سے ربط بیان کرتے ہوئے امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ منافقین نے جب صدقات و خیرات کی تقسیم میں آپ ﷺ کے عمل پر طعن و تشنیع کرنا شروع کی تو آپ ﷺ کو یہ تعلیم دی گئی کہ آپ ان کو بتادیں کہ صدقات و زکوٰۃ کے مال میں اصل حق ان لوگوں کا ہے جن سے متعلق تفصیل اس آیت میں بیان کی گئی ہے۔ اس لیے تم لوگ میرے اوپر کسی قسم کی الزام تراشی نہ کرو۔[545]

---

[544] الرازی، مفاتیح الغیب، ایضا، ص:242-243

[545] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:102

اس آیت کے ضمن میں امام رازیؒ سب سے پہلے زکوٰۃ کی مد میں جو نصاب مقرر کیا گیا ہے اور جتنی مقدار واجب کی گئی ہے اس کی حکمت کو بیان کرتے ہیں۔ اس کے بعد آیت میں بیان کردہ آٹھوں مصارف کی تفصیل کو بیان کیا ہے۔ اور اس کے ضمن میں فقہائے کرام کے اختلاف کو بھی ذکر کیا ہے۔

زکوٰۃ کے وجوب سے متعلق حکمت جاننے کے لیے کچھ اہم امور جاننا ضروری ہے جن میں سے کچھ کا تعلق صاحب نصاب سے ہے اور کچھ کا تعلق مستحقین زکوٰۃ سے ہے۔

## صاحب نصاب پر زکوٰۃ کے وجوب میں حکمتیں:

اس عنوان کے تحت امام رازیؒ نے مختلف حکمتیں بیان کی ہیں جن میں ایک حکمت یہ ہے کہ مال کی محبت انسانی فطرت میں شامل ہے۔ اور اس کی بنیادی وجہ یہ ہے کہ کمال کے لیے طاقت اور قدرت کا حصول ہر انسان چاہتا ہے۔ یعنی کامل ہونا ایک محبوب چیز ہے جس کے لیے انسان تگ و دو کرتا رہتا ہے۔ پس قدرت اور طاقت کا حصول ایک فطری چاہت ہے۔ اور اس فطری چاہت کا حصول مال کے بغیر ممکن نہیں ہے۔ پس یہ ثابت ہو گیا کہ مال کی محبت بھی انسان کو فطری طور پر محبوب ہے۔ البتہ یہ فطری محبت انسان کو اللہ تعالیٰ کی یاد اور آخرت کی فکر سے بیزار کر دیتی ہے۔ پس اسی محبت پر چوٹ لگا کر اصل مقصد یعنی اللہ تعالیٰ کی یاد کی طرف لانے کے لیے شریعت نے مالداروں کے مال میں غریبوں کا حق واجب کر دیا ہے کہ وہ کہیں اس محبت میں اتنا گر نہ جائیں کہ معبود حقیقی کو ہی بھول جائیں۔ یہی مفہوم سمجھانے کے لیے اللہ تعالیٰ نے اسی سورت میں فرمایا" خذ من اموالھم صدقۃ تطھرھم وتزکیھم بھا" کہ زکوٰۃ کے وجوب کا اصل مقصد دنیا کی محبت کو ختم کرنا ہے۔

امام رازیؒ نے جو دوسری حکمت بیان کی ہے اس کا خلاصہ یہ ہے کہ مالدار پر زکوٰۃ کے واجب کرنے میں ایک حکمت انسان کے اندر سے حرص و لالچ کو ختم کرنا ہے۔ کیونکہ مال سے انسان کو قوت اور طاقت حاصل ہوتی ہے اور یہ ایسی خواہش

ہے کہ انسان اس کے لیے آگے سے آگے جانا چاہتا ہے جس کی کوئی حد نہیں ہے۔پس اسی حرص و لالچ کو ختم کرتے ہوئے انسان کو اللہ کی عبودیت اور اس کی رضا والے راستے پر لانا اصل مقصد ہے۔

تیسری حکمت کا خلاصہ یہ ہے کہ زیادہ مال کی محبت انسان کے دل میں سرکشی اور سختی پیدا کر دیتی ہے۔اور اس کا سبب وہی ہے جو پہلے بیان ہو چکا ہے کہ اصل تو قدرت اور طاقت کا حصول انسانی چاہت ہے جس کا وسیلہ مال بنتا ہے۔اور انسان اپنی چاہت کو پا لینے کے بعد اس میں اتنا مستغرق ہو جاتا ہے کہ اس کو جائز و ناجائز کی کوئی فکر نہیں ہوتی۔اس کے سر پر ایک ہی دھن سوار ہوتی ہے کہ اس نے اپنی خواہش کو پورا کرنا ہے چاہے کسی بھی طریقے سے ہو۔اور اصل سرکشی یہی ہے جس کی طرف اللہ تعالیٰ نے ان آیات میں اشارہ کیا ہے-" ان الانسان لیطغی، ان راہ استغنیٰ"۔پس زکوٰۃ کے وجوب کا مقصد اسی سرکشی کو ختم کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ کی خوشنودی کی طرف لانا ہے۔

ایک حکمت یہ بیان کی ہے کہ نفس ناطقہ کی دو قوتیں ہیں: نظری اور عملی۔ نظری قوت کا کمال یہ ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کی تعظیم بیان کرے اور عملی طاقت کا کمال یہ ہے کہ وہ اللہ کی مخلوق کے ساتھ حسن سلوک ، نرمی اور شفقت سے پیش آئے۔پس زکوٰۃ کے وجوب سے مقصد اسی روح کا حصول یعنی مخلوق کی خدمت کرنا ہے۔

ایک حکمت یہ بیان کی ہے کہ انسانی فطرت ہے کہ وہ یہ چاہتا ہے کہ اس کے ساتھ ہمیشہ اچھا ہو اور کبھی اس کو کسی مصیبت کا سامنا نہ کرنا پڑے۔جیسا کہ آپ ﷺ کے فرمان کا مفہوم ہے کہ لوگوں کے دل اسی طرف مائل ہوتے ہیں جو ان کے ساتھ اچھائی کرتا ہے اور ان سے دور ہونا چاہتے ہیں جو ان سے برے طریقے سے پیش آتے ہیں۔ پس فقراء لوگ یہ دیکھیں گے کہ مالدار لوگ صرف اپنے لیے نہیں کماتے بلکہ اپنے مال میں ان کا حصہ بھی نکالتے ہیں تو وہ ان کے لیے دعا کریں گے ،ان کی مدد کریں گے۔اور یہ دعا اور نیک خواہشات انسان کے لیے خیر و برکت کا باعث ہوں گی۔اسی طرف اللہ تعالیٰ نے

اس آیت میں اشارہ کیا ہے" واما ماینفع الناس فیمکث فی الارض" اور آپ ﷺ کی حدیث کا مفہوم ہے کہ " اپنے اموال کی زکوٰۃ کے ذریعے حفاظت کرو"[546]

دوسری جانب (محتاج کو مال دینا) کی حکمتیں بیان کرتے ہوئے امام رازیؒ لکھتے ہیں کہ مالدار کے مال میں اگر کچھ حصہ غرباء کو دے دیا جائے تو اس سے مالدار کا کوئی نقصان نہیں ہے اس لیے اس کے پاس اور مال ہے جس کے ذریعے سے وہ اپنی ضرورتیں پوری کر سکتا ہے لیکن اگر فقیر کو کچھ نہ دیا جائے تو وہ اپنی ضرورتیں کیسے پوری کرے گا؟ یہ تو اس کو مفلوج کر دینا ہے جو کہ شریعت کے مقاصد میں سے نہیں ہے۔

اسی طرح مال کو ایک ہی طرف یعنی مالدار کے پاس چھوڑ دینا اور مستحقین کو کچھ نہ دینا، ایک حکیم اور رحیم ذات کے بالکل بھی مناسب نہیں ہے۔ اس لیے ضروری ہے کہ مال کا کچھ حصہ مستحق تک پہنچایا جائے۔

اسی طرح اللہ تعالیٰ یہ بتلانا چاہتے ہیں کہ اے فقیر اگرچہ میں نے تجھے زیادہ مال نہیں دیا اور مالدار کو زیادہ مال دیا ہے ۔لیکن یہ یاد رکھو کہ میں نے مالدار کو اس بات کا پابند بنایا ہے کہ وہ تمہیں ایک مخصوص مقدار میں مال دیا کرے ۔تو درحقیقت مالدار کو تمہارا احسان ماننا چاہیے کہ تم اس کے لیے جہنم سے خلاصی کا باعث بن رہے ہو۔[547]

## مصارف زکوٰۃ سے متعلقہ آیت کی تفسیر:

آیت کی تفسیر بیان کرتے ہوئے امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ تمام ائمہ کا اس بات پر اتفاق ہے کہ زکوٰۃ کے مستحقین صرف وہی افراد ہیں جن کا اس آیت میں ذکر کر دیا گیا ہے۔

---

[546] الرازی، مفاتیح الغیب، ج16، ص103-104

[547] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:106۔

کلمہ " انما" کی وضاحت کرتے ہوئے بیان کرتے ہیں کہ یہ کلمہ " ان " اور "ما" سے مرکب ہے۔ کلمہ " ان " اثبات کے لیے مستعمل ہے اور " ما" کا کلمہ نفی کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ ان دونوں کو ملا کر ذکر کرنے سے مقصود کلام میں حصر پیدا کرنا ہے۔

اسی وجہ کو بنیاد بنا کر (انما کا کلمہ حصر کے لیے آتا ہے) ابن عباس ربا الفضل کو نہیں مانتے۔ اس لیے کے آپ ﷺ نے فرمایا ہے" انما الربا فی النسیئۃ"[548] پس اگر یہ کلمہ حصر کے لیے نہ ہوتا تو ابن عباس کبھی یہ نظریہ نہ رکھتے۔[549]

## مصارف زکوٰۃ کے مابین زکوٰۃ کی تقسیم میں فقہائے کرام کا اختلاف:

فقہائے کرام کے مابین اس مسئلہ میں اختلاف ہوا ہے کہ زکوٰۃ کا مال دیتے وقت ان آٹھوں مصارف پر تقسیم کرنا ضروری ہے یا کسی ایک کو بھی دے دیں تو زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔

امام ابو حنیفہ کی رائے یہ ہے کہ اگر کسی ایک مصرف میں بھی زکوٰۃ تقسیم کر دی گئی تو فرض ادا ہو جائے گا۔ یہی موقف صحابہ میں سے حضرت عمر، حذیفہ اور ابن عباس رضی اللہ عنھم کا ہے۔ اسی طرح سعید بن جبیر، ابو العالیہ اور ابراہیم نخعی کا بھی یہی موقف ہے۔ امام شافعیؒ کی رائے یہ ہے کہ آٹھوں مصارف پر زکوٰۃ کا مال تقسیم کرنا ضروری ہے۔ یہی موقف عکرمہ، ابن زھری اور عمر بن عبد العزیز کا بھی ہے۔ اور ان حضرات کا یہ بھی کہنا ہے کہ کہ ہر صنف میں سے کم از کم تین بندوں کو زکوٰۃ دینا ضروری ہے۔ اس لیے کہ جمع کا کم از کم عدد تین ہے۔ اسی طرح ان تمام اصناف کے مابین انصاف کرنا بھی ضروری ہے۔ یعنی اگر آپ کو آٹھ مصارف میں سے پانچ قسمیں ہی ملی ہیں اور آپ نے دس درہم زکوٰۃ میں ادا کرنے ہیں تو ان دس درہم کے پانچ حصے کریں اور ہر ایک مصرف میں تقسیم کر دیں، جو کے فی صنف دو درہم بنتے ہیں۔ مزید یہ کہ امام شافعیؒ

---

[548] امام مسلم، صحیح مسلم، رقم:1596

[549] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:107

کے نزدیک تفاضل جائز نہیں اور برابری بھی کوئی ضروری نہیں۔ لہذا اگر آپ نے دو درہم دینے ہیں تو ایک فقیر کو ایک درہم ، دوسرے کو آدھا، تیسرے کو چھٹا حصہ دیں گے۔ امام شافعیؒ کے نزدیک تقسیم کا یہ طریقہ ہے۔

امام رازیؒ اس اختلاف کے بعد بیان کرتے ہیں کہ اس آیت میں امام شافعیؒ کے موقف کے دلائل نہیں ملتے ہیں۔ کیوں کہ اللہ تعالیٰ نے اس آیت مبارکہ میں کل آٹھ مصارف بیان کیے ہیں لیکن اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ کسی ایک متعین مالدار فرد کے مال میں ان آٹھ کا ایک مشت حصہ ہے۔

نقلی دلیل یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے سورہ انفال میں فرمایا ہے " انما غنمتم من شئی فان للہ خمسہ وللرسول---الخ" اس آیت میں مصارف غنیمت کی پانچ اصناف بیان کی ہیں لیکن اس کا کوئی قائل نہیں ہے کہ ان میں سے ہر ایک صنف کو غنیمت کے ہر جزء میں سے ایک حصہ ملے گا۔ بلکہ سب اس بات پر متفق ہیں کہ یہاں صرف ان تمام مصارف کو بیان کرنا ہے جن کو مال غنیمت میں سے حصہ دیا جاسکتا ہے۔ اسی طرح مصارف زکوٰۃ کو بیان کرنے کا مقصد صرف یہ بتلانا ہے کہ ان آٹھ اصناف کو زکوٰۃ دی جاسکتی ہے یہ بتانا مقصود نہیں کہ ان میں سے ہر ایک صنف کو دینا ضروری ہے۔

عقلی دلیل یہ ہے کہ کسی مجموعہ پر اگر حکم کو متفرع کیا جائے تو اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں ہوتا کہ اس مجموعے کے ہر جزء کو یہ حکم شامل ہے۔ لہذا ہمارا موقف ہی راجح ہے اور اس کی کئی وجوہات ہیں۔

پہلی وجہ یہ ہے کہ اگر ایک شخص پر آدھا درہم زکوٰۃ واجب ہے اور آپ اس کو اس بات کا پابند بناتے ہیں کہ آٹھوں مصارف میں یہ آدھا درہم تقسیم کرو تو اس کے چوبیس حصہ بنانے ہوں جو کہ ہر مستحق کے حصے میں قلیل مقدار میں

ہی جائے گا۔ جس کا اس کو کوئی فائدہ نہیں ہے۔اسی طرح اگر کسی موقع پر کئی احتمال ہوں تو وہاں بہتر یہی ہوتا ہے کہ اکابر صحابہ کے عمل کی پیروی کی جائے۔اور اکابر صحابہ کا وہی عمل تھا جس پر ہم عمل پیرا ہیں۔[(550)]

## آیت میں بیان کردہ مصارف کی تشریح:

فقراء اور مساکین کی تشریح کرتے ہوئے امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ یہ دونوں ایسی اصناف ہیں جن میں ہر ایک اپنی ضروریات کے پورا کرنے میں محتاج ہوتا ہے۔البتہ کس کی احتیاجی زیادہ ہے اور کس کی کم ہے اس میں اختلاف ہے۔بعض حضرات کی رائے یہ ہے کہ فقیر زیادہ محتاج ہوتا ہے امام شافعی کی یہی رائے ہے۔بعض حضرات کی رائے یہ ہے کہ مسکین زیادہ محتاج ہوتا ہے۔امام ابو حنیفہ کی یہی رائے ہے۔بعض کی رائے یہ ہے کہ ان دونوں میں کوئی فرق نہیں۔امام ابو یوسف اور احمد علی الجبائی کی یہی رائے ہے۔اس اختلاف کا فائدہ بیان کرتے ہوئے امام رازیؒ لکھتے ہیں کہ اگر کسی شخص نے اس طرح وصیت کی کہ میرا مال فلاں شخص، فقراء اور مساکین کے لیے ہے۔تو جن حضرات نے ان میں فرق کیا ہے ان کے نزدیک فلاں کو ایک تہائی ملے گا اور جو کہتے ہیں کہ دونوں ایک ہی ہیں ان کے نزدیک فلاں کو نصف ملے گا۔

## امام شافعیؒ کے دلائل:

امام شافعیؒ فقیر اور مسکین کے معنیٰ میں بیان کیے گئے فرق کی کئی وجوہات بیان کرتے ہیں۔جن میں چند ایک مندرجہ ذیل ہیں۔

ایک وجہ یہ ہے کہ زکوٰۃ کے مصارف بیان کرنے میں اصل مقصد ضروت مندوں کی ضرورت کو پورا کرنا ہے۔اس لیے جس کی ضرورت زیادہ ہوگی اس کے بیان میں بھی ترجیح ہوگی۔لہذا قرآن میں جس کو پہلے بیان کیا گیا ہے اس کی اہمیت

---

[550] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:108

دیگر اصناف کی بنسبت زیادہ ہے۔ جیسا کہ اگر فضیلت بیان کی جارہی ہو تو پہلے اسی کو ذکر کیا جاتا ہے جو زیادہ افضل ہو۔ کہا جاتا ہے ابو بکر و عمر و عثمان و علی۔ اور جو کوئی عثمان کو علی پر ترجیح دیتا ہے وہ علی و عثمان کی ترتیب رکھتا ہے۔

ایک وجہ یہ ہے کہ آپ ﷺ " فقر " سے پناہ مانگا کرتے تھے۔" کا د الفقر ان یکون کفرا" [551] جب کے اس مقابلے میں ایک اور حدیث ہے جس میں آپ ﷺ کی ایک دعا کا ذکر ہے کہ " اللھم احینی مسکینا وامتنی مسکینا واحشرنی مسکینا واحشرنی فی زمرۃ المساکین" [552] ان دونوں حدیثوں کو سامنے رکھتے ہوئے یہ بات بخوبی سمجھی جاسکتی ہے کہ فقیر کی حاجت مسکین کی حاجت سے زیادہ ہے اس لیے آپ ﷺ نے " فقر " سے پناہ مانگی ہے۔ اگر فقر اور مسکین کے معنیٰ کی اس کے برعکس تشریح کی جائے جو ہم نے کی ہے تو دونوں حدیثوں میں تناقض آتا ہے جو کہ ممکن نہیں۔

اسی طرح ایک وجہ یہ ہے کہ جس کے پاس کچھ مال ہو پھر بھی اس کو مسکین کہا جاسکتا ہے۔ جیسا کہ سورہ کہف میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ " اما السفینۃ فکانت لمساکین" اس آیت میں مسکنت کو ایسے لوگوں کے لیے ثابت کیا گیا ہے جو کہ کشتی کے مالک تھے۔ جس سے معلوم ہوا کہ مسکنت مال کے منافی نہیں۔ جب کے اس کے مقابلے میں قرآن میں یہ کہیں نہیں ملتا کہ کسی ایسے شخص کو فقیر کہا گیا ہو جس کے پاس مال ہو۔

---

[551] التبریزی، محمد بن عبد اللہ، مشکاۃ المصابیح: 5051
اسماعیل بن محمد، کشف الخفاء، رقم حدیث: 1919، دار احیاء التراث العربی، بیروت، 2017ء

[552] ترمذی، سنن ترمذی، حدیث: 2352

اسی طرح ایک وجہ یہ ہے کہ آپ ﷺ نے حضرت معاذ کو جب یمن کی طرف سفیر بنا کر بھیجا تو ان سے فرمایا" خذھا من اغنیاھم وردھا علی فقرائھم" (553)اگر مسکین کی حاجت فقیر کی بنسبت زیادہ ہوتی تو اس کا ذکر کیا جاتا نہ کے فقیر کو۔ (554)

## تیسری قسم:

تیسری قسم قرآن نے" عاملین علیھا" ارشاد فرمائی ہے۔ان سے مراد وہ لوگ ہیں جو مالداروں سے صدقات وخیرات وصول کرنے پر مامور ہوتے ہیں۔ان لوگوں کو ان کے کام کی بدولت صدقات میں سے حصہ دیا جائے گا۔امام شافعیؒ کا یہی موقف ہے۔اور یہی عبد اللہ بن عمر اور ابن زید کی بھی رائے ہے۔امام مجاہد اور ضحاک کا کہنا یہ ہے کہ ان کو صدقات میں سے آٹھواں حصہ دیا جائے گا۔البتہ کوئی ہاشمی یا مطلبی زکوۃ کی وصولی کا عامل نہیں بن سکتا۔اس لیے کہ آپ ﷺ نے ابو رافع کو عامل بننے سے روک دیا تھا۔(555)

## چوتھی قسم:

چوتھی قسم قرآن نے" المؤلفۃ قلوبھم" ذکر کی ہے۔ابن عباس فرماتے ہیں کہ اس سے مراد وہ محترم لوگ ہیں جن کو آپ ﷺ نے حنین کے موقع پر کچھ مال دیا تھا اور یہ پندرہ لوگ تھے۔ان میں سے ہر ایک کو آپ ﷺ نے اسلام کی طرف راغب کرنے کے لیے سو اونٹ دیئے تھے۔البتہ عبد الرحمان بن یربوع کو پچاس اونٹ اور حکیم بن حزام کو ستر عطا کیے۔

---

553 البخاری، الجامع الصحیح البخاری، کتاب المغازی، رقم حدیث، 4347۔

554 الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:109-112

555 الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:113

اس واقعہ کو تفصیل سے ذکر کرنے کے بعد امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ اس واقعہ کا اس آیت سے بظاہر کوئی تعلق نہیں ہے۔ میں نہیں جانتا کہ ابن عباس نے کس وجہ سے اس واقعہ کو اس آیت کے تحت ذکر کیا ہے۔ عین ممکن ہے کہ ابن عباس کی رائے یہ ہو کو کسی حد تک تالیف قلب کے لیے مال دینا جائز ہے اور اسی کو ثابت کرنے کے لیے یہ واقعہ نقل کیا ہو۔

واحدی کی رائے یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کے مشرکین کی تالیف سے بے نیاز کر دیا ہے۔لہذا امام یہ تو کر سکتا ہے کہ کسی مسلمان قوم کی مدد کے لیے زکوٰۃ کے مال میں سے ان کو کچھ دے دے لیکن کافر قوم کو اگر دینا بھی ہو تو مال فئ سے دے سکتا ہے زکوٰۃ کے مال سے نہیں دے گا۔

امام رازیؒ اس کا جواب دیتے ہوئے بیان کرتے ہیں کہ واحدی نے جو رائے پیش کی ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ عام طور پر یہ سمجھا جاتا ہے کہ آپ ﷺ نے ان لوگوں (جو ابن عباس کی روایت میں اوپر بیان ہوا ہے) کو زکوٰۃ کی مد میں سے مال دیا تھا حالانکہ ایسا نہیں ہے۔اسی طرح اللہ تعالیٰ نے مطلقا مؤلفہ قلوب کا ذکر کیا ہے۔ مسلم اور مشرک کا کوئی فرق ذکر نہیں کیا۔اس لیے صحیح یہی ہے کہ زکوٰۃ کا یہ مصرف اب بھی باقی ہے منسوخ نہیں ہے۔(556)

## پانچویں قسم:

اس صنف سے متعلق امام رازیؒ نے مختلف اقوال نقل کیے ہیں۔ امام شافعیؒ کی رائے یہ ہے کہ رقاب سے مراد مکاتب غلام ہیں کہ ان کی آزادی کے لیے زکوٰۃ کی مد میں سے مال دیا جا سکتا ہے۔ان کی دلیل ابن عباس کی تفسیر ہے جو انہوں نے اس آیت کے تحت کی ہے۔اور اسی طرح اپنے موقف کی تائید میں یہ آیت بھی پیش کی ہے" واتوھم من مال الذی آتاکم"

---

[556] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:113-114

امام مالک، احمد اور اسحاق بن راہویہ کے نزدیک اس کا مفہوم یہ ہے کہ زکوٰۃ کے مال سے غلام خرید کر آزاد کیے جائیں۔

امام ابو حنیفہ اور ان کے اصحاب، سعید بن جبیر اور امام نخعی کی رائے یہ ہے کہ اس سے مراد یہ نہیں کہ زکوٰۃ کا مال دے کر غلام آزاد کروایا جائے بلکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ کسی غلام کی مالی مدد کی جائے اور اس کو مکاتب بنایا جائے۔ اس لیے کہ اس مصرف میں اللہ تعالیٰ نے "فی" کا لفظ استعمال کیا ہے جو اس بات کے منافی ہے کہ اس سے کامل غلام مراد لیا جائے۔

## "مصارف زکوٰۃ کے بیان میں "کلمہ لام اور فی کا فائدہ"

امام رازیؒ قرآن کی آیت میں مصارف زکوٰۃ کے بیان میں الفاظ کے اختلاف کے فائدہ کو ذکر کرتے ہوئے بیان کرتے ہیں کہ احناف نے غلام سے متعلق زکوٰۃ کے مد میں دئے گئے مال کی تشریح کی ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مصارف کے بیان میں پہلے چار مصارف کے شروع میں "لام" کا ذکر کیا ہے۔ جب کہ رقاب کے شروع میں "فی" کا ذکر ہے۔ کلام اللہ کا کوئی بھی لفظ فائدہ سے خالی نہیں ہوتا اس لیے احناف یہ کہتے ہیں کہ کلمہ "فی" کی رعایت کرتے ہوئے ہم یہ کہتے ہیں کہ پہلے چار مصارف میں جن لوگوں کا ذکر کیا گیا ہے وہ جس طرح چاہیں زکوٰۃ کے مال کو استعمال کر سکتے ہیں۔ لیکن مکاتب کو جو مال دیا جائے گا وہ اس مال میں تصرف کرنے میں آزاد نہیں ہے۔ پس خلاصہ کلام یہ ہے کہ مصارف زکوٰۃ میں بیان کردہ پہلی چار اصناف زکوٰۃ کی مد میں لیا گیا مال جس طرح چاہیں خرچ کر سکتے ہیں لیکن بعد کی تین اصناف مال کے خرچ کرنے میں آزاد نہیں ہیں بلکہ انہوں نے اس کو اسی ضرورت میں خرچ کرنا ہے جس کے لیے ان کو مال دیا گیا ہے۔ (557)

### چھٹی قسم:

---

[557] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:114-115

چھٹی قسم قرآن نے "غارمین" بیان کی ہے۔اس سے مراد مدیون ہیں۔اس کی تشریح کرتے ہوئے امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ اس سے مراد صرف وہ دَین ہیں جو کسی ضروری خرچہ کے پورا کرنے میں انسان کے ذمہ لازم ہوئے ہوں یا کسی مصلحت کے پیش نظر اس پر لازم ہوئے ہوں۔ مصلحت کی مثال، جیسا کہ کسی کی دیت دینی ہو اور عاقلہ کے پاس اتنا مال نہ ہو کہ وہ دیت ادا کر سکیں تو زکوٰۃ کے مد میں ان کو مال دیا جا سکتا ہے۔جیسا کہ آپ ﷺ سے یہ ثابت ہے کہ کہ جب آپ ﷺ نے جنین کی دیت واجب کرتے ہوئے عاقلہ پر غرہ واجب کیا تو انہوں نے دینے سے معذرت کی ہمارے پاس اتنا مال نہیں ہے۔تو آپ ﷺ نے بیت المال کے ذمہ دار کو کہا کہ "ان کی مسلمانوں کے صدقات کے ذریعے مدد کرو"۔مزید یہ کہ دَین سے مراد وہ دَین نہیں ہے جو کسی معصیت یا گناہ کی وجہ سے انسان پر لازم ہوا ہو۔اگر ایسا ہو تو اس کی ادائیگی کے لیے صدقات کے مال سے مبتلا بہ کی مدد نہیں کر سکتے۔[558]

## ساتویں قسم :

" وفی سبیل اللہ"کی تشریح میں امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ مفسرین کے نزدیک اس سے مراد غازی ہیں۔امام شافعیؒ کی رائے یہ ہے کہ غازی اگرچہ مالدار بھی ہو پھر بھی اس کو زکوٰۃ کی مد میں مال دیا جا سکتا ہے۔اور یہی رائے امام مالک، اسحاق اور ابو عبید کی ہے۔جب کہ امام ابو حنیفہ کی رائے یہ ہے کہ اگر ضرورت مند ہو تو دے سکتے ہیں وگرنہ نہیں۔

---

[558] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:115

امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ " فی سبیل اللہ "کا لفظ عام ہے صرف غازیوں کو اس سے مراد لینا محل نظر ہے۔اسی لیے بعض مفسرین نے اس کو عام ہی رکھا ہے اور وہ فرماتے ہیں کہ اس مصرف کے تحت ہر انسان کو زکوٰۃ کا مال دیا جا سکتا ہے جو خیر کے کام کر رہے ہوتے ہیں۔جیسا کہ مردے کی تجہیز و تکفین،مساجد کی تعمیر،مسافر خانہ وغیرہ بنانا۔[559]

## آٹھویں قسم:

" ابن السبیل" سے بقول امام شافعیؒ وہ افراد مراد ہیں جو کسی معصیت کے سفر کے لیے نہیں نکلتے۔اس لیے کہ ان کو مال دینا معصیت میں ان کا مددگار بننا ہے جو کہ جائز نہیں ہے۔اپنے اصحاب کی رائے بیان کرتے ہوئے امام رازیؒ لکھتے ہیں کہ اگر کوئی شخص کسی علاقے سے دوسری جگہ جانا چاہتا ہے تو اس کو بھی اس مد میں مال دے سکتے ہیں۔[560]

# مصارف زکوٰۃ کے ضمن میں امام رازیؒ کے بیان کردہ احکام: [561]

اس آیت کے آخر میں امام رازیؒ نے اس آیت سے متعلق سات احکام کا ذکر کیا ہے جن کو ذیل میں بیان کیا جاتا ہے۔

## پہلا حکم:

تمام ائمہ کا اس بات پر تو اتفاق ہے کہ اس آیت میں جن صدقات کی بات ہو رہی ہے اس میں واجب صدقات شامل ہیں۔اس لیے کہ واجبی زکوٰۃ کو صدقہ کہا جاتا ہے۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے" خذ من اموالھم صدقۃ" اور

---

[559] الرازی،مفاتیح الغیب،ج:16،ص:115

[560] الرازی،مفاتیح الغیب ، ج:16،ص:116

[561] الرازی،مفاتیح الغیب،ص:116-118

آپ ﷺ کا فرمان ہے۔" لیس فیما دون خمسة اوسق صدقة "[562] البتہ اس میں نفلی صدقات شامل ہیں یا نہیں اس میں اختلاف ہے۔ بعض کی رائے یہ ہے کہ اس میں نفلی صدقات بھی شامل ہیں اس لیے کہ صدقات سے مراد نفلی صدقات لیے جاتے ہیں اب جب اس میں واجب صدقات شامل کیے ہیں تو نفلی صدقات کو منہا کرنے کا کوئی مقصد نہیں ہے۔ البتہ امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ صحیح رائے یہ ہے کہ اس سے مراد واجب زکوٰۃ ہے۔ اس کی مندرجہ ذیل وجوہات ہیں۔

پہلی وجہ: ایک وجہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ان صدقات کے بیان میں لام تملیک کا ذکر کیا ہے جو کہ نفلی صدقات کے لیے نہیں بولا جاتا۔

دوسری وجہ: ایک وجہ یہ ہے کہ قرآن کا اسلوب ان آٹھ مصارف میں مال کی تقسیم پر منحصر ہے۔ اگر ہم ان میں نفلی صدقات کو بھی شامل کریں تو حصر کا کوئی مقصد نہیں رہتا۔ اس لیے کہ نفلی صدقات تو ہر خیر کے کاموں میں خرچ کر سکتے ہیں صرف اب آٹھ میں انحصار نہیں ہے۔

تیسری وجہ: اس آیت سے پہلے جن صدقات کی بات ہو رہی ہے اس سے مراد صدقات واجب ہیں اس لیے کلام کی خوبصورتی کو برقرار رکھتے ہوئے مناسب یہی ہے کہ اس آیت کو بھی ماقبل مفہوم میں ڈھالتے ہوئے واجب صدقات ہی مراد لیے جائیں۔

---

[562] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، الزکاۃ، باب ما أدي زكاته فليس بكنز، رقم حدیث: 1405؛ امام مسلم، صحیح مسلم، باب: لیس فیما دون خمسة أوسق صدقة، رقم حدیث: 979۔

## دوسرا حکم:

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے ایک مصرف زکوٰۃ کے عاملین بتائے ہیں جس سے یہ اخذ کیا جاتا ہے کہ زکوٰۃ کی وصولی کے لیے عاملین مقرر کیے جائیں گے جو امام کی جانب سے زکوٰۃ وصول کریں گے۔ اسی طرح یہ بھی اخذ کیا جاتا ہے کہ امام ہی وہ شخص ہے جو زکوٰۃ وصول کرنے کا حقدار ہے۔ اس کی دلیل وہ آیت بھی ہی ہے جو اسی سورت میں زکوٰۃ کے باب میں بیان ہوئی ہے" خذ من اموالھم صدقۃ"

البتہ امام مالکؒ نے جو یہ کہا ہے کہ اموال باطنہ کی زکوٰۃ ہر انسان خود بھی ادا کر سکتا ہے اس کا مطلب یہ ہو سکتا ہے کہ انہوں نے قرآن کی اس آیت" وفی اموالھم حق للسائل والمحروم" سے استدلال کیا ہو کہ جب مالداروں کے مال میں غرباء کا حق ہے تو یہ ضروری ہے کہ ان کو پہلے دیا جائے۔

## تیسرا حکم:

اس بات میں ائمہ کرام کا اتفاق ہے کہ عاملین کو زکوٰۃ کے مال میں سے مال دیا جا سکتا ہے۔ البتہ کیا امام کو اس مد میں مال دیا جا سکتا ہے یا نہیں اس میں اختلاف ہے۔ بعض کی رائے یہ ہے کہ دے سکتے ہیں اس لیے کہ عامل کو مالدار کے مال لینے کی جو قدرت حاصل ہوئی ہے وہ امام کی وجہ سے ہی ہوئی ہے۔ لہذا عامل در حقیقت امام ہی ہے۔ اور دیگر حضرات کہتے ہیں کہ آیت نے صرف آٹھ مصارف کو بیان کیا ہے اس لئے صرف انہی کو دیا جائے گا امام اس میں شامل نہیں ہے۔

## چوتھا حکم:

عامل اگر مالدار ہو تو کیا وہ زکوٰۃ کی مد میں دیئے گئے مال سے لے سکتا ہے یا نہیں؟ حسن بصری کی رائے یہ ہے کہ اگر محتاج ہو تب لے سکتا ہے ورنہ نہیں۔ البتہ دوسرے لوگوں کی رائے یہ ہے کہ چونکہ وہ اپنے کام کی اجرت لے رہا ہے اس لیے

چاہے مالدار ہو یا محتاج ہو دونوں صورتوں میں لے سکتا ہے۔ اسی طرح بعض حضرات کی رائے یہ ہے کہ عامل کا زکوٰۃ کے مال میں آٹھواں حصہ ہے اس لیے کہ قرآن نے آٹھ مصارف بیان کیے ہیں۔ جب کہ صحیح رائے یہ ہے کہ اپنے کام اور محنت کے بقدر اس کو اس کا حصہ دیا جائے گا۔

**پانچواں حکم:**

ما قبل اختلاف بیان ہو چکا ہے کہ کیا آٹھ مصارف میں مال تقسیم کرنا ضروری ہے یا بعض کا انتخاب کر کے ان کو بھی دے سکتے ہیں۔ البتہ یہاں ایک اور مسئلہ ہے جس پر سب کا اتفاق ہے کہ صرف عامل کو زکوٰۃ کا سارا مال دے دینا جائز نہیں ہے۔

**چھٹا حکم:**

عامل اور مؤلفہ قلوب چونکہ اس زمانے میں نہیں ہیں اس لیے بقیہ چھ مصارف میں زکوٰہ تقسیم کی جائے گی جیسا کہ امام شافعیؒ کی رائے ہے اور احتیاط بھی اسی میں ہے۔ البتہ اگر ایسا نہ بھی کیا جائے تو جائز ہے۔ دلائل بیان ہو چکے ہیں۔

**ساتواں حکم:**

قرآن کریم میں فقراء اور مساکین کو عام رکھا گیا ہے اس میں مسلمان یا کافر کا فرق نہیں کیا گیا۔ البتہ سنت اور دیگر آثار سے معلوم ہوتا ہے کہ اس سے مراد مسلمان فقراء اور مساکین ہی ہیں۔

## سورہ توبہ کی روشنی میں زکوٰۃ کا مقصد:

سورہ توبہ کی آیت 103 -104 میں اللہ تعالیٰ نے جہاں ایمان والوں کے مال سے متعلق زکوٰۃ کا ذکر کیا ہے وہیں اس حکم کے مقاصد کو بھی بیان کیا ہے کہ مال لینے کا مقصد مومنین کے مال کو پاک کرنا ہے۔ اس آیت کے شروع میں امام رازیؒ نے چند مسائل کا ذکر کیا ہے جن کو ذیل میں بیان کیا جاتا ہے۔

ایک مسئلہ یہ ہے کہ اس آیت میں بیان کردہ حکم عام ہے یا خاص ہے؟ بعض کی آراء اس آیت کے بارے میں ہے کہ اس میں جو حکم بیان ہوا ہے اس کا تعلق ما قبل میں بیان کیے گئے ان ایمان والوں سے ہے جو غزوہ تبوک میں نہیں گئے تھے تو انہوں نے اپنے گناہوں کی معافی کے لیے آپ ﷺ کی خدمت میں اپنا مال پیش کیا۔ آپ ﷺ کو چونکہ ابھی کوئی حکم نہیں ملا تھا اس لیے آپ ﷺ نے کوئی حتمی جواب نہیں دیا۔ اسی سوال کے جواب میں یہ آیات نازل ہوئی ہیں۔ یہ حسن کا قول ہے جو یہ فرماتے ہیں کہ صدقات واجبہ کا بیان اس آیت میں نہیں ہے بلکہ اس کا تعلق اس کفارے سے ہے جو غزوہ سے پیچھے رہنے والوں نے کیا تھا۔

دوسرا قول یہ ہے کہ یہ زکوٰۃ ان لوگوں پر واجب تھی۔ جب انہوں نے اپنے اسلام کو توبہ کے ذریعے جلا بخشا اور زکوٰۃ خرچ کرنی چاہی تو آپ ﷺ کو حکم ہوا کہ آپ ان کا مال قبول کریں۔

تیسری رائے جو کہ عام جمہور علماء کی ہے وہ یہ ہے کہ اس آیت کا ما قبل سے تعلق نہیں ہے بلکہ یہ ایک نیا کلام ہے جس میں یہ بیان کرنا ہے کہ مالداروں سے زکوٰۃ لی جائے گی۔ اور اس کا مقصد ان کے مالوں کو پاک کرنا ہے۔

## تینوں آراء کے دلائل:

پہلی رائے والوں کی دلیل یہ ہے کہ ہر کلام کا سیاق وسباق دیکھا جاتا ہے کہ کیا بات ہو رہی ہے اور کس طریقے سے کی جارہی ہے۔یعنی اس کا ماقبل اور مابعد سے ربط ہونا چاہیے۔کلام کی خوبصورتی بھی اسی میں ہوتی ہے۔اور کلام اللہ تو ویسے ہی تمام کلاموں سے احسن انداز پر قائم ہے۔اسی معنیٰ کو ملحوظ رکھتے ہوئے ہم نے کہاہے کہ اس کا تعلق ماقبل میں بیان کردہ افراد سے ہے۔

دوسری رائے والوں کا کہنا یہ ہے کہ یہ بات درست ہے کہ کلام کا ماقبل سے ربط ہونا چاہیے۔لیکن اس ربط کے باوجود وہ معنیٰ مناسب نہیں جو پہلے مراد لیا گیاہے۔بلکہ اس کا مفہوم یہ ہے کہ چونکہ جو متخلفین تھے ان کو ان کے مال کی محبت اور لالچ نے پیچھے چھوڑ دیا تھا۔تو گویا کہ یہ آیتِ مبارکہ انھیں یہ بتارہاہے کہ تمہاری توبہ کا یقین تب مانا جائے گا جب تم اس چیز کو اللہ کے راہ میں دے دو جس کی وجہ سے تم نے اللہ تعالیٰ کے حکم کی خلاف ورزی کی ہے۔پس اگر یہ لوگ اللہ تعالیٰ کے زکوٰۃ کے حکم کو پورا کرتے ہیں تو یہ بات واضح ہو جائے گی کہ واقعی یہ اپنی توبہ میں سچے ہیں اور ان کے دل میں اب مال کی محبت اور لالچ نہیں ہے۔آیت کا اسلوب بھی اس معنیٰ کی تائید کررہاہے کہ ان سے مال لینے کا مقصد ان کو پاک کرنا ہے۔

جمہور کا کہنا یہ ہے کہ اس آیت کا مقصد یہ بتلاناہے کہ جب تم صدقات نافلہ دینے پر تیار ہو، جیسا کہ روایات میں آتا ہے کہ کعب بن مالک اپنا سارامال توبہ کی قبولیت میں دینے کے لیے تیار ہو گئے تھے،تو واجبی صدقات بھی ادا کرو۔[(563)]

## آیت میں بیان کردہ احکام:

اس آیت کے ضمن میں امام رازیؒ نے بہت سے احکام بیان کیے ہیں جن کو ذیل میں بیان کیا جاتا ہے۔

---

[563] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:181-182

## پہلا حکم:

اس آیت کے اسلوب سے دو باتیں معلوم ہوتی ہیں۔ایک یہ کہ زکوٰۃ میں سارا مال نہیں لیا جائے گا بلکہ کچھ مال لیا جائے گا۔اس لیے کہ اللہ تعالیٰ نے کلمہ "من کا استعمال کیا ہے۔اسی طرح دوسری بات یہ معلوم ہوتی ہے کہ کچھ سے مراد یہ نہیں کہ بغیر کسی متعین مقدار کے تھوڑا سا مال بھی اگر دے دیا جائے تو زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔اس لیے ہمیں یہ معلوم کرنا ہے کہ زکوٰۃ کی کتنی مقدار ہے۔اس کے لیے آپ ﷺ کی وہ حدیث ہمارے لیے رہنما ہے جو آپ ﷺ نے صدقات کی تفصیل بیان کرتے ہوئے ذکر کی ہے کہ پچیس اونٹوں میں بنت مخاض اور چھتیس اونٹوں میں بنت لبون لی جائے گی۔ پس آیت کا ظاہر اسی بات کا متقاضی ہے کہ صدقہ سے مراد یہی مخصوص اشیاء ہیں جو حدیث میں ذکر کی گئی ہیں۔اور زکوٰۃ کی ادائیگی میں ان کی محض قیمت دے دینا کافی نہیں ہے جیسا کہ امام شافعیؒ کی رائے ہے۔

## دوسرا حکم:

اللہ تعالیٰ کے ارشاد" من اموالھم صدقۃ" کا مفہوم یہ ہے کہ مال ان امیروں کا ہے جس کا تقاضا یہ ہے کہ فقراء مالک کے نصاب میں شریک نہیں ہیں۔لہذا زکوٰۃ اس کے ذمہ پر واجب ہے۔اس لیے اگر مالک نے اپنی غلطی کی وجہ سے مال میں کسی بھی قسم کا کوئی نقصان کیا تو فقیر کا حق پھر بھی اس کے مال میں باقی رہے گا۔امام شافعیؒ کا یہی موقف ہے۔

## تیسرا حکم:

آیت کا عموم یہ بتلا رہا ہے کہ زکوٰۃ اس مال میں بھی ہو گی جو کسی کے ذمے دَین ہو یا کسی پر ضمان ہو۔

### چوتھا حکم:

آیت کا ظاہر یہ بتلاتا ہے کہ زکوٰۃ انسان کے گناہوں کی معافی کا باعث ہے اسی لیے امام ابو حنیفہ کی رائے یہ ہے کہ زکوٰۃ عاقل بالغ پر واجب ہے۔ کیونکہ بچہ کے ذمے تو گناہ ہوتے ہی نہیں ہیں۔ لیکن امام شافعیؒ کے نزدیک بچہ اگر صاحب مال ہے تو اس پر زکوٰۃ واجب ہے۔ ان کا کہنا یہ ہے کہ آیت میں زکوٰۃ کو بقیہ مال کے لیے مطہر بتلایا گیا ہے۔ تو کیا بچے یا مجنون کو اپنا مال پاک کرنے کی حاجت نہیں ہوتی؟ اس لیے بچہ پر زکوٰۃ واجب ہے کیونکہ کسی متعین سبب کے نہ پائے جانے کی وجہ سے حکم ختم نہیں ہو جاتا۔[564]

## آیت میں مذکور "تطھرھم" کی تفسیر:

اس لفظ کی تشریح میں امام رازیؒ نے پہلا قول یہ نقل کیا ہے کہ اس سے مراد یہ ہے کہ آپ ﷺ ان سے زکوٰۃ وصول کریں کیونکہ آپ کا وصول کرنا ان کے مال کو پاک کرتا ہے۔

دوسرا قول یہ ہے کہ پاک کرنے کا تعلق صدقہ سے ہے۔ یعنی ان کے مال سے ایسا صدقہ وصول کرو جو پاک کرنے والا ہو۔ کیونکہ صدقہ لوگوں کے مال کی میل ہے۔ پس جب صدقہ لے لیا جائے گا تو یہ میل ختم ہو جائے گی۔ گویا کہ مال کا بطور زکوٰۃ دینا پاک صاف کرنے کے قائم مقام ہے۔ امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ اس رائے کے مطابق کلمہ " تزکی ھم "ایک الگ کلمہ ہے جس کا معنیٰ یہ ہے کہ آپ ﷺ ان کا تزکیہ کریں۔

---

[564] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:182-183

تیسرا قول یہ ہے کہ ان دونوں میں" تطھرھم و تزکیھم "مخاطب کے صیغے ہیں جن کا معنیٰ یہ ہے کہ اے زکوٰۃ وصول کرنے والے تم صدقہ کے واسطے سے اس کے مال کو پاک صاف کرو۔[565]

## کلمہ "تطھرھم و تزکیھم" کو یکجا کرنے میں حکمت:

مذکورہ بالا کلمات کا بظاہر ایک ہی معنی ہے، پاک کرنا۔ لیکن چونکہ قرآن نے ان دونوں کو یکجا کیا ہے اس لیے یہاں ان کا مفہوم مختلف بیان کیا گیا ہے۔ ایک رائے یہ ہے کہ تزکیہ سے مراد پاک کرنے میں مبالغہ پیدا کرنا ہے۔ اور بعض کی رائے یہ ہے کہ تزکیہ سے مراد "انما" یعنی بڑھوتری ہے۔ پس اللہ تعالیٰ یہ بتلا رہے ہیں کہ صدقہ دینے سے بظاہر جو نقصان نظر آرہا ہے اس کے ذریعے اس کو پورا کر دیا جائے گا۔ اور ایک رائے یہ ہے کہ تطھیر کا تعلق گناہوں اور معصیت سے پاک ہونا ہے۔ اور آپ ﷺ ان کا تزکیہ کرتے ہیں اور فقراء کو مال دینے کی وجہ سے ان کی تعریف بیان کرتے ہیں۔[566]

## زکوٰۃ وصول کرنا کس کا حق ہے؟

اس آیت میں ایک جملہ "ان صلوتک سکن لھم" ہے اس کی تفسیر کرتے ہوئے امام رازیؒ نے ابو بکر صدیق کے زمانے میں مانعین زکوٰۃ کی طرف اشارہ کیا ہے کہ انہوں نے اسی جملہ کو متدل بناتے ہوئے یہ کہا تھا کہ چونکہ آپ ﷺ کو یہ تعلیم دی گئی تھی کہ آپ ﷺ ان سے زکوٰۃ وصول کرتے وقت ان پر صلاۃ پڑھیں تاکہ یہ صلاۃ ان کے لیے باعث

---

[565] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:183-184

[566] ایضا، ص:184

سکون ہو۔ اب چونکہ آپ ﷺ اس دنیا میں نہیں ہیں اس لیے زکوٰۃ واجب نہیں ہے۔ لیکن یہ استدلال انتہائی ضعیف ہے کیونکہ یہ ثابت ہو چکا ہے کہ زکوٰۃ کا مقصد فقراء کی ضرورت اور حاجت پورا کرنا ہے جو ظاہر ہے ہر زمانے میں باقی ہے۔ (567)

صلاۃ کے معنٰی کی تفصیل بیان کرتے ہوئے امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ صلاۃ کا لغوی معنی دعا ہے۔ البتہ عرف میں اس کا استعمال آپ ﷺ پر درود و سلام کے لیے ہوتا ہے۔ اس لیے مفسرین کے مابین اختلاف ہے کہ آیت میں اس کا کیا معنی ہے؟ ابن عباس کی رائے یہ ہے کہ اس کا مطلب یہ ہے کہ ان کے لیے آپ دعا کریں۔ امام شافعیؒ کہتے ہیں کہ جب امام صدقات وصول کرے تو ان کو دعا دے کہ اللہ تعالیٰ آپ کو اس کا اجر دے اور بقیہ مال میں برکت پیدا کرے۔ ابن عباس کی رائے یہ ہے کہ صلاۃ کا استعمال صرف آپ ﷺ کے لیے ہی کیا جا سکتا ہے۔ (568)

---

[567] الرازی، مفاتیح الغیب، ص:184۔

[568] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:184-185

# تیسری فصل: موضوعاتِ جہاد کی تفسیر میں امام رازی کا منہج

جیسا کہ دوسرے باب میں یہ بتایا گیا ہے کہ اس سورت کا مرکزی موضوع جہاد کے احکام بیان کرنا ہے۔ جس میں جہاد کی فرضیت، حرمت والے مہینوں میں قتال کا حکم، مشرکین کو پناہ دینے کا حکم اور جزیہ کے احکام سر فہرست ہیں۔ اس فصل میں انہی موضوع سے متعلق امام رازیؒ کی ذکر کردہ مختلف اہم مباحث کا تذکرہ کیا جائے گا۔

## سورہ توبہ کی روشنی میں جہاد کی فرضیت:

جیسا کہ پہلے بیان ہو چکا ہے کہ سورہ توبہ کے بنیادی موضوعات میں سے ایک موضوع جہاد کی فرضیت اور اس سے متعلق احکام بیان کرنے ہیں۔ ذیل میں ایسی ہی چند آیات کا تذکرہ کیا جاتا ہے جن کے تحت امام رازیؒ نے جہاد کی فرضیت کو بیان کیا ہے۔

### پہلی آیت:

فَقَاتِلُوْٓا اَىِٕمَّةَ الْكُفْرِ[569]

اس آیت کی تفسیر بیان کرتے ہوئے امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ ارشاد الٰہی (فَقَاتِلُواْ أَئِمَّةَ الْكُفْرِ) کا معنیٰ ہے۔ اے مسلمانو! سارے کفار کے ساتھ لڑو۔ تاہم اللہ تعالیٰ نے قائدین و سرداران کفار کا ذکر خصوصیت سے فرمایا کیونکہ یہی اپنے پیروکاروں کو ان برے اعمال پر ابھارتے ہیں۔

---

[569] التوبۃ: 11

اسی آیت کے تحت زجاج کے حوالے سے امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ "یہ آیت مذہب اسلام میں عیب لگانے والے ذمی کا قتل واجب قرار دیتی ہے۔اس لئے کہ ذمی کا عہد تو اسلام پر عیب نہ لگانے کے ساتھ مشروط ہے تو جب ذمی اسلام پر عیب لگاتا ہے تو اس عہد کو توڑ لیتا ہے اور اس کا قتل واجب ہو جاتا ہے۔"(570)

**دوسری آیت:**

قَاتِلُوْهُمْ يُعَذِّبْهُمُ اللهُ بِاَيْدِيْكُمْ وَيُخْزِهِمْ وَيَنْصُرْكُمْ عَلَيْهِمْ وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ(571)

اس آیت کا ماقبل سے ربط اور تشریح کرتے ہوئے امام رازیؒ رقمطراز ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے جب گزشتہ آیت (أَلاَ تُقَاتِلُونَ قَوْمًا) میں قتال کی ترغیب دی تو اس کے بعد سات چیزیں ذکر فرمائیں ان میں سے ہر ایک قتال پر اقدام کا موجب ہے۔ پھر اللہ تعالیٰ نے اس آیت میں قتال کے حکم کا اعادہ فرمایا۔ اور اس قتال میں اقسام کے فوائد ذکر فرمائے جن میں سے ہر ایک انفرادی طور پر اپنا بڑا مقام رکھتا ہے۔

پہلا فائدہ: (يُعَذِّبْهُمُ الل ہ ُ بِأَيْدِيكُمْ) میں مذکور ہے۔اس میں چند مباحث ہیں:

پہلی بحث: اللہ تعالیٰ نے اس قتال کو عذاب کا نام دیا اور یہ درست ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ کفار کو عذاب دینے والا ہے۔اگر چاہے تو دنیا میں فوری عذاب دیتا ہے اور اگر چاہے تو عذاب کو آخرت تک مؤخر فرما دیتا ہے۔

دوسری بحث: اس عذاب دینے سے کبھی قتل مراد ہوتا ہے اور کبھی قید کرنا اور کبھی مال غنیمت تو اس عذاب دینے میں یہ تمام صورتیں داخل ہیں جو ہم نے ذکر کیں۔

---

570 الرازی، مفاتیح الغیب ، ج:15، ص:242

571 التوبۃ:14

**اعتراض: اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ اللہ تعالیٰ نے تو فرمایا**(وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُعَذِّبَهُمْ وَأَنتَ فِيهِمْ) **تو پھر کس طرح یہاں فرمایا**(يُعَذِّبْهُمُ الله بِأَيْدِيكُمْ)

جواب:اس اعتراض کا یہ جواب ہے کہ ارشاد الٰہی (يُعَذِّبْهُمُ الله بِأَيْدِيكُمْ[572]) میں "عذاب" سے قتل اور جنگ کا عذاب مراد ہے اور ان دونوں صورتوں میں فرق یہ ہے کہ جڑ سے کاٹنے والا عذاب کبھی غیر گناہ گار کو بھی پہنچتا ہے اگرچہ یہ اس کے حق میں زیادہ ثواب کا سبب بنتا ہے اور رہا قتل کا عذاب تو ظاہر یہ ہے کہ وہ صرف گناہ گار تک ہی محدود رہتا ہے۔

### تیسری آیت:

وَقَاتِلُوا الْمُشْرِكِيْنَ كَآفَّةً كَمَا يُقَاتِلُوْنَكُمْ كَآفَّةً [573]

اس سے متعلق تمام تر بحث اسی فصل میں "حرمت والے مہینوں میں قتال کا حکم منسوخ ہے یا باقی ہے؟" کے عنوان کے تحت بیان ہو گی۔

### چوتھی آیت:

آیت نمبر 38 تا 42 میں بھی جہاد کی فرضیت کو مختلف انداز سے بیان کیا گیا ہے جس کی تشریح ہجرت مدینہ کے عنوان کے ذیل میں تفصیل سے بیان ہو چکی ہے۔

### پانچویں آیت:

يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ جَاهِدِ الْكُفَّارَ وَالْمُنٰفِقِيْنَ وَاغْلُظْ عَلَيْهِمْ ۭ وَمَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ۭوَبِئْسَ الْمَصِيْرُ [574]

---

[572] التوبہ:14

[573] التوبۃ:36

اس آیت کی تفسیر میں پہلے ایک اعتراض کا ذکر کیا ہے کہ کفار کے ساتھ تو جہاد کا حکم دیا گیا ہے لیکن منافقین کے ساتھ جہاد کا تو کوئی قائل نہیں ہے۔ پھر اس آیت کا کیا معنیٰ ہے؟

امام رازیؒ نے اس کے کئی جواب نقل کیے ہیں۔

پہلا جواب: امام ضحاک کا کہنا یہ ہے کہ اس آیت میں دو چیزیں ذکر کی گئی ہیں۔ جہاد اور کلام میں سختی۔ جہاد کا تعلق کفار سے ہے اور کلام میں تغلیظ کا تعلق منافقین سے ہے۔

دوسرا جواب: اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو یہ ہدایت کی تھی کہ آپ ظاہر کے مطابق فیصلہ کیا کریں۔ اسی لیے آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا "ہم ظاہر پر حکم لگائیں گے۔ پس جب منافقین نے اسلام کا اظہار کیا ہے اور کفر کا انکار کیا ہے تو ان کے ساتھ قتال ممنوع ہے۔

تیسرا جواب: امام رازیؒ کہتے ہیں کہ صحیح جواب یہ ہے کہ جہاد دراصل انتہائی کوشش کو کہتے ہیں۔ چاہے وہ زبان سے ہو، ہاتھ سے ہو، تلوار سے ہو یا کسی بھی طریقے سے ہو۔ لہٰذا آیت میں جہاد کا تعلق دونوں (مشرکین، منافقین) سے ہے البتہ جہاد کی نوعیت میں اختلاف ہے۔ تلوار کے ساتھ جہاد مشرکین سے ہو گا اور دیگر اقسام کا جہاد منافقین سے ہو گا۔ [575]

## چھٹی آیت:

اِنَّ اللّٰهَ اشْتَرٰي مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اَنْفُسَهُمْ وَاَمْوَالَهُمْ بِاَنَّ لَهُمُ الْجَنَّةَ ۭ يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَيَقْتُلُوْنَ وَيُقْتَلُوْنَ

---

[574] التوبۃ:73

[575] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:138

امام رازیؒ اس آیت کے ضمن میں صاحب کشاف کے حوالے سے لکھتے ہیں کہ " یقاتلون فی سبیل الله ---الخ" خبر بمعنیٰ امر ہے۔یعنی اللہ کے راستے میں جان ومال کے ساتھ قتال کرو۔

اس کے بعد ایک بحث یہ کی ہے کہ اس آیت کا تعلق صرف جہاد بالسیف سے ہے یا جہاد کی دیگر اقسام سے بھی ہے؟

ایک رائے یہ ہے کہ اس کا تعلق جہاد بالسیف سے ہی ہے۔دلیل اس آیت کا سیاق وسباق ہے کہ اللہ تعالیٰ نے سورہ توبہ میں اس آیت کا ذکر مسلمانوں کو جہاد بالسیف کی ترغیب دلانے کے لیے کیا ہے۔یہی وجہ ہے کہ اس میں قتال کا ذکر ہو رہا ہے نہ کہ جہاد کے عمومی معنیٰ کا۔

دوسری رائے یہ ہے کہ اس سے مراد جہاد کی تمام اقسام ہیں۔اس لیے کہ دلائل کے ساتھ جہاد اور دعوت الی اللہ کی تاثیر جہاد بالسیف سے زیادہ ہے۔یہی وجہ ہے کہ حضرت علی کو آپ ﷺ نے فرمایا تھا کہ "اگر تیرے ہاتھ پے اللہ تعالیٰ نے کسی ایک انسان کو بھی ہدایت دلا دی تو یہ تمام انسانیت سے بہتر ہے۔اسی طرح جہاد بالمقاتلۃ کا فائدہ تب ہی ہوتا ہے جب جہاد بالحجۃ ہو۔(576)

---

576 الرازی،مفاتیح الغیب،ج:16،ص:205

## ساتویں آیت:

وَمَا كَانَ الْمُؤْمِنُونَ لِيَنْفِرُوا كَافَّةً فَلَوْلَا نَفَرَ مِنْ كُلِّ فِرْقَةٍ مِنْهُمْ طَائِفَةٌ لِيَتَفَقَّهُوا فِي الدِّينِ وَلِيُنْذِرُوا قَوْمَهُمْ إِذَا رَجَعُوا إِلَيْهِمْ لَعَلَّهُمْ يَحْذَرُونَ[577]

اس آیت سے متعلق امام رازیؒ نے دو احتمال بیان کیے ہیں کہ یا تو یہ آیت جہاد سے متعلقہ بعض ماقبل احکام کو بیان کرتی ہے اور یا اس میں ایک نیا حکم بیان کیا جارہا ہے جس کا جہاد سے کوئی تعلق نہیں۔

اگر اس کا تعلق جہاد سے ہو تو اس کا معنیٰ بیان کرتے ہوئے امام رازیؒ ابن عباس کی ایک روایت بیان کرتے ہیں کہ آپ ﷺ جب کبھی جہاد کے لیے جاتے تو آپ ﷺ سے پیچھے رہنے والوں میں یا تو منافقین ہوتے اور یا معذور لوگ۔ اللہ تعالیٰ نے جب اس سورہ میں منافقین کے عیوب کو خوب شد و مد سے ذکر کیا تو ایمان والوں نے یہ طے کر لیا کہ ہم کسی غزوہ یا سریہ میں اللہ کی قسم آپ ﷺ سے پیچھے نہیں رہیں گے۔ جب آپ ﷺ مدینہ آگئے اور مسلمانوں کو سریہ میں کفار کے ساتھ جنگ کے لیے بھیجا تو سارے مسلمان جنگ پر روانہ ہو گئے۔ جس کی وجہ سے آپ ﷺ مدینہ میں اکیلے رہ گئے۔ جس پر یہ آیات نازل ہوئیں[578] کہ جہاد پر سب اکٹھے نہ چلا جایا کریں۔ بلکہ ایسا کیا کریں کہ ایک گروہ جہاد پر جائے اور ایک گروہ نبی کریم ﷺ کی خدمت کے لیے مدینہ منورہ میں ٹھہرا کرے۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ وہ وقت ایسا تھا کہ جس میں مسلمانوں کو جہاد کے ساتھ ساتھ اس بات کی ضرورت تھی کہ وہ آپ ﷺ سے اسلامی احکامات کو سیکھیں۔ اس لیے یہ ہدایات دی گئیں تاکہ دونوں کام ہو سکیں۔

---

[577] التوبۃ:122

[578] الطبری، جامع البیان عن تاویل فی القرآن، جز: 11، ص: 890

اس تشریح کو سامنے رکھتے ہوئے آیت کا معنٰی یہ ہے کہ مسلمانوں کا ایک گروہ جہاد کرے اور ایک گروہ نبی کے پاس رہ کر اسلامی احکامات سیکھے۔ تا کہ جب مجاہدین جہاد سے واپس آئیں تو متعلمین مسلمان ان کو وہ تعلیمات بتلا سکیں جو انہوں نے آپ ﷺ سے سیکھی تھیں۔

ایک معنٰی یہ بھی اخذ کیا جا سکتا ہے کہ مذکورہ آیت میں جہاد کے بقیہ احکام بیان نہیں ہو رہے بلکہ ایک مستقل حکم بیان ہو رہا ہے۔ یعنی جس طرح اس سورت کی ابتدا میں اللہ تعالیٰ نے ہجرت اور جہاد کے احکام بیان کیے تھے جن کا تعلق سفر سے ہے۔ یہاں سے ایک اور حکم، یعنی تفقہ کا تذکرہ کیا گیا ہے۔ جس کا تعلق بھی سفر ہی سے ہے۔ اور معنی یہ ہے کہ ایمان والے کیوں نبی ﷺ کی طرف فقہ کے علم کے لیے سفر نہیں کرتے جو نہ تو واجب ہے اور نہ ہی ناجائز ہے اور نہ ہی اس کا وہ مقام ہے جو نبی کریم ﷺ کے ساتھ مل کر جہاد کرنے والوں کا ہے۔ (579)

## حرمت والے مہینوں کی وجہ تسمیہ اور تعیین:

امام رازیؒ نے سورہ توبہ کی دوسری آیت " فسیحوا اربعۃ اشھر " کے تحت چوتھی بحث کے ضمن میں حرمت والے مہینوں کے بارے میں مختلف اقوال نقل کیے ہیں۔ امام زھری کی رائے یہ ہے کہ اشھر حرم سے مراد شوال، ذیقعدہ، ذی الحجہ اور محرم کے مہینے ہیں۔ بعض لوگوں کی رائے یہ کہ اس سے مراد چار مہینے ذی الحجہ کے 20 دن، محرم، صفر، ربیع الاول اور ربیع الثانی کے 10 دن ہیں۔ اور ان مہینوں کو حرم کہنے کی وجہ یہ ہے کہ ان میں قتل و قتال (لڑائی جھگڑا) حرام قرار پایا تھا۔ دیگر مفسرین کا کہنا ہے کہ کیونکہ یہ اشھر الحرم کے بعض حصہ ذی الحجہ کے 20 دن اور محرم کو شامل تھے۔ بعض مفسرین کا کہنا ہے کہ اس مدت کی ابتداء 10 ذی قعدہ سے 10 ربیع الاول تک تھی۔ اس لیے کہ 'نسیئ' کی وجہ سے حج انہی تاریخوں میں ہونا تھا۔ اور جب اگلے سال آپ ﷺ نے بنفس نفیس حج میں شرکت کی تو وہ ذی الحج

---

579 الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:231-232

کے مہینہ میں ہی ادا ہوا۔ اور اس کی دلیل آپ ﷺ کا یہ فرمان ہے-"الا ان الزمان قداستدار کھیئۃ یوم خلق اللہ السموات والارض "خبردار! بے شک زمانہ اس ہیئت پر لوٹ آیا ہے جس دن اللہ تعالیٰ نے آسمانوں اور زمینوں کو پیدا فرمایا تھا"۔[580]

## حرمت والے مہینوں میں جنگ سے منع کرنے کے مقاصد:

امام رازیؒ نے مفسرین کی رائے بیان کرتے ہوئے لکھا ہے کہ یہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے مشرکین کو چار مہینے کی مہلت دینا ہے۔ لہٰذا جس قوم کی عہد کی مدت چارماہ سے زیادہ ہے تو وہ چار ماہ تک ہو جائے گی اور جس کی مدت عہد چارماہ سے کم ہے اس میں اضافہ ہو کر چار ماہ تک ہو جائے گی۔اس اعلان کے مقاصد کو بیان کرتے ہوئے امام رازیؒ رقمطراز ہیں!

**پہلا مقصد:** پہلا مقصد یہ ہے کہ وہ لوگ اس مدت میں محتاط طور پر اپنی جانوں کے بارے میں غوروفکر کرلیں اور جان لیں کہ یہ مدت گزرنے کے بعد انہیں تین باتوں میں سے ایک کو قبول کرنا ہوگا۔ اسلام یا جزیہ یا تلوار۔ لہٰذا اس اعلان کا مقصد انہیں اسلام قبول کرنے کی ترغیب دینا ہے۔

**دوسرا مقصد:** دوسرا مقصد یہ ہے کہ مسلمانوں پر عہد شکنی کا الزام نہ لگے۔

**تیسرا مقصد:** تیسرا مقصد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے تمام مشرکین کیساتھ جہاد کو عام فرماناچاہا توسب کو عہد کے براءت کے ذریعے مساوی کرکے چارماہ کی مہلت دی۔ اور اس سب کے پیچھے حکمت یہ تھی کہ اسلام کو مضبوط کیا جائے اور کفر کو شکست خوردہ بنادیا جائے جو کہ عہد توڑے بغیر ممکن نہ تھا۔

---

[580] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، کتاب بدء الخلق، باب ماجاء فی سبع ارضین، رقم حدیث:3025 ؛ الرازی، مفاتیح الغیب، ج:15، ص:228

**چوتھا مقصد:** اور چوتھا مقصد یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے اگلے سال حج کا ارادہ فرمایا تھا تو آپؐ نے اس براءت کے اظہار کا حکم فرمایا تاکہ آپ ﷺ ننگے لوگوں کو نہ دیکھیں۔[581]

## سورہ توبہ کی ابتدائی آیات میں برات کے اعلان کو دوبار ذکر کرنے کی وجہ:

سورہ توبہ کی ابتداء میں (بَراءَةٌ مِنَ الل ہِ وَرَسُولِهِ إِلَى الَّذِينَ عاهَدْتُمْ مِنَ الْمُشْرِكِينَ) اور ارشاد الٰہی (أَنَّ الل ہ بَرِيءٌ مِّنَ الْمُشْرِكِينَ وَرَسُولُهُ) میں کچھ فرق نہیں تو اس تکرار میں کیا فائدہ ہے؟

اس سوال کے جواب میں امام رازیؒ نے مختلف وجوہات بیان کی ہیں۔

**پہلی وجہ:** پہلے کلام سے مقصود براءت کے ثبوت کی خبر دینا ہے اور اس دوسرے کلام سے مقصود حاصل و ثابت شدہ براءت کی تمام لوگوں کو اطلاع دینا ہے۔

**دوسری وجہ:** پہلے کلام سے مقصود عہد سے براءت ہے اور دوسرے کلام سے مقصود وہ براءت ہے جو زجر و وعید کے قائم مقام براءت کی نقیض ہے۔ اور وہ شئے جو اس فرق کے وجود پر دلالت کر رہی ہے یہ ہے کہ پہلی براءت میں اللہ تعالیٰ ان کی طرف سے بری ہوئے ہیں اور دوسری براءت میں ان سے بری ہوئے ہیں اور مقصود یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے سورہ انفال کے آخر میں مسلمانوں کو آپس میں قلبی دوستی رکھنے کا حکم فرمایا ہے۔ اور یہ تنبیہ بھی فرمائی ہے کہ مسلمانوں پر لازم ہے کہ وہ کفار کو قلبی دوست نہ بنائیں اور ان سے بری رہیں۔ تو یہاں پر اللہ تعالیٰ نے بیان فرمایا کہ اللہ تعالیٰ مومنین کا والی ہے اور کفار سے بری ہے ان کی مذمت اور ان پر لعنت کرتا ہے اور یہی حال رسول ﷺ کا ہے۔ اور اسی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے اس براءت کے بعد فوراً توبہ کا ذکر فرمایا ہے جو اس براءت کو زائل کرنے والی ہے۔

---

[581] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:15، ص:227

**تیسری وجہ:** تیسری وجہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے پہلے کلام میں عہد کرنے والے اور توڑنے والے مشرکین سے براءت ظاہر فرمائی ہے اور دوسرے کلام میں مشرکین کا یہ وصف ذکر کیے بغیر ان سے براءت ظاہر کی ہے تاکہ اس براءت کے موجب ان کا کفر و شرک ہونے پر تنبیہ ہو جائے۔([582])

## نسیئ کا مفہوم اور اس کا حکم:

سورہ توبہ کے آغاز میں اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو مشرکین سے برات کے اظہار کرنے کا حکم دیا اور اس کے ساتھ حرمت والے مہینوں کے تقدس کو بھی بیان کیا۔ درمیان میں کچھ دیگر احکامات کے بیان کے بعد (ان عدة الشھورعند اللہ اثنا عشر شھرا---الخ، التوبۃ:36،37) سے اللہ تعالیٰ ایک حقیقت کو بیان کر رہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس دنیا کا جو نظام تشکیل دیا ہے اس میں مہینوں کی کل تعداد 12 ہے جن میں سے 4 حرمت والے ہیں۔ دینِ الٰہی کی یہی تعلیمات ہیں۔

مشرکین مکہ کا ان چار ماہ سے متعلق طرز عمل کیا تھا اور وہ کس قسم کی برائی کا ارتکاب کرتے تھے قرآن نے اس کو بھی ذکر کیا ہے۔ نسیئ کا مفہوم تفصیل کے ساتھ امام رازیؒ نے بیان کیا ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ مہینوں میں کسی بھی قسم کا ردوبدل کرنا نسیئ کہلاتا ہے چاہے اس میں کسی ماہ کو مقدم کیا جارہا ہو یا مؤخر، دونوں صورتیں نسیئ ہی ہیں۔

اس گھناؤنے فعل کی وجہ بیان کرتے ہوئے امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ جب لوگوں نے دیکھا کہ قمری مہینوں کا اعتبار کرنے سے ہمیں کاروباری طور پر نقصان ہو رہا ہے تو انہوں نے ردوبدل کرنا شروع کر دیا۔ اس لیے کہ قمری مہینوں کے حساب سے حج کبھی سردیوں میں ہوتا تھا اور کبھی گرمیوں میں۔ تو ہر ایک علاقے کے لوگوں کے لیے مکہ کی جانب سفر کرنا ممکن نہیں ہوتا تھا۔ جس کی وجہ سے لوگوں کو کاروباری نقصان اٹھانا پڑتا تھا۔ جس کا حل ان کو یہ سوجھا کہ ہم قمری مہینوں

---

[582] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:15، ص:230-231

کے بجائے شمسی مہینوں کو بنیاد بنائیں۔لہذا جب انہوں نے ایسا کرنا شروع کیا تو چونکہ قمری سال اور شمسی سال میں فرق ہے اس لیے حج کبھی ذی الحجہ میں ہوتا اور کبھی محرم میں اور کبھی صفر میں۔اسی طرح چلتا رہا ایک وقت ایسا آیا کہ حج پھر اپنے اصلی وقت یعنی ذی الحجہ میں ادا ہوا۔ اور جس سال آپ ﷺ نے حج کیا تھا اس سال بھی حج اپنے اصلی وقت یعنی ذی الحجہ میں ادا ہوا۔اور اسی کو آپ ﷺ نے یون بیان کیا کہ -"الا ان الزمان قداستدار کھیئة یوم خلق الله السموات والارض "خبر دار!بے شک زمانہ اس ہیئت پر لوٹ آیا ہے جس دن اللہ تعالیٰ نے آسمانوں اور زمینوں کو پیدا فرمایا تھا"۔[583]

خلاصہ کلام یہ کہ اسی دنیاوی لالچ کی غرض سے کبھی تو مہینوں میں کمی کی جاتی اور کبھی زیادتی۔اسی کا نام نسیئ ہے جس کو شریعت میں حرام قرار دیا گیا ہے۔اور مسلمانوں کا اس پر اجماع ہے کہ شریعت کے کسی امر کو جانتے ہوئے اس کے خلاف کرنا کفر کو مستلزم ہے۔پس قرآن کے ارشاد "زیادة فی الکفر "کا یہی معنیٰ ہے۔

دیگر مفسرین نے نسیئ کی ایک اور وجہ بیان کی ہے جس کو امام رازیؒ نے ذکر کیا ہے اور اسی کا خلاصہ دوسرے باب میں " حرمت والے مہینوں میں قتال" کے عنوان کے ذیل میں بیان ہو چکا ہے۔

امام رازیؒ نے یہ بھی بیان کیا ہے کہ نسیئ کا تعلق کسی ایک ماہ کے ساتھ خاص نہیں تھا بلکہ اس کا تعلق اپنے مفاد سے تھا۔ لہذا جس ماہ میں لوگوں کو اپنے مفاد کے خلاف کچھ ہوتا ہوا دیکھائی دیتا وہ نسیئ کا ارتکاب کرتے تھے۔اور یہی صحیح رائے ہے۔[584]

---

583البخاری، الجامع الصحیح البخاری، کتاب بدء الخلق، باب ماجاء فی سبع ارضین، رقم حدیث:3025

584تفصیل کے لیے دیکھیں: الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:52 تا 56

## حرمت والے مہینوں کے اختتام پر کفار کے ساتھ جہاد سے متعلق ہدایات:

سورہ توبہ کی آیت" فاذ انسلخ الاش ھر الحرم ---الخ"کی تفسیر میں امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ اس آیت میں حرمت والے مہینوں کے اختتام پر یہ واضح اعلان کر دیا گیا ہے کہ اس کے بعد آپ مشر کین سے کسی بھی وقت کہیں بھی جہاد کے پابند ہو۔ پس ان کو قیدی بناؤ، ان کی تاک میں بیٹھے رہو۔ جس کی تشریح ابن عباس نے یہ بیان کی ہے کہ اگر تمہارے قلعے ہیں تو تم ان کو اپنے قلعوں میں بند کر دو۔ جب کہ امام فراء کا کہنا یہ ہے کہ اس سے مراد کفار کو مسجد حرام سے روکنا ہے۔ اور ایک بات یہ فرمائی کہ ہر طرف سے ان کی تاک میں بیٹھو۔ یعنی چاہے وہ گھات لگانا، کفار کے گھر پر ہو، صحرا کی جانب ہو یا ان کا تجارتی راستہ بند کرنا ہو۔ تمام صورتیں اس میں شامل ہیں۔[(585)]

## کفار کو آزاد چھوڑنے کی قرآنی شرائط:

حرمت والے مہینوں کے بعد چونکہ سختی سے حکم دیا گیا ہے کہ کفار کے ساتھ مسلمانوں نے جہاد کرنا ہے۔ لیکن کیا کوئی صورت ایسی ہے جس میں کفار کی جان بخشی ہو سکے؟ اس کو اللہ تعالیٰ نے یوں بیان کیا ہے کہ اگر یہ اپنے گناہوں سے توبہ کر لیں اور نماز اور زکوٰۃ کے پابند ہو جائیں تو ان کو کچھ نہیں کہا جائے گا۔

ارشاد الٰہی (فَخَلُّواْ سَبِيلَهُمْ) کے بارے میں بعض مفسرین کی رائے یہ ہے کہ اس سے مراد یہ ہے کہ کفار کو خانہ کعبہ کی جانب جانے سے نہیں روکا جائے گا۔ اور اس چھوٹ کا مقصد یہ بتانا ہے کہ انہیں اپنے ضروری کام کرنے کی اجازت دے دی جائے۔

---

[585] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:15، ص:233

امام رازیؒ اس آیت کے ضمن میں ایک نکتہ بیان کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کفار کو یہ بتلانا چاہتے ہیں کہ کیونکہ تمہیں ہر قسم کی دینی و دنیوی بھلائی سے محروم کیا جارہا ہے۔ اگر تم بتائی گی شرائط کو مان لو تو یہ تمام چیزیں تمہیں دوبارہ مل سکتی ہیں۔ اور اللہ تعالیٰ قیامت کے دن بھی ان کے ساتھ اچھا ہی معاملہ فرمائے گا۔ اور جن شرائط کا ذکر کیا گیا ہے ان میں ایمان کی شرط سے مقصود فکر و نظر کی پاکیزگی ہے۔ اور نماز و زکوۃ سے مقصود ظاہری نامناسب اعمال سے پاک صاف کرنا ہے۔ خلاصہ کلام یہ کہ اللہ تعالیٰ ان کو ظاہری و باطنی طور پر پاک صاف کرنا چاہتے ہیں۔[586]

## حرمت والے مہینوں میں قتال کا حکم منسوخ ہے یا باقی ہے؟

قرآن کریم نے جہاں حرمت والے مہینوں کے تقدس کا ذکر کیا ہے وہیں ایک بات یہ بھی ذکر کی ہے کہ "قاتلوا المشركين كافة كما يقاتلونكم كافة" اس آیت میں "کافۃ" سے کیا مراد ہے اس کے بارے میں امام رازیؒ نے دو قول نقل کیے ہیں۔

**پہلا قول:**

جیسے مشرکین سب مل کر مسلمانوں کے خلاف متحد ہو کر لڑتے ہیں، ایک دوسرے کی جانی ومالی اعانت و نصرت کرتے ہیں۔ اسی طرح تم بھی یک جاں ہو کر ان کے خلاف قتال کرو۔

**دوسرا قول:**

ابن عباس کی رائے یہ ہے کہ اس کا مطلب یہ ہے کہ جیسے کفار تم سب کے خلاف لڑتے ہیں اسی طرح تم ان تمام کفار کے ساتھ جہاد کرو کسی کو مت چھوڑو۔

---

[586] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:15، ص:234

البتہ امام رازیؒ کی رائے یہ ہے کہ پہلا قول زیادہ قرین قیاس ہے۔

اور ایک بحث اس آیت کے تحت یہ کی گئی ہے کہ آیا حرمت والے مہینوں میں کفار کے ساتھ جنگ کر سکتے ہیں یا نہیں؟ تو بعض کی رائے یہ ہے کہ نہیں کر سکتے۔ کیونکہ اسی آیت میں فرمایا گیا ہے کہ چارہ ماہ حرمت والے ہیں۔ اور صحیح رائے یہ ہے کہ قتال کیا جا سکتا ہے جیسا کہ سورہ بقرہ میں (یسالونک عن الشھر الحرام قتال فیہ) کے تحت امام رازیؒ نے تفصیل اس کو واضح کیا ہے کہ اب جہاد کسی بھی مہینہ میں منع نہیں ہے۔[587]

## اعلان برات کے باوجود کسی مشرک کو پناہ دینا جائز ہے؟

سورہ توبہ کی آیت نمبر 6 میں کسی کافر کو پناہ دینے سے متعلق ہدایات دی گئی ہیں۔ جس میں کسی قدر تفصیلات ہیں۔

سب سے پہلے اس آیت کا ما قبل سے ربط بیان کرتے ہوئے امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ ابن عباسؓ سے منقول ہے کہ مشرکین میں سے ایک شخص نے علی بن ابی طالبؓ سے پوچھا اس مدت کے ختم ہو جانے کے بعد اگر ہم اللہ کے کلام کو سننا چاہیں یا کسی ضرورت کے لیے آپ کے پاس آنا چاہیں تو کیا ہم قتل کئے جائیں گے؟ تو علیؓ نے جواب دیا نہیں۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے (وَإِنْ أَحَدٌ مِّنَ الْمُشْرِكِينَ) یعنی اس مشرک کو امن دے دو تا کہ وہ اللہ کا کلام سن لے۔

اس روایت کے نقل کرنے کے بعد امام رازیؒ اپنی رائے بیان کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے جب اشہر الحرم کے گزرنے کے بعد مشرکین کے قتل کو واجب قرار دیا تو معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ کی حجت ان پر قائم ہو گئی۔ اسی طرح آپ ﷺ نے ان کے سامنے واضح دلائل بیان کر دیئے ہیں اس لیے ان کے عذر اور بہانے دور کرنے کے لئے یہ تمام دلائل کافی ہیں

---

[587] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:56

۔لہٰذا اگر مشرکین میں سے کوئی دلیل وحجت طلب کرے تو اس کی طرف التفات نہ کیا جائے۔اور اس سے اسلام کا مطالبہ کیا جائے یا قتل کر دیا جائے۔

اس شبہ کے پیدا ہونے کی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے اس آیت کا ذکر کیا۔جس کا مقصود یہ ہے کہ اگر کوئی کافر حجت اور دلیل طلب کرنے یا قرآن سننے کے لئے آنا چاہے تو اس کا قتل حرام ہے اور اسے امن کی جگہ میں پہنچانا واجب ہے ۔پس اسلام میں جہاد کا مقصد صرف اور صرف کفار کو اسلام کی جانب لانا ہے۔لہٰذا اگر کوئی کافر اسلام کو جاننے کے لیے دلائل کی دنیا میں آنا چاہتا ہے تو اس کو ہر طرح سے مطمئن کیا جائے گا۔یہ نہیں کیا جائے گا کہ اگر وہ اسلام سیکھنا چاہتا ہے تو پھر بھی اس کو قتل کر دیا جائے۔[588]

## احکام جزیہ

سورہ توبہ کی آیت نمبر 29 میں جزیہ کے احکام بیان کیے گئے ہیں۔اس کے تحت امام رازیؒ نے درج ذیل مباحث ذکر کی ہیں

### آیت کی تشریح:

اللہ تعالیٰ نے اہل کتاب کی اس آیت میں چار برائیاں بیان کی ہیں جن کو جزیہ لینے کے لیے بنیاد بنایا گیا ہے۔ ان برائیوں کی تفصیل بیان کرتے ہوئے امام رازیؒ نے یہود کے مختلف فرقوں کا ذکر کیا ہے مثلا مشبہ، جو کہ اللہ کو انسان کے ساتھ تشبیہ دینے کے قائل ہیں۔اس پر اعتراض یہ کیا گیا ہے کہ اس طور پر تو یہود کی دو قسمیں ہو جائیں گی۔مشبہ اور مؤحدہ۔مشبہ تو کفر کی وجہ سے جزیہ دینے کے پابند ہیں لیکن مؤحدہ پر کیونکر جزیہ واجب کیا جا رہا ہے؟ اس کا جواب امام رازیؒ نے یہ دیا کہ

---

[588] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:15، ص:235

بے شک مؤحدہ جزیہ کے وجوب میں اس آیت کے تحت داخل نہیں ہیں لیکن چونکہ بعض یہود پر جزیہ کا وجوب ثابت ہو گیا ہے اور یہودیت میں سب شریک ہیں اس لیے ان پر بھی جزیہ واجب ہے۔ اور اہل کتاب میں سے نصاریٰ تو ویسے ہی ابن، روح القدس اور حلول واتحاد کے قائل ہیں اس لیے وہ تو تحقیقی طور پر الوہیت کے منافی عقیدہ رکھنے والے ہیں۔[589]

اسی طرح ایک برائی قرآن نے یہ بیان کی ہے کہ یہود ونصاریٰ عقیدہ آخرت کے منکر ہیں۔ اس کے ذیل میں امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ یہود ونصاریٰ کے بارے میں عام رائے یہ ہے کہ وہ جسمانی حشر کو نہیں مانتے۔ اس لیے عین ممکن ہے کہ وہ روحانی حشر کا عقیدہ رکھتے ہوں۔

اللہ تعالیٰ اور رسول کی جانب سے حرام کردہ اشیاء کو حرام نہ سمجھنا بھی ان کی خرابیوں میں سے ایک خرابی ہے۔ اور یا حرام نہ سمجھنے کا مطلب یہ ہے کہ وہ تورات وانجیل کا علم نہیں رکھتے اور اس میں تحریف کے مرتکب ٹھہرتے ہیں۔

آخری خرابی یہ ہے کہ وہ دین اسلام جو کے حق دین ہے اس کو تسلیم نہیں کرتے۔ لہذا ان پر جزیہ واجب ہے۔ مشرکین اور اہل کتاب میں فرق یہ ہوا کہ مشرکین کے لیے یا تو اسلام اور یا جہاد ہے۔ جب کہ اہل کتاب کے لیے ایک اضافی چیز ہے کہ وہ جزیہ دے کر بھی پر امن طور پر اسلامی مملکت کے ماتحت رہ سکتے ہیں۔[590]

## جزیہ کے وجوب کے لیے اہل کتاب کے ناقابل معافی جرائم:

جزیہ کے وجوب کی وجہ بیان کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ نے چار وجوہات بیان کی تھیں جس کی تفصیل ماقبل گزر چکی ہے ۔ پھر چونکہ سب سے بڑا گناہ اللہ کی وحدانیت کا انکار ہے جو کہ تمام تر گناہوں کی بنیاد ہے اسی لیے اللہ تعالیٰ نے اس سے اگلی

---

[589] اس بیان پر یہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ پھر تو مسلمانوں کے مابین جو صفات باری تعالیٰ کا اختلاف ہے اس کی وجہ سے کفر کا فتویٰ کیونکر نہیں لگایا جاتا؟ جواب کی تفصیل کے لیے دیکھیں: الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص: 29

[590] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:30-31

آیت" وقالت الیہود عزیر ابن اللہ---الخ" میں اہل کتاب کی توحید سے متعلق گمراہیوں کی مزید تشریح بیان کی ہے۔ جس کا بیان دوسرے باب میں ہو چکا ہے۔ ذیل میں اس آیت کے ضمن میں امام رازیؒ کی ذکر کردہ مباحث کو بیان کیا جائے گا۔

امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ یہود و نصاریٰ کا شرک ایک بت پرست کے شرک سے زیادہ بڑا ہے۔ کیونکہ بت پرست یہ نہیں کہتا کہ اس کا بت کائنات کو بنانے والا ہے۔ بلکہ وہ تو اپنے تئیں خالق کی ایک شبیہ بناتا ہے۔ لیکن نصاریٰ تو حلول اور اتحاد کے قائل ہیں جو ایک بڑا گناہ ہے۔

ایک سوال یہ ہے کہ جب نصاریٰ بھی مشرک ہیں تو ان کو بھی دیگر مشرکین کی طرح صرف دو اختیار ہونے چاہیے تھے کہ یا تو اسلام قبول کریں یا مسلمانوں کے ساتھ جنگ کے لیے تیار ہو جائیں۔ پھر ان کو جزیہ کا اضافی فائدہ کیوں دیا گیا۔

اس کا جواب دیتے ہوئے امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ اگرچہ ان کے ساتھ ہونا یہی چاہیے تھا جو دیگر مشرکین کے لیے اللہ تعالیٰ نے حکم دیا ہے، لیکن چونکہ یہ عظیم پیغمبروں کے نام لیوا ہیں کہ ہم موسیٰؑ، عیسیٰؑ کو مانتے ہیں۔ اور تورات و انجیل پر ایمان رکھتے ہیں۔ تو ان کے اس دعویٰ کر کے ان کے بزرگوں اور مقدس کتابوں کا نام لینے کی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے کسی قدر ان کے ساتھ نرمی کا معاملہ فرمایا ہے۔[591]

اس آیت کے تحت امام رازیؒ نے یہ بیان کیا ہے کہ یہود میں سے ہر ایک یہ عقیدہ نہیں تھا کہ عزیرؑ اللہ کے بیٹے ہیں ۔ بلکہ یہ قول صرف ایک یہودی فنحاص بن عازواء کا تھا۔ اور یا ایک جماعت کا تھا۔ جیسا کہ ابن عباس کی ایک روایت ہے کہ

---

[591] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:34

یہود کی ایک جماعت آپ ﷺ کے پاس آئی اور کہنے لگی کہ ہم آپ کے دین کو کیسے مان لیں کہ آپ نے تو ہمارا قبلہ چھوڑ دیا۔اور یہ بھی نہیں مانتے کہ عزیرؑ اللہ کے بیٹے ہیں۔اس دعویٰ کے بعد یہ آیت نازل ہوئی۔(592)

جہاں تک احبار اور رھبان کو الہ ماننے کی بحث ہے تو امام رازیؒ کہتے ہیں کہ اکثر مفسرین نے یہاں یہ وضاحت کی ہے یہاں الہ ماننے سے مراد یہ ہے کہ یہود و نصاریٰ ان کی اطاعت ایسے کرتے تھے جیسا کہ وہ شارع ہوں۔یہ مراد نہیں کہ وہ ان کو خالق مانتے تھے۔جیسا کہ جب یہود آپ ﷺ کے پاس آئے تو انہوں نے اس آیت سے متعلق سوال کیا کہ ہم تو ان کو معبود نہیں مانتے۔تو آپ ﷺ نے کہا کہ کیا تم ان کے بیان کردہ حلال کو حلال اور حرام کردہ اشیاء کو حرام نہیں مانتے؟تو انہوں نے کہا ہاں یہ تو ہے۔آپ ﷺ نے فرمایا کہ ان کی عبادت کرنے کا یہی معنیٰ ہے جس کی طرف قرآن نے اشارہ کیا ہے۔(593)

## جزیہ کا مفہوم:

امام رازیؒ واحدیؒ کا قول نقل کرتے ہیں کہ جزیہ وہ چیز ہے جو عہد کرنے والا اپنے عہد کے بدلے دوسرے فریق کو دیتا ہے۔ جزیہ جزیٰ یجزیٰ سے فعلۃ کا وزن ہے اور جزیٰ یجزیٰ اس وقت کہا جاتا ہے جب کوئی شخص اپنے اوپر لازم شے کی ادائیگی کردے۔ قرآن کے ارشاد "عن ید" سے مراد یہ ہے کہ وہ مسلمانوں کے غالب اور مالک ہونے کی وجہ سے جزیہ دیں۔اور یا اس سے مراد یہ ہے کہ جزیہ دراصل ان پر احسان و انعام ہے کیونکہ ان سے جزیہ کا قبول کرنا اور ان کو چھوڑ دینا ان کے لئے عظیم نعمت ہے۔(594)

---

592 الرازی،مفاتیح الغیب،ج:16،ص:35

593 ترمذی،سنن الترمذی،رقم الحدیث:3095

594 الرازی،مفاتیح الغیب،ج:16،،ص:31

## آیت سے مستنبط شدہ احکام:

اس آیت کے تحت امام رازیؒ نے کچھ احکام کا ذکر کیا ہے جن کو ذیل میں بیان کیا جاتا ہے۔

**پہلا حکم:** آیا کسی مسلمان کو ذمی کے قتل کے بدلے میں قصاصاً قتل کیا جا سکتا ہے یا نہیں؟ اس کے جواب میں امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ چونکہ اللہ تعالیٰ نے اس آیت میں یہود و نصاریٰ سے قتال کا حکم دیا ہے جس کا معنیٰ یہ ہے کہ ان کا قتل کرنا مباح ہے۔ اور جو ان کو قتل کرے گا کسی قسم کا قصاص واجب نہیں ہو گا۔ پھر جب اللہ تعالیٰ نے فرمایا(حَتَّىٰ يُعْطُواْ الْجِزْيَةَ عَن يَّدٍ وَّهُمْ صَاغِرُونَ) تو یہ ارشاد بتلاتا ہے کہ ان دونوں حکموں کے مجموعہ کی انتہاء جزیہ کی ادائیگی سے ہو جائے گی۔ اور اس مجموعہ کے انتہاء کو پہنچنے کے لئے کسی ایک جز کا ارتفاع کافی ہے۔ تو جب قتل کا وجوب اور ان کے خون کا مباح ہونا مرتفع ہو گیا تو تحقیق یہ مجموعہ بھی مرتفع ہو گیا اور مجموعہ کے ارتفاع کے لئے تمام اجزاء کا ارتفاع ضروری نہیں بلکہ ایک ہی جز کا ارتفاع کافی ہے۔ پس جب یہ ثابت ہو گیا تو اب ہم کہتے ہیں کہ ارشاد الٰہی (قَاتِلُوا الموصُوفِينَ مِنْ أَهْلِ الْكِتَابِ) ان کے قتال کے سبب قصاص کے عدم وجوب پر دلالت کرتا ہے اور ارشاد الٰہی (حَتَّىٰ يُعْطُوا الْجِزْيَةَ) اس حکم کے ارتفاع کو ضروری نہیں ٹھہراتا کیونکہ اس مجموعے کے انتہاء کو پہنچنے کے لئے کسی ایک جز کا انتہا کو پہنچنا کافی ہے جو ان کے قتل کا وجوب ہے۔ تو جزیہ کہ ادائیگی کے بعد بھی قصاص کے عدم وجوب کا پہلے کی طرح باقی رہنا ضروری ہے۔

**دوسرا حکم:** کفار کے دو فریق ہیں۔ پہلا فریق، بتوں کی پوجا کرنا اور اپنی خواہشات کے مطابق ہر اچھی لگنے والی چیز کی عبادت کرنا۔ تو انہیں جزیہ لے کر اپنے دین پر نہ چھوڑا جائے گا۔ اور ان کے ساتھ "لَا إِلٰهَ إِلَّا الل ہ" کہنے تک قتال واجب ہے۔

دوسرا فریق۔ اہل کتاب ہیں اور ان سے مراد یہود و نصاریٰ، سامرہ اور صابی ہیں۔ اور ان آخری دو فرقوں کا طریقہ یہود و نصاریٰ میں مسلمانوں کے درمیان اہل بدعت کا ہے اور مجوس کا طریقہ بھی اہل کتاب ہی کا ہے۔ اس لئے کہ رسول اللہ

ﷺ نے فرمایا ہے "سنّوا بِهِمْ سُنّةَ أَهْل الْكتاب "[595] مجوس کے ساتھ اہل کتاب کا سا طریقہ اپناؤ" اور رسول اللہ ﷺ سے مجوس ہجر سے جزیہ لینا منقول ہے تو اس دوسرے فریق کے ساتھ جزیہ کا معاہدہ کرنے اور جزیہ کی ادائیگی تک قتال کرنا واجب ہے۔ اور صرف اہل کتاب سے جزیہ لینے کی وجہ بیان کرتے ہوئے امام رازیؒ بیان کرتے ہیں کہ کیونکہ اللہ تعالیٰ نے اپنے ارشاد مبارکہ میں ان کی چار صفات بیان کی ہیں۔ جیسا کہ ما قبل بیان ہو چکا ہے۔

**تیسرا حکم:** اس کے تحت امام رازیؒ نے جزیہ کی مقدار کو بیان کیا ہے کہ حضرت انسؓ سے منقول ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ہر بالغ شخص پر ایک دینار مقرر فرمایا[596] اور حضرت عمرؓ نے اہل الذمہ فقراء پر 12 درہم اور متوسط طبقے پر 24 درہم اور مالداروں پر 48 درہم مقرر فرمائے۔[597] امام رازیؒ کے اصحاب کے نزدیک کم سے کم جزیہ ایک دینار ہے اور دینار پر زیادتی کے لیے رضامندی ضروری ہے۔ لہذا متوسط پر دو دینار اور غنی پر چار مقرر کر دیئے جائیں۔ اپنے مذہب کی دلیل دیتے ہوئے بیان کرتے ہیں کہ اصل تو مکلف سے مال لینے کی تحریم ہی ہے مگر ارشاد الٰہی (حَتَّى يُعْطُواْ الْجِزْيَةَ) ان سے کچھ لینے پر دلالت کرتا ہے تو ہم نے جو ایک دینار کہا یہ کم سے کم مقدار ہے تو اس کا لینا جائز ہے اور اس سے زائد پر جزیہ کا لفظ دلالت نہیں کرتا تو زائد میں اصل حرمت ہے تو اس اصل حرمت پر رہنا واجب ہے۔

**چوتھا حکم:** امام ابو حنیفہؒ کے ہاں جزیہ سال کی ابتداء میں وصول کیا جائے گا اور امام شافعیؒ کے ہاں سال کے آخر میں لیا جائے گا۔

---

[595] البیہقی، السنن الکبریٰ، کتاب جماع ابواب نکاح حرائر اہل الکتاب، باب ما جاء فی تحریم حرائر اہل الشرک دون اہل الکتاب، رقم 13986:

[596] ابو داؤد، سنن ابو داؤد، رقم الحدیث: 3038؛ ترمذی، سنن الترمذی، رقم الحدیث: 623؛ النسائی، سنن النسائی، رقم الحدیث: 2451؛ ابن ماجہ، سنن ابن ماجہ، رقم الحدیث: 1803

[597] القرطبی، ابو عبد اللہ، شمس الدین، الجامع الاحکام القرآن، موسۃ الرسالۃ، ج: 8، ص: 47

**پانچواں حکم:** امام ابو حنیفہؒ کے ہاں جزیہ اسلام اور موت سے ساقط ہو جاتا ہے کیونکہ حضور ﷺ کا فرمان ہے" لیس عَلی الْمسْلِمِ جزْيَة" ([598])مسلمان پر جزیہ نہیں" اور امام شافعیؒ کے ہاں ساقط نہیں ہوتا۔

**چھٹا حکم:** امام رازیؒ اپنے اصحاب کی وساطت سے بیان کرتے ہیں کہ ان اہل کتاب سے جزیہ لے کر اپنے دین پر ان کے آباؤ اجداد کے احترام میں چھوڑ دیئے گئے جو تورات وانجیل کی شریعت حق پر ہو گزرے ہیں اور اسی طرح ہم نے ان کو ان کے اختیار میں رہنے دیا تاکہ شاید وہ کبھی غور وفکر کر کے رسول اللہ ﷺ کی سچائی اور نبوت کو پہچان لیں تو اسی مطلب کے لئے انہیں مہلت دی گئی اور انہیں قتل نہیں کیا۔ واللہ اعلم۔[599]

## قرآنی حکم پر اشکال اور اس کا جواب:

امام رازیؒ نے اہل کتاب پر جزیہ کے وجوب پر ایک اشکال کا ذکر کرتے ہوئے اس کا جواب بھی ذکر کیا ہے۔

**اشکال:** ابن راوندی نے قرآن مجید پر (نعوذ باللہ) اعتراض کرتے ہوئے کہا ہے کہ ایک طرف قرآن مجید نے یہود و نصاریٰ کے کفر کی برائی اپنے اس ارشاد (تَكَادُ السَّمٰوَاتُ يَتَفَطَّرْنَ مِنْهُ وَتَنْشَقُّ الْأَرْضُ وَتَخِرُّ الْجِبَالُ هَدًّا أَنْ دَعَوْا لِلرَّحْمٰنِ وَلَدًا وَمَا يَنْبَغِي لِلرَّحْمٰنِ أَنْ يَتَّخِذَ وَلَدًا ) میں بیان کی ہے۔ کہ وہ اپنے کفر میں اس حد تک غلو کر بیٹھے ہیں۔ تو کیا اس قدر گمراہی کے بعد بھی صرف ایک دینار لے کر ان کو اپنی گمراہی پر چھوڑ دینا مناسب ہے؟

[598] ابو داؤد، سنن ابی داؤد، کتاب الخراج، باب فی الزمی الخ، رقم حدیث:3053

[599] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:32-33

اس اعتراض کا جواب یہ ہے کہ جزیہ لینے سے مقصود ان کو کفر پر چھوڑنا نہیں بلکہ اس سے مقصود ایک عرصہ تک ان کے خون کا تحفظ دینا ہے۔ اس امید پر کہ شاید اس عرصہ میں وہ اسلام کی خوبیوں اور اس کے دلائل کی قوت سے آگاہ ہو کر کفر سے اسلام کی طرف منتقل ہو جائیں۔[600]

## تحفظ جان کے لیے جزیہ کی ادائیگی کافی ہے؟

ایک آخری بحث اس آیت کے ضمن میں یہ ذکر کی ہے کہ اہل کتاب کے جان ومال کے تحفظ کے لیے صرف جزیہ کا حصول کافی نہیں ہے۔ بلکہ ان کے کفر کے سبب جزیہ کے ساتھ ذلت اور کم مائیگی کا شامل کرنا بھی ضروری ہے اور اس کا سبب یہ ہے کہ عاقل کی طبعیت ذلت اور کم مائیگی کے برداشت کرنے سے نفرت کرتی ہے۔ تو جب کافر کو مہلت دے دی جائے اور اس عرصہ میں اسلام کی عظمت کا مشاہدہ کرلے اور اس کے دلائل کی صحت کو سن لے اور کفر میں اپنی ذلت اور کم مائیگی کو دیکھ لے۔ تو ظاہر ہے کہ یہ سب کچھ اسلام میں داخل ہونے پر اُکسائے گا۔ اور یہی جزیہ کی مشروعیت سے مقصود ہے۔[601]

---

[600] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:33

[601] الرازی، مفاتیح الغیب، ج:16، ص:34

# چوتھا باب: سورۃ توبہ کی تفسیر میں امام ابن کثیر کا منہج

ابن کثیر نے امام رازی کی طرح سب سے پہلے اس سورت سے متعلق تسمیہ کے عدم ذکر کی بحث نقل کی ہے۔ اس ضمن میں ترمذی شریف کی حضرت ابن عباس کی اس روایت کا ذکر کیا ہے جس کا ذکر تیسرے باب میں امام رازی کی تفسیر کے تحت کیا گیا ہے۔[602]

اس بحث کے بعد سورہ توبہ کے ابتدائی حصہ کا شان نزول بیان کیا ہے کہ اس سورت کا ابتدائی حصہ اس وقت نازل ہوا جب آپ غزوہ تبوک سے واپس آرہے تھے۔ حج کا زمانہ تھا مشرکین اپنی عادت کے مطابق حج میں آکر بیت اللہ شریف کا طواف برہنہ ہو کر کیا کرتے تھے۔ آپ نے ان میں غلط ملط ہونا ناپسند فرما کر حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کو حج کا امام بنا کر اس سال مکہ شریف روانہ فرمایا کہ مسلمانوں کو احکام حج سکھائیں اور مشرکوں میں اعلان کر دیں کہ وہ آئندہ سال سے حج کو نہ آئیں اور سورۃ براۃ کا بھی عام لوگوں میں اعلان کر دیں۔ آپ کے پیچھے پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ کو بھیجا کہ آپ کا پیغام بحیثیت آپ کے نزدیکی قرابت داری کے آپ بھی پہنچا دیں۔

جو پیغام پہنچایا گیا تھا اس کا خلاصہ یہ ہے کہ آپ ﷺ حضرت ابو بکر اور حضرت علی کی وساطت سے سب کو بتانا چاہتے تھے کہ جس قوم کے ساتھ جس وقت تک بھی ہمارا معاہدہ ہے ہم اس وقت تک اس عہد کے پابند ہوں گے۔ امام ابن کثیر نے اسی قول کو راجح قرار دیا ہے۔[603]

---

[602] ترمذی، سنن ترمذی، کتاب التفسیر، باب سورۃ التوبۃ، رقم حدیث، 3086۔

[603] ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم، ج:3، ص:48۔

## کفار سے معاہدات سے متعلق مختلف اقوال:

مزید اقوال بیان کرتے ہوئے امام ابن کثیر بیان کرتے ہیں کہ ابن عباس نے نقل کیا ہے کہ جن لوگوں سے عہد ہو چکا تھا ان کے لیے چار ماہ کی حد بندی اللہ تعالیٰ نے مقرر کی اور جن سے عہد نہ تھا ان کے لیے حرمت والے مہینوں کے گذر جانے کی عہد بندی مقرر کر دی یعنی دس ذی الحجہ سے محرم الحرام تک کے پچاس دن۔ اس مدت کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو ان سے جنگ کرنے کی اجازت دے دی گئی ہے جب تک وہ اسلام قبول نہ کر لیں۔ اور جن سے عہد ہے وہ دس ذی الحجہ کے اعلان کے دن سے لے کر دس ربیع الآخر تک اپنی تیاری کر لیں پھر اگر چاہیں مقابلے پر آجائیں یہ واقعہ سنہ ۹ھ کا ہے۔ آپ نے حضرت ابو بکر کو امیر حج مقرر کر کے بھیجا تھا اور حضرت علی کو تیس یا چالیس آیتیں قرآن کی اس صورت کی دے کر بھیجا کہ آپ چار ماہ کی مدت کا اعلان کر دیں۔ آپ نے ان کے ڈیروں میں گھروں میں منزلوں میں جا جا کر یہ آیتیں انہیں سنا دیں اور ساتھ ہی سرکار نبوت کا یہ حکم بھی سنا دیا کہ اس سال کے بعد حج کے لیے کوئی مشرک نہ آئے اور بیت اللہ شریف کا طواف کوئی ننگا شخص نہ کرے۔ قبیلہ خزاعہ قبیلہ مدلج اور دوسرے سب قبائل کے لیے بھی یہی اعلان تھا۔[604] مزید لکھتے ہیں کہ تبوک سے آکر آپ نے حج کا ارادہ کیا تھا لیکن مشرکوں کا وہاں آنا ان کا ننگے ہو کر وہاں کا طواف کرنا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو ناپسند تھا اس لیے حج نہ کیا اور اس سال حضرت ابو بکر کو اور حضرت علی کو بھیج دیا۔ امام ابن کثیر نے اپنی تفسیر میں آیات کی تشریح، احکام کے بیان، واقعات کی تشریح وغیرہ میں تین قسم کے اسلوب اختیار کیے ہیں۔

**بیانی اسلوب:** اس اسلوب کے تحت سب سے پہلے آیت میں مذکور الفاظ کی تشریح، واقعہ کا پس منظر، مذکورہ بحث سے متعلق احادیث، صحابہ اور اہل علم کے اقوال ذکر کرتے ہیں۔

---

604 البخاری، الجامع الصحیح البخاری، کتاب التفسیر، بَابُ قَوْلِهِ: {فَسِيحُوا فِي الأَرْضِ أَرْبَعَةَ أَشْهُرٍ وَاعْلَمُوا أَنَّكُمْ غَيْرُ مُعْجِزِي اللَّهِ وَأَنَّ اللَّهَ مُخْزِي الكَافِرِينَ} سِيحُوا سِيرُوا: رقم حدیث: 4655؛ ترمذی، باب سورۃ براءۃ، رقم حدیث: 3091

**تقابلی اسلوب:** اس اسلوب کے تحت آیت میں بیان کردہ الفاظ کی تشریح میں اختلاف، واقعات کے بیان میں مختلف آراء، احکام سے متعلقہ فقہائے کرام کا موقف اور دیگر مختلف ابحاث میں اہل علم کے اختلاف کا تقابل بیان کرتے ہیں۔

**تجزیاتی اسلوب:** مختلف آراء کے بیان کرنے کے بعد بعض اوقات ان آراء سے متعلق اپنا تجزیہ بھی پیش کرتے ہیں۔

ذیل میں آنے والی فصلوں کے تحت ذکر کردہ مباحث میں ان تمام اسالیب کی جھلک نمایاں نظر آئے گی۔

# پہلی فصل: موضوعاتِ تاریخ کی تفسیر میں امام ابن کثیر کا منہج

سورہ توبہ میں بنیادی طور پر تین بڑے تاریخی واقعات کا ذکر ملتا ہے جن کا دوسرے باب میں ذکر کیا گیا ہے۔

ہجرت مدینہ ، غزوہ حنین اور غزوہ تبوک۔ ذیل میں انہی تاریخی واقعات سے متعلق امام ابن کثیر کی ذکر کردہ مباحث کا ذکر کیا جائے گا۔

## ہجرتِ مدینہ کے بیان میں امام ابن کثیر کا منہج:

اِلَّا تَنْصُرُوْهُ فَقَدْ نَصَرَهُ اللّٰهُ اِذْ اَخْرَجَهُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ثَانِيَ اثْنَيْنِ اِذْ هُمَا فِي الْغَارِ اِذْ يَقُوْلُ لِصَاحِبِه لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰهَ مَعَنَا ۚ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَه عَلَيْهِ وَاَيَّدَه بِجُنُوْدٍ لَّمْ تَرَوْهَا وَجَعَلَ كَلِمَةَ الَّذِيْنَ كَفَرُوا السُّفْلٰى وَكَلِمَةُ اللّٰهِ هِيَ الْعُلْيَا وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ[605]

ترجمہ: اگر تم رسول (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی مدد نہیں کروگے تو اللہ نے اس وقت ان کی مدد کی جب انھیں کفار نے (مکہ سے) نکلنے پر مجبور کیا وہ دو میں سے دوسرے تھے جب وہ دونوں غار میں تھے جب وہ اپنے صحابی (ابو بکر صدیق (رض)) سے کہہ رہے تھے ڈرو نہیں اللہ ہمارے ساتھ ہے۔ تو اللہ نے ان پر اپنی رحمت اتاری اور ان لشکروں سے ان کی مدد کی جو تم دیکھ نہیں سکتے اور اللہ نے کافروں کی بات پست کر دی اور اللہ کی بات ہی بلند ہے اور اللہ غالب حکمت والا ہے۔

اس آیت کے ضمن میں امام ابن کثیرؒ نے بیانیہ اسلوب اختیار کرتے ہوئے مختصراً ہجرت کے واقعہ کو بیان کیا ہے، آیات کے بعض الفاظ کی صحابہ اور سلف صالحین کی روشنی میں تشریح کی ہے اور آخر میں حدیث کی روشنی میں حقیقی مجاہد کا مفہوم بیان کیا ہے۔

---

[605] التوبۃ:40

ہجرت کا مختصر اواقعہ بیان کرتے ہوئے آیت میں مذکور سکینہ کا مفہوم ابن عباس کے حوالے سے یہ بیان کیا ہے کہ اس سے مراد حضرت ابو بکر صدیق پر سکون واطمینان کا نزول ہے۔ اور دلیل اس کی یہ بیان کی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تو مطمئن اور سکون وتسکین والے تھے ہی لیکن اس خاص حال میں تسکین کا از سرنو بھیجنا کچھ اس کے خلاف نہیں۔ اسلئے اسی کے ساتھ فرمایا کہ اپنے غائبانہ لشکر اتار کر اس کی مدد فرمائی یعنی فرشتوں کے ذریعہ اللہ تعالیٰ نے کلمہ کفر دبا دیا اور اپنے کلمے کا بول بالا کیا۔ شرک کو پست کیا اور توحید کو اونچا کیا۔[606]

حقیقی مجاہد کا یہ مفہوم بیان کیا ہے کہ آپ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم سے سوال کیا گیا کہ ایک شخص اپنی بہادری کے لئے۔ دوسرا حمیت قومی کے لئے، تیسرا لوگوں کو خوش کرنے کیلئے لڑ رہا ہے تو ان میں سے اللہ کی راہ کا مجاہد کون ہے؟ آپ نے فرمایا جو کلمہ حق کو بلند وبالا کرنے کی نیت سے لڑے وہ راہ حق کا مجاہد ہے۔[607]

## غزوہ حنین:

لَقَدْ نَصَرَكُمُ اللّٰهُ فِيْ مَوَاطِنَ كَثِيْرَةٍ ۙ وَّيَوْمَ حُنَيْنٍ ۙ اِذْ اَعْجَبَتْكُمْ كَثْرَتُكُمْ فَلَمْ تُغْنِ عَنْكُمْ شَيْـًٔا وَّضَاقَتْ عَلَيْكُمُ الْاَرْضُ بِمَا رَحُبَتْ ثُمَّ وَلَّيْتُمْ مُّدْبِرِيْنَ -ثُمَّ اَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَه عَلٰي رَسُوْلِه وَعَلَي الْمُؤْمِنِيْنَ وَاَنْزَلَ جُنُوْدًا لَّمْ تَرَوْهَا ۚ وَعَذَّبَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ۭوَذٰلِكَ جَزَاۗءُ الْكٰفِرِيْنَ-ثُمَّ يَتُوْبُ اللّٰهُ مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ عَلٰي مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ (608)

ترجمہ: تحقیق اللہ نے کئی مقامات پر تمہاری مدد کی اور غزوہ حنین کے موقع پر (تمہاری مدد کی) جب تم اپنی کثرت پر نازاں تھے تو وہ تمہیں کچھ بچا نہ سکی اور تم پر زمین اپنی فراخی کے باوجود تنگ ہو گئی پھر تم پیٹھ پھیر کر بھاگے۔ پھر اللہ نے اپنے رسولوں پر

[606] ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم، ج:3، ص:95۔
[607] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، باب قولہ تعالیٰ "ولقد سبقت کلمتنا لعبادنا المرسلین"، رقم حدیث، 7458
[608] التوبۃ:25 تا 27

اور مومنوں پر اپنی رحمت نازل فرمائی اور وہ لشکر اتارے جو تم دیکھ نہ پائے اور کافروں کو عذاب دیا اور کافروں کی یہی سزا ہے۔ پھر اس کے بعد اللہ جسے چاہے توفیق توبہ دے گا اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔

سورہ توبہ کی آیت 25 تا 27 میں غزوہ حنین کا ذکر کیا گیا ہے۔ ان آیات کے ضمن میں ابن کثیرؒ نے بیانیہ اسلوب کے تحت غزوہ حنین کے واقعہ کو تفصیل سے بیان کیا ہے۔ اس ضمن میں مختلف احادیث کا ذکر کرتے ہوئے واقعات کے اختلاف کا ذکر کیا ہے۔ اور کہیں کہیں تقابل بھی بیان کیا ہے۔

غزوہ حنین کو بیان کرتے ہوئے مجاہد کی وساطت سے یہ بیان کیا ہے کہ یہ آیت سورہ براۃ کی پہلی آیت ہے۔ (609) جس میں اللہ تعالیٰ نے مومنوں پر اپنا احسان جتلایا ہے کہ حنین کے موقع پر جو کچھ تمہارے ساتھ ہوا اور اللہ تعالیٰ نے جس طرح سے تمہاری مدد کی تمہیں یہ سوچ لینا چاہیے کہ جنگ میں فتح و کامرانی کا مدار مال و اسباب اور ظاہری طاقت نہیں ہے بلکہ اس کا مدار صرف اور صرف اللہ تعالیٰ کی مدد و نصرت اور کامل تعاون ہے۔ (610)

## غزوہ حنین کے واقعات سے متعلقہ مختلف احادیث:

اس غزوہ کا پس منظر بیان کرتے ہوئے ابن کثیرؒ رقمطراز ہیں کہ سنہ ۸ ہجری میں فتح مکہ کے بعد ماہ شوال میں جنگ حنین ہوئی تھی۔ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم فتح مکہ سے فارغ ہوئے اور ابتدائی امور سب انجام دے چکے اور عموماً مکی حضرات مسلمان ہو چکے اور انہیں آپ آزاد بھی کر چکے تو آپ کو خبر ملی کہ قبیلہ ہوازن جمع ہوا ہے اور آپ سے جنگ کرنے پر آمادہ ہے۔ ان کا سردار مالک بن عوف نصری ہے۔ (611) ثقیف کا سارا قبیلہ ان کے ساتھ ہے اسی طرح بنو جشم بنو سعد بن

---

[609] ابن ابی حاتم، تفسیر ابن ابی حاتم، ج:6، ص:1772

[610] ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم، ج:3، ص:67

[611] ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم میں "نضری" ہے۔ لیکن تمام مراجع میں "نصری" ہے۔

بکر بھی ہیں اور بنو ہلال کے کچھ لوگ بھی ہیں اور کچھ لوگ بنو عمرو بن عامر کے اور عون بھی عامر کے بھی ہیں یہ سب لوگ مع اپنی عورتوں اور بچوں اور گھریلو مال کے میدان میں نکل کھڑے ہوئے ہیں۔ یہاں تک کے اپنی بکریوں اور اونٹوں کو بھی انہوں نے ساتھ ہی رکھا ہے تو آپ نے اس لشکر کو لے کر جو اب آپ کے ساتھ مہاجرین اور انصار وغیرہ کا تھا ان کے مقابلے کے لیے چلے تقریباً دو ہزار نو مسلم مکی بھی آپ کے ساتھ ہو لیے۔ مکہ اور طائف کے درمیان کی وادی میں دونوں لشکر مل گئے اس جگہ کا نام حنین تھا صبح سویرے منہ اندھیرے قبیلہ ہوازن جو کمین گاہ میں چھپے ہوئے تھے انہوں نے بے خبری میں مسلمانوں پر اچانک حملہ کر دیا بے پناہ تیر باری کرتے ہوئے آگے بڑھے اور تلواریں چلانی شروع کر دیں یہاں مسلمانوں میں دفعتاً ابتری پھیل گی اور یہ منہ پھیر کر بھاگ کھڑے ہوئے۔[612]

سلمانوں پر اچانک حملہ ہونے کی وجہ سے جو ان کی حالت تھی وہ بیان کرنے کے بعد آپ ﷺ کی شجاعت، ثابت قدمی اور توکل علی اللہ کو بیان کرتے ہوئے ابن کثیرؒ لکھتے ہیں کہ اس قدر سخت حالات کے باوجود آپ ﷺ کفار کی جانب آگے بڑھے اور آپ ﷺ کی سواری کی لگام حضرت ابن عباس اور حضرت ابو سفیان نے تھامے ہوئی تھی۔ آپ ﷺ آگے بڑھتے ہوئے یہ اعلان کرتے جارہے تھے

أنا النبيُّ لا كذِب، أنا ابنُ عبدِ المطَّلب[613]

کہ میں اللہ کا سچا نبی ہوں، میں عبد المطلب کی اولاد میں سے ہوں۔

اس قسم کے سخت حالات میں جو صحابہ آپ ﷺ کے ساتھ رہ گئے تھے ان کی تعداد بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ تقریباً اسی یا سو کے قریب صحابہ رضی اللہ عنہ رہ گئے تھے۔ جن میں حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ حضرت عمر رضی

---

[612] ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم، ج:3، ص: 69

[613] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، الجاہد والسیر، باب من قاد دابۃ غیرہ فی الحرب، رقم حدیث 2864

اللہ عنہ، حضرت عباس رضی اللہ عنہ، حضرت علی رضی اللہ عنہ، حضرت فضل بن عباس رضی اللہ عنہ، حضرت ابو سفیان بن حارث رضی اللہ عنہ حضرت ایمن بن ام ایمن، حضرت اسامہ بن زید وغیرہ شامل ہیں۔

اس حالت میں فتح کے لیے ضروری تھا کہ کسی طرح سے مسلمانوں میں یک جہتی پیدا کرتے ہوئے خوف وڈر ختم کیا جائے اور کسی طریقہ سے ان کو جنگ میں واپس لایا جائے اس کے لیے آپ ﷺ نے حضرت عباس، جن کی آواز کافی بلند تھی، کو یہ ذمہ داری سونپی کہ وہ صحابہ کو واپس بلائیں۔ چنانچہ حضرت عباس نے ان الفاظ میں آواز لگائی کہ "اے ببول کے درخت تلے بیعت کرنے والو اے سورہ بقرہ کے حاملو"۔ یہ سننا تھا کہ صحابہ کرام میں ایمانی غیرت بیدار ہو گئی اور سب واپس آپ ﷺ کے ارد گرد جمع ہو گے۔ صحابہ کرام کی واپسی کا یہ عالم تھا کہ اگر کسی صحابی کی سواری جنگ کے لیے آگے نہیں بڑھ رہی تھی تو انہوں نے اس سواری پر قناعت نہیں کی بلکہ سواری کو چھوڑ کر پیدل آپ ﷺ کی خدمت میں جنگ کے لیے پہنچ گیا۔

جب تمام صحابہ کرام واپس آپ ﷺ کی خدمت میں پہنچ گئے تو آپ ﷺ اللہ تعالیٰ سے دعا مانگی کہ باری الٰہی جو وعدہ تیرا میرے ساتھ ہے اسے پورا فرما۔ یہ دعا مانگنے کے بعد آپ ﷺ نے زمین سے مٹی کی ایک مٹھی بھر لی اور اسے کافروں کی طرف پھینکا جس سے ان کی آنکھوں اور ان کا منہ بھر گیا وہ لڑائی کے قابل نہ رہے۔ دوسری جانب مسلمانوں نے ان پر دھاوا بول دیا جس سے ان کے کے قدم اکھڑ گئے اور وہ بھاگ نکلے۔ مسلمانوں نے ان کا پیچھا کیا اور مسلمانوں کی باقی فوج حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس پہنچی اتنی دیر میں تو انہوں نے کفار کو قید کر کے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے ڈھیر کر

دیا[614]۔ قرآن نے جو یہ کہا کہ "ثم ولیتم مدبرین" اسی کا بیان اس روایت میں کیا گیا ہے کہ جنگ شروع ہونے کے بعد اس قسم کے حالات پیدا ہو گئے تھے کہ مسلمان پیٹھ پھیر کر بھاگنا شروع ہو گے۔

ما قبل بخاری کی روایت میں صحابہ کرام کے منتشر ہونے کے بعد آپ ﷺ کے جس اعلان اور دعا کا ذکر کیا گیا تھا اسی اعلان اور دعا کا ذکر اس روایت میں بھی کیا گیا ہے۔ اس روایت میں ایک اضافہ یہ بھی نقل کیا گیا ہے کہ آپ ﷺ نے مٹھی بھر کر جو مٹی مشرکین کی جانب پھینکی تھی اس سے متعلق مشرکین کا اپنا کہنا یہ ہے کہ ہم میں سے ایک بھی ایسا نہ تھا جس کی آنکھوں اور منہ میں یہ مٹی نہ آئی ہو اسی وقت ہمیں ایسا معلوم ہونے لگا کہ گویا زمین و آسمان کے درمیان لوہا کسی لوہے کی طشت پر بج رہا ہے۔

آپ ﷺ کی شجاعت سے متعلق براء بن عازب کی روایت کا مفہوم یہ ہے کہ کسی نے ان سے غزوہ حنین میں مسلمانوں کی حالت سے متعلق پوچھا کہ مسلمان کیوں بھاگ گئے تھے؟ جس کے جواب میں براء بن عازب نے فرمایا کہ باوجود اس کے کہ آپ ﷺ کے آس پاس سے بہت سے مسلمان بھاگ کھڑے ہو گے تھے لیکن آپ ﷺ ثابت قدمی کا پہاڑ بن کر کھڑے رہے۔ لشکر تو بھاگ نکلا تھا لیکن اس وقت آپ ﷺ کسی تیز سواری کے بجائے خچر پر سوار ہو کر مشرکوں کی طرف بڑھ رہے ہیں اور اپنے تئیں چھپاتے نہیں بلکہ اپنا نام اپنی زبان سے پکار پکار کر بتارہے ہیں کہ جو نہ بھی پہچانتا ہو وہ بھی پہچان لے۔ جہاں تک مسلمانوں کے بھاگنے کا تعلق ہے تو اس کی وجہ براء بن عازب یہ بیان کرتے ہیں کہ قبیلہ ہوازن کے لوگ تیر اندازی کے فن کے استاد تھے اللہ کے فضل سے ہم نے انہیں پہلے ہی حملے میں شکست دے دی لیکن جب لوگ مال غنیمت پر جھک پڑے انہوں نے موقع دیکھ کر پھر جو پوری مہارت کے ساتھ تیروں کی بار برسائی تو یہاں بھگدڑ مچ گئی۔[615]

---

[614] واقعے کی تفصیل کے لیے دیکھیں: ابن ابی حاتم، تفسیر ابن ابی حاتم، ج:6، ص: 1773-1776

[615] البخاری، صحیح البخاری، الجاہد والسیر، باب من قاد دابۃ غیرہ فی الحرب، رقم حدیث 2864

سورہ توبہ میں مسلمانوں پر جس سکینت اور فرشتوں کے نزول کا ذکر ہو رہا ہے اسی بارے میں ایک مشرک کے حوالے سے ابن کثیرؒ ابن جریر کے حوالے سے بیان کرتے ہیں کہ حنین والے دن جب ہم مسلمانوں سے لڑنے لگے تو جتنا وقت بکری سے دودھ دھونے میں لگتا ہے اتنا وقت بھی نہیں ہوا تھا کہ مسلمان بھاگ کھڑے ہوئے اور ہم نے ان کا تعاقب شروع کیا یہاں تک کہ ہمیں ایک صاحب سفید خچر پر سوار نظر پڑے ہم نے دیکھا یہ کہ خوبصورت نورانی چہرے والے کچھ لوگ ان کے ارد گرد ہیں ان کی زبان سے نکلا کہ تمہارے چہرے بگڑ جائیں واپس لوٹ جاؤ بس یہ کہنا تھا کہ ہمیں شکست ہو گئی یہاں تک کہ مسلمان ہمارے کندھوں پر سوار ہو گئے۔[616]

حنین کی جنگ کے بعد ہوازن کو آپ ﷺ کی جانب سے دو چیزوں کا اختیار دیا گیا یا تو قیدی یا مال؟ انہوں نے قیدیوں کا واپس لینا پسند کیا ان قیدیوں کی چھوٹوں بڑوں کی مرد عورت کی بالغ نابالغ کی تعداد چھ ہزار تھی۔ آپ نے یہ سب انہیں لوٹا دیئے ان کا مال بطور غنیمت کے مسلمانوں میں تقسیم ہوا اور نو مسلم جو مکہ کے آزاد کردہ تھے انہیں بھی آپ نے اس مال میں سے دیا کہ ان کے دل اسلام کی طرف پورے مائل ہو جائیں ان میں سے ایک ایک کو سو سو اونٹ عطا فرمائے۔[617]

## غزوہ تبوک:

سورہ توبہ میں تیسرا تاریخی واقعہ غزوہ تبوک سے متعلق ہے۔ اس واقعہ سے متعلقہ احکام، ہدایات اور منافقین کے طرز عمل کا تذکرہ سورہ توبہ کے ایک چوتھائی حصہ پر مشتمل ہے۔ جس میں تفصیل کے ساتھ یہ تمام مسائل بیان کیے گے ہیں۔ سورہ توبہ کی آیت نمبر 38 سے اس واقعہ کا بیان شروع ہوتا ہے اور مسلسل دور کوع اسی کا بیان جاری رہتا ہے۔ اس کے

---

[616] الطبری، جامع البیان عن تاویل فی القرآن، ج:10، ص:133

[617] ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم، ج:3، ص:71

بعد چند دیگر مباحث جیسا کہ زکوۃ سے متعلقہ کچھ احکامات، منافقین سے متعلقہ احکامات، نبی کریم ﷺ کو کچھ ہدایات وغیرہ کے بیان کا تذکرہ بھی غزوہ تبوک کے ذکر کے ساتھ ساتھ سورہ توبہ میں بیان کیا گیا ہے۔

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَا لَكُمْ اِذَا قِيْلَ لَكُمُ انْفِرُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اثَّاقَلْتُمْ اِلَى الْاَرْضِ ۭ اَرَضِيْتُمْ بِالْحَيٰوةِ الدُّنْيَا مِنَ الْاٰخِرَةِ ۚ فَمَا مَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا فِي الْاٰخِرَةِ اِلَّا قَلِيْلٌ([618])

ترجمہ: اے ایمان والو! تمہیں کیا عذر ہے کہ جب تمہیں کہا جاتا ہے اللہ کی راہ میں (جہاد کے لیے) نکلو، تو تم بوجھل دل سے زمین پر بیٹھ جاتے ہو کیا تم آخرت کے مقابلہ میں دنیوی زندگی پر خوش ہو گئے؟ جبکہ دنیوی زندگی کا سامان آخرت کے مقابلہ میں بس قلیل ہی ہے۔

ابن کثیرؒ نے بیانیہ اسلوب کے تحت غزوہ تبوک سے متعلق مختلف واقعات کو سورہ توبہ کی مختلف آیات کے تحت بیان کیا ہے۔ واقعات سے متعلقہ مختلف اہل علم کی آراء کو ذکر کرتے ہوئے ان میں تقابل بھی بیان کیا ہے۔ اور ان آیات کے ضمن میں بیان کردہ احکامات سے متعلق اپنا تجزیہ پیش کیا ہے۔

اس آیت کے تحت ابن کثیر جو لکھا ہے اس کا خلاصہ یہ ہے کہ غزوہ تبوک کے شروع میں حالات ایسے تھے جو واقعی انسانی طبائع کو دیکھتے ہوئے کسی بھی مہم پر جانے کے لیے سازگار نہیں تھے۔ کیونکہ گرمی کا موسم تھا اور باغات پک چکے تھے ایسے میں کسی بھی مہم پر جانا واقعی مشکل کام تھا۔ ان آیات میں انسان کی اسی خصلت پر ضرب لگائی گئی ہے کہ یہ دنیا فانی ہے اس کی نعمتوں کو اس قدر مت چاہو کہ اللہ تعالیٰ کے حکم کے آگے یہ حائل ہونا شروع ہو جائیں۔ اس لیے اللہ تعالیٰ جب بھی جہاد کا حکم دیں بغیر کسی چوں چرا اس کے سر تسلیم خم کر لیں۔([619])

---

[618] التوبۃ: 38

[619] ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم، ج:3، ص:92

## دنیا کی بے ثباتی اور بے وقعتی کا بیان:

اس آیات میں اللہ تعالیٰ نے دنیا کی بے ثباتی کو بیان کیا ہے اسی مضمون کی وضاحت کے لیے ابن کثیرؒ مختلف احادیث اور واقعات بیان کیے ہیں جن میں سے چند ایک مندرجہ ذیل ہیں۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی کلمے کی انگلی کی طرف اشارہ کر کے فرمایا اس انگلی کو کوئی سمندر میں ڈبو کر نکالے اس پر جتنا پانی سمندر کے مقابلے میں ہے اتنا ہی مقابلہ دنیا کا آخرت سے ہے۔[620]

سورۃ التوبہ میں جہاں دنیا کی بے ثباتی بیان کی گئی ہے وہیں یہ شکوہ بھی اس میں کیا گیا ہے کہ جب رب عزوجل کو جہاد کے لیے بلا رہے ہیں اس کے باوجود آپ پیچھے کیوں ہٹ رہے ہیں۔ اسی مضمون کی تشریح کرتے ہوئے ابن کثیرؒ نے جہاد نہ کرنے والوں سے متعلق مختلف احادیث ذکر کی ہیں اور کچھ واقعات بیان کیے ہیں۔ ایک حدیث یہ بیان کی ہے کہ ایک قبیلے کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جہاد کے لئے بلوایا وہ نہ اٹھے اللہ تعالیٰ نے ان سے بارش روک لی۔[621] پھر فرماتا ہے کہ اپنے دل میں اترانا مت کہ ہم رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے مددگار ہیں اگر تم درست نہ رہے تو اللہ تمہیں برباد کر کے اپنے رسول صلی اللہ علیہ کا دوسرے لوگوں کو مددگار کر دے گا۔ جو تم جیسے نہ ہوں گے۔ تم اللہ کا کچھ نہیں بگاڑ سکتے۔ یہ نہیں کہ تم نہ جاؤ تو مجاہدین جہاد کر ہی نہ سکیں۔ اللہ ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے وہ تمہارے بغیر بھی اپنے دشمنوں پر اپنے غلاموں کو غالب کر سکتا ہے۔[622]

---

[620] امام مسلم، صحیح مسلم، الجنۃ وصفۃ نعیمھا، باب فناء الدنیا وبیان الحشر یوم القیامۃ، رقم حدیث:2858

[621] الطبری، جامع البیان عن تاویل فی القرآن، ج:10، ص:174

[622] ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم، ج:3، ص: 93

## جہاد کا فقہی حکم:

اس رکوع میں ایک آیت " انفروا خفافا و ثقالا---الخ" ذکر ہوئی ہے اس کے ضمن میں ایک اہم موضوع یہ بیان ہوتا ہے کہ آیا جہاد ہر مسلمان پر فرض ہے یا کچھ لوگ اس سے مستثنیٰ ہیں؟

ابن کثیرؒ اس کے بارے میں مختلف آراء ذکر کی ہیں اور اپنا رجحان بھی بیان کیا ہے۔

سب سے پہلے ابو طلحہ کی رائے بیان کی ہے کہ صحابہ کرام کے مابین یہ بحث ہو رہی تھی کہ آیا جہاد ہر مسلمان پر فرض ہے یا کسی بوڑھے یا بیمار کو کوئی چھوٹ حاصل ہے تو یہ آیت نازل ہوئی جس کا معنٰی یہ ہے کہ ہر مسلمان پر جہاد فرض ہے کوئی بوڑھا، بیمار یا معذور اس سے مستثنیٰ نہیں ہے۔ اسی آیت کو سامنے رکھتے ہوئے ابو طلحہ شام گئے جہاں نصرانیوں کے خلاف جہاد کرتے کرتے اللہ کے راستے میں جان دے دی۔

ابو طلحہ کے بارے میں لکھا ہے کہ یہ جہاد کے بہت شوقین تھے۔ آپ ﷺ کے زمانے سے لے کر عہد فاروقی تک جہاد کرتے رہے باوجود اس کے کہ آپ بوڑھے ہو چکے تھے لیکن سب کے کہنے کے باوجود جہاد سے پیچھے نہیں ہٹتے تھے۔ بچوں نے ان کو کہا کہ ابا حضور آپ بوڑھے ہو چکے ہیں اب آپ جہاد پر نہ جایا کریں مگر آپ راضی نہ ہوئے اور اسی لمحہ گھر سے روانہ ہوئے سمندر پار جانے کے لئے کشتی لی اور چلے ہنوز منزل مقصود سے کئی دن کی راہ پر تھے جو سمندر کے عین درمیان روح پروردگار کو سونپ دی۔ نو دن تک کشتی چلتی رہی لیکن کوئی جزیرہ یا ٹاپو نظر نہ آیا کہ وہاں آپ کو دفنایا جاتا۔ نو دن کے بعد خشکی پر اترے اور آپ کو سپرد لحد کیا اب تک نعش مبارک جوں کی توں تھی۔ (623)

---

[623] ابن ابی حاتم، تفسیر ابن ابی حاتم، ج:6، ص: 1802

اسی طرح حضرت ابو ایوب انصاری، مقداد بن اسود، صفوان بن عمرو بھی اسی کے قائل ہیں کہ جہاد ہر مسلمان پر فرض ہے۔[624]

خلاصہ کلام یہ ہے کہ بہت سے صحابہ کرام کی رائے یہ ہے کہ جوان ہوں، بوڑھے ہوں، امیر ہوں، فقیر ہوں، فارغ ہوں، مشغول ہوں، خوش حال ہوں یا تنگ دل ہوں، بھاری ہوں یا ہلکے ہوں، حاجت مند ہوں، کاری گر ہوں، آسانی والے ہوں سختی والے ہوں پیشہ ور ہوں یا تجارتی ہوں، قوی ہوں یا کمزور جس حالت میں بھی ہوں بلا عذر کھڑے ہو جائیں اور راہ حق کے جہاد کے لئے چل پڑیں۔

امام اوزاعی کی رائے یہ ہے کہ اگر اندرون روم حملہ ہو رہا ہو تو ہر ایک پر جہاد فرض نہیں ہے اور اگر بارڈر پر جنگ ہو رہی ہو تو ہر ایک کے لیے جہاد پر نکلنا فرض ہے۔

کچھ حضرات کی رائے یہ ہے کہ اس آیت کا حکم سورہ توبہ کی آیت 122 " فلولا نفر من كل فرقة--- الخ" سے منسوخ ہے۔ ابن جریرؒ نے اس کی تردید کی ہے۔ ان کی رائے یہ ہے کہ اس کا مطلب یہ ہے کہ جن کو آپ ﷺ جہاد پر جانے کے لیے کہیں ان کے لیے ضروری ہے کہ وہ جہاد کے لیے اٹھ کھڑے ہوں۔ ابن کثیرؒ کے نزدیک ابن جریرؒ کی یہ رائے زیادہ مناسب ہے۔

ایک اور روایت بیان کی ہے جب آپ ﷺ سے ایک بھاری بھر کم بڑے شخص نے جہاد پر جانے سے رخصت چاہی تو آپ ﷺ نے اجازت نہیں دی اور سورہ توبہ کی یہ آیت نازل ہوئی۔ لیکن صحابہ کرام پر یہ حکم شاق گزرا۔ اس کے بعد سورہ توبہ کی دوسری آیت 91 نازل ہوئی جس میں بیان کیا گیا ہے کہ ضعیفوں بیماروں تنگ دست فقیروں پر جبکہ ان کے

---

[624] ابن ابی حاتم، تفسیر ابن ابی حاتم، ج:6، ص: 1802۔

پاس خرچ تک نہ ہوا گر وہ اللہ کے دین اور شرع مصطفیٰ کے حامی اور طرف دار اور خیر خواہ ہوں تو میدان جنگ میں نہ جانے پر کوئی حرج نہیں۔[625]

## منافقین اور کفار سے جہاد کا حکم:

سورہ توبہ کی آیت " یای‌ها النبی جاهد الکفار والمنافقین---الخ" میں واضح طور پر منافقین اور کفار سے جہاد لڑنے کا حکم صادر ہوا ہے۔ ساتھ ہی ان کی قسموں کے بارے میں ذکر کیا جارہا ہے۔ ان آیات کا شان نزول،، منافقین سے جہاد کا مفہوم، آیات کے مضمون سے متعلقہ مختلف احادیث، منافقین کی چالیں اور دروغ گوئی اور آیات کے ضمن میں جو احادیث بیان کی ہیں ان پر ابن کثیرؒ محققانہ تبصرہ کیا ہے۔

ابن کثیرؒ آیات کے شان نزول سے متعلق مختلف واقعات نقل کیے ہیں۔ ایک واقعہ یہ نقل کیا ہے کہ یہ آیت عبداللہ بن ابی کے بارے میں اتری ہے ایک جہنی اور ایک انصاری میں لڑائی ہوگئی۔ جہنی شخص انصاری پر چھا گیا تو اس منافق نے انصار کو اس کی مدد پر ابھارا اور کہنے لگا واللہ ہماری اور اس محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی تو وہی مثال ہے کہ "اپنے کتے کو موٹا تازہ کر کہ وہ تجھے ہی کاٹے" واللہ اگر ہم اب کی مرتبہ مدینے واپس گئے تو ہم ذی عزت لوگ ان تمام کمینے لوگوں کو وہاں سے نکال کر باہر کریں گے۔ ایک مسلمان نے جا کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ گفتگو دہرا دی۔ آپ نے اسے بلوا کر اس سے سوال کیا تو یہ قسم کھا کر انکار کر گیا پس اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی۔[626]

ایک اور واقعہ یہ بیان کیا ہے کہ تبوک کے موقع پر جن منافقین سے متعلق قرآنی آیات نازل ہوئی ہیں ان میں سے بعض منافق آپ ﷺ کے ساتھ جنگ میں بھی تھے۔ انہی میں سے ایک منافق جلاس بن عوید بن صامت بھی تھا ان

---

[625] ابن ابی حاتم، تفسیر ابن ابی حاتم، ج:6، ص:1803-1804

[626] السیوطی، الدر المنثور، ج:3، ص:464

کے گھر میں عمیر بن سعد کی والدہ تھیں جو اپنے ساتھ حضرت عمیر کو بھی لے گئی تھیں۔ جب ان منافقوں کے بارے میں قرآنی آیتیں نازل ہوئیں تو جلاس کہنے لگا کہ واللہ اگر یہ شخص اپنے قول میں سچا ہے تو ہم تو گدھوں سے بھی بدتر ہیں۔ حضرت عمیر بن سعد رضی اللہ عنہ یہ سن کر فرمانے لگے کہ یوں تو آپ مجھے سب سے زیادہ محبوب ہیں اور آپ کی تکلیف مجھ پر میری تکلیف سے بھی زیادہ شاق ہے لیکن آپ نے اس وقت تو ایسی بات منہ سے نکالی ہے کہ اگر میں اسے پہنچاؤں تو رسوائی ہے اور نہ پہنچاؤں تو ہلاکت ہے، رسوائی یقیناً ہلاکت سے ہلکی چیز ہے۔ یہ کہہ کر یہ آپ ﷺ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے اور ساری بات آپ ﷺ کے گوش گزار کر دی۔ جلاس کو جب یہ پتہ چلا تو اس نے سرکار نبوت ﷺ میں حاضر ہو کر قسمیں کھا کھا کر کہا کہ عمیر جھوٹا ہے میں نے یہ بات ہرگز نہیں کہی۔ اس پر یہ آیت اتری۔[627]

اس روایت کے آخر میں محمدؒ بن اسحاق نے جلاؔس کی توبہ کا بھی ذکر کیا ہے لیکن ابن کثیرؒ کی رائے یہ ہے کہ ممکن ہے یہ دعویٰ محمد بن اسحاق کا اپنا ہو۔ حضرت کعب کی روایت میں اس کا ذکر نہیں ملتا۔

آیت میں موجود جملہ " وھموا بما لم ينالوا" سے متعلق بیان کرتے ہیں کہ دراصل جلاس (جس کا ذکر پہلے ہو چکا ہے) اپنے سوتیلے بیٹے کو قتل کرنا چاہتا تھا۔ جلاس کے اس ارادے سے متعلق یہ جملہ ذکر کیا گیا ہے۔

دراصل ہوا یہ تھا کہ جلاس بن عوید بن صامت اپنے سوتیلے بیٹے حضرت مصعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ قبا سے گدھوں پر سوار ہو کر آرہے تھے کہ جلاس نے راستے میں یہ کہا کہ واللہ اگر یہ شخص اپنے قول میں سچا ہے تو ہم تو گدھوں سے بھی بدتر ہیں۔ اس پر ان کے صاحبزادے نے فرمایا کہ اے دشمنِ رب میں تیری اس بات کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خبر کروں گا۔ فرماتے ہیں کہ مجھے تو ڈر لگ رہا تھا کہ کہیں میرے بارے میں قرآن نہ نازل ہو یا مجھ پر کوئی عذاب الٰہی نہ آ جائے یا اس گناہ میں میں بھی اپنے باپ کا شریک نہ کر دیا جاؤں چنانچہ میں سیدھا حاضر ہوا اور تمام بات ڈرتے ڈرتے حضور صلی

[627] الطبری، تفسیر الطبری، ج:10، ص:236

اللہ علیہ وسلم کے گوش گزار کر دی۔ یہی وجہ تھی جس کی بنا پر جلاس نے ان کو قتل کرنے کا ارادہ کر لیا تھا لیکن اللہ تعالیٰ نے ان کو محفوظ رکھا۔

ایک اور قول یہ ہے کہ آیت کے اس جملہ کا تعلق جلاس اور اس کے سوتیلے بیٹے سے متعلق نہیں ہے بلکہ عبد اللہ بن ابی نے آپ ﷺ کو قتل کرنے کا ارادہ کر لیا تھا۔ اور بعض لوگوں نے یہ طے کر لیا تھا کہ عبد اللہ بن ابی کو ہی سر دار بنا دیں اگرچہ آپ ﷺ اس سے راضی نہ ہوں۔

مزید یہ بھی ہے کہ دس سے زائد آدمیوں نے غزوہ تبوک میں راستے میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو دھوکہ دے کر قتل کرنا چاہا تھا۔ چنانچہ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں اور حضرت عمار آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اونٹنی کے آگے پیچھے تھے ایک چلاتا تھا دوسرا نکیل تھامتا تھا ہم عقبہ میں تھے کہ بارہ شخص منہ پر نقاب ڈالے آئے اور اونٹنی کو گھیر لیا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں للکارا اور وہ دم دبا کر بھاگ کھڑے ہوئے آپ نے ہم سے فرمایا کیا تم نے انہیں پہچانا؟ ہم نے کہا نہیں لیکن انکی سواریاں ہماری نگاہوں میں ہیں۔ آپ نے فرمایا یہ منافق تھے اور قیامت تک ان کے دل میں نفاق رہے گا۔ جانتے ہو کہ کس ارادے سے آئے تھے؟ ہم نے کہا نہیں فرمایا اللہ کے رسول کو عقبہ میں پریشان کرنے اور تکلیف پہنچانے کے لئے۔ ہم نے کہا حضور صلی اللہ علیہ وسلم انکی قوم کے لوگوں سے کہلوا دیجئے کہ ہر قوم والے اپنے دشمنوں سے لڑے ان پر فتح حاصل کر کے پھر اپنے ان ساتھیوں کو بھی قتل کر ڈالا۔ آپ نے ان کے لئے بد دعا کی کہ یا اللہ ان کے دلوں پر آتشیں پھوڑے پیدا کر دے۔[628]

ابن عباس فرماتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے کافروں سے تلوار کے ساتھ جہاد کرنے کا حکم دیا ہے اور منافقوں کے ساتھ زبانی جہاد کو فرمایا ہے اور یہ کہ ان پر نرمی نہ کی جائے۔ مجاہد کا بھی تقریباً یہی قول ہے۔ ان پر حد شرعی کا جاری کرنا بھی ان سے

---

[628] البیہقی، دلائل النبوۃ، باب رجوع النبی ﷺ من تبوک، ج:5، ص:260-261

جہاد کرنے کے مترادف ہے ہدف یہ ہے کہ موقع کی مناسبت سے جب تک ممکن ہو زبان مستعمل ہو کافی ہے ورنہ حاجتاً تلوار بھی ان کے خلاف چلانی پڑے گی۔ وہ ایسی کوئی بات زبان سے نہ نکالنے کی قسمیں اٹھاتے ہیں۔ حالانکہ حقیقتاً کفر کا بول بول چکے ہیں اور ظاہراًاسلام کے بعد کھلے کفر کے مرتکب ہو چکے ہیں۔[629]

غزوہ تبوک میں کچھ لوگ ایسے تھے جو باوجودیکہ نفیر عام ہو چکی تھی لیکن جہاد پر نہیں گے۔ ان میں سے کچھ تو پکے منافق تھے جن کے حیلے بہانے اس سورت میں مختلف جگہ پر موجود ہیں۔ البتہ کچھ مسلمان ایسے تھے جو سستی اور کاہلی کی بنا پر جہاد پر نہیں گے۔ ان سے متعلق بھی اس سورت میں مذکور ہے جیسے آیت 102، 106، 117 اور 118 میں اس کا ذکر کیا گیا ہے۔

سورہ توبہ کی آیت 106 سے متعلق مجاہد کی رائے یہ ہے کہ یہ آیت حضرت ابو لبابہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں اتری ہے جب کہ انہوں نے بنو قریظہ سے کہا تھا کہ ذبح ہے اور اپنے ہاتھ سے اپنے حلق کی طرف اشارہ کیا تھا۔ اسی طرح روایت میں آتا ہے کہ یہ آیت ابو لبابہ اور ان کے ان ساتھیوں سے متعلق نازل ہوئی ہے جو غزوہ تبوک پر نہیں گے تھے۔ حضرت ابو لبابہ کے ساتھ اور بھی پانچ یا سات یا نو آدمی تھے۔ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم واپس تشریف لائے تو ان بزرگوں نے اپنے تئیں مسجد نبوی کے ستونوں سے باندھ دیا تھا کہ جب تک خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے دست مبارک سے نہ کھولیں گے ہم اس قید سے آزاد نہ ہوں گے جب یہ آیت اتری حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے خود ان کے بندھن کھولے اور ان سے درگزر فرمالیا۔

آیت 106 اور 118 تین صحابہ کرام (حضرت مرارہ بن ربیع، حضرت کعب بن مالک، حضرت ہلال بن امیہ رضی اللہ عنہم) سے متعلق نازل ہوئی ہے۔ ان کا قصور اور توبہ سے متعلق تفصیل دوسرے اور تیسرے باب میں بیان ہو چکی ہے۔

---

[629] الطبری، تفسیر الطبری، ج:10، ص: 233-234

ان تین اشخاص میں سے ایک کے نام سے متعلق مختلف اقوال ہیں جن کی تفصیل بیان کرتے ہوئے ابن کثیرؒ بیان کرتے ہیں کہ ایک روایت میں مرارہ بن ربیعہ کے بدلے ربیع بن مرارہ آیاہے۔ایک میں ربیع بن مرار یامرار بن ربیع ہے۔لیکن صحیح وہی ہے جو بخاری و مسلم میں ہے یعنی مرارہ بن ربیع رضی اللہ عنہ۔اسی طرح زہری کی ایک روایت ہے جس میں یہ کہا گیاہے کہ وہ دونوں بدری صحابی تھے جو حضرت کعب کی طرح چھوڑ دیئے گئے تھے یہ خطاہے۔ان تینوں بزرگوں میں سے ایک بھی بدری نہیں واللہ علم۔[630]

[630]ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم،ج:3،ص:169 -172

# دوسری فصل: موضوعاتِ عقائد و عبادات کی تفسیر میں امام ابن کثیر کا منہج

سورہ توبہ کی آیت نمبر 23 – 24 اور 28 میں اللہ تعالیٰ نے عقیدۃ الولا والبراء کا ذکر کیا ہے۔ اور پھر اسی مضمون کو سورہ توبہ کے آخر میں آیت 113-114 میں ایک اور انداز سے بیان کیا ہے۔

انہی آیات کے تحت ابن کثیرؒ کے منہج کو ذیل میں تفصیل سے بیان کیا جاتا ہے۔

سورہ توبہ کی آیت 23 کے تحت ابن کثیرؒ بیان کرتے ہیں کہ اسلام کافروں کے ساتھ ایسے تمام تعلقات سے روکتا ہے جن کا تعلق مودت یا موالات سے ہو۔ چاہے وہ والدین ہوں یا بہن بھائی ہوں۔ اس آیتِ مبارکہ کی تفسیر بیان کرتے ہوئے امام ابن کثیرؒ نے درج ذیل مناہج اختیار کیے ہیں۔

## تفسیر القرآن بالقرآن:

کافروں کے ساتھ اہل ایمان کو جس موالات اور مودت سے روکنے کا حکم دیا جارہا ہے اس کی عملی شکل بیان کرنے کے لیے ابن کثیرؒ نے سورہ مجادلہ کی آیت " لا تجد قوما یومنون باللہ"[631] کی آیت پیش کی ہے اور اس کی وضاحت کے لیے بیہقی کی روایت نقل کی ہے۔

ابو عبیدہ بن جراح رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے باپ نے بدر والے دن ان کے سامنے اپنے بتوں کی تعریفیں شروع کیں آپ نے اسے ہر چند روکنا چاہا لیکن وہ بڑھتا ہی چلا گیا۔ باپ بیٹوں میں جنگ شروع ہو گئی آپ نے اپنے باپ کو قتل کر دیا۔ اس پر آیت "لا تجد قوما یومنون" نازل ہوئی۔[632]

---

[631] المجادلۃ:22

## تفسیر القرآن بالحدیث:

الولا والبرا کے ضمن میں آیت کے مفہوم کو سمجھانے کے لیے ایک حدیث نقل کی ہے جس سے یہ بتانا چاہتے ہیں کہ ایمان کے کمال کے لیے کون سا درجہ ضروری ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صحابہ کے ساتھ جا رہے تھے حضرت عمر کا ہاتھ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ میں تھا۔ حضرت عمر کہنے لگے یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ مجھے ہر چیز سے زیادہ عزیز ہیں بجز میری اپنی جان کے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس کی قسم جس کے ہاتھ میرا نفس ہے تم میں سے کوئی مومن نہ ہو گا جب تک کہ وہ مجھے اپنی جان سے بھی زیادہ عزیز نہ رکھے۔ حضرت عمر نے فرمایا اللہ کی قسم اب آپ کی محبت مجھے اپنی جان سے بھی زیادہ ہے۔ آپ نے فرمایا اے عمر (تو مومن ہو گیا)۔[633]

ان تمام آیات اور احادیث بیان کرنے کا مقصد یہ ہے کہ اسلام بے شک ہر انسان کے ساتھ خیر خواہی اور نیک نیتی کا جذبہ رکھنے کا حکم دیتا ہے چاہے وہ مسلمان ہو یا کافر۔ لیکن کسی بھی کافر کے ساتھ اس قسم کے جذبات رکھنے کی ہر گز اجازت نہیں دیتا جس سے یہ لگنے لگے کہ جب اسلام کے لیے قربانی دینے کا موقع آئے گا تو یہ اسلام کے بجائے اپنی برادری یا دوستی کو ترجیح دے گا۔

## آیت کی تشریح:

اللہ تعالیٰ احکم الحاکمین اپنے پاک دین والے پاکیزگی اور طہارت والے مسلمان بندوں کو حکم فرماتا ہے کہ وہ دین کی رو سے نجس مشرکوں کو بیت اللہ شریف کے پاس نہ آنے دیں۔ اور یہ آیت سنہ 9 ہجری میں نازل ہوئی۔ اسی سال آنحضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کے ساتھ بھیجا اور حکم دیا

---

[632] البیہقی، السنن الکبریٰ، السیر، باب المسلم یتوقی فی الحرب قتل ابیہ، ج:9، ص:27۔

[633] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، الایمان والنذور، باب کیف کانت یمین النبی صلی اللہ علیہ وسلم؟، رقم حدیث:6632

کہ مجمع حج میں اعلان کر دو کہ اس سال کے بعد کوئی مشرک حج کو نہ آئے اور کوئی ننگا شخص بیت اللہ شریف کا طواف نہ کرے ۔اس شرعی حکم کو اللہ تعالیٰ قادر و قیوم نے یوں ہی پورا کیا کہ نہ وہاں مشرکوں کو داخلہ نصیب ہوا نہ کسی نے اس کے بعد عریانی کی حالت میں اللہ کے گھر کا طواف کیا۔

کسی مشرک کو مسجد حرام میں داخلے کی اجازت نہیں دی جائے گی۔اسی مضمون کے ضمن میں کچھ مستثنیات ہیں۔حضرت جابر کی رائے یہ ہے کہ غلام اور ذمی اس حکم سے مستثنیٰ ہیں۔ان کے اسی موقف کو حدیث سے مبرہن کرنے کے لیے مسند کی روایت بیان کی ہے کہ آپ ﷺ کا ارشاد ہے کہ ہماری اس مسجد میں اس کے بعد سوائے معاہدہ والے اور تمہارے غلاموں کے اور کوئی کافر نہ آئے۔

ابن کثیرؒ کی رائے یہ ہے کہ ماقبل جو مرفوع حدیث بیان ہوئی ہے اس کی بنسبت موقوف حدیث زیادہ معتمد روایت ہے۔اسی طرح عمر بن عبد العزیز کی رائے یہ تھی کہ کسی بھی اہل کتاب کو مسلمانوں کی مساجد میں نہیں آنا دیا جائے گا۔اس کی دلیل یہی آیت تھی۔[634]

## مشرکین سے مقاطعہ اور مسلمانوں کے تحفظات:

اللہ تعالیٰ نے جب مسلمانوں کو کفار سے مقاطعہ کا حکم دیا تو مسلمانوں کو کچھ تحفظات ہوئے کہ اگر ان کو حرم میں آنے سے روک دیا جائے گا تو ہماری تجارت کا کیا ہو گا؟ ہماری معاشی صورت تو تباہ ہو جائے گی۔[635]

انہی تحفظات کو دور کرنے کے لیے اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو یوں تسلی دی ہے کہ تمہارا رب تمہاری مصلحتوں کو تم سے بہتر جانتا ہے۔پس اگر وہ منع کر رہا ہے تو اس کے پس پردہ بہت سی حکمتیں پوشیدہ ہیں۔جیسا کہ ایک حکمت اللہ تعالیٰ نے

---

[634] الطبری، تفسیر الطبری، ج:10، ص: 136

[635] ایضا، ج:10، ص: 140

خود اس آیت میں بیان کر دی ہے کہ وہ جزیہ کے ذریعے غنی کر دے گا اور وہ تمام فوائد مہیا کرے گا جو تم پہلے تجارت سے حاصل کر رہے تھے۔ حضرت ابن عباس مجاہد، عکرمہ، سعید بن جبیر، قتادۃ اور ضحاک کی بھی یہی رائے ہے۔[636]

## اہل کتاب سے جہاد کی وجہ:

اہل کتاب چونکہ اللہ، اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم، اور قیامت کے منکر ہیں جو کسی نبی کے صحیح معنی میں پورے متبع نہیں بلکہ اپنی خواہشوں کے اور اپنے بڑوں کی تقلید کے پیچھے پڑے ہوئے ہیں اگر انہیں اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر اپنی شریعت پر پورا ایمان ہوتا تو وہ ہمارے اس نبی پر بھی ضرور ایمان لاتے ان کی بشارت تو ہر نبی دیتا رہا ان کی اتباع کا حکم ہر نبی نے دیا لیکن باوجود اس کے وہ اس اشرف الرسل کے انکاری ہیں پس اگلے نبیوں کے شرع سے بھی دراصل انہیں کوئی دور کا سروکار بھی نہیں اسی وجہ سے ان نبیوں کا زبانی اقرار ان کے لئے بے سود ہے کیونکہ یہ سید الانبیاء افضل الرسل خاتم النبیین اکمل المرسلین سے کفر کرتے ہیں اس لئے ان سے بھی جہاد کرو۔ مزید یہ ہے کہ یہ پہلی آیت ہے جس میں اہل کتاب سے بھی جہاد کا حکم دیا گیا ہے۔ اس وقت تک آس پاس کے مشرکین سے جنگ ہو چکی تھی ان میں سے اکثر توحید کے جھنڈے تلے آ چکے تھے جزیرۃ العرب میں اسلام نے جگہ کر لی تھی اب یہود و نصاریٰ کی خبر لینے اور انہیں راہ حق دکھانے کا حکم ہوا۔

## جزیہ سے متعلق فقہاء کرام کا اختلاف:

اس آیت میں ظاہری طور پر اہل کتاب سے جزیہ وصول کرنے کے احکام دیے گئے ہیں یہی وجہ ہے کہ بعض اہل علم کی رائے یہ ہے کہ صرف اہل کتاب یا ان جیسی اقوام جیسا کہ مجوسی، سے جزیہ لیا جائے گا۔ کیونکہ آپ ﷺ نے ہجر کے مجوسیوں سے بھی جزیہ لیا تھا۔ شوافع اور حنابلہ کے مشہور قول کے مطابق یہی مذہب ہے۔ جب کے احناف کا مذہب یہ ہے

---

[636] الطبری، تفسیر الطبری، ج:10، ص:137-138

کہ سب عجمیوں سے لیا جائے خواہ وہ اہل کتاب ہوں خواہ مشرک ہوں ۔ ہاں عرب میں سے صرف اہل کتاب سے ہی لیا جائے۔ امام مالک فرماتے ہیں کہ جزیئے کا لینا تمام کفار سے جائز ہے خواہ وہ کتابی ہوں یا مجوسی ہوں یا بت پرست وغیرہ ہوں۔

عبدالرحمٰن بن غنم اشعری کہتے ہیں میں نے اپنے ہاتھ سے عہد نامہ لکھ کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی جانب سے دیا ۔جو اہل شام کو لکھا گیا تھا۔ معاہدے کی شکل یہ تھی کہ:

"یہ معاہدہ ہے امیر المومنین حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی جانب سے۔ کہ جب آپ کے لشکر ہم پر آئے ہم نے آپ سے اپنی جان مال اور اہل وعیال کے لئے امن طلب کی ہم ان شرطوں پر وہ امن حاصل کرتے ہیں کہ ہم اپنے ان شہروں میں اور ان کے آس پاس کوئی گرجاگھر اور خانقاہ نئی نہیں بنائیں گے۔ مندر اور نہ ایسے کسی خرابی والے مکان کی اصلاح کریں گے اور جو مٹ چکے ہیں انہی درست نہیں کریں گے ان میں اگر کوئی مسلمان مسافر اترنا چاہے تو روکیں گے نہیں خواہ دن ہو خواہ رات ہو ہم ان کے دروازے رہ گذر اور مسافروں کے لئے کشادہ رکھیں گے اور جو مسلمان آئے ہم اس کی تین دن تک مہمانداری کریں گے، ہم اپنے ان مکانوں یا رہائشی مکانوں وغیرہ میں کہیں کسی جاسوس کو نہ چھپائیں گے، مسلمانوں سے کوئی دھوکہ فریب نہیں کریں گے، اپنی اولاد کو قرآن نہ سکھائیں گے، شرک کا اظہار نہ کریں گے نہ کسی کو شرک کی طرف بلائیں گے، ہم میں سے کوئی اگر اسلام قبول کرنا چاہے ہم اسے ہرگز نہ روکیں گے، مسلمانوں کی توقیر وعزت کریں گے، ہماری جگہ اگر وہ بیٹھنا چاہیں تو ہم اٹھ کر انہیں جگہ دے دیں گے، ہم مسلمانوں سے کسی چیز میں برابری نہ کریں گے، نہ لباس میں نہ جوتی میں نہ مانگ نکالنے میں، ہم ان کی زبانیں نہیں بولیں گے، ان کی کنیتیں نہیں رکھیں گے، زین والے گھوڑوں پر سواریاں نہ کریں گے، تلواریں نہ لٹکائیں گے نہ اپنے ساتھ رکھیں گے۔ انگوٹھیوں پر عربی نقش نہیں کرائیں گے، شراب فروشی نہیں کریں گے، اپنے سروں کے اگلے بالوں کو تراشوادیں گے اور جہاں کہیں ہوں گے زنار ضرور تاڈالے رہیں گے، صلیب کا نشان اپنے گرجوں پر ظاہر نہیں کریں گے۔ اپنی مذہبی کتابیں مسلمانوں کی گذر گاہوں اور بازاروں میں ظاہر نہیں کریں گے گرجوں میں ناقوس بلند آواز سے بجائیں گے نہ مسلمانوں کی موجودگی میں با آواز بلند اپنی مذہبی کتابیں پڑھیں گے نہ اپنے مذہبی شعار کو راستوں پر کریں گے نہ اپنے مردوں پر اونچی آواز سے ہائے وائے کریں گے نہ ان کے ساتھ مسلمانوں کے راستوں میں آگ لے کر جائیں گے مسلمانوں کے حصے میں آئے ہوئے غلام ہم نہ لیں گے مسلمانوں کی خیر خواہی ضرور کرتے رہیں گے ان کے گھروں میں جھانکیں گے نہیں۔ جب یہ عہد نامہ حضرت فاروق اعظم کی خدمت میں پیش ہوا تو آپ نے ایک شرط اور بھی اس میں بڑھوائی کہ ہم کسی مسلمانوں کو ہرگز ماریں گے نہیں یہ تمام شرطیں ہمیں قبول ومنظور ہیں اور ہمارے سب ہم مذہب لوگوں کو بھی۔ انہی شرائط پر ہمیں امن ملا ہے اگر ان میں سے کسی ایک شرط کی بھی ہم خلاف ورزی کریں تو ہم سے آپ کا ذمہ الگ ہو جائے گا اور جو کچھ آپ اپنے دشمنوں اور مخالفوں سے کرتے ہیں ان تمام کے مستحق ہم بھی ہو جائیں گے۔"[637]

[637] ابن حزم، علی بن احمد، المحلیٰ بالآثار، دار الکتب العلمیۃ، بیروت، 2015ء، ج:7، ص:346-347

## عقیدۃ الولاولبراء کاایک اور پہلو:

سورہ توبہ کے آخر میں "ما كان للنبی والذين اٰمنوا ان يستغفروا للمؤمنين---الخ" میں اللہ تعالیٰ نے عقیدۃ الولا والبراء کو دوبارہ بیان کیا ہے۔البتہ اس کا تعلق ان مشرک رشتہ داروں سے ہے جو اس دنیا سے حالت کفر میں چلے گئے ہیں۔

اسی مضمون سے متعلق ابن کثیرؒ نے مختلف روایات ذکر کی ہیں جن کا تعلق آپ ﷺ کے چند رشتہ داروں سے ہے۔یہی مضمون امام رازیؒ نے بھی بیان کیا ہے جس کی تفصیل تیسرے باب میں بیان ہو چکی ہے۔ابن کثیرؒ نے اس مضمون کو بیان کرنے کے لیے مختلف روایات ذکر کی ہیں جن میں سے ایک روایت آپ ﷺ کے چچا ابو طالب کے بارے میں ہے جو ابن کثیرؒ نے اس آیت کے شان نزول کے طور پر ذکر کی ہے۔

روایت کا خلاصہ یہ ہے کہ آپ ﷺ کے چچا جب اس دنیا سے جانے لگے تو آپ ﷺ نے ان کو کلمہ طیبہ پڑھنے کی تلقین کی کہ میرے کان میں بھی اگر آپ یہ اقرار کر لیتے ہیں تو میں کل قیامت میں آپ کی جانب سے گواہ بن سکتا ہوں لیکن چچا نے جواب دیا کہ میں تو عبد المطلب کے دین پر ہوں۔[638]

اسی مضمون کی مزید وضاحت کے لیے ابن کثیرؒ نے بیان کیا ہے کہ سورہ القصص کی آیت" انک لا تھدی من احببت --الخ" نازل ہوئی جس کا مفہوم بھی یہی ہے کہ نبی کا کام دعوت پہنچانا ہے ۔[639] جہاں تک ہدایت پا لینا ہے تو اس معاملے میں نبی کی مشیت کو نہیں دیکھا جاتا۔اللہ تعالیٰ کی مرضی ہے کہ جس کو چاہیں راہ راست پر لے آئیں اور جس کو چاہیں اس کی سابقہ حالت پر برقرار رکھیں۔

---

[638] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، التفسیر، باب قول اللہ تعالیٰ، "ماکان للنبی والذین امنوا ان یستغفروا للمشرکین"، رقم حدیث:4675

[639] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، التفسیر، باب قول اللہ تعالیٰ، "ماکان للنبی والذین امنوا ان یستغفروا للمشرکین"، رقم حدیث:4675

## آپ ﷺ کے والدین کے ایمان سے متعلق روایات اور محاکمہ:

اس آیت کے تحت اکثر مفسرین نے آپ ﷺ کے والدین کے ایمان سے متعلق بحث ذکر کی ہے۔ ابن کثیرؒ نے بھی اسی مضمون کے بیان میں مسند احمد کی ایک روایت، ابن جریر کی بیان کردہ ایک روایت، طبرانی کی ایک روایت، خطیب بغدادی کی ایک روایت اور سہیلی کی ایک روایت ذکر کی ہے۔

پہلی تین روایتوں کا مضمون یہی ہے کہ آپ ﷺ کافی پریشان تھے صحابہ کرام کے سوال کرنے پر آپ ﷺ نے جواب دیا کہ میں نے اپنے رب عزوجل سے اپنی والدہ کے لیے استغفار کرنے کی اجازت طلب کی تو مجھے اجازت نہ ملی۔ اس پر میری آنکھیں بھر آئیں کہ میری ماں ہے اور جہنم کی آگ ہے۔(640)

ان تمام روایتوں پر بحث کرتے ہوئے ابن کثیرؒ بیان کرتے ہیں کہ طبرانی کی روایت غریب ہے اور اس کا سیاق بھی عجیب ہے اور جو خطیب بغدادی نے روایت کی ہے وہ زیادہ غریب اور منکر ہے۔ اس روایت میں مذکور ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کی والدہ کو زندہ کر دیا اور ایمان لائیں پھر مر گئیں۔ جب کے سہیلی کی جو روایت ہے اس میں ماں باپ دونوں کے دوبارہ زندہ ہونے کا ذکر ہے۔

ان دونوں روایات پر تبصرہ کرتے ہوئے ابن دحیہ کہتے ہیں کہ یہ نئی زندگی اسی طرح کی ہے جس طرح مروی ہے کہ سورج ڈوب جانے کے بعد واپس لوٹا اور حضرت علی نے نماز عصر ادا کی۔

ابن کثیرؒ ان روایات پر تبصرہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ اگر یہ روایات ثابت ہوں تو سچ تسلیم کرنے سے کوئی مانع نہیں ہے لیکن یہ روایتیں صرف اور صرف گڑھی گئی ہیں۔

---

[640] الطبری، تفسیر الطبری، ج:11، ص:58

اس سے اگلی آیت میں ابراہیمؑ کا اپنے والد سے متعلق استغفار اور پھر حقیقت معلوم ہونے کے بعد اس سے بیزاری کا ذکر کیا گیا ہے۔ اس کی تشریح کرتے ہوئے ابن کثیرؒ نے یہ روایت نقل کی ہے کہ لوگوں نے آکر حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا کہ ہمارے بڑوں میں ایسے بھی تھے جو پڑوس کا اکرام کرتے تھے، صلہ رحمی کرتے تھے، غلام آزاد کرتے تھے، ذمہ داری کا خیال رکھتے تھے۔ تو کیا ہم ان کے لیے استغفار نہ کریں؟ آپ نے فرمایا کیوں نہیں، میں بھی اپنے والد کے لیے استغفار کرتا ہوں جیسے کہ حضرت ابراہیم اپنے والد کے لیے کرتے تھے۔ اس پر یہ آیات نازل ہوئی ہیں۔

اس کے بعد اور بھی بہت سی روایات ذکر کی ہیں جن تمام کا مرکزی مضمون یہی ہے کہ مشرک یا کافر رشتہ دار کے لیے اس کے مرنے کے بعد کسی بھی صورت میں کسی کے لیے بھی مغفرت کی دعا کرنا جائز نہیں ہے۔[641]

## مقام نبوت:

سورہ توبہ کی آخری دو آیات میں نبی کریم ﷺ کا مقام و مرتبہ ذکر ہوا ہے اور اس کے ساتھ انتہائی احسن انداز میں آپ ﷺ کو تسلی دی جا رہی ہے کہ اگر یہ لوگ آپ کی دعوت پر لبیک نہیں کہتے تو آپ کے لیے اللہ تعالیٰ ہی کافی ہے۔

ابن کثیرؒ اس آیت کی تفسیر میں بیان کرتے ہیں کہ ابراہیم خلیل اللہ نے جو دعا کی تھی اسی دعا کی قبولیت کا اس آیت میں ذکر ہو رہا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے تمہارے اوپر احسان عظیم کیا ہے کہ تم ہی میں سے رسول کو منتخب کیا ہے۔ اور بالکل یہی موضوع حضرت جعفر بن ابی طالب نے نجاشی کے دربار میں بھی بیان کی تھی۔

اس آیت کے ضمن میں آپ ﷺ کے مقام و منزلت کے بیان میں ابن کثیرؒ نے مختلف آیات اور احادیث ذکر کی ہیں۔ اسی کے ساتھ آپ ﷺ کا امت کے لیے درد، نبوت کے ابلاغ میں حد درجہ کی احتیاط اور لگن، اس موضوع سے

---

[641] الطبری، تفسیر الطبری، ج:11، ص:58۔

متعلق بھی احادیث بیان کی ہیں۔ ان کے مطابق آپ کا فرمان ہے کہ حضرت آدم سے لے کر مجھ تک بفضلہ کوئی برائی جاہلیت کی زناکاری وغیرہ نہیں پہنچی، میں صحیح النسب ہوں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ جنت سے قریب کرنے والی اور جہنم سے دور کرنے والی تمام چیزیں میں تم سے بیان کر چکا ہوں۔

## سورہ توبہ میں موضوعاتِ عبادات:

سورہ توبہ میں جہاں جہاد سے متعلقہ احکام اور منافقین کی بد اعمالیوں کا ذکر کیا گیا ہے وہیں عبادات سے متعلق بھی کچھ احکام کو کافی تفصیل سے بیان کیا گیا ہے۔ ان میں سے سر فہرست زکوٰۃ کے مسائل ہیں۔ جن کی تفصیل ابن کثیرؒ یوں بیان کی ہے کہ پہلے سورہ توبہ کی صدقات سے متعلق مشہور آیت کا ما قبل سے ربط بیان کیا ہے، پھر آیات کی تفسیر کے لیے احادیث بیان کی ہیں۔ آیت میں بیان کردہ مصارف کی وضاحت کی ہے اور زکوٰۃ کے مسائل میں فقہی اختلاف کا بھی ذکر کیا ہے۔ اسی تفصیل کو ذیل میں بیان کیا جاتا ہے۔

## آیت کا ما قبل سے ربط:

آیت کا ما قبل سے ربط بیان کرتے ہوئے ابن کثیرؒ رقمطراز ہیں کہ ما قبل آیت میں ان جاہل منافقوں کا ذکر تھا جو ذات رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر صدقات کی تقسیم سے متعلق اعتراض کرتے تھے۔ اس آیت میں تفصیل کے ساتھ مصارف صدقات کو بیان کرتے ہوئے یہ بتلا دیا کہ تقسیم زکوٰۃ پیغمبر کی مرضی پر موقوف نہیں بلکہ ہمارے بتائے ہوئے مصارف میں ہی تقسیم ہو گی۔ ہم نے خود اس کی تقسیم کر دی ہے کسی اور کے سپرد نہیں کی۔ (642)

[642] ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم، ج:3، ص:110

مصارف میں زکوٰۃ کی تقسیم سے متعلق فقہاءِ کرام کا جو اختلاف ہے اس کا بیان وہی ہے جو تیسرے باب میں امام رازیؒ کی تفسیر کے تحت بیان ہوا ہے۔ ابن کثیرؒ نے صرف اس اختلاف کا تذکرہ کیا ہے دلائل بیان نہیں کیے۔

## فقیر اور مسکین کی تفسیر:

ابن کثیرؒ مذکورہ آیت میں فقیر کو مسکین پر مقدم کرنے کی وجہ یہ بیان کرتے ہیں کہ چونکہ فقیر کی حاجت مسکین سے زیادہ ہے اس لیے اس کو پہلے ذکر کیا گیا ہے۔ فقیر اور مسکین میں زیادہ محتاج کون ہوتا ہے اس کی تفسیر میں مندرجہ ذیل مختلف اقوال نقل کیے گے ہیں۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جس کے ہاتھ تلے مال نہ ہو اسی کو فقیر نہیں کہتے بلکہ فقیر وہ بھی ہے جو محتاج ہو گرا پڑا ہو گو کچھ کھاتا کماتا بھی ہو۔ امام ابو حنیفہ کے نزدیک مسکین کی حالت فقیر سے زیادہ بری ہوتی ہے۔ بعض کی رائے یہ ہے کہ فقیر وہ ہے جو سوال سے بچنے والا ہو اور مسکین وہ ہے جو سائل ہو لوگوں کے پیچھے لگنے والا اور گھروں اور گلیوں میں گھومنے والا ہو۔ قتادہ کہتے ہیں فقیر وہ ہے جو بیماری والا ہو اور مسکین وہ ہے جو صحیح سالم جسم والا ہو۔ ابراہیم کہتے ہیں مراد اس سے مہاجر فقراء ہیں۔ سفیان ثوری کہتے ہیں یعنی دیہاتیوں کو اس میں سے کچھ نہ ملے۔ عکرمہ کہتے ہیں مسلمان فقراء کو مساکین نہ کہو۔ مسکین تو صرف اہل کتاب کے لوگ ہیں۔ (643)

[643] الطبری، تفسیر الطبری، ج:10، ص:202-203

## مصارف زکوٰۃ سے متعلق احادیث اور ان کی تفسیر:

### فقراء:

حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں صدقہ مال دار اور تندرست توانا پر حلال نہیں۔ کچھ شخصوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے صدقے کا مال مانگا آپ نے بغور نیچے سے اوپر تک انہیں ہٹا کٹا قوی تندرست دیکھ کر فرمایا گر تم چاہو تو تمہیں دے دوں مگر امیر شخص کا اور قوی طاقت اور کماؤ شخص کا اس میں کوئی حصہ نہیں۔ (644)

### مساکین:

حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں مسکین یہی گھوم گھوم کر ایک لقمہ دو لقمے ایک کھجور دو کھجور لے کر ٹل جانے والے ہی نہیں۔ لوگوں نے دریافت کیا کہ یارسول اللہ پھر مساکین کون لوگ ہیں؟ آپ نے فرمایا جو بے پرواہی کے برابر نہ پائے نہ اپنی ایسی حالت رکھے کہ کوئی دیکھ کر پہچان لے اور کچھ دے دے نہ کسی سے خود کوئی سوال کرے۔ (645)

### صدقہ وصول کرنے والے:

ابن کثیرؒ بیان کرتے ہیں کہ یہ تحصیل دار ہیں انہیں اجرت اسی مال سے ملے گی۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے قرابت دار جن پر صدقہ حرام ہے ان سے متعلق ابن کثیرؒ رقمطراز ہیں کہ وہ اس عہدے پر نہیں آسکتے۔ عبدالمطلب بن ربیعہ بن حارث اور فضل بن عباس آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس یہ درخواست لے کر گئے کہ ہمیں صدقہ وصولی کا عامل بنادیجئے۔

---

644 الترمذی، سنن ترمذی، الزکاۃ، باب ماجاء من لا تحل لہ الصدقۃ، رقم حدیث، 652

645 البخاری، الجامع الصحیح البخاری، الزکاۃ، باب قول اللہ عزوجل "لایسئلون الناس الحافا"، رقم حدیث: 1479

آپ ﷺ نے جواب دیا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور آل محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر صدقہ حرام ہے یہ تو لوگوں کا میل کچیل ہے، جن کے دل بہلائے جاتے ہیں۔[646]

## مؤلفۃ القلوب:

ابن کثیر بیان کرتے ہیں کہ ان کی کئی قسمیں ہیں بعض کو تو اس لئے دیا جاتا ہے کہ وہ اسلام قبول کرلیں جیسے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے صفوان بن امیہ کو غنیمت حنین کا مال دیا تھا حالانکہ وہ اس وقت کفر کی حالت میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نکلا تھا اس کا اپنا بیان ہے کہ آپ کی اس داد و دہش نے میرے دل میں آپ کی سب سے زیادہ محبت پیدا کر دی حالانکہ پہلے سب سے بڑا دشمن آپ کا میں ہی تھا۔[647]

بعض کو اس لئے دیا جاتا ہے کہ ان کا اسلام مضبوط ہو جائے اور ان کا دل اسلام پر لگ جائے۔ جیسے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حنین والے دن مکہ کے آزاد کردہ لوگوں کے سرداروں کو سو سو اونٹ عطا فرمائے اور ارشاد فرمایا کہ میں ایک کو دیتا ہوں دوسرے کو جو اس سے زیادہ میرا محبوب ہے نہیں دیتا اس لئے کہ ایسا نہ ہو کہ یہ اوندھے منہ جہنم میں گر پڑے۔[648]

حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور عمار شعبی اور ایک جماعت کا قول ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے بعد اب یہ مصرف باقی نہیں رہا کیونکہ اللہ تعالیٰ نے اسلام کو عزت دے دی ہے مسلمان ملکوں کے مالک بن گئے ہیں اور بہت سے بندگان اللہ ان کے ماتحت ہیں۔ لیکن بعض دیگر حضرات کی رائے یہ ہے کہ اب بھی مولفۃ القلوب کو زکوٰۃ دینی جائز

---

[646] امام مسلم، صحیح مسلم، الزکاۃ، باب ترک استعمال آل النبی ﷺ علی الصدقۃ، رقم حدیث:1072

[647] ایضا، باب فی سخائہ، ﷺ، رقم حدیث:2313

[648] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، الزکاۃ، باب قول اللہ عزوجل "لایسئلون الناس الحافا"، رقم حدیث:1478

ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ فتح مکہ اور فتح ہوازن کے بعد بھی حضور علیہ الصلوۃ والتسلیم نے ان لوگوں کو مال دیا تھا۔ دوسرے یہ کہ اب بھی ایسی ضرورتیں پیش آجایا کرتی ہیں جو اس بات کا تقاضا کرتی ہیں کہ ایسے لوگوں کو صدقات کی مد میں کچھ دیا جائے

۔

## رقاب:

گردن آزاد کرنے کے مصرف سے متعلق اکثر حضرات کی رائے یہ ہے کہ اس سے مراد مکاتب غلام ہیں۔ یعنی ایسے غلام جنہوں نے رقم مقرر کر کے اپنے مالکوں سے اپنی آزادگی کی شرط کرلی ہے۔ انہیں مال زکوۃ سے رقم دی جائے کہ وہ ادا کر کے آزاد ہو جائیں۔ ابن کثیرؒ بیان کرتے ہیں کہ اکابر کے نزدیک وہ غلام جس نے یہ شرط نہ لکھوائی ہو اسے بھی مال زکوۃ سے خرید کر آزاد کرنے میں کوئی ڈر خوف نہیں۔ غرض مکاتب غلام اور محض غلام دونوں کی آزادگی زکوۃ کا ایک مصرف ہے احادیث میں بھی اس کی بہت کچھ فضیلت وارد ہوئی ہے یہاں تک کہ فرمایا ہے کہ آزاد کردہ غلام کے ہر ہر عضو کے بدلے آزاد کرنے والے کا ہر ہر عضو جہنم سے آزاد ہو جاتا ہے یہاں تک کہ شرمگاہ کے بدلے شرمگاہ بھی۔ اس لئے کہ ہر نیکی کی جزا اسی جیسی ہوتی ہے۔[649]

## قرض دار:

ابن کثیرؒ رقمطراز ہیں کہ اس مصرف کی بھی کئی قسمیں ہیں ایک شخص دوسرے کا بوجھ اپنے اوپر لے لے کسی کے قرض کا اپنا ضامن بن جائے پھر اس کا مال ختم ہو جائے یا وہ خود قرض دار بن جائے یا کسی نے برائی پر قرض اٹھایا ہو اور اب وہ توبہ کر لے پس انہیں بھی مال زکوۃ دیا جائے گا کہ یہ قرض ادا کر دیں۔

---

[649] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، کفارات، باب قول اللہ عزوجل "او تحریر رقبۃ"، رقم حدیث:6715

اس مصرف کی اصل بنیاد بیان کرتے ہوئے ابن کثیرؒ رقمطراز ہیں کہ قبیصہ بن مخارق ہلالی کی روایت ہے کہ میں نے دوسرے کا حوالہ اپنی طرف لیا تھا پھر میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا تو آپ نے فرمایا تم ٹھہرو ہمارے پاس مال صدقہ آئے گا ہم اس میں سے تمہیں دیں گے پھر فرمایا قبیصہ سن تین قسم کے لوگوں کو ہی سوال حلال ہے ایک تو وہ جو ضامن پڑے پس اس رقم کے پورا ہونے تک اسے سوال جائز ہے پھر سوال نہ کرے۔ دوسرا وہ جس کا مال کسی آفت ناگہانی سے ضائع ہو جائے اسے بھی سوال کرنا درست ہے یہاں تک کہ ضرورت پوری ہو جائے۔ تیسرا وہ شخص جس پر فاقہ گذرنے لگے اور اس کی قسم کے تین ذی ہوش لوگ اس کی شہادت کے لئے کھڑے ہو جائیں کہ ہاں بیشک فلاں شخص پر فاقے گذرنے لگے ہیں اسے بھی مانگ لینا جائز ہے تاوقتیکہ اس کا سہارا ہو جائے اور سامان زندگی مہیا ہو جائے۔ اس کے سوا اوروں کو سوال کرنا حرام ہے اگر وہ مانگ کر کچھ لے کر کھائیں گے تو حرام کھائیں گے۔ (650)

اسی طرح ایک اور روایت ہے کہ ایک شخص نے زمانہ نبوی میں ایک باغ خریدا قدرت الٰہی سے آسمانی آفت سے باغ کا پھل مارا گیا اس سے وہ بہت قرض دار ہو گیا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے قرض خواہوں سے فرمایا کہ تمہیں جو ملے لے لو اس کے سوا تمہارے لئے اور کچھ نہیں۔ (651)

## فی سبیل اللہ:

اس مصرف کی وضاحت کرتے ہوئے ابن کثیر بیان کرتے ہیں کہ راہ الٰہی میں وہ مجاہدین غازی داخل ہیں جن کا دفتر میں کوئی حق نہیں ہوتا۔ اسی طرح حج بھی راہ الٰہی میں داخل ہے۔

[650] امام مسلم، صحیح مسلم، الزکاۃ، باب من تحل لہ المسئلۃ، رقم حدیث:1044

[651] ایضا، المساقاۃ، باب استحباب الوضع من الدین، رقم حدیث:1556

## ابن السبیل:

اس سے مراد ایسا مسافر ہے جو سفر میں بے سروسامان رہ گیا ہو اسے بھی زکوٰۃ کے مال سے رقم دی جاسکتی ہے۔ جیسا کہ کوئی مسافر کسی دوسرے شہر سے اپنے گھر جانا چاہتا ہو لیکن مال نہ ہو تو اسے بھی سفر خرچ مال زکوٰۃ سے دینا جائز ہے جو اسے آمدورفت کے لئے کافی ہو۔

اسی مضمون کی وضاحت کے لیے یہ حدیث بھی اس کی دلیل ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مالدار پر زکوٰۃ حرام ہے بجز پانچ قسم کے مالداروں کے ایک تو وہ جو زکوٰۃ وصول کرنے پر مقرر ہو، دوسرا وہ جو مال زکوٰۃ کی کسی چیز کو اپنے مال سے خرید لے، تیسرا قرض دار، چوتھا راہ الٰہی کا غازی مجاہد، پانچواں وہ جسے کوئی مسکین بطور تحفے کے اپنی کوئی چیز جو زکوٰۃ میں اسے ملی ہو دے۔ [(652)]

## زکوٰۃ وصول کرنے کا مقصد:

سورہ توبہ کی آیت " خذ من اموالھم صدقۃ" میں زکوٰۃ کے وصول کرنے کا اصل مقصد بیان کیا گیا ہے کہ مالداروں کے مال میں بعض دوسرے لوگوں کا آٹھ مصارف کی صورت میں جو حق بیان کیا گیا ہے اس میں حکمت مالداروں کے مال کو پاک کرنا ہے۔

اس آیت کا ماقبل سے ربط بیان کرتے ہوئے ابن کثیرؒ بیان کرتے ہیں کہ "اموالھم" میں ضمیر کا مرجع بعض لوگ خاص قرار دیتے ہیں اور اس سے مراد وہی مسلمان لیتے ہیں جو غزوہ تبوک میں پیچھے رہ گئے تھے اور اپنے قصور کی تلافی کے لیے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں مال پیش کرنا چاہتے تھے۔ لیکن ابن کثیرؒ بیان کرتے ہیں کہ اسی غلط فہمی کی وجہ سے عرب کے

---

[652] ابوداؤد، سنن ابی داؤد، الزکاۃ، باب من یجوز لہ اخذ الصدقۃ وھو غنی، رقم حدیث:1635

بعض قبیلوں نے آپ ﷺ کی رحلت کے بعد زکوٰۃ دینے سے انکار کر دیا تھا۔ حالانکہ اس آیت کا حکم عام ہے۔ یہی وجہ ہے کہ جس جس نے بھی زکوٰۃ (فرض ماننے کے باوجود) دینے سے انکار کیا تھا حضرت ابو بکر صدیق نے اس کے خلاف جہاد کا علم بلند کیا تھا اور فرمایا تھا کہ جو کوئی آپ ﷺ کے زمانے میں جس طرح ایک اونٹنی کا بچہ [653] یا اونٹنی کی رسی بھی دیتا تھا اور اب اس کے دینے سے انکار کر رہا ہے تو میں اس کے خلاف بھی جہاد کروں گا۔ [654]

## تفسیر القرآن بالحدیث:

چونکہ اس آیت میں آپ ﷺ کو زکوٰۃ وصول کر کے مسلمانوں کو پاک صاف کرنے کا حکم دیا جارہا ہے اور ان کے لیے دعا کا حکم دیا جارہا ہے۔ لہٰذا اسی مضمون کی وضاحت کو چند احادیث کے ذریعے ابن کثیرؒ نے بیان کیا ہے۔ جن میں سے چند ایک مندرجہ ذیل ہیں۔

حضرت عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہ کے والد آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس اپنا صدقہ لے کر آئے تو حسب عادت آپ نے دعا کی کہ اے اللہ آل ابی اوفی پر اپنی رحمتیں نازل فرما۔ [655]

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں اللہ تعالیٰ صدقہ قبول فرماتا ہے اپنے دائیں ہاتھ سے اسے لیتا ہے اور جس طرح تم اپنے کو پالتے ہو اسی طرح اللہ تعالیٰ اسے بڑھاتا رہتا ہے یہاں تک کہ ایک ایک کھجور احد پہاڑ کے برابر ہو جاتی ہے۔ [656]

---

[653] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، الزکاۃ، باب وجوب الزکاۃ، رقم حدیث: 1400

[654] ایضا، الاعتصام بالکتاب والسنۃ، باب الاقتداء بسنن رسول اللہ ﷺ، رقم حدیث: 7284 - 7285

[655] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، الزکاۃ، باب صلاۃ الامام ودعائہ لصاحب الصدقۃ، رقم حدیث: 1497

[656] الترمذی، سنن ترمذی، الزکاۃ، باب ماجاء فی فضل الصدقۃ، رقم حدیث: 662

# تیسری فصل: موضوعاتِ جہاد کی تفسیر میں امام ابن کثیر کا منہج

جیسا کہ دوسری فصل میں یہ بتایا گیا ہے کہ اس سورت کا مرکزی موضوع جہاد کے احکام بیان کرنا ہے۔ جس میں جہاد کی فرضیت، حرمت والے مہینوں میں قتال کا حکم، مشرکین کو پناہ دینے کا حکم اور جزیہ کے احکام سر فہرست ہیں۔ اس فصل میں انہی موضوع سے متعلق ابن کثیرؒ کی ذکر کردہ مختلف اہم مباحث کا تذکرہ کیا جائے گا۔

## سورہ توبہ کی روشنی میں جہاد کی فرضیت:

جیسا کہ پہلے بیان ہو چکا ہے کہ سورہ توبہ کے بنیادی موضوعات میں سے ایک موضوع جہاد کی فرضیت اور اس سے متعلق احکام بیان کرنے ہیں۔ ذیل میں ایسی ہی چند آیات کا تذکرہ کیا جاتا ہے جن کے تحت ابن کثیر نے جہاد کی فرضیت کو بیان کیا ہے۔

### پہلی آیت:

فَقَاتِلُوْٓا اَىِٕمَّةَ الْكُفْرِ[657]

آیت کا فقہی حکم بیان کرنے کے لیے ابن کثیرؒ نے تین صحابہ کرام (حضرت سعد بن ابی وقاص، حضرت حذیفہ اور حضرت علی) کی رائے یہ بتلائی ہے کہ یہ حکم خاص ہے۔ اور اس سے مراد عتبہ، شیبہ اور امیہ وغیرہ ہیں۔[658] لیکن ابن کثیرؒ کی رائے یہ ہے کہ آیت کا حکم عام ہے۔[659]

---

[657] التوبۃ:11

[658] الطبری، تفسیر الطبری، ج:10، ص:114

[659] ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم، ج:3، ص: 57

اپنی اس رائے کو مبرہن کرنے کے لیے ابو بکر صدیق کا عمل پیش کیا ہے کہ جب آپ نے شام کی طرف لشکر بھیجا تو ان سے فرمایا کہ تمہیں ان میں کچھ لوگ ایسے ملیں گے جن کی چندھیا منڈی ہوئی ہو گی تو تم اس شیطانی بیٹھک کو تلوار سے دو ٹکڑے کر دینا واللہ ان میں سے ایک کا قتل دوسرے ستر لوگوں کے قتل سے بھی مجھے زیادہ پسند ہے اسلیے کہ فرمان الٰہی ہے کفر کے اماموں کو قتل کرو۔[660]

## دوسری آیت:

قَاتِلُوْهُمْ يُعَذِّبْهُمُ اللّٰهُ بِاَيْدِيْكُمْ وَيُخْزِهِمْ وَيَنْصُرْكُمْ عَلَيْهِمْ وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ[661]

اس آیت کے ضمن میں کوئی بحث نہیں کی گئی۔

## تیسری آیت:

آیت نمبر 38 تا 42 میں بھی جہاد کی فرضیت کو مختلف انداز سے بیان کیا گیا ہے جس کی تشریح ہجرت مدینہ کے عنوان کے ذیل میں تفصیل سے بیان ہو چکی ہے۔

## پانچویں آیت:

يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ جَاهِدِ الْكُفَّارَ وَالْمُنٰفِقِيْنَ وَاغْلُظْ عَلَيْهِمْ ۭ وَمَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ۭوَبِئْسَ الْمَصِيْرُ[662]

اس کی تفصیل غزوہ تبوک کے بیان میں گزر چکی ہے۔

## چھٹی آیت:

---

[660] ابن ابی حاتم، تفسیر ابن ابی حاتم، ج:6، ص:1761

[661] التوبۃ:14

[662] التوبۃ:73

اِنَّ اللّٰهَ اشْتَرٰي مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اَنْفُسَهُمْ وَاَمْوَالَهُمْ بِاَنَّ لَهُمُ الْجَنَّةَ يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَيَقْتُلُوْنَ وَيُقْتَلُوْنَ [663]

اس آیت کے ضمن میں سب سے پہلے شان نزول بیان کیا گیا ہے، اس کے بعد مجاہدین کی فضیلت کے لیے مختلف احادیث بیان کی ہیں جس سے جہاد کی اہمیت اور مقام معلوم ہوتا ہے۔

### آیت کا شان نزول:

حضرت عبد اللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ نے لیلۃ العقبہ میں بیعت کرتے ہوئے کہا کہ اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم اپنے رب کے لئے اور اپنے لئے جو چاہیں شرط منوالیں۔ آپ نے فرمایا میں اپنے رب کے لئے تم سے یہ شرط قبول کراتا ہوں کہ اسی کی عبادت کرنا، اس کے ساتھ کسی اور کو شریک نہ کرنا۔ اور اپنے لئے تم سے اس بات کی پابندی کراتا ہوں کہ جس طرح اپنی جان ومال کی حفاظت کرتے ہو میری بھی حفاظت کرنا۔ حضرت عبد اللہ رضی اللہ عنہ نے پوچھا جب ہم یونہی کریں تو ہمیں کیا ملے گا؟ آپ نے فرمایا جنت! یہ سنتے ہی خوشی سے کہنے لگا واللہ اس سودے میں تو ہم بہت ہی نفع میں رہیں گے۔ بس اب پختہ بات ہے نہ ہم اسے توڑیں گے نہ توڑنے کی درخواست کریں گے پس یہ آیت نازل ہوئی۔[664]

## مجاہد کا مقام:

آپ ﷺ کا ارشاد ہے کہ جو شخص اللہ کی راہ میں نکل کھڑا ہو جہاد کے لئے، رسولوں کی سچائی مان کر، اسے یا تو فوت کرکے بہشت بریں میں اللہ تبارک وتعالیٰ لے جاتا ہے یا پورے پورے اجر اور بہترین غنیمت کے ساتھ واپس اسے لوٹاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے یہ بات اپنے ذمے ضروری کرلی ہے اور اپنے رسولوں پر اپنی بہترین کتابوں میں نازل بھی فرمائی ہے۔

---

[663] التوبۃ:111

[664] الطبری، تفسیر الطبری، ج:11، ص:49

حضرت موسیٰ پر اتری ہوئی تورات میں، حضرت عیسیٰ پر اتری ہوئی انجیل میں اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اترے ہوئے قرآن میں اللہ کا یہ وعدہ موجود ہے۔ صلوات اللہ وسلامہ علیہم اجمعین۔[665]

**ساتویں آیت:**

وَمَا كَانَ الْمُؤْمِنُونَ لِيَنْفِرُوا كَافَّةً فَلَوْلَا نَفَرَ مِنْ كُلِّ فِرْقَةٍ مِنْهُمْ طَائِفَةٌ لِيَتَفَقَّهُوا فِي الدِّينِ وَلِيُنْذِرُوا قَوْمَهُمْ إِذَا رَجَعُوا إِلَيْهِمْ لَعَلَّهُمْ يَحْذَرُونَ[666]

اس آیت کے ضمن میں تقریباوہی بحث ذکر کی گئی ہے جو امام رازیؒ نے اس آیت کے تحت کی ہے۔[667]

## حرمت والے مہینوں میں جہاد و قتال:

سورہ توبہ میں سب سے پہلے آیت نمبر 5 میں حرمت والے مہینوں کا ذکر آیا ہے۔ ان مہینوں کا پس منظر کیا ہے، ان کی وجہ تسمیہ کیا ہے، ان مہینوں میں جہاد کرنے کا حکم کیا ہے اور اسلامی شریعت میں ان کا مقام کیا ہے اس سب سے متعلق قرآن وحدیث میں بیان کیا گیا ہے۔ انہی تمام مباحث کو ابن کثیرؒ نے اپنی تفسیر میں ذکر کیا ہے۔ جن کو ذیل میں بیان کیا جاتا ہے۔

## حرمت والے مہینوں سے مراد:

ابن کثیرؒ نے سورہ توبہ کی آیت نمبر 5 کے تحت یہ واضح کیا ہے کہ اس سے مراد وہ مہینے ہیں جن کا بیان اسی سورت کی آیت نمبر 36 میں آیا ہے۔

---

[665] البخاری، الجامع الصحیح البخاری، باب قول النبی ﷺ "احلت لکم الغنائم" رقم حدیث: 3123

[666] التوبۃ: 122

[667] تفصیل کے لیے دیکھیں: ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم، ج: 3، ص: 177-179

ان چار ماہ میں سے آخری مہینہ محرم الحرام ہے۔اور ابن عباس اور ضحاک کی بھی یہی رائے ہے۔لیکن ابن کثیرؒ کی رائے یہ ہے کہ یہ کہنا کہ ان مہینوں میں سے آخری مہینہ محرم ہے اور یہی چار ماہ مراد ہیں اس میں تامل ہے۔کیونکہ زیادہ مناسب بات یہ ہے کہ اس سے مراد وہ چار ماہ ہیں جن میں مشرکین کو پناہ ملی تھی کہ تمہیں چار ماہ تک مہلت ہے اس کے بعد تم سے جنگ کی جائے گی۔[668]

دوسری بات یہ کہ ان چار ماہ کے گزرنے کے بعد ان کے ساتھ جہاد کرنے کی نہ صرف یہ کہ مکمل آزادی ہے بلکہ اسی سورت کی آیت 36 میں یہ حکم دیا گیا ہے کہ ان تمام کے ساتھ ان مہینوں کے گزرنے کے بعد قتال کرو۔

ابن کثیرؒ بیان کرتے ہیں کہ عام تو یہی ہے۔لیکن مشہور یہ ہے کہ ان چار ماہ کے گزرنے کے بعد بھی حرم میں ان کے ساتھ تب تک لڑائی نہیں ہو سکتی جب تک کے لڑائی کی ابتداء ان کی جانب سے نہ ہو۔اور اس کی دلیل سورہ بقرہ کی درج ذیل آیت ہے۔[669]

وَاقْتُلُوْهُمْ حَيْثُ ثَقِفْتُمُوْهُمْ وَاَخْرِجُوْهُمْ مِّنْ حَيْثُ اَخْرَجُوْكُمْ وَالْفِتْنَةُ اَشَدُّ مِنَ الْقَتْلِ ۚ وَلَا تُقٰتِلُوْهُمْ عِنْدَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ حَتّٰى يُقٰتِلُوْكُمْ فِيْهِ ۚ فَاِنْ قٰتَلُوْكُمْ فَاقْتُلُوْهُمْ ۭ كَذٰلِكَ جَزَاۗءُ الْكٰفِرِيْنَ[670]

## حرمت والے مہینوں سے متعلق سورہ توبہ کی واضح آیت:

جیسا کہ ماقبل کئی بار بیان ہو چکا ہے کہ حرمت والے مہینوں سے متعلق سب سے واضح آیت سورہ توبہ کی " ان عدة الشهور عند الله اثنا عشر شهرا----الخ" ہے۔

---

[668] الطبری، تفسیر الطبری ،ج:10،ص: 102-103

[669] ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم ،ج:3،ص: 51

[670] البقرة: 191

اس آیت کے ضمن میں ابن کثیرؒ نے خطبہ حجۃ الوداع کی مشہور حدیث نقل کر کے محترم مہینوں کا مقام واضح کیا ہے، قمری مہینوں کی وجہ تسمیہ کو تفصیل کے ساتھ بیان کیا ہے۔ اور اس کے ساتھ دنوں کے ناموں کی بھی وجہ تسمیہ بیان کی ہیں۔ ذیل میں اسی کو بیان کیا جاتا ہے۔

## حرمت والے مہینوں کا مقام حدیث کی نظر میں:

مسند احمد میں ہے کہ رسول مقبول صادق و مصدوق حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے حج کے خطبے میں ارشاد فرمایا کہ زمانہ گھوم پھر کر اپنی اصلیت پر آگیا ہے سال کے بارہ مہینے ہوا کرتے ہیں جن میں سے چار حرمت و ادب والے ہیں۔ تین پے در پے ذوالقعدہ ذوالحجہ، محرم اور چوتھا رجب جو مضر کے ہاں ہے جو جمادی الاخریٰ اور شعبان کے درمیان میں ہے پھر پوچھا یہ کون سا دن ہے؟ ہم نے کہا اللہ کو اور اس کے رسول کو ہی پورا علم ہے۔ آپ نے سکوت فرمایا ہم سمجھے کہ شاید آپ اس دن کا کوئی اور ہی نام رکھیں گے پھر پوچھا کیا یہ یوم النحر یعنی قربانی کا دن نہیں؟ ہم نے کہا ہاں پھر پوچھا یہ کونسا مہینہ ہے؟ ہم نے کہا اللہ جانے اور اس کا رسول آپ نے پھر سکوت فرمایا یہاں تک کہ ہم نے خیال کیا کہ شاہد آپ اس مہینے کا نام کوئی اور رکھیں گے آپ نے فرمایا کیا یہ ذوالحجہ نہیں ہے؟ ہم نے کہا ہاں۔ پھر آپ نے پوچھا یہ کونسا شہر ہے؟ ہم نے کہا اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم خوب جاننے والے ہیں؟ آپ پھر خاموش ہو رہے اور ہمیں پھر خیال آنے لگا کہ شاید آپ کو اس کا کوئی اور ہی نام رکھنا ہے پھر فرمایا یہ بلدہ (مکہ) نہیں ہے؟ ہم نے کہا بیشک۔ آپ نے فرمایا یاد رکھو تمہارے خون تمہارے مال اور تمہاری عزتیں تم میں آپس میں ایسی ہی حرمت والی ہیں جیسی حرمت و عزت تمہارے اس دن کی تمہارے اس مہینہ میں تمہارے اس شہر میں، تم ابھی ابھی اپنے رب سے ملاقات کرو گے اور وہ تم سے تمہارے اعمال کا حساب لے گا سنو میرے بعد گمراہ نہ ہو جانا کہ ایک دوسرے کی گردن زدنی کرنے لگو بتاؤ کیا میں نے تبلیغ کر دی؟ سنو تم میں سے جو موجود

ہیں انہیں چاہئے کہ جو موجود نہیں ان تک پہنچادیں۔ بہت ممکن ہے کہ جسے وہ پہنچائے وہ ان بعض سے بھی زیادہ نگہداشت رکھنے والا ہو۔ [671]

## بارہ مہینوں کی وجہ تسمیہ [672]

ابن کثیرؒ بیان کرتے ہیں کہ شیخ علم الدین سخاوی نے اپنی کتاب المشہور فی اسماء الایام والمشہور میں لکھا ہے کہ محرم کے مہینے کو محرم اس کی تعظیم کی وجہ سے کہتے ہیں لیکن میرے نزدیک تو اس نام کی وجہ سے اس کی حرمت کی تاکید ہے اس لئے کہ عرب جاہلیت میں اسے بدل ڈالتے تھے کبھی حلال کرڈالتے کبھی حرام کرڈالتے۔

صفر کی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ اس مہینے میں عموماً ان کے گھر خالی رہتے تھے کیونکہ یہ لڑائی بھڑائی اور سفر میں چل دیتے تھے۔ جب مکان خالی ہو جائے تو عرب کہتے ہیں صفر المکان اس کی جمع اصفار ہے جیسے جمل کی جمع اجمال ہے۔

ربیع الاول کے نام کا سبب یہ ہے کہ اس مہینہ میں ان کی اقامت ہو جاتی ہے ارتباع کہتے ہیں اقامت کو اس کی جمع اربعا ہے جیسے نصیب کی جمع انصبا اور جمع اس کی اربعہ ہے جیسے رغیف کی جمع ارغفہ ہے۔ ربیع الاخر کے مہینے کا نام رکھنا بھی اسی وجہ سے ہے۔ گویا یہ اقامت کا دوسرا مہینہ ہے۔

جمادی الاولی کی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ اس مہینے میں پانی جمع جاتا تھا ان کے حساب میں مہینے گردش نہیں کرتے یعنی ٹھیک ہر موسم پر ہی ہر مہینہ آتا تھا لیکن یہ بات کچھ جچتی نہیں اسلئے کہ جب ان مہینوں کا حساب چاند پر ہے تو ظاہر ہے کہ موسمی حالت ہر ماہ میں ہر سال یکساں نہیں رہے گی ہاں یہ ممکن ہے کہ اس مہینہ کا نام جس سال رکھا گیا ہو اس سال یہ مہینہ کڑکڑاتے ہوئے جاڑے میں آیا ہو اور پانی میں جمود ہو گیا ہو۔ چنانچہ ایک شاعر نے یہی کہا ہے کہ جمادی کی سخت اندھیری

---

[671] امام حنبل، مسند احمد بن حنبل، ج:5، ص: 37

[672] ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم، ج:3، ص:86-88

راتیں جن میں کتا بھی بمشکل ایک آدھ مرتبہ ہی بھونک لیتا ہے۔ جمادی الاول اور جمادی الاخر بھی کہا جاتا ہے۔ جمادی الاخری کی وجہ تسمیہ بھی یہی ہے گویا یہ پانی کے جم جانے کا دوسرا مہینہ ہے۔ رجب یہ ماخوذ ہے ترجیب سے، ترجیب کہتے ہیں تعظیم کو چونکہ یہ مہینہ عظمت وعزت والا ہے اس لئے اسے رجب کہتے ہیں اس کی جمع ارجاب رجاب اور رجبات ہے۔

شعبان کا نام شعبان اس لئے ہے کہ اس میں عرب لوگ لوٹ مار کے لئے ادھر ادھر متفرق ہو جاتے تھے۔ شعب کے معنی ہیں جدا جدا ہونا پس اس مہینے کا بھی یہی نام رکھ دیا گیا اس کی جمع شعابین شعبانات آتی ہے۔

رمضان کو رمضان اس لئے کہتے ہیں کہ اس میں اونٹینوں کے پاؤں بوجہ شدت گرما کے جلنے لگتے ہیں رمضت الفصال اس وقت کہتے ہیں جب اونٹنیوں کے بچے سخت پیاسے ہوں اس کی جمع رمضانات اور رماضین اور رامضہ آتی ہے۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ یہ اللہ کے ناموں میں سے ایک نام ہے یہ محض غلط اور ناقابل التفات قول ہے۔ اور اس قول سے متعلق جو حدیث پیش کی جاتی ہے ابن کثیرؒ کی رائے یہ ہے کہ وہ ضعیف ہے۔

شوال ماخوذ ہے شالت الابل سے یہ مہینہ اونٹوں کے مستیوں کا مہینہ تھا یہ دمیں اٹھا دیا کرتے تھے اس لئے اس مہینہ کا یہی نام ہو گیا اس کی جمع شواول شواویل شوالات آتی ہے۔

ذوالقعدہ یا ذوالقعدہ کا نام ہونے کی وجہ یہ ہے کہ اس ماہ میں عرب لوگ بیٹھ جایا کرتے تھے نہ لڑائی کے لئے نکلتے نہ کسی اور سفر کے لئے۔ اس کی جمع ذوات القعدہ ہے۔

ذوالحجہ کو ذوالحجہ بھی کہہ سکتے ہیں چونکہ اسی ماہ میں حج ہوتا تھا اس لئے اس کا یہ نام مقرر ہو گیا ہے۔ اس کی جمع ذوات الحجہ آتی ہے۔ یہ تو ان مہینوں کے ناموں کی وجہ تسمیہ تھی۔

## ہفتے کے دنوں کے ناموں کی وجہ تسمیہ:

اتوار کے دن کو یوم الاحد کہتے ہیں اس کی جمع احاد اوحاد اور وحود آتی ہے۔ پیر کے دن کو اثنین کہتے ہیں اس کی جمع اثانین آتی ہے۔ منگل کو ثلاثا کہتے ہیں یہ مذکر بھی بولا جاتا ہے اور مونث بھی اس کی جمع ثلاثات اور اثالث آتی ہے۔ بدھ کے دن کو اربعاء کہتے ہیں جمع اربعاوات اور ارابیع آتی ہے۔ جمعرات کو خمیس کہتے ہیں جمع اخمسہ اخامس آتی ہے۔ جمعہ کو جمعہ اور جمعہ اور جمعہ کہتے ہیں اس کی جمع جمع اور جماعات آتی ہے۔ سینچر یعنی ہفتے کے دن کو سبت کہتے ہیں سبت کے معنی ہیں قطع کے چونکہ ہفتے کی دنوں کی گنتی یہیں پر ختم ہو جاتی ہے اس لئے اسے سبت کہتے یں۔ قدیم عربوں میں ہفتے کے دن کے نام یہ تھے اول، رھون، جبار، دبار، مونت، عروبہ، شبار۔ قدیم خالص عربوں کے اشعار کے عربوں میں دنوں کے نام پائے جاتے ہیں۔

قرآن کریم فرماتا ہے کہ ان بارہ ماہ میں چار حرمت والے ہیں۔ جاہلیت کے عرب بھی انہیں حرمت والے مانتے تھے لیکن بسل نامی ایک گروہ اپنے تشدد کی بناپر آٹھ مہینوں کو حرمت والا خیال کرتے تھے۔[673]

## رجب کے مہینے کو قبیلہ مضر کی طرف منسوب کرنے کی وجہ:

مزید بیان کرتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان میں رجب کو قبیلہ مضر کی طرف اضافت کرنے کی وجہ یہ ہے کہ جس مہینے کو وہ رجب مہینہ شمار کرتے تھے دراصل وہی رجب کا مہینہ عند اللہ بھی تھا۔ جو جمادی الاخر اور شعبان کے

---

[673] ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم، ج:3، ص:86

درمیان میں ہے۔ قبیلہ ربیعہ کے نزدیک رجب شعبان اور شوال کے درمیان کے مہینے کا یعنی رمضان کا نام تھا پس حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کھول دیا کہ حرمت والا رجب مضر کا ہے نہ کہ ربیعہ کا۔[674]

## حرمت والے مہینوں کو محترم قرار دینے میں مصلحت:

جہاں تک اس بات کا تعلق ہے کہ حرمت والے مہینوں میں سے تین ماہ پے در پے کیسے ہیں تو اس کی وجہ یہ بیان کی ہے اس میں مصلحت یہ ہے کہ حاجی ذوالقعدہ کے مہینے میں نکلے تو اس وقت لڑائیاں مار پیٹ جنگ و جدال قتل و قتال بند ہو۔ لوگ اپنے گھروں میں بیٹھے ہوئے ہوں ۔پھر ذی الحجہ میں احکام حج کی ادائیگی امن و امان عمدگی اور شان سے ہو جائے پھر وہ ماہ محرم کی حرمت میں واپس گھر پہنچ جائیں۔

درمیانہ سال میں رجب کو حرمت والا بنانے کی غرض یہ ہے کہ زائرین اپنے طواف بیت اللہ کے شوق کو عمرے کی صورت میں ادا کرلیں اگرچہ وہ دور دراز علاقوں والے ہی کیوں نہ ہوں۔ وہ بھی مہینہ بھر میں آمد و رفت کریں یہی اللہ کا سیدھا اور سچا دین ہے۔ پس اللہ کے فرمان کے مطابق تم ان پاک مہینوں کی حرمت کرو ۔ ان میں خصوصیت کے ساتھ گناہوں سے بچو ۔ اس لئے کہا اس میں گناہوں کی برائی اور بڑھ جاتی ہے جیسے کہ حرم شریف کا گناہ اور جگہ کے گناہ سے بڑھ جاتا ہے۔[675]

---

[674] البخاری، الجامع الصحیح البخاری ،بدء الخلق، باب ماجاء فی سبع ارضین، رقم حدیث:3197

[675] ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم، ج:3، ص:87

# چوتھی فصل: تقابلی جائزہ

اس مقالہ کے پہلے باب میں امام رازی اور امام ابن کثیر کے سوانح وخدمات کا مختصر مگر جامع تعارف پیش کیا گیا ہے۔

پہلی فصل کے مطابق امام محمد بن عمر رازی 25 رمضان المبارک 543 / 544 میں "رے" ایک شافعی المذہب عالم عمر بن حسین کے ہاں پیدا ہوئے تھے۔ ان کے والد کو اپنی قادر الکلامی اور خطابت کی بنیاد پر ان کو عوامی حلقوں کی جانب سے "خطیبِ رے" کا لقب ملا تھا۔ امام رازی نے اپنے والد سے تفسیر میں کئی فوائد تحریر کیے ہیں۔ امام رازی کے بچپن کے حالات مفقود ہیں اور محض اپنے والد سے تعلیم حاصل کرنے کا ذکر ملتا ہے۔ انھوں نے الکلام، فقہ، حکمت وطب، تفسیر، فلسفہ، اصول اور لغت کے علوم میں مہارت حاصل کی۔ امام رازی کو معاشی کسم پرسی اور اپنے عہد میں پھیلی ہوئی فرقہ پرستی جیسے مسائل کا سامنا کرنا پڑا۔ مسلسل مناظروں کی وجہ سے ان کی مخالفت میں اضافہ ہوا جس کے سبب انھیں بار بار ہجرت کرنا پڑی۔ جن فرقوں کے ساتھ ان کے مناظرے ہوئے ان میں معتزلہ اور کرامیہ فرقہ سرفہرست ہیں۔ امام رازی نے جن علاقوں میں قیام فرمایا ان میں رے، مرند، مراغہ، خوارزم، ماوراء النہر، برصغیر وغیرہ قابل ذکر ہیں۔ امام رازی واپس رے پہنچے تو ان کا نکاح ہو گیا۔ دو بیٹے پیدا ہوئے اور ان کی شادیاں رے کے ایک مال دار طبیب کی بیٹیوں کے ساتھ ہوئیں جس کے بعد امام رازی کا کانوادہ بھی متمول ہو گیا۔ اس کے بعد امام رازی نے اپنے عہد کے صوفی شیخ نجم الدین کبری سے متاثر ہو کر تصوف اختیار کر لیا۔ امام موصوف کی ملاقات سلطان شہاب الدین غوری کے ساتھ ہوئی تو اس نے آپؒ کو ہرات میں ایک مدرسہ بنا کر دیا جو اپنے عہد میں مرجع خلائق ٹھہرا۔ یہاں فرقہ کرامیہ کے ساتھ صفات باری تعالیٰ کے حوالے سے امام رازی کے مناظرے ہوئے جن کی وجہ سے مسلکی تنازع نے جنم لیا تو سلطان غیاث الدین نے امام رازی کو ہرات روانہ کر دیا تا کہ ان کو نقصان نہ پہنچ سکے۔ امام رازی نے لشکر کے ساتھ بھی کچھ عرصہ گزارا۔ ان پر سلطان شہاب الدین غوری کے قتل کا الزام بھی لگا تھا۔ آپ کا شاگرد محمد بن تکش بعد میں حکمران بن گیا جس نے آپؒ کو اپنے دربار میں علما کی جماعت میں شامل کیا۔ آپ نے

مقامی سطح پر علمی مجالس کا انعقاد کیا اور آپ کی سواری کے ساتھ بھی سینکڑوں افراد چلتے تھے تا کہ آپ سے علمی کسب کر سکیں۔ آپ کی مجالس کی بدولت کرامیہ کے کئی افراد اہل سنت میں شامل ہو گئے تھے۔ امام رازی کو دینی علوم کے علاوہ ادب کے ساتھ بھی گہرا لگاؤ تھا اسی لیے آپ نے ایک مرتبہ ہرات کی مسجد صدر ایوان میں ایک شاعر شرف الدین ابن عنین کی شاعری سے متاثر ہو کر اس کو ایک قیمتی چادر اور کئی اشرفیاں بطور انعام دی تھیں۔ امام رازی کے بھائی رکن الدین نے ان کی شہرت سے حسد محسوس کرتے ہوئے ان کے خلاف پراپیگنڈا کرنا شروع کر دیا تو امام رازی کی شکایت پر سلطان خوارزم نے رکن الدین کو نظر بند کر دیا۔ مورخین کے مطابق فرقہ کرامیہ نے امام رازی کو زہر دلوایا تھا جس سے بیمار ہو کر امام رازی نے ایک روایت کے مطابق رے میں جب کہ دوسری روایت کے مطابق ہرات میں وفات پائی تھی۔ امام رازی کی جائے مدفن کے بارے میں کئی روایات ہیں۔ ان کو رات کے وقت نامعلوم مقام پر اس لیے دفن کیا گیا کہ فرقہ کرامیہ کی جانب سے ان کی نعش کی بے حرمتی کا خدشہ تھا۔ وفات کے وقت انھوں نے اپنے غلاموں اور لونڈیوں کی اکثریت کو آزاد کر دیا تھا نیز ان کے ترکہ کی مقدار تقریباً اسی ہزار اشرفیاں تھیں۔ ان کا وصیت نامہ مورخین نے محفوظ کر لیا ہے۔ متاثرین میں دو بیٹے اور ایک بیٹی تھی۔

امام رازی نے متعدد تفاسیر لکھی ہیں جن کا تعلق لغت، کلام، فلسفہ، طب اور دیگر علوم کے ساتھ ہے البتہ ان کی تفسیر الکبیر کو شہرہ عام حاصل ہوا تھا۔ یہ تفسیر انھوں نے مکمل نہیں کی تھی بلکہ سورۃ محمد تک لکھی تھی۔ بعد میں قاضی شہاب الدین بن خلیل الخوبی الدمشقی نے اس کو مکمل کیا اور اس کا تکملہ شیخ نجم الدین احمد بن محمد القمولی نے لکھا تھا۔ امام رازی کی کئی کتابیں غیر معروف اور غیر مطبوع بھی ہیں۔ یہ مقالہ امام رازی کی تفسیر میں موجود سورۃ التوبہ کی تفسیر کے موضوعاتی مطالعہ پر مشتمل ہے۔

دوسری فصل کے مطابق امام ابو الفداء عماد الدین ابن کثیر 700ھ میں شام کی ایک بستی مجدل میں پیدا ہوئے۔ بچپن میں ہی ان کے والد کی وفات کے سبب 707ھ میں ان کی والدہ انھیں لے کر دمشق چلی گئیں۔امام ابن کثیر نے قرآن، حدیث، تاریخ، فقہ سیرت اور نحو وغیرہ پر عبور حاصل کیا۔انھوں نے بچپن میں قرآن مجید کے علاوہ کئی کتابیں بھی حفظ کیں۔امام ابن کثیر کا نکاح ان کے استاد امام مزی کی صاحب زادی کے ساتھ ہوا۔ آپ کو قرآنیات کے ساتھ خصوصی شغف تھااس لیے آپ ایک معروف مفسر کے طور پر سامنے آئے۔ان کی تفسیر "تفسیر القرآن العظیم" کو امت میں تلقی بالقبول حاصل ہے۔امام ابن کثیر کا عہد مسلمانوں کے سیاسی انتشار اور شکستگی کا دور ہے۔اس کے باوجود آپ نے علمی سفر جاری رکھا اور متعدد موضوعات پر مجالی کتابیں تصنیف فرمائیں۔البتہ ان کی دو کتابیں "البدایہ والنہایہ" اور "تفسیر القرآن العظیم" سب سے زیادہ معروف ہیں۔74 برس کی عمر میں امام ابن کثیر کی بینائی زائل ہو گئی اور اس کے کچھ عرصہ بعد امام موصوف وفات پا گئے۔امام ابن کثیر کو امام ابن تیمیہ کے قریب دفن کیا گیا تھا۔ آپ کی اولاد میں دو بیٹے تھے۔یہ مقالہ امام ابن کثیر کی تفسیر میں موجود سورۃ التوبہ کے موضوعاتی مطالعہ کو بھی محیط ہے۔

دوسرے باب میں سورۃ التوبہ اور اس کے موضوعات کا تعارف پیش کیا گیا ہے۔

پہلی فصل کے مطابق سورۃ التوبۃ کے متعدد نام ہیں جن میں سورۃ براءۃ،سورۃ العذاب،المقشقشۃ،سورۃ البحوث، سورۃ الفاضحۃ، سورۃ المبعثرۃ، سورۃ المثیرۃ، سورۃ الحافرۃ، سورہ المنقرہ اور سورہ المشددۃ وغیرہ قابل ذکر ہیں ان ناموں کی وجہ تسمیہ فصل مذکورہ میں بیان کی گئی ہے۔ سورۃ التوبہ میں عرب کے مشرکین کو خبر دار کیا گیا کہ تمہارے پاس چار ماہ کی مدت ہے۔اس دوران اسلام قبول کر لو، عرب کا خطہ چھوڑ کر کسی اور جگہ جا کر آباد ہو جاؤ یا اس مدت کے گزر جانے کے بعد مسلمانوں کے ساتھ جنگ کرنے کے لیے تیار ہو جاؤ۔ مسلمانوں کو بھی خبر دار کیا گیا کہ مشرکین معنوی اعتبار سے نجس ہیں اس لیے اب ان کو مسجد حرام میں داخلے کی اجازت نہیں دی جانی چاہیے۔اس کے بجائے مسلمانوں کو چاہیے کہ وہ کفار کے

ساتھ جنگ کے لیے تیاری شروع کریں اور ان کے ساتھ سختی سے پیش آئیں۔ البتہ اس دوران کوئی مشرک کسی مسلمان سے پناہ طلب کرے تو اس کو پناہ دی جائے اور اس پر اسلام پیش کیا جائے۔ ممکن ہے کہ وہ ایمان لے آئے۔ مشرکین کے بارے میں یہ سخت رویہ اختیار کرنے کا حکم اس لیے دیا گیا کہ ان کا اپنا رویہ بھی مسلمانوں کے ساتھ انتہائی سخت تھا۔ اس کی ایک مثال صلح حدیبیہ کی شرائط کو توڑنے میں بنو بکر اور قریش مکہ کا کردار تھا۔ اس لیے مسلمانوں کے ساتھ باندھے گئے عہد کو توڑنے اور اسلام کا استہزا کرنے کے مرتکبین کے خلاف قتال کا حکم دیا گیا تھا۔ سورۃ توبہ میں یہودیوں کی کتمانِ حق کی خصلت سے بھی پردہ اٹھایا گیا ہے نیز یہ بھی بتایا گیا ہے کہ وہ صرف اللہ تعالیٰ کے احکام میں ہی تحریف کے مرتکب نہیں ہوتے ہیں بلکہ عالمی معاہدات شکنی جیسے سیاسی جرائم بھی کرتے ہیں۔ اس کے بعد سورۃ توبہ میں کچھ تاریخی واقعات کا ذکر ہے جن میں نبی اکرم ﷺ کی ہجرت مدینہ، غزوہ حنین، غزوہ تبوک وغیرہ قابل ذکر ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے سورۃ التوبۃ میں منافقین کی عادات و اطوار اور مسلمانانِ مدینہ کے خلاف ان کی سازشوں کا انکشاف بھی فرمایا ہے۔ منافقین مدینہ نے کئی مقامات پر نبی ﷺ کی شان میں گستاخی کے ساتھ ساتھ مسلمانوں کا استہزاء بھی کیا تھا۔ وہ جہاد سے جی چراتے اور میدان جنگ میں جانے سے کترانے کے لیے مختلف بہانے تراشتے تھے۔ اس باب میں قرآن مجید کی روشنی میں منافقوں کی 42 علامات بیان کی گئی ہیں اور اس کے بعد نفاق کی دنیاوی تباہ کاریوں کے ساتھ ساتھ آخرت میں اس کے نقصانات کو بھی واضح کیا گیا ہے۔ ایسا کہنا غلط نہ ہو گا کہ سورۃ التوبہ کے مرکزی مضامین میں سے ایک مضمون منافقین کی سازشوں کا انکشاف اہم ترین مضمون ہے۔ منافقوں کے مقابلے میں اسلام اور نبی اکرم ﷺ کے ساتھ اہل ایمان کے کردار کی بھی وضاحت کی گئی ہے۔ صحابہ کرام نبی ﷺ کے ساتھ کس حد تک وفادار تھے اور آپ ﷺ کے احکامات کی اطاعت میں کس قدر مستعد تھے، اس کا سورۃ التوبہ میں واضح بیان موجود ہے۔

اللہ تعالیٰ نے جہاد کی اہمیت اور فرضیت کو بھی سورۃ التوبہ کا مرکزی موضوع بنایاہے البتہ مخصوص حالات کے علاوہ اس کو فرضِ عین کے بجائے فرض کفایہ کا مرتبہ ہی دیا گیاہے۔اسی ضمن میں غیر مسلموں پر جزیہ کے نفاذ کی وضاحت بھی موجود ہے۔مسلمانوں اور کفار کے مابین بنیادی اختلافات کا تعلق عقیدہ کے ساتھ ہے اس لیے سورۃ التوبہ میں ان عقائد کی بھی وضاحت کی گئی ہے جن کی بنیاد پر مسلمان اور غیر مسلموں کے مابین تعلقات کی تشویش کو سمجھا جا سکتا ہے۔اسلام کے بنیادی عقائد میں سے اللہ تعالیٰ، نبی اکرم ﷺ، آسمانی کتب، فرشتے، آخرت اور تقدیر پر ایمان شامل ہے۔جو ان عقائد سے سرمو انحراف کرے، اس کے ساتھ مسلمانوں کے مذہبی تعلقات قائم نہیں ہو سکتے ہیں بلکہ اس کا شمار کفار میں ہوتا ہے۔جو ان عقائد پر ایمان رکھے، وہ مسلمانوں کا بھائی تصور کیا جائے گا اور اس کے ساتھ بھائیوں جیسے تعلقات استوار کیے جائیں گے۔اس کو مسلمانوں کی اصطلاح میں عقیدہ الولا والبرا کہا جاتا ہے۔اس معاملے میں ظاہری رویوں پر اعتماد کر کے کسی کے اسلام پر اعتماد کیا جائے گا یا اس کے کفر کا فیصلہ کیا جائے گا۔لہذا اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو حکم دے رکھا ہے کہ اہل اسلام کے ساتھ رحمت، انسیت اور محبت و یگانگت والا رویہ اختیار کیا جائے جب کہ مسلمانوں کے دشمنوں یعنی کفار کے ساتھ سختی سے پیش آیا جائے۔اسی طرح اگر کوئی فرد حالتِ کفر میں موت سے ہم کنار ہو جائے تو اس کے لیے دعائے مغفرت کرنے سے بھی منع کیا گیا ہے۔سورۃ التوبہ کے آخر میں اللہ تعالیٰ نے انفاق فی سبیل اللہ سے متعلقہ مسائل بیان فرمائے ہیں۔انفاق سے جی چرانے والوں کے بارے میں وعید ذکر کی گئی ہے کہ قیامت کے روز ان کا مال ان کے لیے وبال بن جائے گا اور ان کو سخت عذاب دیا جائے گا۔جن لوگوں پر زکوۃ و صدقات خرچ کیے جانے چاہییں ان میں فقرا، مساکین، عاملین زکوۃ، مولفۃ القلوب، غلام، مقروض، مسافر اور اللہ کی راہ میں نکلنے والے افراد شامل ہیں۔

تیسرے باب میں سورۃ التوبہ کی تفسیر میں امام رازی کے منہج کی وضاحت کی گئی ہے۔اس سورۃ کے آغاز میں بسم اللہ نہیں ہے۔اس کی امام رازی نے چھ وجوہات بیان کی ہیں۔یہ وجوہات حضرت عبد اللہ بن عباس، ابی بن کعب، علی بن ابی

طالب اور دیگر اصحابِ رسول کی طرف منسوب کی گئی ہیں۔سورت توبہ میں مدینہ منورہ کے حالات اور صحابہ کرام کے واقعات بیان کیے گئے ہیں۔امام رازی نے اس ضمن میں اصحاب الرسول ﷺ پر وارد ہونے والے اہل تشیع کے اعتراضات کا محاکمہ کیا ہے۔یہ اعتراضات اور ان کے جوابات متعلقہ باب میں ذکر کیے گئے ہیں۔امام رازی نے غزوہ حنین کے ضمن میں یہ واضح کیا ہے کہ اسلام کا تصور قومیت عمومی تصور سے میل نہیں کھاتا ہے اس لیے یہاں ان تمام قریبی رشتہ داروں سے قطع تعلقی کا حکم دیا گیا ہے جو کفار میں شامل ہیں۔انسان اپنی کمزور نفسیاتی فطرت کے اعتبار سے زمینی وسائل اور انسانی قوت پر بھروسہ کرتا ہے اور عموماً اس ضمن میں دین دار اور بے دین رشتے داروں کے مابین فرق نہیں کرتا ہے۔اس لیے حنین کے موقع پر بھی مسلمانوں نے دنیاوی مال و اسباب پر بھروسا کر لیا تھا اور اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کا یہ موقف تبدیل کرنے کے لیے پہلے ان کو شکست سے دوچار کیا اور جب ظاہری اسباب اور افراد سے ان کا بھروسا ختم ہو گیا تو ان کے لیے مدد بھیج دی۔

امام رازی نے سورۃ التوبہ میں مذکور اصطلاحات کی بھی وضاحت فرمائی ہے۔سکینت کے ضمن میں انھوں نے لکھا ہے کہ یہ ڈر کے وقت دل کو ملنے والے امن اور سکون کا نام ہے۔اسی طرح انھوں نے واضح کیا ہے کہ فعل کا حصول کسی داعیہ پر موقوف ہوتا ہے اور وہ داعیہ من جانب اللہ ہوتا ہے۔غزوہ حنین کے موقع پر فرشتوں کے نزول سے متعلق مفسرین میں اختلاف پایا جاتا ہے اور امام رازی کا موقف ہے کہ اس غزوہ میں مسلمانوں کی مدد کے لیے فرشتے نازل ہوئے تھے اور اپنے موقف کی تائید میں انھوں نے کئی دلائل پیش کیے ہیں۔البتہ ان کا خیال ہے کہ فرشتے محض مسلمانوں کے دلوں میں ثابت قدمی پیدا کرنے کے لیے آئے تھے، انھوں نے مسلمانوں کے شانہ بشانہ قتال نہیں کیا تھا۔

غزوہ حنین کے بعد غزوہ تبوک میں امام رازی نے مسلمانوں کی حالت کو تجزیاتی انداز میں بیان کیا ہے۔ان کے سماجی، معاشی اور سیاسی حالات کا نقشہ پیش کیا ہے جن کے تناظر میں مسلمانوں کے مسائل و وسائل کا اندازہ کیا جا سکتا ہے۔امام رازی نے یہ وضاحت بھی پیش کی ہے کہ چونکہ جہاد فرض ہے اس لیے مسائل کو بنیاد بنا کر اس سے پیچھے رہنے کی

اسلام میں کوئی گنجائش نہیں ہے۔ البتہ عہد نبوی میں اس کا اعلان صرف نبی اکرم ﷺ کی طرف سے کیا جا سکتا تھا اور اب اس کا اعلان مسلمان خلیفہ کی جانب سے کیا جا سکتا ہے۔

امام رازی واقعات جہاد اور سیرت کے مباحث کے ضمن میں بعض اوقات دیگر کلامی موضوعات کا احاطہ بھی کرتے ہیں۔ چنانچہ انھوں نے مسئلہ عصمت انبیاء، اللہ تعالیٰ پر بندے کی توبہ قبول کرنے کا لزوم اور نبی اکرم ﷺ کے اجتہاد کو بھی سورۃ التوبۃ کی تفسیر کے ضمن میں بیان کیا ہے۔ جن موضوعات کے بارے میں اہل تفسیر کا اختلاف ہو وہاں امام رازی طرفین کا موقف پیش کرنے کے بعد راجح موقف کی نشان دہی بھی کرتے ہیں۔ مثلا" وآخرون اعترفوا بذنوبھم" کے بارے میں مفسرین کے ہاں ایک موقف یہ ہے کہ منافقینِ مدینہ کے حوالے سے نازل کی گئی تھی جب کہ دوسرا موقف یہ ہے کہ یہ غزوہ تبوک میں پیچھے رہ جانے والے مسلمانوں کے بارے میں نازل ہوئی تھی۔

سورۃ التوبہ میں مذکور اسلامی عقائد کے ضمن میں امام رازی نے عقیدۃ الولا والبرا کے ساتھ ساتھ منصبِ رسالت سے متعلق ایمانی پہلوؤں کا بھی تفصیلی احاطہ کیا ہے۔ اس ضمن میں امام رازی نے بعض روایات پر کلام بھی کیا ہے۔ مثلا ابن عباس رضی اللہ عنہ کی وہ روایت جس کے تحت ہجرت نہ کرنے والوں اور اپنے کافر رشتے داروں سے برات کا اعلان نہ کرنے والوں کا ایمان نبی اکرم ﷺ قبول نہیں فرماتے تھے کیونکہ سورۃ التوبہ میں ان لوگوں سے برات کا حکم دیا گیا تھا۔ امام رازی کے مطابق سورۃ توبہ فتح مکہ کے موقع پر نازل ہوئی تھی جب کہ ہجرت اس سے کئی برس پہلے ہوئی تھی۔ اس لیے یہ روایت محل نظر ہے۔

اسی طرح امام رازی نے یہ بھی وضاحت کی ہے کہ کفار کے نیک اعمال و احسن اقدام ان کے کفر کے باعث ان کو آخرت میں کوئی فائدہ نہیں دیں گے۔ عہد نبوی میں کفار کو مسجد میں قیام کروانے کو بھی امام رازی نے وقتی مصلحت قرار دیا ہے اور مستقل موقف یہی قائم رکھا ہے کہ مشرکین روحانی اعتبار سے نجس ہیں۔ اس لیے اب حرمین کی حدود میں رہنے

والے مسلمانوں کو کسی غیر مسلم سے ملنے کی ضرورت پیش آئے تو ان کو چاہیے کہ وہ یہ ملاقات حدود حرم سے باہر جا کر کریں۔

امام رازی نے مباحث زکوۃ میں مقاصد شریعت کے پہلو کو مد نظر رکھتے ہوے بتایا ہے کہ زکوۃ کی ادائیگی کا مقصد انسان کے دل میں موجود مال کی محبت و ہوس کا خاتمہ کرنا ہی نہیں ہے بلکہ مال و دولت کا لالچ اور حرص انسان کے دل میں اللہ تعالیٰ کے بارے میں بغاوت اور سرکشی کا رجحان بھی پیدا کرتا ہے۔ اس لیے اللہ تعالیٰ نے انسان کو راہ راست پر رکھنے کے لیے اپنی کمائی کا ایک مخصوص حصہ اپنی راہ میں خرچ کرتے ہوئے غربا کی مدد کرنے کا حکم دیا ہے۔ زکوۃ کا مال قران مجید میں مذکور آٹھ مصارف پر مساوی تقسیم کرنا چاہیے یا کسی ایک مصرف پر بھی خرچ کیا جا سکتا ہے؟ اس کے بارے میں فقہا کے مابین اختلاف پایا جاتا ہے۔ امام رازی نے اختلافی دلائل اور توضیحات پیش کی ہیں۔

احکام جزیہ کے ضمن میں امام رازی نے بتایا ہے کہ یہودیوں کا عزیر علیہ السلام کو اللہ کا بیٹا قرار دینا اور عیسائیوں کو مسیح علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ کا فرزند قرار دینا شرک ہے اور اس شرک کی بنیاد پر وہ کفر میں داخل ہوتے ہیں۔ یہی کفر ان کے لیے باعث جزیہ ہے البتہ تمام یہودی عزیر علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ کا فرزند تسلیم نہیں کرتے تھے۔ یہ عقیدہ ایک مخصوص طبقے تک محدود تھا۔ زکوۃ کی طرح جزیہ کے بارے میں بھی فقہا کے مابین اختلاف پایا جاتا ہے جس کی تفصیلات امام رازی نے پیش کی ہیں۔

چوتھے باب میں سورۃ التوبہ کی تفسیر کے ضمن میں امام ابن کثیر کے منہج کی وضاحت کی گئی ہے۔ امام ابن کثیر قرآنی آیات میں مذکور اصطلاحات کی وضاحت کرتے ہیں تاکہ قاری مطالعہ کے دوران قرآن مجید کی مصطلحات سے واقف ہو سکے۔ انھوں نے جن اصطلاحات کی وضاحت کی ہے ان میں سکینت، مجاہد وغیرہ شامل ہیں۔ امام ابن کثیر نے بطور مورخ اپنی تفسیر میں واقعاتِ سیرت کے مختلف طرق پیش کیے ہیں اور پھر ان کے مابین اختلاف کو رفع بھی کیا ہے۔ امام ابن کثیر نے

اپنے پیش رو علماء کی کتب سے بھی استفادہ کیا ہے اور ان کی تفسیری آراء کو ان مقامات پر نقل کیا ہے جہاں وہ ان کے ساتھ اتفاق کرتے ہیں۔ آپ مختلف طرق سے ایک ہی واقعہ سے متعلق متعدد روایات کو بیان کرتے ہیں۔ جہاں روایات کے اصل مآخذ تک رسائی نہ ہو سکے وہاں متقدم مفسرین کی کتب سے مدد لیتے ہیں۔ سکینت کی وضاحت کرتے ہوئے امام ابن کثیر نے امام طبری کی تاویل کو نقل کر کے اتفاق کیا ہے۔ بعض مقامات پر وہ اہل علم کی آراء اور ان کی تاویلات کو پیش کر کے ان کے مابین تقابل کرتے ہیں اور اس کے بعد راجح موقف کی نشاندہی بھی کرتے ہیں۔ امام ابن کثیر ان آیات کا شانِ نزول بھی بیان کرتے ہیں جو کسی مخصوص واقعہ کے ساتھ مربوط ہیں۔ مثلاً" یایھا النبی جاھد الکفار والمنافقین---الخ "میں منافقوں کے ساتھ بھی جہاد کرنے کا حکم دیا گیا ہے۔ اس ضمن میں امام ابن کثیر کے مطابق ابن عباس فرماتے ہیں ۔ اللہ تعالیٰ نے کافروں سے تلوار کے ساتھ جہاد کرنے کا حکم دیا ہے اور منافقوں کے ساتھ زبانی جہاد کو فرمایا ہے اور یہ کہ ان پر نرمی نہ کی جائے۔ مجاہد کا بھی تقریباً یہی قول ہے۔ ان پر حد شرعی کا جاری کرنا بھی ان سے جہاد کرنا ہے مقصود یہ ہے کہ کبھی تلوار بھی ان کے خلاف اٹھانی پڑے گی ورنہ جب تک کام چلے زبان کافی ہے جیسا موقع ہو کر لے۔ امام ابن کثیر یہاں آیت کا شان نزول بیان کرتے ہیں۔

امام ابن کثیر نے اہل کتاب کے اللہ تعالیٰ پر ایمان کے باوجود ان کے خلاف جہاد کی یہ توجیہ پیش کی ہے کہ اہل کتاب اس سے قبل انبیاء کے قتل اور اللہ تعالیٰ کی دی گئی شریعت کے خلاف متعدد مرتبہ بغاوت کے مرتکب ہو چکے تھے۔ نبی اکرم ﷺ کی نبوت کو حق جاننے کے باوجود انھوں نے اس کا انکار کیا تھا۔ نیز عرب کے دیگر مشرکین کے ساتھ مسلمانوں کا جہاد ہو چکا تھا اس لیے اب اہل کتاب کے ساتھ جہاد کرنا ناگزیر تھا۔ امام ابن کثیر کے جزیہ کے نفاذ کے متعلق مسلمان علماء کا اختلاف بھی نقل کیا ہے۔ امام ابن کثیر نے بھی مصارف زکوۃ میں علما کے مابین موجود اختلاف کا بیان کیا ہے لیکن فریقین کے دلائل نقل نہیں کیے ہیں بلکہ محض اختلاف کا ذکر کیا ہے۔ اس کے بعد مصارف کی وضاحت کے لیے احادیث اور آثار کو پیش

